بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَإِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيمٍ۔

# شرح شمائل ترمذی

جلد دوم

مولانا عبد القیوم حقانی



القاسم اکیڈمی • جامعہ ابوھریرہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



نام : شرح شمائل ترمذی (جلد دوم)

تصنیف : مولانا عبدالقیوم حقانی

ضخامت : 634 صفحات

پروف ریڈنگ : اُستاذ العلماء حضرت مولانا محمد زمان صاحب کلاچوی مدظلہٗ

کمپوزنگ : مولوی گل رحمان' جان محمد جانؔ' مولوی مظہر علی اراکین القاسم اکیڈمی

سنِ اشاعت اوّل : شعبان ۱۴۲۳ھ / اکتوبر ۲۰۰۲ء

سنِ اشاعت پنجم : صفر المظفر ۱۴۳۳ھ / جنوری ۲۰۱۲ء

ناشر : القاسم اکیڈمی' جامعہ ابوہریرہ خالق آباد نوشہرہ

مطبع : مطبع عربیہ، پرانی انار کلی لاہور

موبائل : 0333-9102770 ...... 0346-4010613 ...... 0333-6544950

## ملنے کے پتے

☆ صدیقی ٹرسٹ' صدیقی ہاؤس' المنظر اپارٹمنٹس' 458 گارڈن ایسٹ' نزد لسبیلہ چوک کراچی 74800

☆ مکتبہ رشیدیہ ...... جی ٹی روڈ اکوڑہ خٹک ضلع نوشہرہ ☆ زم زم پبلشرز اردو بازار کراچی

☆ کتب خانہ رشیدیہ' مدینہ کلاتھ مارکیٹ' راجہ بازار' راولپنڈی ☆ مولانا خلیل الرحمٰن راشدی'

جامعہ ابوہریرہ، چنوں موم سیالکوٹ ☆ مکتبہ سید احمد شہید، ۱۰۔ الکریم مارکیٹ' اردو بازار لاہور

اس کے علاوہ پشاور کے ہر کتب خانہ میں یہ کتاب دستیاب ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللھم صل علی محمد
وعلی آل محمد کما صلیت
علی ابراھیم وعلی آل ابراھیم
انک حمید مجید ۵
اللھم بارک علی محمد وعلی
آل محمد کما بارکت علی
ابراھیم وعلی آل ابراھیم
انک حمید مجید ۵

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صلوا علیہ وآلہ

اُمیدیں لاکھوں ہیں لیکن بڑی اُمید ہے یہ

کہ ہو سگانِ مدینہ میں میرا نام شُمار

جیوں تو ساتھ سگانِ حرم کے تیرے پھروں

مَروں تو کھائیں مدینے کے مجھ کو مور و مار

اُڑا کے بادِ مری مُشتِ خاک کو پسِ مرگ

کرے حُضُور کے روضے کے آس پاس نثار

اقتباس قصیدۂ بہاریہ حُجۃ الاسلام نانوتوی

ماخوذ فضائل درود شریف از شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا مہاجر مدنی نوّر اللہ مرقدہٗ

مدفون جنّت البقیع، المتوفی ۲۹ رجب المرجب ۱۴۰۲ھ ۲۴ مئی ۱۹۸۲ء دوشنبہ بعد عصر

کتبہ الفقیر نفیس الحسینی ۱۴۰۲ھ



# فہرستِ مضامین

## ''شرح شمائل ترمذی''


| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **باب ماجآء فی تعطّر رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم** | ۲۷ |
| باب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے خوشبو استعمال کرنے کے بیان میں | |
| خلاصۂ باب ------------- | ۲۷ |
| جسمِ اقدس کے خوشبو کی مہک ----- | ۲۷ |
| آپؐ جس راستے سے گزرتے وہ مہک اٹھتا | ۲۸ |
| آپؐ کا پسینہ، عمدہ ترین خوشبو ------ | ۲۸ |
| استعمالِ خوشبو، اُمت کیلئے دستور العمل - | ۲۹ |
| خوشبو کب لگانی چاہیے -------- | ۲۹ |
| لفظِ سکتہ کے معانی ---------- | ۳۰ |
| مضمونِ حدیث ------------- | ۳۰ |
| سراپا خوشبو یا جسمِ معطّر -------- | ۳۱ |
| جہیز میں پسینہ رسولؐ کی خوشبو ----- | ۳۱ |
| دستِ مبارک کے خوشبو کی عطر بیزیاں -- | ۳۲ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ------ | ۳۴ |
| مضمونِ حدیث کی تشریح -------- | ۳۵ |
| مرد اور خواتین کیلئے خوشبو کا استعمال --- | ۳۶ |
| مسلمان خواتین کی غفلت و جہالت --- | ۳۷ |
| سند کی بحث --------------- | ۳۸ |
| لفظ ''ریحان'' کی تشریح -------- | ۳۸ |
| جنت البقیع کا ایک واقعہ -------- | ۳۹ |
| حکیم ابراہیم کا سانحۂ ارتحال ------ | ۴۰ |
| مکتوباتِ قدسیہ ------------ | ۴۱ |
| جنت البقیع میں بچھو کا مسئلہ ------- | ۴۱ |
| خاکِ یثرب میں دفن ہونے کی آرزو -- | ۴۲ |
| حضرت نانوتویؒ کی تمنا --------- | ۴۳ |
| خاکِ مدینہ ------------- | ۴۴ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| اصلاحِ کتاب | ۴۴ |
| بنیادی عقائد کے انکار کا وبال | ۴۴ |
| جوارِ رسول ﷺ کی برکتیں | ۴۵ |
| قصیدہ بردہ کے اشعار | ۴۵ |
| خوشبو تحفۂ رحمت ہے | ۴۶ |
| ترجمۃ الباب سے مناسبت | ۴۷ |
| حضرت جریرؓ کا معائنہ | ۴۸ |
| حضرت جریرؓ کی خوبصورتی | ۴۸ |
| جمالِ محمد ﷺ اور حُسنِ یوسفؑ | ۴۸ |
| **باب کیف کان کلام رسول اللہ ﷺ**<br>**باب حضور اقدس ﷺ کی گفتگو** | ۵۰ |
| لفظِ ''کلام'' کی بحث | ۵۰ |
| شیرینیٔ گفتار | ۵۱ |
| حافظ ابنِ حجرؒ کا ارشاد | ۵۲ |
| حضور اقدس ﷺ کا تین مرتبہ کلام دہرانا | ۵۳ |
| تکرارِ کلام کیوں؟ | ۵۳ |
| مبلّغ، واعظ اور مدرس کیلئے ہدایت | ۵۴ |
| ''وصافا'' کی مراد | ۵۶ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| ذکرِ حبیب کم نہیں وصلِ حبیب سے | ۵۷ |
| متواصل الاحزان | ۵۷ |
| ایک تعارض کا جواب | ۵۸ |
| دائم الفکرۃ | ۵۹ |
| لیست له راحة | ۵۹ |
| طویل السکت | ۶۰ |
| حسبِ ضرورت گفتگو | ۶۰ |
| آغاز و اختتامِ کلام کی کیفیت | ۶۱ |
| و یتکلم بجوامع الکلم | ۶۲ |
| گفتگو مبارک | ۶۳ |
| احباب اور اعداء کے ساتھ معاملہ | ۶۴ |
| عظمتِ مقام و رفعتِ شان | ۶۵ |
| تعظیمِ نعمت | ۶۵ |
| دنیا اور اُمورِ دنیا سے تعلق کی نوعیت | ۶۶ |
| حضورِ اقدس ﷺ کا غصہ حق کیلئے ہوتا تھا | ۶۷ |
| جب اشارہ فرماتے | ۶۷ |
| جب غصہ ہوتے | ۶۷ |
| جب خوش ہوتے | ۶۸ |
| آپ ﷺ کا تبسّم | ۶۸ |
| ظہورِ نواجذ اور تبسّم میں تعارض کا جواب | ۶۹ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| **باب ماجآء فی ضحک رسول الله ﷺ** | ۷۱ |
| باب حضور اقدس ﷺ کے ہنسنے میں | |
| پنڈلیاں مبارک | ۷۲ |
| غالب اوقات تبسّم آپ کا معمول تھا | ۷۲ |
| سرگین آنکھیں | ۷۳ |
| متواصل الاحزان سے تعارض اور جواب | ۷۴ |
| حصرِ اضافی | ۷۵ |
| دائمی تفکر وحزن اور ہمیشہ مسکراہٹ کی تطبیق | ۷۶ |
| حضورؐ سب سے پہلے جنت میں داخل ہوں گے | ۷۷ |
| حدیث میں ذکر کس کا ہے؟ | ۷۸ |
| ما اراھاھنا کی تشریح | ۷۹ |
| قسم کیوں لی گئی | ۷۹ |
| روایاتِ ضحک وتبسّم کا حاصل | ۷۹ |
| ذکر نواجذ کا ہے مراد ضواحک ہیں | ۷۹ |
| بارگاہِ نبوت میں حضرت جریرؓ کا مقام | ۸۱ |
| ضحک بمعنیٰ تبسّم | ۸۱ |
| حضور ﷺ کا تبسّم وخندہ روئی | ۸۲ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۸۴ |
| زحف کا معنیٰ | ۸۴ |
| آخری جنتی سے باری تعالیٰ کا خطاب | ۸۴ |
| آخری جنتی کی تمنا | ۸۵ |
| ادنیٰ جنتی کا اعلیٰ مقام | ۸۵ |
| آخری جنتی کی حیرت واستعجاب | ۸۶ |
| تمہید | ۸۹ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۸۹ |
| لفظِ دابۃ کی تشریح | ۸۹ |
| تکبیر وحمدلہ میں تثلیث کی حکمت | ۹۰ |
| تعجب بمعنیٰ محبت ورضا کے | ۹۱ |
| حدیث سے ماخوذ افادات | ۹۱ |
| نقلِ روایت | ۹۳ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۹۳ |
| قول بمعنیٰ فعل | ۹۳ |
| حضورِ اقدس ﷺ کیوں ہنسے؟ | ۹۴ |
| خلاصۃ الباب | ۹۵ |
| **باب ماجآء فی صفة مزاح رسول الله ﷺ** | ۹۶ |
| باب! حضور اقدسؐ کے مزاح اور دل لگی میں | |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| مزاح سنت ہے ---------- | ۹۶ | ہدیہ میں اسوۂ حسنہ ---------- | ۱۰۹ |
| مزاح سے ممانعت کے وجوہ ------ | ۹۶ | مدارِ قبولیت حُسنِ باطن پر ہے ------ | ۱۰۹ |
| حضورؐ کیلئے مزاح ضروری ہونے کی غرض | ۹۷ | حضورِ اقدس ﷺ کا فعلی مزاح ---- | ۱۱۰ |
| مزاح آفت نہیں سنت ہے ------ | ۹۸ | تقاضائے عشق و محبت ---------- | ۱۱۰ |
| یاذاالاذنین کا مطلب -------- | ۹۸ | ھذا العبد کی بحث ---------- | ۱۱۱ |
| توصیف بھی اور تعلیم بھی -------- | ۹۹ | حضرتِ زاہرؓ کی انکساری -------- | ۱۱۲ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ------ | ۱۰۰ | مزاح نبوتؐ، علوم و معارف کا گنجینہ --- | ۱۱۲ |
| استخراجِ مسائل ---------- | ۱۰۱ | غیر اللہ میں اشتغال، خواہشات کی بندگی ہے -- | ۱۱۴ |
| جوازِ مزاح پر استدلال -------- | ۱۰۱ | لفظِ ''عجوز'' کی تشریح ---------- | ۱۱۵ |
| صغیر کو کنیت سے پکارنا، جائز ہے --- | ۱۰۲ | مسلمان مرد اور خواتین، جوان ہو کر جنت | -- |
| پرندوں کا پالنا ------------ | ۱۰۲ | میں داخل ہوں گے ---------- | ۱۱۶ |
| حرمِ مدینہ میں شکار کا مسئلہ ------ | ۱۰۳ | **باب ماجآء فی صفة كلام رسول اللهؐ فی الشعر** | ۱۱۷ |
| سجع کا حکم ------------ | ۱۰۳ | باب! حضورِ اقدس ﷺ کے ارشادات در بابِ اشعار | |
| تصغیرِ اسماء بھی مباح ہے ------ | ۱۰۳ | | |
| حضورؐ کے مزاح پر صحابہؓ کا مکالمہ -- | ۱۰۴ | | |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ----- | ۱۰۵ | | |
| سوال و جواب میں حزم و احتیاط کرنا چاہئے | ۱۰۵ | | |
| بارگاہِ نبوت میں دیہاتی ہدایا ----- | ۱۰۸ | غرضِ انعقادِ باب ---------- | ۱۱۷ |
| حضورِ اقدس ﷺ کے ہدایا ---- | ۱۰۸ | شعر و شاعری اور اس کا شرعی حکم ----- | ۱۱۷ |
| آپ ﷺ کا قولی مزاح ------ | ۱۰۸ | شعر حضور ﷺ کے شایانِ شان نہیں - | ۱۱۷ |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| مذموم اشعار ---------- | ۱۱۸ | ایک انتباہ ---------- | ۱۳۱ |
| قرآن میں شعراء کا تذکرہ ---------- | ۱۱۸ | شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالحقؒ کا ارشاد | ۱۳۴ |
| اچھے اشعار ---------- | ۱۱۸ | بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ---------- | ۱۳۵ |
| آپؐ اچھے اشعار شوق سے سنتے تھے - | ۱۱۹ | عرضِ ایرادِ حدیث ---------- | ۱۳۵ |
| حضور اقدسؐ کا ایک محبوب مصرعہ ---------- | ۱۲۰ | استخراجِ مسائل ---------- | ۱۳۶ |
| ایک پسند فرمودہ مصرعہ کے دو معانی ---------- | ۱۲۰ | حضرت عمرؓ نے نکیر کیوں فرمائی ---------- | ۱۳۷ |
| شعر میں تقدیم تاخیر کا مقصد ---------- | ۱۲۱ | انشاو استماعِ شعر کے جواز پر استدلال - | ۱۳۷ |
| حضرت درخواستیؓ کی ایک ادا ---------- | ۱۲۱ | سو سے زائد حاضریوں کا ایک مشاہدہ -- | ۱۳۸ |
| حضرت لبیدؓ ---------- | ۱۲۲ | حضور ﷺ کی خاموشی کا راز ---------- | ۱۳۹ |
| حضرت لبیدؓ کا ایک شعر جو حضورؐ کو پسند تھا | ۱۲۳ | حضور ﷺ کی محفل میں لطائف و تبسّم - | ۱۳۹ |
| امیۃ بن ابی الصلت ---------- | ۱۲۴ | اچھے اشعار حضور ﷺ کو پسند تھے ---------- | ۱۴۱ |
| خلعتِ خون کی سعادت ---------- | ۱۲۵ | امیۃ ابی الصلت کا ایک لاجواب شعر - | ۱۴۲ |
| ایک اشکال سے جواب ---------- | ۱۲۵ | بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ---------- | ۱۴۳ |
| شعر کا پس منظر ---------- | ۱۲۶ | نعتِ حسانؓ کے لئے حضورؐ کا اہتمام -- | ۱۴۴ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ---------- | ۱۲۷ | بنو تمیم کے وفد سے شعر و خطابت میں مقابلہ | ۱۴۴ |
| شعر موزون کرنیکے اشکال سے جواب -- | ۱۲۸ | تلوار کی طرح زبان سے بھی جہاد ضروری ہے | ۱۴۵ |
| مفاخرت نسبی کا شرعی حکم ---------- | ۱۲۸ | حضرت حسانؓ کے بعض مشہور اشعار -- | ۱۴۶ |
| حدیث کی مفصل تشریح ---------- | ۱۲۹ | اچھے اشعار مندوب ہیں ---------- | ۱۴۷ |
| دادا سے نسبت کی توجیہات ---------- | ۱۲۹ | **باب ماجآء فی کلام رسول اللهؐ فی السمر** | ۱۴۸ |
| پس منظر اور تفصیلی واقعہ ---------- | ۱۲۹ | | |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| باب! حضور اقدس ﷺ کا کلام رات کو قصہ گوئی کے بیان میں | ۱۴۸ |
| لفظِ ''سمر'' کا معنیٰ، تشریح اور احکام | ۱۴۸ |
| غرضِ انعقادِ باب | ۱۴۸ |
| عربوں کے ملکات فاضلہ | ۱۴۹ |
| ازواجِ مطہرات کی تعلیم وتربیت کا اہتمام | ۱۵۰ |
| ذات لیلة کی وضاحت | ۱۵۰ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۱۵۱ |
| حدیثِ خرافہ | ۱۵۱ |
| وجہ تشبیہ | ۱۵۲ |
| خرافہ کون تھا | ۱۵۲ |
| استنباطِ مسائل | ۱۵۳ |
| حدیث امّ زرع، امّ زرع کا قصہ | ۱۵۴ |
| سند کے لطائف | ۱۵۵ |
| تمہیدی گزارش | ۱۵۵ |
| وجہ تسمیہ | ۱۵۶ |
| یہ قصہ کہاں ہوا | ۱۵۶ |
| عہد وعقد کا معنیٰ وتشریح | ۱۵۷ |
| پہلی خاتون کا بیان | ۱۵۷ |
| لاسهل ولا سمين کا اعراب | ۱۵۹ |
| دوسری خاتون کا بیان | ۱۵۹ |
| حالات کے تفصیلی بیان سے انکار کی وجہ | ۱۶۰ |
| ایک اشکال سے جواب | ۱۶۰ |
| عُجَرُ بُجَرُ کی تحقیق | ۱۶۱ |
| حاصلِ بیان | ۱۶۲ |
| تیسری خاتون کا بیان | ۱۶۲ |
| دو جملوں میں جمیعِ عیوب کا تذکرہ | ۱۶۲ |
| چوتھی خاتون کا بیان | ۱۶۳ |
| اعتدالِ مزاج کی ایک عمدہ تعبیر | ۱۶۴ |
| پانچویں خاتون کا بیان | ۱۶۵ |
| فهد کا معنی وتشریح | ۱۶۵ |
| لفظِ اسد کا معنیٰ وتشریح | ۱۶۶ |
| لفظِ عهد کا معنی وتشریح | ۱۶۷ |
| چھٹی خاتون کا بیان | ۱۶۷ |
| إن اكل لفّ | ۱۶۸ |
| و ان شرب اشتفّ | ۱۶۹ |
| وان اضطجع التف | ۱۶۹ |
| ساتویں خاتون کا بیان | ۱۷۰ |
| عیایاء کا معنیٰ | ۱۷۱ |
| غیایآء کا معنیٰ | ۱۷۱ |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| طباقاء کے مختلف معانی | ۱۷۱ | زوجہ کو انتہا درجہ خوش کر دیا | ۱۸۴ |
| مجمع الامراض | ۱۷۲ | غریب خاندان سے اُٹھا کر مالداروں میں جگہ دی | ۱۸۴ |
| شجک کی وضاحت | ۱۷۲ | زوج اور سسرال کے عمدہ اخلاق | ۱۸۶ |
| فلّک کا مطلب | ۱۷۳ | اُمّ ابی زرع کے اُصول | ۱۸۷ |
| آٹھویں خاتون کا بیان | ۱۷۳ | شوہر کی پہلی بیوی سے بیٹے کا ذکر | ۱۸۸ |
| شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کا ارشاد | ۱۷۴ | بنتِ ابی زرع کا وصف | ۱۸۹ |
| نویں خاتون کا بیان | ۱۷۵ | ابوزرع کی لونڈی کی صفت | ۱۸۹ |
| پہلی خصلت | ۱۷۵ | ابوزرع کی ایک حسین خاتون سے ملاقات | ۱۹۰ |
| دوسری خصلت | ۱۷۶ | دولڑکے کون تھے؟ | ۱۹۱ |
| تیسری خصلت | ۱۷۶ | یلعبان سے مراد کیا ہے؟ | ۱۹۱ |
| چوتھی خصلت | ۱۷۷ | ابوزرع نے طلاق دے دی | ۱۹۲ |
| دسویں خاتون کا بیان | ۱۷۷ | گیارہویں خاتون نے نکاح کرلیا | ۱۹۲ |
| کثرتِ مال کی عمدہ تعبیر | ۱۷۸ | زوجِ ثانی کی توصیف میں کمال | ۱۹۲ |
| کمالِ سخاوت کی عمدہ تعبیر | ۱۷۹ | زوجِ ثانی کی بہادری کی توصیف | ۱۹۲ |
| گیارہویں خاتون کا بیان | ۱۷۹ | حُسنِ سلوک | ۱۹۳ |
| قانونِ نحوی | ۱۸۲ | جانوروں کا جوڑا جوڑا عنایت فرمایا | ۱۹۳ |
| وجہ تسمیہ حدیث | ۱۸۲ | زوجہ کی خاندان کی کفالت کے احسانات | ۱۹۳ |
| استفہام برائے تعظیم و تفخیم | ۱۸۳ | دونوں ازواج میں تقابل اور فوقیتِ ابوزرع | ۱۹۴ |
| لفظ اناس اور حلی کا معنیٰ و تشریح | ۱۸۳ | فضیلتِ عائشہؓ و عظمتِ رسول ﷺ | ۱۹۵ |
| بازوؤں کے موٹاپے کا ذکر | ۱۸۳ | اخذِ مسائل | ۱۹۶ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| کیا ذکرِ عیوبِ ازواج غیبت تھا؟ | ۱۹۶ |
| **باب ماجاء فی صفة نوم رسول الله ﷺ** باب! حضور اقدس ﷺ کے سونے کے بیان میں | ۱۹۸ |
| لفظِ مضجع وکف کا بیان | ۱۹۹ |
| سونے میں آپ ﷺ کا معمول مبارک | ۲۰۰ |
| دائیں کروٹ پر سونا امت کے لئے مستحب ہے | ۲۰۰ |
| چت لیٹنا، اُلٹا یا بائیں کروٹ پر سونے کا حکم | ۲۰۰ |
| سونے میں حضور اقدس ﷺ کا اختصاص | ۲۰۱ |
| سوتے وقت کی دُعا | ۲۰۱ |
| نبی معصوم ﷺ کا عذاب سے بچنے کی دُعا کا اہتمام | ۲۰۲ |
| شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کا ارشاد | ۲۰۲ |
| بعث، جمع اور نشور | ۲۰۳ |
| جب بستر پر تشریف فرما ہوتے | ۲۰۴ |
| سوتے اور جاگتے وقت دُعا کے الفاظ کی تشریح | ۲۰۴ |
| دنیا کی ساری زندگی ایک خواب ہے | ۲۰۶ |
| فث، نفخ، تفل کا فرق | ۲۰۷ |
| ظواہر کا مسلک | ۲۰۷ |
| نفث وقرأت میں تقدیم تاخیر کی بحث | ۲۰۸ |
| جمہور کا مسلک | ۲۰۸ |
| سوتے وقت تبرک بالقرآن کا معمول | ۲۰۹ |
| خلاصۂ بحث | ۲۰۹ |
| حضورِ اقدس ﷺ سوتے تھے، مگر دل بیدار رہتا تھا | ۲۱۰ |
| گہری نیند کے باوجود وضو کی تجدید نہ فرمائی | ۲۱۱ |
| انبیاءِ کرام کی نیند ناقضِ وضو نہیں | ۲۱۱ |
| سونے کے وقت کی ایک دُعا | ۲۱۲ |
| دُعا کا معنیٰ وتشریح | ۲۱۲ |
| شکر وامتنان کی ترغیب وبرکات | ۲۱۳ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۲۱۴ |
| صبح سے قبل استراحت کی صورت | ۲۱۵ |
| اوقاتِ خواب اور اِس کی اعتدالیت | ۲۱۵ |
| **باب ماجاء فی عبادة رسول الله ﷺ** باب! حضورِ اقدس ﷺ کی عبادت کے بیان میں | ۲۱۶ |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| عبادۃ کا معنیٰ وتشریح | ۲۱۶ | حضرت ابن عباسؓ کا حضورؐ کے پہلو میں قیام | ۲۳۳ |
| غرضِ انعقادِ باب | ۲۱۶ | گوشمالی کا ایک اور واقعہ | ۲۳۴ |
| حضورؐ کا عظمتِ مقام کے باوجود نوافل کا اہتمام | ۲۱۷ | اخذِ مسائل | ۲۳۴ |
| نوافل کا اہتمام | ۲۱۹ | نوافل بالجماعۃ کا حکم | ۲۳۵ |
| نبی معصوم سے گناہوں کی مغفرت کا معنی | ۲۲۰ | تعدادِ وتر | ۲۳۶ |
| تکلّف بمعنیٰ تحمل کے ہے | ۲۲۰ | اوقاتِ وتر | ۲۳۷ |
| منشأ سوال | ۲۲۱ | لفظِ أو تقسیم کیلئے ہے یا تردید کے لئے | ۲۳۹ |
| حضرت علیؓ کا ارشاد مبارک | ۲۲۲ | استنباطِ مسائل | ۲۴۰ |
| سیاقِ حدیث کی غرض | ۲۲۲ | آغاز میں رکعتین میں تخفیف کی حکمت | ۲۴۱ |
| آیت کا شانِ نزول | ۲۲۳ | حضرت خالدؓ کا تجسس واشتیاق | ۲۴۳ |
| الحاصل | ۲۲۴ | عتبۃ اور فسطاط کا معنیٰ | ۲۴۳ |
| بعض اشکالات کا تفصیلی جواب | ۲۲۵ | تعدادِ رکعات وتوجیہات | ۲۴۵ |
| صلوٰۃ اللیل | ۲۲۷ | تہجد میں تعدادِ رکعات | ۲۴۶ |
| صلوٰۃ وتر | ۲۲۷ | آٹھ رکعات تراویح کا استدلال صحیح نہیں ہے | ۲۴۸ |
| وظیفۂ زوجیت | ۲۲۸ | حدیث میں صرف تہجد کا ذکر ہے | ۲۴۸ |
| حضرت ابنِ عباسؓ | ۲۳۰ | قیامِ رمضان سے مراد وتر تراویح ہیں | ۲۴۸ |
| الوسادۃ | ۲۳۱ | تعدادِ رکعاتِ تراویح | ۲۴۹ |
| متنِ حدیث کی تشریح | ۲۳۱ | حُسنِ صلوٰۃ کے بیان سے واماندگی | ۲۵۰ |
| سوکر اُٹھتے وقت قرآن پڑھنا سنت ہے | ۲۳۲ | اختلافِ روایات اختلافِ اوقات پر محمول ہے | ۲۵۱ |
| شنّ کا معنیٰ وتشریح | ۲۳۲ | وتر کا حکم | ۲۵۱ |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| مسلکِ احناف کے دلائل ---------- | ۲۵۲ | سننِ مؤکدہ کی تفصیل ---------- | ۲۶۹ |
| حضرت عائشہؓ سے مزید تفصیل ----- | ۲۵۳ | تطبیق کی تین صورتیں ---------- | ۲۷۰ |
| صحابۂ کرامؓ کا عملی اجماع ------- | ۲۵۳ | بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ------ | ۲۷۱ |
| نو رکعات کی تفصیل ---------- | ۲۵۴ | صبح کی سنتوں میں قرأت کا مسئلہ ---- | ۲۷۱ |
| تعیینِ لیل ---------- | ۲۵۶ | آپ صبح کی دو سنتیں گھر میں ادا فرماتے تھے | ۲۷۳ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ------ | ۲۵۶ | ظہر کے چار رکعات سنت ---------- | ۲۷۴ |
| اِس روایت میں اجمال ہے ------ | ۲۵۷ | دِن میں پڑھے جانے والے نوافل --- | ۲۷۵ |
| تفصیل و تطبیق ---------- | ۲۵۷ | تحقیق وسوال کے ساتھ جذبۂ عمل بھی -- | ۲۷۵ |
| حضورِ اقدسؐ نے ایک آیت پر تمام رات گزار دی | ۲۵۸ | عمل نہ ہو سکے تو صرف علم بھی فائدے سے خالی نہیں | ۲۷۶ |
| اخذِ مسائل ---------- | ۲۵۹ | اشراق اور چاشت کی نماز ---------- | ۲۷۶ |
| نوافل میں تطویلِ قیام ---------- | ۲۶۰ | تسلیم بین الرکعتین سے مراد --- | ۲۷۷ |
| تین معانی کا احتمال ---------- | ۲۶۱ | ایک اہم نکتہ ---------- | ۲۷۷ |
| اخذِ مسائل ---------- | ۲۶۱ | حاصلِ باب ---------- | ۲۷۸ |
| نوافل قاعداً اور قائماً پڑھنے کی مختلف | -- | | |
| صورتیں اور ان کا حکم ---------- | ۲۶۲ | **باب صلوٰۃ الضّحٰی** | |
| نمازِ تہجد میں مختلف احوال کا بیان ---- | ۲۶۴ | **باب! نمازِ چاشت کے بیان میں** | ۲۸۱ |
| حضورِ اقدس ﷺ کا نوافل میں معمول۔ | ۲۶۵ | | |
| سبحہ کی تحقیق ---------- | ۲۶۶ | ضحٰی کا معنیٰ اور وقت کی تعیین ------ | ۲۸۱ |
| ترتیل کا معنیٰ ---------- | ۲۶۷ | صلوٰۃ الضحٰی کی فضیلت ---------- | ۲۸۲ |
| ایک رکعات میں مکمل سورت پڑھنا مستحب ہے | ۲۶۷ | صلوٰۃِ ضحٰی اور تعدادِ رکعات ------ | ۲۸۲ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| چھ رکعات کی بات | ۲۸۵ |
| دیگر صحابہؓ سے عدم روایت کی حقیقت | ۲۸۶ |
| ایک تعارض کا حل | ۲۸۶ |
| تخفیف رکعات کیوں؟ | ۲۸۷ |
| صلوٰۃ ضحیٰ پڑھنے کا معمول کیا تھا | ۲۸۷ |
| تعارضِ روایات سے جواب | ۲۸۸ |
| صلوٰۃ ضحیٰ میں آپ کا ایک اور معمول | ۲۸۹ |
| بحثِ اسناد | ۲۹۰ |
| صلوٰۃ الزوال کی حقیقت | ۲۹۱ |
| ایک اشکال کا جواب | ۲۹۲ |
| سوال کی حکمت | ۲۹۲ |
| چار رکعت نوافل سلامِ واحد سے | ۲۹۲ |
| تطویلِ قرأت | ۲۹۴ |
| **باب صلوٰۃ التطوع فی البیت**<br>باب! نفل نماز گھر میں پڑھنے کے بیان میں | ۲۹۵ |
| گھر نوافل ادا کرنا | ۲۹۵ |
| گھر میں نوافل پڑھنے کی حکمتیں | ۲۹۶ |
| **باب ماجآء فی صوم رسول اللہ ﷺ**<br>باب! رسول اللہ ﷺ کے روزوں کے بیان میں | ۲۹۸ |
| صوم کا لغوی اور اصطلاحی معنیٰ | ۲۹۸ |
| نفل روزوں کا معمول | ۲۹۸ |
| نفل روزوں میں فلسفہ وحکمت | ۲۹۹ |
| روایات میں تعارض کا جواب | ۳۰۱ |
| رمضان کی وجہ تسمیہ | ۳۰۱ |
| اِستنباطِ مسائل | ۳۰۲ |
| عبادات میں افراط وتفریط سے اجتناب | ۳۰۳ |
| دوامِ عمل بھی، اور شفقت علی الامت بھی | ۳۰۳ |
| عبادات میں اعتدال کا اہتمام | ۳۰۴ |
| تعارض اور تطبیق | ۳۰۵ |
| روزوں میں تسلسل کی وجہ | ۳۰۶ |
| شعبان ورمضان کے روزے مختلف روایات میں تطبیق | ۳۰۷ |
| شعبان کے روزوں کی فضیلت واہمیت | ۳۰۹ |
| ہر ماہ میں تین روزوں کا اہتمام | ۳۱۰ |
| جمعہ کے دِن کا روزہ | ۳۱۱ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| پیراور جمعرات کا روزہ | ۳۱۲ |
| شعبان میں نفلی روزوں کا اہتمام | ۳۱۴ |
| عرضِ اعمال کی تین مختلف صورتیں | ۳۱۴ |
| نوافل میں عدم موالاۃ کا معمول | ۳۱۵ |
| صومِ عاشورہ کی فضیلت | ۳۱۷ |
| طاقت کے مطابق عمل | ۳۲۱ |
| ادائیگی حقوق کا اہتمام | ۳۲۱ |
| عملِ قلیل ہو، مگر مداومت ہو | ۳۲۲ |
| آپؐ صائم الدھر اور قائم اللیل تھے | ۳۲۴ |
| جب غلبۂ شوق ہو | ۳۲۴ |
| **باب ماجآء فی قرأة رسول اللہ ﷺ** باب! حضورِ اقدس ﷺ کی قرأت کے بیان میں | ۳۲۵ |
| قرأتِ رسولؐ کی توصیف | ۳۲۶ |
| قرأت میں وقف واتصال کا مسئلہ | ۳۲۷ |
| قرأت جہراً ہو یا سراً | ۳۲۹ |
| لفظِ عریش کی وضاحت | ۳۳۰ |
| جہراً تلاوت بھی جائز ہے | ۳۳۰ |
| قرأت میں ترجیع کا مسئلہ | ۳۳۲ |
| شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی رائے | ۳۳۲ |
| قرأت میں تحسینِ صوت | ۳۳۳ |
| تنبیہ | ۳۳۴ |
| تمام انبیاء خوبصورت اور خوش آواز تھے | ۳۳۴ |
| شاہ ولی اللہ کا قولِ فیصل | ۳۳۵ |
| قرأت بالجہر میں اعتدال | ۳۳۶ |
| تتمہ | ۳۳۷ |
| **باب ماجآء فی بکاءِ رسول اللہ ﷺ** باب! حضورِ اقدس ﷺ کے گریہ وزاری کے بیان | ۳۳۸ |
| بکاء کا معنیٰ واقسام | ۳۳۸ |
| ازیز و مرجل کا معنیٰ | ۳۴۰ |
| کمالِ خوف کا اظہار، عبدیت کاملہ کی دلیل ہے | ۳۴۰ |
| دوسروں سے قرآن سننا | ۳۴۲ |
| استماعِ قرآن کے وقت گریہ وتضرّع | ۳۴۲ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| اخذِ مسائل | ۳۴۳ |
| کسوف وخسوف | ۳۴۶ |
| صلوٰۃ کسوف، ہر رکعات میں ایک رکوع | ۳۴۶ |
| نماز میں گریہ | ۳۴۶ |
| صلوٰۃ کسوف کی دوطویل رکعتیں | ۳۴۷ |
| شمس وقمر قدرت کی دوآیتیں | ۳۴۸ |
| کسوف وخسوف کوکسی کی موت وحیات سے | -- |
| کوئی تعلق نہیں | ۳۴۸ |
| کسوف وخسوف کا ایک اہم سبب | ۳۴۹ |
| تقضی اور حضن کا معنیٰ | ۳۵۰ |
| قصہ بیٹی کا نہیں، نواسی یا نواسے کا ہے | ۳۵۱ |
| حضرت ام ایمنؓ | ۳۵۲ |
| نوحہ شرعاً ممنوع ہے | ۳۵۲ |
| آپ ﷺ نے حضرت عثمانؓ کا بوسہ لیا | ۳۵۴ |
| حضرت ام کلثومؓ کا انتقال | ۳۵۵ |
| لم یقارف کا معنیٰ | ۳۵۵ |
| ایک اشکال کا جواب | ۳۵۶ |
| ابوطلحہ کون تھے؟ | ۳۵۶ |
| الحاصل | ۳۵۷ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **باب ماجآء فی فراش رسول اللہ ﷺ** | |
| باب! حضورِ اقدس ﷺ کے بستر کے بارے میں | ۳۵۸ |
| حضورؐ کا بستر مبارک اور آرام فرمانے کا طریقہ | ۳۵۹ |
| کھردرے بستر ے کو ترجیح | ۳۶۲ |
| **باب ماجآء تواضع رسول اللہ ﷺ** | |
| باب! حضورِ اقدس ﷺ کی انکساری کے بارے میں | ۳۶۴ |
| تواضع کا معنیٰ اور تشریح | ۳۶۴ |
| حضورؐ سب لوگوں سے زیادہ متواضع تھے | ۳۶۵ |
| حضورؐ نے لکڑیاں جمع کرنا اپنے ذمہ لیا | ۳۶۵ |
| چند متواضعانہ اعمال | ۳۶۵ |
| مدحِ رسولؐ میں حد سے تجاوز ممنوع ہے | ۳۶۷ |
| مقامِ عبدیت ورسالت | ۳۶۸ |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| ایک بیوقوف خاتون کی حاجت برآری | ۳۷۰ | تعظیماً کھڑا ہونا مستحب ہے | ۳۸۴ |
| کمالِ تواضع کی انتہاء | ۳۷۰ | محققین کی رائے | ۳۸۵ |
| ایک خاتون جس کیلئے آپؐ نے اپنی چادر بچھائی | ۳۷۱ | کھڑے ہونے کی چار قسمیں | ۳۸۶ |
| اخذِ مسائل | ۳۷۱ | تعظیماً کھڑے ہونے کی ممانعت کی وجہ | ۳۸۶ |
| مریض کی عیادت | ۳۷۲ | مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کی تحقیق | ۳۸۶ |
| ایک یہودی لڑکے کی عیادت اور دعوتِ اسلام | ۳۷۳ | حدیثِ باب اور محدثین کا وتیرہ | ۳۹۲ |
| عیادت کے اوقات کی تعیین نہیں | ۳۷۴ | تحصیلِ علم میں فضل وتفوق کی مساعی محمود ہیں | ۳۹۲ |
| جنازہ میں شرکت | ۳۷۵ | ظاہری جمال کے ساتھ عظمت وجلال | ۳۹۳ |
| گدھے پر سوار ہونا | ۳۷۵ | تقسیمِ اوقات کا اہتمام | ۳۹۳ |
| دعوت قبول فرمانا | ۳۷۶ | اُمت کیلئے ایثارِ وقت کی ایک نادر مثال | ۳۹۴ |
| بنو قریظہ | ۳۷۷ | خاص وقت بھی خواص کیلئے وقف کیا تھا | ۳۹۴ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۳۷۹ | نبویؐ تربیت کے اہداف | ۳۹۵ |
| سادگی اور فروتنی کی انتہاء | ۳۸۰ | نصیحت وہدایت میں سخاوت | ۳۹۵ |
| اخذِ مسائل | ۳۸۰ | خواص کے خدام اور ہمراز کا مقام | ۳۹۵ |
| بحالتِ قرض انتقال پر ایک شبہ اور جواب | ۳۸۰ | فرقِ مراتب | ۳۹۶ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۳۸۲ | جماعتِ صحابہؓ کی تربیت کا خاص اہتمام | ۳۹۷ |
| تواضع وعبدیت کا اظہار | ۳۸۲ | مراتبِ استحقاق میں تفاوت | ۳۹۷ |
| ریاو شہرت سے حفاظت کی دُعا | ۳۸۲ | علمی بحث ومذاکرہ کی ترغیب | ۳۹۸ |
| صحابہ کرامؓ اور محبت رسول ﷺ | ۳۸۳ | غائبین کی فکر | ۳۹۹ |
| حضورؐ اپنے لئے کھڑا ہونا پسند نہیں فرماتے تھے | ۳۸۴ | خدمتِ علم وخلق کا اجر وثواب | ۳۹۹ |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| دربارِ نبوت، علم وخدمت کا مرکز ـــــ | ۴۰۰ | آدابِ مجلس ـــــــــــ | ۴۱۱ |
| اکرامِ ضیف کا اہتمام ـــــــــ | ۴۰۰ | تمام حاضرینِ مجلس حصہ وافر پاتے تھے ـــ | ۴۱۲ |
| درسگاہِ نبویؐ کے فضلاء ـــــــــ | ۴۰۱ | حاضرینِ مجلس کا تأثر ـــــــــ | ۴۱۲ |
| زبان مبارک کی حفاظت کا اہتمام ـــ | ۴۰۲ | طویل کلام اور طولِ نشست پر ناگواری ظاہر نہ فرماتے | ۴۱۳ |
| دعوتِ محبت وتالیفِ قلوب ـــــــ | ۴۰۲ | سائلین کے ضروریات کی تکمیل فرماتے ـ | ۴۱۳ |
| شرفاءِ قوم کا اکرام ـــــــــ | ۴۰۳ | وسعتِ اخلاق وسخاوت ـــــــــ | ۴۱۳ |
| یحذر الناس کا معنیٰ ـــــــــ | ۴۰۳ | اُمت پر رحم وشفقت کی انتہاء ـــــ | ۴۱۴ |
| شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی توجیہ ـــ | ۴۰۴ | آپ ﷺ کی مجالس کا ایک منظر ـــ | ۴۱۴ |
| طبعی رُجحان یکسوئی کا تھا ـــــــ | ۴۰۵ | مجالس کی پاکیزگی ـــــــــ | ۴۱۵ |
| لوگوں سے بے تکلفی میں حزم واحتیاط ـــ | ۴۰۵ | صفاتِ صحابہ کرامؓ ـــــــــ | ۴۱۵ |
| احباب کی خبر گیری کا اہتمام ـــــــ | ۴۰۵ | الکراع کا لغوی معنیٰ ـــــــــ | ۴۱۶ |
| عام لوگوں کی خبر گیری ـــــــــ | ۴۰۶ | تحفہ ودعوت کی قبولیت سنت ہے ـــــ | ۴۱۷ |
| اعتدال ومیانہ روی ـــــــــ | ۴۰۶ | حضورؐ اپنے صحابہؓ کی پیدل چل کر عیادت | ۴۱۷ |
| ہر چیلنج کے مقابلہ کیلئے پہلے سے تیاری کر لیتے تھے | ۴۰۸ | فرماتے بچوں سے محبت اور شفقت ـــ | ۴۱۹ |
| حق کی ادائیگی اور وصول کا معمول ـــ | ۴۰۸ | بعض الفاظِ حدیث کی تشریح ـــــــ | ۴۲۳ |
| آپؐ کے خواص، بہترین جماعت تھے ـــ | ۴۰۸ | سید البشر ﷺ ـــــــــ | ۴۲۳ |
| اخذِ مسائل ـــــــــ | ۴۰۹ | کمالِ عزت وتکریم ـــــــــ | ۴۲۴ |
| بارگاہِ نبوت میں فضل وتقدم جنہیں حاصل تھا | ۴۰۹ | علماء کی تحقیق ـــــــــ | ۴۲۴ |
| بارگاہِ نبوت کے معظم ترین لوگ ـــــ | ۴۱۰ | **باب ماجاء فی خلق رسول الله ﷺ** | ۴۲۵ |
| حضورؐ کی مجالس، ذکر اللہ سے معمور ہوا کرتی تھی | ۴۱۱ | | |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| باب! حضورِ اقدس ﷺ کے اخلاق وعادات کے بیان میں | ۴۲۵ |
| لفظِ خلق کی تشریح | ۴۲۵ |
| حسنِ اخلاق | ۴۲۵ |
| بیانِ شمائل کیلئے صحابہ کرامؓ کا سوال | ۴۲۷ |
| کاتبینِ وحی | ۴۲۸ |
| صحابہ کرامؓ کی دلداری وخاطر داری | ۴۲۸ |
| آخری جملہ کا مفہوم | ۴۲۹ |
| کریمانہ اخلاق کی انتہاء | ۴۳۱ |
| عمرو بن العاصؓ کے سوال کا حقیقت پر مبنی جواب | ۴۳۱ |
| عمرو بن العاصؓ کی اپنے سوال پر ندامت | ۴۳۲ |
| حضرت انسؓ خدمتِ نبویؐ میں | ۴۳۳ |
| ناگوار اُمور پر اُف تک نہ کہا | ۴۳۴ |
| مولانا عبدالحقؒ اتباعِ سنت کا کامل نمونہ | ۴۳۴ |
| ابونعیم کی روایت | ۴۳۵ |
| رضا بالقضاء | ۴۳۵ |
| سیرت وسوانح کا عظیم باب | ۴۳۶ |
| حضرت انسؓ کی عظمت ومقام | ۴۳۷ |
| اخلاقِ حمیدہ | ۴۳۷ |
| مبارک ہاتھوں کی ملائمت | ۴۳۸ |
| حدیث مسلسل بالمصافحہ | ۴۳۸ |
| وجودِ مسعود کی مبارک خوشبو | ۴۳۹ |
| ترکِ مواجہت بھی مصلحت تھی | ۴۴۳ |
| فاحشاً و متفحشاً کی تشریح | ۴۴۴ |
| ملا علی قاریؒ کا ارشاد | ۴۴۴ |
| شور وشغب سے مکمل اجتناب | ۴۴۵ |
| برائی کے بدلے برائی نہ کرتے | ۴۴۵ |
| عفو ودرگذر | ۴۴۶ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۴۵۱ |
| اپنی ذات کیلئے انتقام نہ لیتے | ۴۵۱ |
| اسہل الامرین کو اختیار کرنا | ۴۵۲ |
| ''رجل'' کون تھا | ۴۵۳ |
| دفعِ مضرت کیلئے برائی بیان کرنا غیبت نہیں ہے | ۴۵۴ |
| مدارات اور مداہنت کا فرق | ۴۵۵ |
| اُصولِ جرح وتعدیل | ۴۵۶ |
| جمالِ محمدؐ کا حسین منظر | ۴۵۸ |
| دو عبارتوں کا فرق | ۴۶۳ |
| کمالِ سخاوت کی دلیل | ۴۶۸ |
| سوال وجواب | ۴۶۹ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| مراتب جود وسخا | ۴۷۱ |
| ماہِ مبارک میں سخاوت | ۴۷۲ |
| حضرت جبرائیلؑ کے ساتھ قرآن کا دور | ۴۷۳ |
| بے انتہاء سخاوت | ۴۷۳ |
| صحبتِ صالحین | ۴۷۴ |
| اخذِ مسائل | ۴۷۴ |
| ذخیرہ اندوزی سے احتراز | ۴۷۵ |
| ایک شبہ اور اس کا جواب | ۴۷۶ |
| قرض دلوا کر سائل کی حاجت پوری کر دیتے | ۴۷۸ |
| جود وسخا کے واقعات | ۴۷۹ |
| حضرت عمرؓ کی رائے پر ناگواری | ۴۸۰ |
| ایک انصاری کی رائے کو پسند فرمایا | ۴۸۱ |
| اخذ واستنباط | ۴۸۲ |
| بعض الفاظِ حدیث کی تشریح | ۴۸۳ |
| ہدیہ لینا اور بہترین بدلہ دینا | ۴۸۳ |
| تنبیہ | ۴۸۴ |
| **باب ماجآء فی حیاء رسول اللہ ﷺ** | |
| **باب! حضورِ اقدس ﷺ کی حیاء کے بیان میں** | ۴۸۵ |
| حیاء کی فضیلت واہمیت | ۴۸۵ |
| حیاء کے اقسام | ۴۸۶ |
| حضور اقدس ﷺ کا مقامِ حیاء | ۴۸۷ |
| شیخ عبدالرؤفؒ کا ارشاد | ۴۸۸ |
| جب حضور ﷺ کو کوئی بات ناگوار ہوتی | ۴۸۹ |
| حیاءِ کامل کا اکمل نمونہ | ۴۸۹ |
| **باب ماجآء فی حجامة رسول اللہ ﷺ** | ۴۹۱ |
| **باب! حضورِ اقدس ﷺ کے پچھنے (سنگھیاں) لگوانے کے بیان میں** | |
| الحجامة (پچھنے لگوانا) | ۴۹۱ |
| معالجہ، توکل کے منافی نہیں | ۴۹۱ |
| توکل کی حقیقت | ۴۹۲ |
| حضور ﷺ کے حجام ابوطیبہ کا تذکرہ | ۴۹۳ |
| منشأ سوال | ۴۹۴ |
| طبعی کراہت سے حرمت لازم نہیں آتی | ۴۹۴ |
| حجام کو اُجرت دینا مباح ہے | ۴۹۴ |
| غلاموں کے ساتھ حسنِ سلوک | ۴۹۵ |
| پچھنے لگوانا گرم علاقوں کے ساتھ خاص ہے | ۴۹۶ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| اخذِ مسائل | ۴۹۶ |
| پچھنے لگوانے میں حضرت علیؓ کی تصدیق | ۴۹۷ |
| پچھنوں پر اُجرت کی روایات میں تطبیق | ۴۹۸ |
| پچھنے کہاں لگواتے تھے | ۴۹۹ |
| پچھنے لگوانے کے خاص ایام | ۵۰۰ |
| خلاصۂ بحث | ۵۰۱ |
| پچھنے لگوانے میں جغرافیائی اثرات | ۵۰۲ |
| **باب ماجآء فی اسماء رسول اللہ ﷺ** | |
| باب! حضورِ اقدس ﷺ کے اسماء مبارکہ کے بیان میں | ۵۰۴ |
| لفظِ اسماء کا معنیٰ کا مصداق | ۵۰۴ |
| آپ ﷺ کے پانچ صفاتی نام | ۵۰۵ |
| اسم ''محمد'' کی تشریح | ۵۰۵ |
| اسم ''احمد'' کی تشریح | ۵۰۶ |
| ''الماحی'' کی تشریح | ۵۰۸ |
| الحاشر | ۵۰۸ |
| العاقب | ۵۰۸ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| نبی الرحمۃ | ۵۰۹ |
| نبی التوبۃ | ۵۱۰ |
| المقفی | ۵۱۱ |
| نبی الملاحم | ۵۱۲ |
| **باب ماجآء فی عیش النبیؐ** | |
| باب! حضورِ اقدس ﷺ کے گذرِ اوقات کے بیان میں | ۵۱۳ |
| تکرارِ باب کیوں؟ | ۵۱۳ |
| شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی توجیہات | ۵۱۴ |
| چند کھجوروں پر قناعت | ۵۱۵ |
| اُمت چار گروہوں میں بٹ گئی | ۵۱۶ |
| اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ کے عملی نمونے | ۵۱۷ |
| گھر میں تین تین ماہ تک آگ نہ جلتی | ۵۱۸ |
| بعض اوقات گھر میں چراغ کا تیل بھی میسر نہ ہوتا | ۵۱۸ |
| شدت بھوک سے پیٹ پر پتھر باندھنا | ۵۱۹ |
| ایک اشکال سے جواب | ۵۲۰ |
| واقعات متعدد ہو سکتے ہیں | ۵۲۴ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| حضرت صدیق اکبرؓ کو حضورِ اقدس ﷺ | -- |
| سے کمال مناسبت حاصل تھی | ۵۲۵ |
| حضرت ابوبکر صدیقؓ کا عاشقانہ انداز | ۵۲۷ |
| حضرت عمرؓ کی حاضری | ۵۲۷ |
| ابوالہیثم انصاریؓ | ۵۲۷ |
| محبوب درِ دولت پر | ۵۲۸ |
| اخذِ مسائل | ۵۲۸ |
| تمام نعمتوں کے بارے میں سوال ہوگا | ۵۳۰ |
| پیٹ بھر کر کھانا کھانا | ۵۳۰ |
| صحابیؓ اور ان کے اہل وعیال پر شفقت | ۵۳۱ |
| ''عناق'' اور ''جدی'' کا معنیٰ | ۵۳۱ |
| ضیافت میں وسعت | ۵۳۲ |
| مخلص خادم کیلئے انعام کا اعلان | ۵۳۲ |
| جو آقا کی مرضی وہی غلام کی مرضی | ۵۳۳ |
| غلام کا انتخاب اور وجۂ انتخاب | ۵۳۳ |
| اخذِ مسائل | ۵۳۳ |
| غلاموں سے حُسنِ سلوک کی تاکید | ۵۳۴ |
| ہر انسان کے دو مشیر | ۵۳۴ |
| پہلا شخص جس نے اللہ کے راستے میں کافر کا خون بہایا | ۵۳۵ |
| اللہ کی راہ میں پہلا تیر چلانے والا | ۵۳۶ |
| صحابہ کرامؓ کی غربت وفقر کا ایک منظر | ۵۳۶ |
| سریۃ الخبط | ۵۳۷ |
| قصہ سعدؓ کا پس منظر | ۵۳۸ |
| حضرت سعدؓ کا استدلال | ۵۳۹ |
| حضرت عمر فاروقؓ کی پیشگی ناکہ بندی | ۵۴۰ |
| المربد | ۵۴۱ |
| بصرہ | ۵۴۱ |
| مقام بصرہ میں کاروان کا پڑاؤ | ۵۴۲ |
| فذکروا کی ضمیر کا مرجع | ۵۴۲ |
| تعمیر بصرہ کی تکوینی منصوبہ بندی | ۵۴۲ |
| ایک چادر کے بھی دو ٹکڑے کر لیے | ۵۴۳ |
| ایک بے مثال دورِ حکومت | ۵۴۳ |
| آغازِ اسلام میں کفار کی مزاحمت بہت شدید تھی | ۵۴۵ |
| خوراک کی معمولی مقدار پر دو ہفتے گزارہ کرتے رہے | ۵۴۵ |
| ضفف کا معنیٰ | ۵۴۷ |
| صبح اور شام کے کھانے میں معمول | ۵۴۷ |
| مدنی زندگی کے آخری لمحات کا منظر | ۵۴۸ |
| **باب ماجاء فی سن رسول اللہ ﷺ** | ۵۵۰ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| باب! حضورِ اقدس ﷺ کی عمر مبارک کے بیان میں | ۵۵۰ |
| لفظِ سن کا معنیٰ اور تشریح | ۵۵۰ |
| عمر مبارک میں قولِ راجح کی تعیین | ۵۵۱ |
| اصح الراویات | ۵۵۲ |
| پہلی روایت کی تائید | ۵۵۳ |
| دفعِ تعارض | ۵۵۴ |
| تاویلِ روایت | ۵۵۵ |
| حضرت انسؓ کی روایت میں تاویل | ۵۵۶ |
| **باب ماجآء فی وفات رسول اللہ ﷺ** باب! حضورِ اقدس ﷺ کی وفات کے بیان میں | ۵۵۷ |
| لفظِ وفاۃ کا معنیٰ | ۵۵۷ |
| ورقِ مصحف کے ساتھ رُخِ انور کی تشبیہ | ۵۵۸ |
| عرضِ نظارہ | ۵۵۹ |
| تاریخِ وصال میں اختلاف | ۵۵۹ |
| مسجد تشریف آوری تین مرتبہ ہوئی | ۵۶۰ |
| وقتِ وفات کی مختلف روایات کی تطبیق | ۵۶۰ |
| مفاخرہ سیدہ عائشہؓ | ۵۶۲ |
| دو روایتوں کا تعارض اور اس کا جواب | ۵۶۳ |
| استنباطِ مسائل | ۵۶۳ |
| نزع میں استقلال اور توجہ الی اللہ کا اہتمام | ۵۶۴ |
| علامہ البیجوریؒ کی تشریح | ۵۶۴ |
| قبضِ روحؑ میں اعزازِ خداوندی | ۵۶۵ |
| موت کی شدت اور نرمی | ۵۶۷ |
| حاصلِ بحث | ۵۶۸ |
| مقامِ تدفین میں اتفاق | ۵۶۹ |
| شانِ صدیق اکبرؓ | ۵۶۹ |
| تقبیلِ میت سنت ہے | ۵۷۱ |
| حضرت ابوبکر صدیقؓ کی والہیت | ۵۷۲ |
| اوصافِ میّت کا بیان جائز ہے | ۵۷۲ |
| نورِ نبوت کی ضیاپاشیاں | ۵۷۴ |
| اور جب وصال ہوا | ۵۷۵ |
| سیدہ فاطمۃ الزہراءؓ کا مرثیہ | ۵۷۶ |
| پیر کا روز یومِ وصال ہے | ۵۷۷ |
| تدفین میں تاخیر کیوں؟ | ۵۷۷ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| یومِ تدفین کی روایات میں تطبیق ـــــ | ۵۷۹ |
| انبیاء پر بیہوشی آ سکتی ہے، مگر جنون نہیں ــ | ۵۸۳ |
| نرم دلی صدیق اکبرؓ کی طبعی افتاد تھی ـــ | ۵۸۳ |
| صواحباتِ یوسفؑ کے ساتھ تشبیہ ـــ | ۵۸۴ |
| قولِ اوّل ـــــــ | ۵۸۴ |
| قول دوم ـــــــ | ۵۸۴ |
| صدیق اکبرؓ نے امتثالِ امر کو ترجیح دی ــ | ۵۸۵ |
| جن خوش نصیبوں پر حضورؐ نے تکیہ فرمایا تھا۔ | ۵۸۵ |
| آپؐ کا وصال، اُمت کیلئے عظیم صدمہ۔ | ۵۸۶ |
| نمازِ جنازہ کی نوعیت وتفصیلات ـــــ | ۵۸۷ |
| مدفن مبارک ـــــــ | ۵۸۸ |
| غسل کا مرحلہ ـــــــ | ۵۸۹ |
| مسئلہ خلافت اور امیر کا انتخاب ـــــ | ۵۹۰ |
| ابوبکر صدیقؓ کی تین امتیازی خصوصیات | ۵۹۰ |
| حضرت ابوبکرؓ نے حضورؐ کی زندگی میں آپؐ | -- |
| کی نیابت فرمائی ـــــــ | ۵۹۱ |
| ایک اعتراض کا جواب ـــــــ | ۵۹۲ |
| حضورؐ کے وصال پر صحابہؓ غم سے نڈھال ہوگئے | ۵۹۳ |
| لفظِ ''فرط'' کا معنیٰ ـــــــ | ۵۹۴ |
| فوت ہونیوالے چھوٹے بچے ذخیرۂ آخرت بنیں گے | ۵۹۵ |
| حضورؐ کی جُدائی سب سے بڑا صدمہ ہے | ۵۹۵ |
| **باب ماجاء فی میراث رسول اللہ ﷺ** | |
| باب! حضورِ اقدس ﷺ کے ترکہ کے بیان میں | ۵۹۷ |
| حضورِ اقدس ﷺ کی وراثت ـــــ | ۵۹۷ |
| ترکۂ انبیاء کے وارث نہ ہونے کی حکمتیں | ۵۹۸ |
| سیدہ فاطمہؓ کے سوال کا منشاء اور تفصیلی جواب | ۶۰۰ |
| حضورِ اقدس ﷺ کا جمیع ترکہ ـــــ | ۶۰۱ |
| حضرت ابوبکرؓ نے مسئلہ شرعی کی وضاحت کردی | ۶۰۱ |
| انبیاء کے عیال کے نفقہ کا مسئلہ ـــــ | ۶۰۲ |
| حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کی باہمی خصومت کی حقیقت | ۶۰۳ |
| ابوداؤد کی روایت ـــــــ | ۶۰۴ |
| اصل مسئلہ ـــــــ | ۶۰۵ |
| نہی اور نفی کی صورت میں مراد کی تعیین ــ | ۶۰۷ |
| مولانا محمد زکریاؒ کی مزید توضیح ـــــ | ۶۰۷ |
| بعض اعتراضات کے جوابات ـــــ | ۶۰۸ |
| الحاصل ـــــــ | ۶۰۹ |
| تفصیلی قصہ ـــــــ | ۶۱۰ |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| **باب ماجآء فی رؤیۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی المنام** | | امامِ شاطبیؒ کا نقل کردہ قصہ ------- | ٦۲۲ |
| باب! حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے خواب میں دیکھنے کے بیان میں | ٦۱۷ | توضیح ---------------- | ٦۲۷ |
| | | رویتِ حق کا معنیٰ ---------- | ٦۲۷ |
| | | مومن کا خواب نبوت کا چالیسواں حصہ ہے | ٦۲۹ |
| | | طالبانِ علوم نبوت کے لئے دو خصوصی نصیحتیں | ٦۳۰ |
| | | منقولات کے اتباع کا اہتمام ------ | ٦۳۰ |
| | | امامِ عبداللہ بن مبارکؒ --------- | ٦۳۰ |
| لفظِ رؤیۃ اور رؤیا کا معنیٰ اور فرق ---- | ٦۱۷ | اتباعِ سنت کی تاکید ---------- | ٦۳۱ |
| حقیقتِ خواب ----------- | ٦۱۷ | گذشتہ باب سے مناسبت ------- | ٦۳۱ |
| منامی حقائق اور مسلکِ اہل سنت والجماعت | ٦۱۸ | علمِ حدیث میں اُستاذ کا انتخاب ----- | ٦۳۲ |
| شیطان، حضورؐ کی شکل وصورت نہیں بنا سکتا | ٦۲۰ | علمِ حدیث، دین ہے --------- | ٦۳۲ |
| ایک طے شدہ امر ---------- | ٦۲۱ | تکمیل روایت ------------ | ٦۳۲ |
| شیخ مدنیؒ کی تقریر ---------- | ٦۲۱ | امام ترمذیؒ کی غرضِ ایرادِ اثر------- | ٦۳۳ |
| امرِ منامی کی شرعی حیثیت -------- | ٦۲۲ | باب سے مناسبت ---------- | ٦۳۳ |

# بَابُ مَاجَآءَ فِیْ تَعَطُّرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

## حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے خوشبو استعمال کرنے کے بیان میں

تعطر : کا معنیٰ خوشبو لگانا، التعطر استعمال العِطر کما ان التطیّب استعمال الطیب (جمع ج۲ص۲) (تعطر کا معنیٰ عطر استعمال کرنا جیسے کہ تطیب کا معنیٰ خوشبو لگانا) عِطر عین کے کسرہ کے ساتھ الطیب کو کہتے ہیں۔ العطر بکسر العین وھو الطیب (مواہب ص۱۵۶) عرب کثیر التعطر یعنی بہت عطر استعمال کرنے والے شخص کو "رجل معطر" کہتے ہیں (جمع ج۲ص۲)

انعقادِ باب کی غرض ان احادیث کا بیان ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے استعمالِ عطر کے بارے میں وارد ہوئی ہیں۔ جیسے کہ علامہ بیجوریؒ بھی یہی فرماتے ہیں۔ ای باب بیان الاحادیث الواردة فی تعطر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (مواہب ص۱۵۶)

### خلاصۂ باب :

جن میں آپ ﷺ کے عطر کے استعمال کرنے، عطر کے تحفہ قبول فرمانے اور مردوں کے لئے کس قسم کے عطر کے استعمال اور خواتین کے لئے کس قسم کی خوشبو استعمال کرنے کا ذکر ہے۔

### جسمِ اقدس کے خوشبو کی مہک :

احادیث میں استعمالِ عطر کا بیان ہے، حالانکہ اگر آپ عطر استعمال نہ بھی فرماتے، تب بھی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم مبارک سے عمدہ ترین خوشبو مہکتی تھی جیسے علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں قد کان صلی اللّٰہ علیہ وسلم طیب الرائحة وان لم یمس طیبا کما جاء ذلک فی الاخبار الصحیحة (مواہب ص۱۵۶)

حضرت انسؓ کی روایت ہے کہ میں نے کوئی خوشبو عنبر، مشک اور نہ کوئی اور خوشبو آپ کی خوشبو سے زیادہ

عمدہ نہیں سونگھی۔

(امام بخاریؒ اور احمدؒ نے اس کی روایت ان الفاظ میں کی ہے کہ **ماشممت ریحاقط ولامسکا ولا عنبرا اطیب من ریح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رواہ احمد والبخاری** (جمع ج۲ص۲) مگر اس کے باوجود آپؐ خارجی خوشبو بھی استعمال فرماتے تھے۔

ایک مرتبہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ مبارک پر دم فرما کر حضرت عقبہؓ کی کمر اور پیٹ پر ہاتھ پھیرا، اس سے اس قدر پائیدار اور بے مثال خوشبو ہوئی کہ ان کی چاروں بیویاں (ہر ایک عمدہ ترین خوشبو استعمال کرتی تھیں) جن میں ہر ایک کی خواہش تھی کہ ان کے زیر استعمال خوشبو بھی حضرت عقبہؓ کی خوشبو کے برابر ہو جائے، مگر وہ مغلوب رہیں اور حضرت عقبہؓ کی خوشبو غالب رہی۔ علامہ ملا علی قاریؒ طبرانی کی روایت نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں **کان عندہ اربع نسوۃ کلھن تجتھد ان تساویہ فیہ فلم تستطع مع انہ کان لایتطیب**۔ (جمع ج۲ص۲)

## آپؐ جس راستے سے گذرتے وہ مہک اٹھتا :

علامہ ملا علی قاریؒ نے ابو یعلی کے حوالے سے روایت نقل کی ہے کہ جس راستے سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم گذرتے تھے، آپؐ کے بعد گزرنے والے اس راستہ کو خوشبو سے مہکتا ہوا پا کر سمجھ لیتے تھے کہ آپؐ کا ابھی اس راستہ سے گذر ہوا ہے (جمع ج۲ص۲)

## آپؐ کا پسینہ عمدہ ترین خوشبو :

علامہ ملا علی قاریؒ نے مسلم کے حوالے سے یہ روایت بھی نقل کی ہے کہ ایک مرتبہ آپؐ سوئے ہوئے تھے اور آپؐ کے بدن مبارک سے پسینہ نکل رہا تھا۔ حضرت ام سلیمؓ نے ایک شیشی میں اسے بھرنا شروع کر دیا کہ اچانک آپؐ کی آنکھ کھل گئی۔ آپؐ نے دریافت فرمایا کہ یہ کیا کر رہی ہو؟ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہؐ! اس کو ہم اپنی دیگر خوشبوؤں میں ملائیں گے، کیونکہ یہ سب سے زیادہ عمدہ خوشبو ہے' **فقالت ھذا عرقک نجعلہ لطیبنا وھو اطیب الطیب** (جمع ج۲ص۲) اسی طرح جو شخص حضور اقدس ﷺ سے مصافحہ کرتا، تمام روز اپنے ہاتھ سے عمدہ ترین خوشبو سونگھتا رہتا۔ یہی حال اس بچے کا ہوتا جس

کے سر پر آپ دستِ شفقت رکھ لیتے (اتحافات ص ۲۶۳)

## استعمالِ خوشبو اُمت کے لئے دستور العمل :

یہ تو آپ کی ذاتی اور جسم مبارک کی خوشبو تھی، جو قدرت نے ودیعت فرمائی تھی، مگر اس کے باوجود بھی آپ عالم اسباب میں خارجی خوشبو بھی استعمال فرماتے تھے تاکہ عام افرادِ اُمت' مرد و خواتین کے لئے بھی ایک مسنون عمل کا نمونہ موجود ہو اور امت کے لئے ایک دستور العمل بن جائے اور ان کے لئے خوشبو لگانے کی حدود متعین ہو جائیں۔

## خوشبو کب لگانی چاہئے :

جمعہ' عیدین' نماز با جماعت' قرآن کی تلاوت' درس و تدریس اور ذکر کے حلقوں میں اور مباشرت کے وقت خوشبو لگانا چاہئے۔صاحبِ اتحافات لکھتے ہیں ویتأ کد لکل من الرجل والمرأة عند المباشرة ' فانها من حسن المعاشرة (اتحافات ص ۲۶۳) تاکہ کسی کے پسینہ کی وجہ سے دوسرے مسلمان کو اذیت نہ پہنچے۔طہارت تو دین اسلام کی بنیادی تعلیم ہے۔خوشبو اسی طہارت کا ایک حصہ ہے۔ اس باب میں مصنفؒ نے چھ احادیث ذکر کی ہیں۔

---

(۱/۲۰۹) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَغَيْرُ وَاحِدٍ قَالُوْا اَخْبَرَنَا اَبُوْاَحْمَدَ الزُّبَيْرِيُّ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْمُخْتَارِ عَنْ مُوْسَى بْنِ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كَانَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُكَّةٌ يَتَطَيَّبُ مِنْهَا ۔

ترجمہ ! امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث محمد بن رافع اور بہت سے دوسرے لوگوں (رواۃ) نے بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں ہمیں اس کی خبر احمد زبیری نے دی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو یہ روایت شیبان نے عبداللہ بن مختار کے واسطہ سے بیان کی اور انہوں نے یہ روایت موسیٰ بن انس بن مالکؓ سے ان کے باپ کے واسطہ سے نقل کی ۔حضرت انسؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک سُکّہ تھا

اس میں سے خوشبو استعمال فرماتے تھے۔

راویان حدیث (۴۶۹) محمد بن رافع (۴۷۰) شیبان ؒ (۴۷۱) عبداللہ بن المختارؒ اور (۴۷۲) موسیٰ بن انسؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## لفظِ سکۃ کے معانی :

قال کان لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سکۃ یتطیب منہا ! لفظِ سکۃ کے دو معنیٰ آئے ہیں (۱) ظرفِ عطر یعنی ڈبیہ، شیشی یا عطر دانی، جس میں خوشبو رکھی جاتی ہے۔ و یحتمل ان تکون وعاء، وان کان المراد بہا الوعاء فھی للابتداء و قال الشارح والظاھر ان المراد بہا ظرف یوضع فیہ الطیب کما یشعر بہ قولہ منہا (مواہب ص۱۵۶) (جب سکّہ سے مراد خوشبو دانی ہو تو پھر یتطیب منہا میں لفظ من ابتدائیہ ہے اور شارحؒ بھی یہی کہتے ہیں کہ بظاہر اس سے وہ شیشی یا عطر دانی مراد ہے جس میں عطر رکھا جاتا ہے جیسا کہ کہ اس کا قرینہ لفظ منہا ہے)

(۲) دوسرا معنیٰ ایک خاص قسم کی مرکب خوشبو نقل ہوا ہے۔ جو صندل زعفران گلاب وغیرہ کو ملا کر بڑی محنت سے تیار کی جاتی ہے۔ صاحبِ قاموس نے تو اس کے بنانے کا طریقہ بھی نقل کیا ہے۔ و قال العسقلانی وھی طیب مرکب (اتحافات ص۲۶۴) (علامہ عسقلانیؒ نے سکّہ کو ایک خاص مرکب خوشبو کہا ہے) کان المراد بہا ھنا نفس الطیب فمن فی قولہ یتطیب منہا للتبعیض (مواہب ص۱۵۶) (علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں یعنی سکّہ سے مراد یہاں خوشبو ہی ہے تو پھر اس صورت میں یتطیب منہا میں لفظ من تبعیضیہ ہوگا)۔

الغرض خوشبو دانی مراد ہو یا خوشبو، آپ ﷺ کی حیاتِ مبارکہ میں نظم و ترتیب مدلول ہوتا ہے کہ سفر و حضر میں ضروریاتِ زندگی آپ ﷺ اپنے پاس رکھتے تھے۔ سرمہ دانی، کنگھی، شیشہ اور خوشبو یا خوشبو دانی وغیرہ۔

## مضمونِ حدیث :

حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس

خوشبو یا خوشبو دانی تھی، جس سے آپ ؐ خوشبو لگاتے تھے۔

## سراپا خوشبو یا جسمِ معطر :

ابتداءِ باب میں یہ عرض کیا گیا کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا وجودِ اطہر ہر وقت خوشبو سے معطر اور مہکتا رہتا تھا۔ حضراتِ صحابہ کرامؓ فرماتے ہیں کہ آپ ؐ کے جسمِ اقدس کی خوشبو راستہ میں پھیل جاتی تھی اور ہم سمجھ لیتے کہ حضور اقدس ﷺ اسی راہ سے گذرے ہیں۔ لہٰذا ہم اسی خوشبو پر آپ ؐ تک پہنچ جاتے۔

علامہ ملا علی قاریؒ، دارمی، بیہقی اور ابونعیم سے نقل کرتے ہیں :

**انہ لم یکن یمر بطریق فیتبعہ احد الاعرف انہ سلکہ من طیب عرقہ و عرفہ ولم یکن یمر بحجر الا یسجد لہ** (جمع ج۲ص۲)

جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کسی راستے سے تشریف لے جاتے، تو آپ ؐ کے پسینہ مبارک کی خوشبو کی وجہ سے صحابہ کرامؓ حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچ جاتے تھے اور کسی ایک پتھر پر آپ ؐ کا گذر نہ ہوتا، مگر وہ پتھر آپ ؐ کو سجدہ کرتا۔

## جہیز میں پسینۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو :

علامہ ملا علی قاریؒ ابو یعلیٰ سے نقل کرتے ہیں :

کہ ایک صحابی نے اپنی لڑکی کے جہیز میں کچھ کپڑے تیار کیئے اور حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں آپ ؐ کا پسینہ مبارک طلب کرنے کی غرض سے حاضرِ خدمت ہوا۔ آپ ؐ نے اپنے دستِ مبارک کی ایک انگلی کو اپنے اسی مبارک پسینہ سے تر کیا جو کہ ایک شیشی میں بند کیا ہوا تھا اور پھر چند قطرے اس صحابی کو عطا فرمائے اور ارشاد فرمایا کہ اپنی لڑکی سے کہہ دو کہ جب وہ جہیز کے کپڑے پہنے تو پسینہ کے ان قطروں کو بطورِ خوشبو استعمال کرے۔ اس کے بعد جب کبھی وہ نیک بخت خاتون یہ خوشبو استعمال کرتی تو اہل مدینہ اس کو سونگھتے اور اس گھر میں خواتین جمع ہو جاتیں۔ اس کے بعد اس گھر کا نام ہی ۔۔۔ "بیت المطیبین" یعنی خوشبو سونگھنے والوں کا گھر مشہور ہو گیا۔ **فکانت اذا تطیبت بہ شم اهل المدینة**

ذلک الطیب فسموا بیت المطیبین (جمع ج۲ص۲)

## دستِ مبارک کی خوشبو کی عطر بیزیاں :

جابر بن سمرہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ایک بار اپنا دستِ مبارک میرے چہرے پر پھیرا، میں نے اسے ٹھنڈا اور ایسی معطر ہوا کی طرح پایا جو کسی عطر فروش کی شیشی یا صندوق سے نکلتی ہے۔

حضرت عقبہ کا واقعہ اس سے قبل بھی اجمالاً عرض کیا جا چکا ہے۔ تفصیل سے ملاحظہ فرمایئے اور لطف اٹھایئے۔

اُم عاصم کہتی ہیں کہ ہم عقبہ کی زوجیت میں چار عورتیں تھیں، ہم میں سے ہر ایک اس کوشش میں رہتی کہ وہ خوشبو میں اپنے شوہر عقبہ سے بڑھ جائے اور عقبہ' وہ صرف اپنی داڑھی کو ایک عام تیل لگاتے' اس کے سوا اور کوئی خوشبو نہ استعمال کرتے، لیکن اس کے باوجود ہم سب سے زیادہ معطر اور پاکیزہ تھے، جب گھر سے نکلتے تو لوگ کہتے کہ ہم نے اس خوشبو سے زیادہ نفیس خوشبو نہیں سونگھی جو عقبہ لگاتے ہیں۔ ام عاصم کہتی ہیں کہ میں نے ایک روز عقبہ سے کہا ہم بہتر سے بہتر خوشبو لگانے کی کوشش کرتے ہیں، مگر آپ کی خوشبو سے نہیں بڑھ پاتیں۔ آخر اس کی کیا وجہ ہے۔ کہنے لگے مجھے نبی علیہ السلام کے عہد مبارک میں ایک بیماری لگ گئی تھی۔

میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ بیماری کی شکایت کی۔ آپ ﷺ نے مجھے کپڑے (یعنی قمیص وغیرہ) اُتارنے کا حکم دیا۔ میں نے کپڑے اُتار دیئے اور آپ ﷺ کے آگے بیٹھ گیا۔ آپ ﷺ نے اپنے دست مبارک پر پھونک ماری، پھر اپنا ہاتھ میری پیٹھ پر پھیرا۔ اس روز سے میرے پورے جسم میں یہ خوشبو مہکی ہوئی ہے ۔

حضرت الشیخ علامہ یوسف بن اسماعیل النبہانی المتوفی ۱۳۵۰ھ وصائل الوصول میں تحریر فرماتے ہیں کہ اسحاق بن راہویہ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ کے جسم مبارک سے جو خوشبو آتی تھی۔ وہ دوسری تمام خوشبوؤں سے مختلف ہوتی تھی۔ نیز فرماتے ہیں مسلم شریف میں انس بن مالک سے روایت ہے کہ نبی علیہ السلام کو کثرت سے پسینہ آتا تھا، چہرۂ انور پر پسینہ آتا تو موتیوں کی طرح محسوس ہوتا اور اس کی

خوشبو مشک اور اذفر سے بھی زیادہ ہوتی۔

---

(۲/۲۱۰) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا عَزْرَةُ بْنُ ثَابِتٍ عَنْ ثُمَامَةَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كَانَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ لَايُرَدُّ الطِّيْبَ وَ قَالَ اَنَسٌ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَايُرَدُّ الطِّيْبَ۔

ترجمہ! امام ترمذیؒ کہتے ہیں ہمیں یہ روایت محمد بن بشار نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالرحمٰن بن مہدی نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت عزرۃ بن ثابت نے ثمامۃ بن عبداللہ کے حوالہ سے بیان کی۔ حضرت ثمامہ کہتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ خوشبو کو رد نہیں کرتے تھے اور یہ فرماتے تھے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم بھی خوشبو کو رد نہ فرمایا کرتے تھے۔

مضمونِ حدیث تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہے کہ جب کبھی بھی خوشبو تحفۃً یا ہدیۃً دی جائے تو قبول کر لی جائے۔ حضرت انس بن مالکؓ کا یہی معمول تھا۔ **لایرد الطیب**، پھر ان کا یہ معمول حضور اقدس ﷺ کے عملِ مبارک کا پرتو تھا، **ان النبی ﷺ کان لایرد الطیب** پھر ظاہر ہے کہ خوشبو کا ہدیہ خوش دلی سے دیا جاتا ہے تو خوش دلی سے لے لیا جائے، اس میں حکمت بھی یہی ہے کہ یہ ہدیہ اتنا قیمتی نہیں ہوتا کہ پیش کرنے والے پر گراں گذرے، پھر بھاری مقدار میں بھی نہیں ہوتا، چونکہ تھوڑی مقدار میں ہوتا ہے، اس لئے لینے والے کی طبیعت کو محسوس نہیں ہوتا، جیسا کہ مسلم شریف میں حدیث ہے، **من عرض علیہ ریحان فلا یرد فانہ خفیف المحمل و طیب الریح** (جمع ج۲ ص۲)

(جس شخص کو عطر اور خوشبو کا ہدیہ پیش کیا جائے وہ اسے رد نہ کرے کیونکہ اس کا بوجھ اور وزن تو ہے نہیں اور اس کی خوشبو اچھی ہے)

درحقیقت حضور اقدس ﷺ سب کی دلجوئی فرماتے تھے اور کسی کی دل شکنی پسند ہی نہیں کرتے تھے۔ خوشبو کا رد کرنا ایک مخلص و محبّ صادق کی دل شکنی کا سبب بن سکتا ہے۔ لہٰذا آپؐ قطعاً ہدیۂ خوشبو کو رد نہ فرماتے تھے۔ دوسرا یہ بھی کہ آپؐ کو خوشبو بہت پسند تھی۔ اس لئے اس ہدیۂ جمیلہ کو پسند کرنا ہی بہت

احسن واجمل بات تھی۔علامہ ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں :

**المعنی انه لیس بثقیل بل قلیل المنة ومع هذا طیب الرائحة فالهدیة اذا کانت قلیلة و تتضمن منفعة فلا ترد لئلا یتأذی المهدی اذا لم یکن طماعاً** (جمع ج۲ص۴) (مطلب یہ کہ یہ کوئی وزنی چیز نہیں بلکہ وہ احسان کرنے میں کوئی بڑی چیز بھی نہیں اس کے باوجود اس کی خوشبو اچھی ہے۔ ھدیہ اگر چہ معمولی ہو،لیکن اس کا نفع اگر زیادہ ہےتو اس کو رد نہ کیا جائے تاکہ ہدیہ کرنے والے کی دل شکنی نہ ہو جب کہ وہ لالچی اور حریص نہ ہو)

---

**(۳/۲۱۱)حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ فُدَیْکٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُسْلِمِ بْنِ جُنْدُبٍ عَنْ اَبِیْهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهُ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ثَلاثٌ لَا تُرَدُّ الْوَسَائِدُ وَالدُّهْنُ الطِّیْبُ وَاللَّبَنُ ۔**

امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت قتیبہ بن سعید نے بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابن ابی فدیک نے بیان کی۔انہوں نے یہ روایت عبداللہ بن مسلم بن جندب سے ان کے باپ کے واسطہ سے اخذ کی۔حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تین چیزیں نہیں لوٹانی چاہئیں،تکیہ،اور خوشبودار تیل اور دودھ۔

راویان حدیث (۴۷۳)ابن ابی فدیکؒ (۴۷۴)عبداللہ بن مسلمؒ اور (۴۷۵)عن ابیہ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی''میں ملاحظہ فرمائیں۔

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

الوسائد جمع وسادۃ کی ہے،جو سوتے وقت سر کے نیچے رکھا جاتا ہے۔اسے مخدۃ بھی کہتے ہیں۔ **اذ قد یوضع تحت الخد والدھن کل ما یدھن به والمرادھنا الذی فیه طیب** (مخدۃ کی وجہ تسمیہ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ چونکہ وہ رخسار کے نیچے بھی کبھی رکھا جاتا ہے اور دھن ہر وہ چیز ہے جو تیل کی جگہ استعمال کی جائے اور یہاں اس سے مراد خوشبودار تیل ہے)(اتحافات ص۲۶۵)

## مضمونِ حدیث کی تشریح :

مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہے۔اس روایت میں مذکور تمام چیزیں خواہ وہ تکیے ہوں یا خوشبودار تیل یا خوشبو اور دودھ' خفیف المحمل ہیں اور باہمی اعتماد و محبت کا باعث ہیں۔جیسے یہی بات علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں ولا بد من اعتبار معنی فی ثلاث من العظمة والشرف و قلة المؤنة و خفة المحمل (جمع ج۲ص۴) لہٰذا جب ہدیہ کے طور پر پیش کئے جائیں تو لا ترد یعنی واپس نہ کی جائیں بلکہ انہیں اللہ کی نعمت سمجھ کر قبول کر لی جائیں۔

شمائل میں بعض نسخوں میں الوسائد' الدھن اور الطیب مذکور ہے، اللبن نہیں ہے۔بعض نسخوں میں اللبن ہے، الطیب نہیں ہے ، وفی نسخة صحیحة بدله اللبن (مواہب ص۱۵۷) اور نسخہ صحیحہ میں طیب کی بجائے لبن کا لفظ ہے ولعل المراد بالدھن ھو الذی له طیب فعبر تارة بالطیب و اخریٰ بالدھن (جمع ج۲ص۴) (اور شاید کہ دہن سے مراد خوشبودار تیل ہے تو کبھی اس کی تعبیر لفظ طیب (عطر) اور کبھی دھن (تیل) سے کی جاتی ہے) بعض روایات میں خوشبودار پودے اور پھول کا بھی ذکر آیا ہے۔

امام شافعیؒ نے ایسی سات چیزیں گنوائی ہیں اور انہیں اشعار میں نظم کیا ہے ............

عن المصطفیٰ سبع یسن قبولها　　اذا مابها قد اتحف المرء خلان

فحلو و البان و دهن و وسادة　　ورزق لمحتاج و طیب و ریحان

(مواہب ص۱۵۷)

(سات چیزوں کا قبول کرنا سنت نبویہؐ ہے جب کوئی انسان وہ اپنے دوستوں کو بطور ہدیہ دے پس وہ حلوہ (میٹھی چیزیں) دودھ۔تیل۔تکیہ اور مسکین کے لئے کھانا اور عطر و خوشبو ہیں)

---

(۲۱۲/۴) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا اَبُوْ دَاوٗدَ الْحَفَرِيُّ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ اَبِیْ نَضْرَةَ عَنْ رَجُلٍ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طِيْبُ الرِّجَالِ مَا ظَهَرَ رِيْحُهٗ وَ خَفِيَ لَوْنُهٗ وَطِيْبُ النِّسَآءِ مَاظَهَرَ لَوْنُهٗ وَخَفِيَ رِيْحُهٗ .

حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيلُ بْنُ اِبْرَاهِيمَ عَنِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ اَبِيْ نَضْرَةَ عَنِ الطُّفَاوِيِّ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهٗ بِمَعْنَاهُ ۔

ترجمہ! امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت محمود بن غیلان نے بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوداؤد حفری نے سفیان کے واسطہ سے ابونضرۃ کی وساطت سے روایت کی اور انہوں نے یہ ایک شخص ( طفاوی ) سے سُنی ۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا کہ مردانہ خوشبو وہ ہے کہ جس کی خوشبو پھیلتی ہوئی ہو اور رنگ غیر محسوس ہو ( جیسے گلاب کیوڑہ وغیرہ ) اور زنانہ خوشبو وہ ہے کہ جس کا رنگ غالب ہو اور خوشبو مغلوب ( جیسے حنا زعفران وغیرہ ) ۔

امام ترمذیؒ دوسری سند اس طرح بیان کرتے ہیں کہ ہمارے پاس یہ روایت علی بن حجر نے بیان کی ۔ ان کے پاس اسمٰعیل بن ابراہیم نے جریری کے واسطہ سے بیان کی ۔ انہوں نے یہ روایت ابونضرۃ سے طفاوی کے ذریعے روایت کی اور انہوں نے صحابی رسول حضرت ابوہریرہ سے سُنی جو رسول اللہ ﷺ سے نقل فرماتے تھے اور یہ روایت پہلی روایت سے معنی میں متفق ہے ۔

راویان حدیث (٤٧٦) ابوداؤد الحفری اور (٤٧٧) عن رجل کے حالات '' تذکرہ راویان شمائل ترمذی '' میں ملاحظہ فرمائیں ۔

## مرد اور خواتین کے لئے خوشبو کا استعمال :

حضور اقدس ﷺ کا ارشادِ گرامی واضح ہے ۔ لہٰذا مردوں کو چاہئے کہ وہ تو ایسی خوشبو ضرور استعمال کریں جو محفل میں دوسروں کو بھی محسوس ہو اور فضا معطر ہو، مگر اس کا رنگ نہ ہو ۔ کماء الورد والمسک والعنبر و الکافور (جمع ج ٢ ص ٥) مگر عورتوں کی خوشبو کا رنگ نمایاں نہ ہو، وہ عطر انتہائی پوشیدہ ہو، کالزعفران والصندل ' والحناء (جمع ج ٢ ص ٥) علماء کہتے ہیں خواتین کے لئے خوشبو کا استعمال اس وقت ممنوع ہے جب وہ گھر سے باہر نکلیں ۔ فان مرورھا علی الرجال مع ظھور رائحة الطیب منھا منھی عنه ' ( بے شک عورت کا خوشبو سے معطر ہوکر مردوں پر گزرنا شرعاً ممنوع ہے ) گھر میں ہو یا اگر شوہر کے پاس ہو تب استعمال جائز ہے فاما اذا کانت عند زوجھا فلتطیب بما شاء ت

(جمع ج۲ص۵)اور جب عورت اپنے خاوند کے پاس ہو پھر جوعطر چاہے لگا سکتی ہے ) جیسا کہ ترمذی شریف کی ایک حدیث سے اس کی تائید ہو جاتی ہے۔ عن ابی موسیٰ کل عین زانیة والمرأة اذا استعطرت فمرت بالمجلس فھی زانیة (جمع ج۲ص۶) (حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ فرماتے ہیں ہر آنکھ (غلط نظر کرنے میں ) زنا کرنے والی ہے اور جب عورت عطر لگا کر کسی مجلس پر گزرتی ہے تو وہ (اس صورت میں گویا کہ ) زانیہ ہے )

اسی طرح احمد' صحیح مسلم' ابوداؤد اور نسائی نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ جو عورت بخور لے وہ ہمارے ساتھ عشاء کی نماز میں نہ آئے۔ ایما امراة اصابت بخورا فلا تشھد معنا العشاء الآخرة (جمع ج۲ص۴)

## مسلمان خواتین کی غفلت وجہالت :

شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ نے یہاں مسلمان خواتین کے موجودہ اور مروجہ طرزِ عمل پر بہت رونا رویا ہے کہ عام مسلمان خواتین تو اپنی جگہ' عرب مسلمان خواتین بھی فرنگی تہذیب کی لپیٹ میں ہیں۔

حضوراقدس ﷺ کے پاکیزہ اخلاق وتعلیمات سے غافل ہوگئی ہیں۔ واتت من الاعمال ماینذی لہ جبین الاسلام (اتحافات ص۲۶۷) (اور ایسے اعمال کرتی ہیں جس سے اسلام کا چہرہ داغدار ہو جاتا ہے ) مسلمان خواتین مغربی تہذیب کی تقلید میں اندھا دھند چلی جارہی ہیں، نہ حیا ہے نہ پردہ، نہ شرم نہ غیرت، بلکہ مختلف قسم کے سینٹ لگا کر بازاروں کی زینت بنتیں اور شیطان کا کردار ادا کرتی ہیں۔ حضوراقدس ﷺ ہی کے تعلیمات وہدایات اور سنتوں میں عزت بھی ہے اور عظمت بھی' نجات بھی ہے اور فلاح بھی۔

---

(۳۱۳/۵) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ خَلِيْفَةَ وَعَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَا حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ ذُرَيْعٍ حَدَّثَنَا حَجَّاجُ الصَّوَّافُ عَنْ حَنَّانٍ عَنْ اَبِىْ عُثْمَانَ النَّهْدِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اُعْطِىَ اَحَدُكُمُ الرَّيْحَانَ فَلَا يَرُدُّهُ فَاِنَّهُ خَرَجَ مِنَ الْجَنَّةِ قَالَ اَبُوْعِيْسٰى وَلَا

نَعْرِفُ لِحَنَّانٍ غَيرَ هٰذَا الْحَدِيْثِ وَ قَالَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ اَبِىْ حَاتِمٍ فِىْ كِتَابِ الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيْلِ حَنَّانُ الْاَسَدِىُّ مِنْ بَنِىْ اَسَدِ بْنِ شَرِيْكٍ وَهُوَ صَاحِبُ الرَّقِيْقِ عَمُّ وَالِدِ مُسَدَّدٍ وَ رَوٰى عَنْ اَبِىْ عُثْمَانَ النَّهْدِىِّ وَ رَوٰى عَنْهُ الْحَجَّاجُ بْنُ اَبِىْ عُثْمَانَ الصَّوَّافُ وَ سَمِعْتُ اَبِىْ يَقُوْلُ ذٰلِكَ ۔

ترجمہ! امام ترمذیؒ کہتے ہیں ہمیں یہ روایت محمد بن خلیفہ اور عمرو بن علی نے بیان کی۔ وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہم کو اسے یزید بن ذریع نے بیان کیا، وہ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت حجاج صواف نے حنان کے واسطہ سے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت ابوعثمان نہدی سے روایت کی۔ ابوعثمان نہدی تابعی کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص کو ریحان دیا جائے اس کو چاہئے کہ لوٹائے نہیں، اس لئے کہ (اس کی اصل) جنت سے نکلی ہے۔

راویان حدیث (۴۷۸) محمد بن خلیفہؒ (۴۷۹) حجاج الصوافؒ (۴۸۰) حنانؒ اور (۴۸۱) ابوعثمان النہدیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## سند کی بحث :

ابوعثمان النہدی تابعی ہیں۔ ظاہر ہے کہ انہیں حضور اقدس ﷺ کی زیارت و ملاقات کا شرف حاصل نہیں، مگر اس کے باوجود انہوں نے یہ روایت آپؐ سے مرفوعاً نقل کی ہے۔ لہٰذا یہ روایت مرسلات سے ہے۔ جیسے کہ علامہ سیوطیؒ نے اس کی تصریح کی ہے' فالحديث مرسل كما صرح به السيوطی (جمع ج۲ص۶) جو اس صورت میں معتبر ہوتی ہیں، جب اس کے راوی ضعیف نہ ہوں بلکہ ثقہ ہوں۔

## لفظ ''ریحان'' کی تشریح :

ریحان کا اطلاق عموماً ایک خاص قسم کے خوشبودار پودے ''نیازبو'' پر آتا ہے، جس کی ٹہنی اور پھول نہایت خوشبودار ہوتا ہے۔ لغوی اعتبار سے اس کی تعریف كل نبت طيب فهو ريحان (ہر خوشبودار پودا ریحان ہے) سے کی گئی ہے۔ علامہ ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں وهو كل نبت طيب الريح من

انواع المشوم علی ما فی النهایة (جمع ج۲ص۶) (کہ مشمومات (سونگھی جانی والی چیزوں) میں اچھے خوشبودار پودے کو کہتے ہیں جیسے کہ نہایہ میں بھی اس طرح ہے)۔

اہل مغرب ریحان کو ایک خاص درخت سے مخصوص کرتے ہیں، جسے آس کہتے ہیں اور ظاہر ہے کہ حدیث صحیح میں بھی یہی مراد ہے، جس میں آیا ہے کہ...... مثل المنافق الذی یقرأ القرآن کمثل الریحانة ریحها طیب و طعمهامر (جمع ج۲ص۶) (اس منافق کی مثال جو کہ قرآن پڑھتا ہے ایسی ہے جیسے کہ ریحانہ کا درخت کہ اس کی خوشبو تو اچھی ہے لیکن ذائقہ کڑوا ہے) اہل شام وعراق حبق کو ریحان کہتے ہیں اور حبق پودینہ کو کہتے ہیں۔ بہرحال لغوی اعتبار سے ریحان کا معنیٰ خوشبو، رحمت آرام، چین، آسائش، صاحب اور دوست کے بھی آتے ہیں۔ اس کے معنیٰ میں وسعت ہے۔

## جنت البقیع کا ایک واقعہ :

مجھے اس موقع پر ایک واقعہ یاد آ رہا ہے، جب اپنے ایک بزرگ اور مہربان دوست ماہنامہ الحق کے کاتب (جب کمپیوٹر اور کمپوزنگ مروج نہ تھے) جناب الحاج عبدالواحد صاحب خوشنویسؒ (جو معروف سکالر، عظیم مصنف حضرت مولانا عبدالمعبود صاحب مدظلہٗ صاحب تاریخ مکۃ المکرّمہ و مدینۃ المنورہ کے برادر بزرگ تھے) صبح سویرے چمن سے چنبیلی کے پھول کاٹ کر اپنے میز پر سجاتے اور باوضو الحق کی کتابت کرتے، احقر اُن دنوں ماہنامہ الحق کی خدمت پر مامور تھا، بلکہ مادر علمی جامعہ دارالعلوم حقانیہ میں درس وتدریس، خطابت اور دیگر متنوع ذمہ داریوں سمیت الحق کی ادارت سے لے کر پروف ریڈنگ اور کاپی پیسٹنگ تک کے تمام امور تن تنہا انجام دیتا تھا۔ مرحوم جب چنبیلی کے پھول سجا کر کتابت شروع کرتے اور میں حاضر ہوتا، تو فرماتے' حقانی صاحب!'' ریحانہ'' سجا رکھا ہے، جنت کا پھول ہے جنت کا' ایک روز علی الصبح کچھ مسودات لے کر حاضر خدمت ہوا تو دیکھا کتابت بھی جاری ہے، وجود پر لرزہ بھی اور آنکھوں سے آنسو بھی ٹپ ٹپ گر رہے ہیں۔ میں نے سلام عرض کیا تو گلوگیر آواز میں جواب دیا اور پھر دھاڑیں مار مار کر رونے لگے۔ میں نے ہر چند تسلی دینی چاہی، مگر مرحوم کا رونا کب رُکنے کا تھا اور پس منظر تو مجھے معلوم نہ تھا۔ آخر کیا تسلی دے سکتا تھا، جب جذبات پر قابو پایا اور قدرے

بات کرنے کے موڈ میں ہوئے تو فرمانے لگے :

حقانی صاحب ! کیا پوچھتے ہو کیا انجام ہوگا، اب کے بار جب عمرے پر گیا تھا تو جنت البقیع میں بھی حاضری کی سعادت حاصل ہوئی، دیکھا ایک نئی قبر کھودی جاری ہے، لوگ اچانک کسی چیز کے نمودار ہونے سے پریشان ہو گئے، میں بھی لپک کر اُن کے پاس جا پہنچا تو دیکھا کہ نئی کھودی جانے والی قبر سے ایک خطرناک بچھو ظاہر ہوا، جس کی لمبائی کوئی آٹھ انچ کے برابر ہوگی۔ اسے دیکھا میں تو تب سے اب تک پریشان ہوں۔ حقانی صاحب! جب جنت البقیع (جس کے مدفون سعادت مند ہیں) میں اتنے بڑے بڑے خطرناک بچھو موجود ہیں، تو ہم گنہگاروں کا انجام کیا ہوگا اور پھر رونے میں ڈوب گئے' بس اتنی سی بات بہ مشکل کر سکے کہ پھر گریہ طاری ہوا۔ اب پس منظر مجھے معلوم ہو چکا تھا، ان کے رونے سے میرا دل بھی پسیج گیا اور چند لمحے مجھے بھی ان کی معیت میں اشک ندامت کے حاصل ہوئے۔ یہ سارا واقعہ مجھے لفظ ''ریحان'' کی بحث سے یاد آیا، امانت تھی جو قارئین کے حوالے کر دی۔

بات یہاں تک پہنچی تھی کہ اسی مضمون کی ایک نقل میں نے اپنے استاذ محترم حضرت مولانا قاضی عبدالکریم صاحب مدظلہٗ بانی و مہتمم مدرسۂ عربی نجم المدارس کو بھیجی۔ غرض یہ تھی کہ واقعہ عبرتناک ہے، انہوں نے جو جواب مرحمت فرمایا، ذیل میں وہ بھی مِن وعَن نقل کر دیا جاتا ہے کہ میری اصلاح ہو جائے گی اور قارئین کو نفع ہوگا۔

---

جناب محترم حقانی صاحب سلمک اللہ معنا من الفتن ما ظهر و ما بطن

السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہ!

اخلاص نامہ کسی جدید حالتِ منتظرہ کے بغیر نعمتِ غیر مترقبہ ثابت ہوا۔

## حکیم ابراہیم کا سانحۂ ارتحال :

جناب محترم حکیم ابراہیم صاحب مرحوم کا اچانک حادثہ وارتحال ہم جیسے عمر رسیدہ پڑوسیوں کے لئے جرس کی جگانے والی فریاد تھی مگر ہم پنبہ بگوش لوگ حسبِ سابق نومِ ارنبی (خوابِ خرگوش) میں ہی

مدہوش ہیں۔ اللہ کریم ہی معاف فرماویں۔ آمین۔

مرحوم خوش قسمت تھا کوئی ایک نماز بھی قضا کئے بغیر چلا گیا۔ موت فجاءۃ بظاہر ان کے لئے رحمت ہی رہی کہ سکرات کی سختی کسی کو محسوس نہیں ہوئی۔ ماشاء اللّٰہ والحقیقة عند اللہ یہ سطور کافی نقاہت کی حالت میں لکھے گئے۔

## مکتوباتِ قدسیہ :

مکتوبات قدسیہ (حضرت مولانا شمس الحق افغانی کے مکاتیب) کے لئے آپ کی انتظار بجا سہی لیکن اپنی مجبوری بھی اختیار میں نہیں۔ پہلے ہی مکتوب پر چند سطریں لکھیں، اب غالباً دو ہفتہ سے ہمت اور فرصت دونوں سدِ سکندری بنے ہوئے ہیں۔ جنت البقیع مبارک کی کسی قبر مبارک سے بچھو کے واقعہ پر کچھ عرض کرنا ضروری سمجھ کر قلم کو ہاتھ میں لیا۔ ۲ جمادی الثانیہ ۱۴۲۴ھ جمعہ کو یہاں تک لکھا، نہ معلوم کب تک پہنچ سکوں۔

## جنت البقیع میں بچھو کا مسئلہ :

عرض ہے ہم گنہ گاروں کا بقیع کے بچھو سے ڈرنا کیا ضروری ہے۔ جناب کاتب کا خوفِ خداوندی کے غلبہ سے رونا قابل صد تحسین ہے اور پھر آپ کی ان سے ہمنوائی میں متاثر ہونا بھی باعث تبریک سہی لیکن یہ کسی کافر منافق اور فی زمانہ کے کسی ملحد زندیق کی قبر کا بچھو ہوگا۔ کیا دجال کے علاوہ کسی کافر کا مدینہ منورہ میں داخلہ تکوینی طور پر کسی آیت سے ثابت ہے۔ دجال کی رفاقت کے لئے زلازل کا آنا خود اس کی دلیل ہے کہ اس وقت تک کافر بصورتِ نفاق والحال بصورتِ الحاد و زندقہ مدینہ پاک میں سکونت کر رہے ہوں گے اور خود دورِ مبارک میں تو آیت وَ مِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ مَرَدُوْا عَلَى النِّفَاقِ (التوبہ: ۱۰۱) (اور کچھ مدینے والوں میں ایسے منافق ہیں کہ نفاق پر اڑے ہوئے ہیں) اور وَاٰخَرِيْنَ مِنْ دُوْنِهِمْ لَا تَعْلَمُوْنَهُمْ اَللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ (الانفال: ۶۰) (اور ان کے سوا اوروں کو بھی، جنہیں تم نہیں جانتے، اللہ انہیں خوب جان رہا ہے) سے ثابت ہے اور یہ لوگ وہاں مرتے بھی ہوں گے اور وہیں صورتِ اسلام کی وجہ سے دفن بھی کئے گئے ہوں گے۔ ہاں تشریعی طور پر ان کا داخلہ ممنوع سہی لیکن یہ تو ہم کمزور مسلمانوں کا قصور ہے کہ

ان کو نکالنے میں کوتاہی کریں اور آج کل کی عام بیماری ہیضہ اتحاد میں نہ صرف اس کو حرام نہیں بلکہ باعث حفاظت بھی کہتے رہیں۔

حقانی صاحب! کیا رئیس المنافقین کی قبر اسی پاک شہر کے کسی گوشہ میں نہیں رکھی گئی ہوگی۔ کسی اعرابی کے بیعت توڑ دینے اور پھر بھاگ جانے سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ارشاد سے عموم کا حکم غالباً کسی نے بھی نہیں لگایا ہوگا کہ کوئی کافر یہاں نہ رہ سکے گا۔

## خاکِ یثرب میں دفن ہونے کی آرزو :

اگر گنہگاروں کو وہیں دفن ہونے پر عذابِ برزخ سے چھٹکارے کی امید اور بہت ہی بڑی امید نہ ہو تو وہ وہیں دفن ہونے کی رو رو کر کیوں دعائیں کرتے رہے ہیں۔ شاعر مشرق کے اس مصرعہ کو کہ ......

ع میں موت چاہتا ہوں زمین حجاز میں

اگر صرف شاعری بھی کہہ دیا جاوے تو سیدنا امام مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ کا نفلی حج پر نہ جانے کی وجہ کیا یہی نہیں کہی جاتی کہ کہیں مدینہ پاک سے باہر دفن نہ ہونا پڑے۔

کیا وہ اپنے آپ کو معصوم سمجھتے تھے۔ معصومین کو یہاں دفن ہونے کی زیادہ ضرورت ہے یا ماوشما مذنبین (گنہ گاروں) کو۔

اچھا سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا یہ ارشاد بھی جو تقریباً بتواتر ثابت ہے کہ "اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِیْ شَھَادَۃَ فِیْ سَبِیْلِکَ وَاجْعَلْ مَوْتِیْ فِیْ بَلَدِ نَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ وَسَلَّم" (اے اللہ مجھے شہادت دے اپنے راستے میں اور میرے موت مقرر کر واپنے حبیب کے شہر میں) کیسے معلوم نہیں۔ اگر صرف روحانی زیارت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم و اصحابہ کی مقصود تھی تو وہ تو

...... ع بعد منزل نبود در سفر روحانی ...... سے بھی ہوسکتی تھی۔ مدینہ پاک میں دفن سے یہی تو امیدیں ہیں کہ اب ان شاء اللہ گناہوں کے باوجود عذاب برزخ سے محفوظ رہیں گے۔

فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا اعترافِ ذنوب (و لو بالصغائر عند اللہ) آپ کو یقیناً معلوم ہوگا۔ موت کے خوف سے حضرت کیوں رو رہے ہو؟ کے جواب میں آپ کا ارشادِ گرامی

ہے..........

مَـــالِـــیْ حَـذَارَ الْـمَـوْتِ اِنِّــیْ مَیِّــتٌ

وَلٰـكِـنَّ حَـذَارَ الـذَّنْـبِ يَتْبَعُهَـا ذَنْـبُ

ظَـلُـوْمٌ لِـنَـفْسِـیْ غَيْـرَ اَنِّـیْ مُسْـلِـمٌ

اُصَـلِّـــیْ الـصَّـلَـوَاتِ كُـلَّهَـــا وَ اَصُـوْمُ

نہیں ہے میرے لئے ڈرنا موت سے کہ میں مرنے والا ہوں، لیکن ڈرنا ہے گناہ سے جس کے بعد دوسرے گناہ ہوں، زیادہ ظلم کرنے والا ہوں اپنے آپ پر سوای اس کے کہ میں مسلمان ہوں، نمازیں پڑھتا ہوں سب اور روزہ رکھتا ہوں۔

## حضرت نانوتویؒ کی تمنا :

پھر یہ کل کی بات ہے، حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ ارشاد کیوں یاد نہ رہا کہ..........

جیوں تو ساتھ سگانِ حرم کے تیرے پھروں

مروں تو کھائیں مدینہ کے مجھ کو مور و مار

ہاں یہ بھی ملحوظ رہے کہ مور و مار کا غذا بننا اور بات ہے اور بچھو اور سانپ کا کاٹنا اور ڈسنا شئ آخر ہے۔ پہلی صورت محبوب و مرغوب و مطلوبِ عشاق ہے۔

دیکھئے مشکوٰۃ شریف کی یہ حدیث...... "كُنَّا نَسْمَعُ تَسْبِيْحَ الطَّعَامِ وَهُوَ يُؤْكَلُ " (جب کھانا کھایا جاتا تو ہم اس کھانے کی تسبیح پڑھنا بھی سنا کرتے تھے) کسی صحابی کی غذا بننے پر لقمہ طعام کو کتنی خوشی ہو رہی ہے یہی حضرتِ قاسم نانوتویؒ کی تمنا ہے اور دوسری بات قابل صد استعاذہ ہے۔ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ مُدْبِراً او لدِيْغاً اَوْ كَمَا قَالَ رَسُوْ لُ اللهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ (نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ میں پناہ چاہتا ہوں اس سے کہ مجھے موت آئے اس حالت میں کہ میں میدانِ جنگ سے پیٹھ پھرنے والا ہوں یا (سانپ بچھو وغیرہ) کا ڈسا ہوا ہوں)

## خاکِ مدینہ :

خاکِ مدینہ منورہ کے متعلق مَنْ مَاتَ فِیْ اِحْدَی الْحَرَمَیْنِ بَعَثَہُ اللّٰہُ مِنَ الآمِنِیْنَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ مشکوٰۃ شریف میں موجود ہے۔ من مات میں مذنبین بھی شامل ہیں۔ بین السطور من الفزع الاکبر کے ساتھ اور من کل کدورۃ بھی لکھا گیا ہے۔ یوم القیامۃ کے ساتھ من مات فقد قامت قیامتہ (جو مر گیا اس کی تو قیامت قائم ہوگئی) کا خیال رہے تو برزخ کو بھی شامل ہے۔

اسی میں یہ بھی ہے کہ ما علی الارض بقعۃ احب الی ان اکون قبری بھا منھا (کہ آپؐ نے مدینہ منورہ کے متعلق یہ بھی فرمایا کہ دنیا میں مجھے اپنی قبر کے لئے مدینہ شریف سے کوئی دوسری جگہ زیادہ محبوب اور پیاری نہیں ہے)

## اصلاحِ کتاب :

ایسی ترغیبات کے ہوتے ہوئے ہم گنہ گاروں کو کسی قبر کے کسی بچھو کا واقعہ بالخصوص مطالعہ کرانا اپنی ناقص خیال میں نہیں آیا۔ کتاب میں ضمناً آ جانا تو ایک بات ہے اور ناچیز کا مشورہ تو یہی ہے کہ وہاں بھی اس واقعہ پر یہ حاشیہ لگا دینا چاہیئے کہ یہ کسی کافر، منافق، ملحد اور زندیق کی قبر کا بقایا ہوگا۔

## بنیادی عقائد کے انکار کا وبال :

اور اسی تاکید کے ساتھ کہ یہاں بنیادی عقائد کے انکار کرنیوالوں کو جلد از جلد توبہ کر لینی چاہیئے۔ جن میں حضرت حق جل مجدہ کی ذات وصفات میں کسی مخلوق کو ولو کان ملکاً او نبیاً مرسلاً (اگرچہ وہ فرشتے یا نبی اور رسول کیوں نہ ہوں) شریک کرنا، قیامت رسالت یا ختم نبوت میں شک وتردد کرنا بھی شامل ہے اور اسی طرح صحابہ کرام علیہم الرضوان کی عظمت اور بزرگی بالخصوص عشرہ مبشرہ اور بالاخص خلفاء راشدین یارانِ اربعہ ابوبکر وعمر وعثمان وعلی رضی اللہ عنہم کی جنتی ہونے کا انکار کرنا بھی شامل ہے ورنہ شدید خطرہ ہے۔ یوں کہہ سکتے ہیں کہ خاک پاک مدینہ مثل الشہادۃ ہے یمحی السیئات لاالنفاق والالحاد (کہ غلطیوں اور گناہوں کو تو مٹا دے گی نہ کہ منافقت اور الحاد و بے دینی کو)

## جوارِ رسول ﷺ کی برکتیں :

ہاں عذابِ قبر سے حفاظت کے جتنے اسباب ہیں ان میں سب سے اقوی صحیح العقیدہ مسلمان کے لئے تو جوارِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم ہی ہونا چاہیئے۔

## قصیدہ بردہ کے اشعار :

قصیدہ بردہ کے یہ مبارک اشعار تو ورِدزبان رہنے چاہیئے، نہ معلوم کیوں بروقت آپ کو یاد نہ رہے۔

حَاشَاهُ اَنْ يُّحْرَمَ الرَّاجِیْ مَكَارِمَهٗ　　اَوْ يَرْجِعَ الْجَارُ مِنْهُ غَيْرَ مُحْتَرَمِ

اور حاشا یہ کہ آپ کا امیدوار بخششوں کا محروم رہے یا پناہ لینے والا یوں ہی الٹا پھرے بے توقیر

وَلَنْ يَّفُوْتَ الْغِنٰی مِنْهُ يَدًا تَرِبَتْ　　اِنَّ الْحَيَا يُنْبِتُ الْاَزْهَارَ فِی الْاَكَمِ

اور ہرگز بے نیازی فوت نہ ہوگی، اس ہاتھ کی جو خاک پر پہنچا جس نے وسیلہ آپ کا لیا کیونکہ مینہ ٹیلوں پر سبزہ پیدا کرتا ہے۔

يَا اَكْرَمَ الْخَلْقِ مَالِیْ مَنْ اَلُوْذُ بِهٖ　　سِوَاكَ عِنْدَ حُلُوْلِ الْحَادِثِ الْعَمَمِ

اے تمام مخلوق سے بزرگ تر آپ کے سوا میرا کوئی ایسا نہیں جس سے پناہ چاہوں حادثۂ عام کے نازل ہونے میں۔

مَا سَامَنِی الدَّهْرُ ضَيْمًا وَّاسْتَجَرْتُ بِهٖ　　اِلَّا وَنِلْتُ جِوَارًا مِّنْهُ لَمْ يُضَمِ

مجھ پر زمانہ نے جب کبھی رنج وخواری سے ستم کیا اور میں نے آپ کی پناہ لی فوراً حمایت میں آ گیا اور اس کے ستم سے بچ گیا۔

اے فخر نوح کیا کہیں پوچھے اگر کوئی
کشتی یہ ڈوبتی ہوئی کس ناخدا کی ہے

بہرحال ڈرائیں نہیں بلکہ بخلوصِ قلب دعا کرتے رہیں کہ اللہ تعالیٰ ایمان وادب کے ساتھ وہیں کی خاک پاک کا شرف عطا فرماویں۔ آمین ثم و ثم۔

ناکارہ عبدالکریم غفرلہ ولوالدیہ (۱۴ جمادی الثانیہ ۱۴۲۴ھ)

## خوشبو تحفۂ رحمت ہے :

فانه خرج من الجنة...... شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ لکھتے ہیں، ولعل المراد ان اصل الطيب من الجنة فكل ريح طيب يذكر بالجنة و يشوق اليها و يرغب فى الاعمال الصالحة (اتحافات ص ۲۶۸) (اور شاید کہ اس سے مراد یہ ہو کہ خوشبو کی اصل اور بنیاد جنت میں سے ہو پس ہر اچھی خوشبو جنت کی یاد اور شوق دلا کر اعمالِ صالحہ کی ترغیب پر ابھارتی ہے)

ظاہر ہے کہ جس چیز کی اصل جنت سے آئی ہو وہ رحمت ہوا کرتی ہے۔ لہٰذا تحفۂ رحمت یا ہدیۂ رحمت کو رد نہیں کرنا چاہئے۔ علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں یعنی اصل الطيب من الجنة و خلق الله الطيب فى الدنيا ليذكر العباد بطيب الدنيا طيب الآخرة و يرغبون فى الجنة و يزيدون فى الاعمال الصالحة ليصلوا بسببها الى الجنة (جمع ج۲ ص۷) (کہ خوشبو کا اصل و منبع جنت سے ہے اور دنیا میں اللہ تعالیٰ نے خوشبو کو اس لئے پیدا کیا کہ اس دنیاوی خوشبوؤں کی وجہ سے آخرت کی خوشبوئیں یاد دلائیں اور یہ لوگ جنت کی رغبت اور اعمالِ صالحہ میں زیادتی کے سبب جنت تک رسائی حاصل کریں)۔

---

(۶/۲۱۴) حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ مُجَالِدِ بْنِ سَعِيْدِ الْهَمْدَانِيُّ حَدَّثَنَا اَبِيْ عَنْ بَيَانٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ اَبِيْ حَازِمٍ عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ عُرِضْتُ بَيْنَ يَدَىْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَاَلْقٰى جَرِيْرٌ رِدَآءَهٗ وَمَشٰى فِيْ اِزَارٍ فَقَالَ لَهٗ خُذْ رِدَآءَكَ فَقَالَ عُمَرُ لِلْقَوْمِ مَارَاَيْتُ رَجُلًا اَحْسَنَ صُوْرَةً مِنْ جَرِيْرٍ اِلَّا مَابَلَغَنَا مِنْ صُوْرَةِ يُوْسُفَ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔

ترجمہ! امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت عمر بن اسمٰعیل بن مجالد بن سعید ہمدانی نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو میرے والد نے بیان کے واسطہ سے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت قیس بن ابی حازم سے روایت کی اور انہوں نے جریر بن عبداللہ بجلیؓ سے سُنی جو کہ صحابی رسول ہیں۔ جریر بن عبداللہ بجلی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں (معائنہ کے لئے) پیش کئے گئے، انہوں نے چادر اتار کر صرف لُنگی میں چل کر اپنا امتحان کرایا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ چادر لے لو (معائنہ ہو چکا) پھر قوم

کی طرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ میں نے جریر سے زیادہ خوبصورت کبھی کسی کونہیں دیکھا، سوائے حضرت یوسف علیہ السلام کی صورت کے جیسا کہ ہم تک پہنچا۔

راویان حدیث (۴۸۲) عمر بن اسماعیل الھمدانیؒ (۴۸۳) ابی اسماعیل الھمدانی ابوعمر الکوفیؒ (۴۸۴) بیان (۴۸۵) قیس بن ابی حازم اور (۴۸۶) جریر بن عبداللہ ؓ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## ترجمۃ الباب سے مناسبت :

شمائل کے بعض نسخوں میں یہ حدیث نہیں ہے۔۔۔**وقال میرک و لعله من ملحقات بعض النساخ سهواً** (جمع ج۲ص۲) (ملا میرکؒ فرماتے ہیں کہ شاید یہ حدیث ملحقاتِ کاتبین میں سے ہو) کیونکہ بظاہر اس حدیث کی ترجمۃ الباب سے کوئی مناسبت بھی نہیں ہے، تاہم شارحینِ حدیث نے وجہ مناسبت لکھی ہے اور وہ صرف اتنی ہے کہ ہر خوبصورت آدمی خوشبو کو پسند اور استعمال کرتا ہے، اگرچہ وہ خوشبو ہر کسی پر ظاہر نہ ہو۔

البتہ وہ لوگ جن کے حواس کدورات سے پاک وصاف ہوتے ہیں، وہ اس خوشبو کا ادراک کر لیتے ہیں، جیسے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے وجود کی خوشبو کو حضرت یعقوب علیہ السلام نے دور مسافت سے سونگھ لیا **انی لاجد ریح یوسف** (کہ میں تو حضرت یوسف علیہ السلام کی خوشبو محسوس کرتا ہوں) لہٰذا حضرت جریرؓ کی خوبصورتی میں بھی خوشبو کا حصہ ہے۔ گویا اس روایت کو ترجمۃ الباب کے ساتھ التزامی مناسبت ہے۔

علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں، **ولا یخفٰی مافیه من التکلف بل التعسف والاقرب ان یتصرف فی عنوان الباب بزیادة و حسن صورة الاصحاب و عرضهم علی ابن الخطاب والله اعلم بالصواب** (جمع ج۲ص۹) (اور اس میں جو تکلف اور تعسف ہوا (یعنی غیر واضح توجیہ اختیار کرنے میں جو تکلف ہوا) وہ مخفی نہیں ہے اور زیادہ قریب توجیہ یہ ہے کہ باب کے عنوان میں تصرف کرکے یہ زیادتی کی جائے کہ **حسن صورة الاصحاب وعرضهم علی ابن الخطاب**

## حضرت جریر کا معائنہ :

عرضت بین یدی عمر بن الخطاب حضرت جریر بن عبداللہ کہتے ہیں کہ مجھے حضرت عمر بن الخطابؓ کے سامنے پیش کیا گیا، جیسے سپاہیوں کو امیر لشکر کے سامنے پیش کیا جاتا ہے تا کہ وہ ان کی جسمانی اہلیت جاننے کے لئے معائنہ کریں، جو معیار پر پورا اتریں، انہیں لے لیں اور جو معیار پر پورا نہ اتریں انہیں واپس کر دیں۔ او هو للبناء للمفعول ای عرضنی علیه من ولاه ذلک لینظر فی قوتی و جلادتی علی القتال (جمع ج۲ص۸) (عرضت فعل مجہول کے صیغے پر) یعنی حضرت عمرؓ نے جس کو معائنہ کا متولی بنایا تھا اس نے مجھے آپؓ کے سامنے اس لئے پیش کیا کہ حضرت عمرؓ میری قوت مضبوطی اور جنگ پر صبر و استقلال کا از خود ملاحظہ فرمالیں) اس موقع پر حضرت جریر نے چادر اتار دی اور صرف تہبند میں جسمانی ساخت کا معائنہ کرایا، قدرے چلے تو حضرت عمرؓ نے ان کے جسم کی ساخت سینہ، کندھے، چال ڈھال اور رفتار ملاحظہ فرمائی۔ انه فعل ذلک جریر اظهاراً لقوته و تجلده فی شجاعته (جمع ج۲ص۸) (جریرؓ نے اپنا معائنہ مذکورہ طریقہ پر اس لئے کرایا تا کہ حضرت عمرؓ پر آپ کی بہادری اور زور وقوت کا ظہور ہو جاوے) تب حضرت عمرؓ نے فرمایا خــذ ردآء ک یعنی چادر اوڑھ لو تمہارے جسم کا معائنہ ہو چکا ہے ای و اترک مشیک فانه قد ظهر امرک (جمع ج۲ص۸) (اور اپنی یہ چال ڈھال چھوڑ دے کہ آپ کا معائنہ اب مکمل ہو چکا ہے)

## حضرت جریرؓ کی خوبصورتی :

اس کے بعد حضرت عمر فاروقؓ نے حاضرین کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا مارایت رجلاً احسن صورة من جریر میں نے آج تک جریر سے قد وقامت ، جسم واندام، ساخت اور وضع قطع اور حسن و جمال میں بڑھ کر کسی دوسرے کو نہیں دیکھا۔

## جمالِ محمدؐ اور حسنِ یوسفؑ :

الا ما بلغنا من صورت یوسف الصدیق علیه السلام پھر حضرت عمرؓ فرمانے لگے کہ اپنی

معلومات کی حد تک حضرت یوسف علیہ السلام کے متعلق جو سنا تھا بس وہی ہیں جو حسن و جمال میں ان سے بڑھ کر ہو سکتے ہیں۔ یہاں یہ اشکال نہ کیا جائے' حضرت عمر فاروقؓ نے حضرت یوسف علیہ السلام کا استثناء تو کیا لیکن جمالِ محمدؐ کا تذکرہ نہ کیا حالانکہ آپؐ تو خلاصۂ کائنات تھے، حسن و جمال کا مرقع اور جسم ،قد و قامت اور ساخت و وضع میں تمام نسل انسانی میں معتدل اور متوازن ترین خوبصورت شخصیت کے مالک تھے۔ حضرات محدثینؒ جواب میں فرماتے ہیں' وسكت سيدنا عمر عن جمال النبي محمد صلى الله عليه وسلم و ذكر جمال يوسف ' لأن جمال نبينا فوق كل جمال ولايقاس به اى جمال (اتحافات ص۲۶۹) (اور حضرت عمرؓ نے حضرت یوسف علیہ السلام کے جمال کا تذکرہ کر کے آپؐ کے حسن و جمال کے بیان کرنے سے اس لئے خاموشی اور سکوت فرمایا کیونکہ ہمارے نبی کریم ﷺ کی خوبصورتی اور جمال جملہ خوبصورتیوں پر فوقیت رکھتا ہے اور اس پر کسی خوبصورتی کو قیاس نہیں کیا جا سکتا)

حضرت ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں و قال بعض المحققين ان جمال نبينا صلى الله عليه وسلم كان في غاية الكمال و ان من جملة صفائه و كثرة ضيائه على ماروى ان صورته كان يقع نورها على الجدار بحيث يصير كالمرأة يحكى ما قابله من مرور المار لكن الله ستر عن اصحابه كثيرا من ذلك الجمال الزاهر والكمال الباهر اذ لو برز اليهم لصعب النظر اليه عليهم (جمع ج۲ ص۹) (اور بعض محققین یہ کہتے ہیں کہ ہمارے نبی کریم ﷺ کا حسن و جمال بے حد اور انتہائی درجہ کمال میں تھا اور آپ ﷺ کے حسن و جمال کی صفائی کی روشنی کی ایک معمولی سی جھلک کا اندازہ اس روایت سے کیا جا سکتا ہے جس میں یہ مذکور ہے کہ آپ ﷺ کے چہرہ مبارک کا نور جب آئینہ کی مانند دیوار پر پڑتا تو اس کے برتاؤ میں سامنے کی چیزیں اور گزرنے والوں کی شکلیں صاف نظر آجاتی تھیں اس کے باوجود اللہ تعالیٰ نے آپؐ کے صحابہؓ سے بارہا ان کے حسن و جمال کی رونق اور خوشنمائی کو اس لئے پوشیدہ اور چھپائے رکھا کہ اگر ان پر آپؐ کے حسن و جمال کی خوبصورتی اور چمک دمک ظاہر کر دی جاتی تو پھر آپؐ کی طرف دیکھنا بھی مشکل ہو جاتا)

==========================

# بَابُ كَيۡفَ كَانَ كَلَامُ رَسُوۡلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ

## باب ! اس بیان میں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کیسی گفتگو فرماتے تھے

باب کیف ای علی ایّ صفة کان کلام رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم۔
درحقیقت یہاں پر مضاف الیہ مقدر ہے ای باب جواب کیف کان کلام رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم (مناوی ص۹)

### لفظ کلام کی بحث :

کلام اسم مصدر ہے، بمعنی تکلّم کے یا بمعنی ما یتکلم بہ (جس چیز کے ساتھ بات کی جائے) کے اور اگر دونوں معانی مراد لئے جائیں تب بھی درست ہے۔ ویصح ارادۃ کل منھما ھنا اذ یلزم من بیان کیفیۃ التکلم بیان کیفیۃ مایتکلم بہ و بالعکس (مواہب ص۱۶۰) (اور یہاں دونوں معانی کا ارادہ بھی کیا جا سکتا ہے اس لئے کہ تکلم کی کیفیت کے بیان سے جس چیز کے ساتھ تکلم کیا جائے کی بیانِ کیفیت خود بخود معلوم ہو جاتی ہے) اس بات میں حضور اقدس ﷺ کے اندازِ گفتگو کا بیان ہے کہ آپؐ کا بیان اور طرزِ بیان کیا تھا، الفاظ کتنے متناسب اور موزون تھے۔

حقیقت یہ ہے کہ فصاحت و بلاغت اور عربی ادب کو آپؐ پر ناز تھا اور کیوں نہ ہوتا کہ آپؐ کی گفتگو بھی تو وحی الٰہی تھی۔ وَمَا يَنۡطِقُ عَنِ الۡهَوٰى ۝ اِنۡ هُوَ اِلَّا وَحۡيٌ يُّوۡحٰى (النجم:۳،۴) (اور نہیں بولتا خواہش اپنی نہیں وہ مگر وحی کہ بھیجی جاتی ہے)

حدیثِ رسول ﷺ کا شغل رکھنے والے جانتے ہیں کہ آپ ﷺ کے کلام میں کس قدر محبوبیت ہے ..........

نہ تنہا عشق از دیدار خیزد     بسا کیں دولت از گفتار خیزد

اس باب میں مصنفؒ نے تین احادیث درج فرمائی ہیں۔

---

(۲۱۶/۱) حَدَّثَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ الْبَصْرِيُّ حَدَّثَنَا حُمَيْدُ بْنُ الْاَسْوَدِ عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ مَاكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْرُدُ سَرْدَكُمْ هٰذَا وَ لٰكِنَّهُ كَانَ يَتَكَلَّمُ بِكَلَامٍ بَيِّنٍ فَصْلٍ يَحْفَظُهُ مَنْ جَلَسَ اِلَيْهِ۔

ترجمہ! امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث حمید بن مسعدہ بصری نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے حمید بن اسود نے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت اسامۃ بن زید سے اور انہوں نے زہری سے روایت کی۔ انہوں نے یہ روایت عروۃ سے سُنی، جنہوں نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے نقل کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کی گفتگو تم لوگوں کی طرح سے لگاتار جلدی جلدی نہیں ہوتی تھی بلکہ صاف صاف ہر مضمون دوسرے سے ممتاز ہوتا تھا۔ پاس بیٹھنے والے اچھی طرح ذہن نشین کر لیتے تھے۔

راویان حدیث (۴۸۷) حمید بن مسعدۃؒ اور (۴۸۸) اسامہ بن زیدؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## شیرینی گفتار :

قالت ما کان رسول اللہ ﷺ یسرد .... یسرد کا معنیٰ جوڑنا' ٹانکنا' فرفر بولنا اور بلاتوقف پڑھتے چلے جانا۔ علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں یسرد ای فی کلامہ والمعنی لم یصل بعضہ ببعض بحیث لا یتبیّن بعض حروفہ لسامعہ (جمع ج۲ص۱۰) (یعنی آپؐ لگاتار گفتگو نہ فرماتے تھے مطلب یہ کہ آپ ﷺ اپنی گفتگو میں ایسا خلط ملط نہ فرماتے جس سے سننے والے کو بعض حروف سمجھ میں نہ آسکیں)

بیّن کا معنیٰ واضح اور ظاہر۔ فصل یہ بین کی تاکید ہے۔ والمراد بہ انہ کلام فاصل بین الحق والباطل (جمع ج۲ص۱۰) (اور فصل سے مراد ایسا کلام جو حق وباطل کے درمیان امتیاز اور حدِ فاصل ہو) معنیٰ ظاہر ہے کہ سرور عالم ﷺ کی گفتگو میں سکون' اطمینان' تسلی اور تشفی ہوا کرتی تھی۔ اپنی بات واضح

طور پر سمجھاتے، گفتگو میں ٹھہراؤ ہوتا، ٹھہر ٹھہر کر کلام فرماتے۔ حاضرین آپ کی سنجیدہ، حکیمانہ اور میٹھی گفتگو بہ آسانی سمجھ کر یاد کرلیا کرتے تھے۔ یحفظه من جلس اليه . وفی الجامع الصغير أحبوا العرب لثلاث لأني عربي ، والقرآن عربي و كلام اهل الجنة عربي رواه الطبراني والبيهقي عن ابن عباس (جامع صغیر میں طبرانی اور بیہقی ابن عباسؓ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ عرب لوگوں سے تین وجوہ سے محبت کیا کرو۔ اس لئے کہ میں عربی ہوں اور قرآن مجید عربی میں ہے اور جنت والوں کی گفتگو بھی عربی ہوگی)

## حافظ ابن حجر کا ارشاد :

قال ابن حجر كان رسول الله ﷺ افصح الخلق لسانا ، واعذبهم كلاماً واسرعهم رداً واحلاهم منطقاً و احلهم جناناً ، و اوضحهم بياناً ، كيف و لسانه أعظم سيف من سيوف الله بين عنه مراده ، و يقصم بساطع نوره حجج المبطلين ، ويهدى الله به عباده (اتحافات ص ۲۷۰) (ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ سب مخلوق میں خوش بیانی کے لحاظ سے فصیح ترین اور گفتگو میں زیادہ شیریں اور جواب دہی میں حاضر جواب تھے ان کا بیان انتہائی واضح اور دلوں پر زیادہ اثر انداز ہوتا تھا اور کیوں نہ ہو جبکہ آپؐ کی زبان مبارک اللہ کی تلواروں میں ایک بڑی تلوار تھی کہ اس کے ذریعہ اپنے مقصد اور مراد کو واضح کیا اور نور کی بلندی اور پھیلاؤ سے اہل باطل کے دلائل کو توڑ دیا اور اللہ تعالیٰ نے اس کے ذریعہ اپنے بندوں کو ہدایت سے سرفراز فرمایا)

صحیحین میں سیدہ عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ اس قدر تسہیل، ٹھہراؤ اور میٹھا بولتے تھے کہ اگر کوئی سامع آپؐ کے الفاظِ گفتگو گننا بھی چاہتا، تو وہ اس میں کامیاب ہو جاتا لو عدّه العادّ لأحصاه (جمع ج۲ ص۱۱)

---

(۲/۲۱۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى حَدَّثَنَا اَبُوْقُتَيْبَةَ سَلْمُ بْنُ قُتَيْبَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُثَنّٰى عَنْ ثُمَامَةَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُعِيْدُ الْكَلِمَةَ ثَلَاثًا لِتُعْقَلَ عَنْهُ ۔

ترجمہ! امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث محمد بن یحیٰ نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے قتیبۃ نے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت عبداللہ بن مثنیٰ سے سُنی۔ انہوں نے اسے ثمامہ سے روایت کیا۔ جنہوں نے اسے خادمِ رسول حضرت انس بن مالکؓ سے نقل کیا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضوراقدس ﷺ (بعض مرتبہ) کلام کو (حسبِ ضرورت) تین تین مرتبہ دہراتے تاکہ آپؐ کے سننے والے اچھی طرح سمجھ لیں۔

راوی حدیث (۴۸۹) ابوقتیبہ سلم بن قتیبۃؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

## حضوراقدس ﷺ کا تین مرتبہ کلام دہرانا :

**قال کان رسول اللہ ﷺ یعید الکلمۃ ثلثا لتعقل عنہ** حضوراقدس ﷺ کا تین مرتبہ ایک ایک بات کا دہرانا اپنی امت پر کمال درجہ کی شفقت سے تھا، تاکہ صحابہ کرامؓ آپؐ کے ارشادات' احکام اور اوامر اور ہدایات کو ذہن نشین کر کے حفظ کرلیں اور امت مرحومہ تک پہنچادیں۔ حدیث میں لفظ الکلمۃ سے مراد کلمہ' مفردہ جملہ' قصیرہ اور الطّویلہ تینوں مراد لئے جاسکتے ہیں۔ تطلق علی کلمۃ المفردۃ ' والجملۃ القصیرۃ والطویلۃ (اتحافات ص۲۷۲) شفیقِ انسانیت ﷺ کی گفتگو نہایت ہی دلجمعی، اطمینانِ قلب اور بھرپور توجہ کے ساتھ ہوتی۔

## تکرارِ کلام کیوں ؟

تکرار کی وجہ بھی یہی تھی تاکہ ادنیٰ، اوسط اور اعلیٰ سب آپ ﷺ کے کلام سے برابر مستفید ہو سکیں۔ تین مرتبہ غایت اکثر یہ ہے، ورنہ ایک مرتبہ یا دو مرتبہ سے بھی اگر مقصد حاصل ہوجاتا، تو اسی پر اکتفا فرمالیتے۔ علامہ مناویؒ فرماتے ہیں کہ تین مرتبہ بات کو دہرانا آخری درجہ ہوتا اس کے بعد پھر اسی بات کو نہ دہراتے۔ ان الثلاثۃ غایۃ و بعدہ لا مراجعۃ (مناوی ص۱۱)

یہ تکرار کلام بھی تب ہوتی، جب سامعین کی کثرت ہوتی اور مجلس میں مختلف الاذھان حاضرین موجود ہوتے یا کبھی ایسا ہوتا کہ بعض الفاظ یا ارشاد سامعین پر مختلط ہوجاتا اور وہ مراد حاصل نہ کرپاتے تو آپؐ اس جملہ کا تکرار فرمادیتے و لعل التکرار کان حین یدعو الی ذلک حاجۃ (اتحافات ص۲۷۲)

)(اور آپؐ کلام میں تکرار بھی حسبِ ضرورت کیا کرتے )الشیخ ابراھیم البیجوریؒ لکھتے ہیں والمراد انه کان یکرر الکلام ثلاثاً اذا اقتضی المقام ذلک لصعوبة المعنیٰ او غرابته او کثرة السامعین لادائما فان تکریر الکلام من غیر حاجة لتکریره لیس من البلاغة (مواہب ص۱۶۱)(اور مطلب یہ کہ حضورعلیہ کا بات کو تین بار دہرانا بھی اس وقت ہوتا کہ جب کلام کا معنیٰ مشکل یا اس میں کوئی غرابت (اجنبیت وغیرہ) ہوتی اور یا پھر سننے والوں کی کثرت نہ کہ دائمی طور پر اس لئے کہ کلام کو بلا ضرورت مکرر لانا علمِ بلاغت کے اصول میں سے نہیں ) وحمله علی ما اذا عرض للسامعین نحو لغط فاختلط علیهم فیعیده لهم لیفهموه او علیٰ ما اذ کثر المخاطبون فیلتفت مرة یمیناً و اخریٰ شمالا لیسمع الکل (مناوی ص۱۱)(علامہ مناویؒ فرماتے ہیں اور اس کا حمل کرنا اس صورت پر کہ سامعین کو شور وغیرہ پیش ہونے سے چونکہ ان پر گفتگو خلط ملط ہوگئی پس اس کلام کو اس لئے دہرایا کہ وہ سمجھ جائیں یا چونکہ مخاطبین کثیر تعداد میں تھے تو آپؐ کبھی دائیں طرف متوجہ ہوتے اور پھر بائیں طرف متوجہ ہو کر وہی کلام مکرر دہراتے تاکہ سب سن لیں (تو اس توجیہ کو عصام نے رد کیا ہے لیکن شارحؒ نے بھی اسے تسلیم نہیں کیا)۔

نیز امام مناویؒ نے آپؐ کے تکرارِ کلام کی مزید حکمتیں بھی لکھی ہیں وحکمته ان الاولیٰ للاسماع والثانیة للوعی والثالثة للفکر او الاولیٰ اسماع والثانیة تنبیه والثالثة امر (مناوی ص۱۱)(فرماتے ہیں کہ آپؐ کے تکرار کلام کی علت اور حکمت یہ ہے کہ پہلا کلام تو سنانے کے لئے اور دوبارہ تکرار اس کے محفوظ کرنے کے لئے اور تیسری بار اس میں غور وفکر کرنے کے لئے یا پھر پہلی بار تو سنانے کے لئے اور دوسری بار تنبیہ کے لئے اور تیسری بار حکم کے لئے)

## مبلغ، واعظ اور مدرس کے لئے ہدایات :

لتعقل عنه ! یہ حضوراقدس علیہ کے کمالِ حسن خلق، کمال شفقت وعنایت اور رحمت علی الخلق کی دلیل ہے هذا دلیل علی کمال حسن الخلق والشفقة والمرحمة علی الخلق (جمع ج۲ص۱۱) لہٰذا ایک مبلغ، واعظ اور مدرس کو بھی چاہئے کہ اپنی گفتگو میں تسہیل اور تکرار رکھے تاکہ سامعین اس کی بات

کو اچھی طرح سمجھ کر یاد کرلیں اور عمل کرسکیں۔ ویوخذ من الحدیث ان المعلم یتأنی فی القائه الموعظة لیفهمها السامعون (اتحافات ص۲۷۲)

---

(۲۱۸/۳) حَدَّثَنَا سُفْیَانُ بْنُ وَکِیْعٍ اَنْبَانَا جُمَیْعُ بْنُ عَمْرِو بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ الْعِجْلِیُّ حَدَّثَنِیْ رَجُلٌ مِنْ بَنِیْ تَمِیْمٍ مِنْ وُلْدِ اَبِیْ هَالَةَ زَوْجِ خَدِیْجَةَ یُکْنٰی اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ ابْنٍ لِاَبِیْ هَالَةَ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِیٍّ قَالَ سَاَلْتُ خَالِیْ هِنْدَ بْنَ اَبِیْ هَالَةَ وَ کَانَ وَصَّافًا قُلْتُ صِفْ لِیْ مَنْطِقَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مُتَوَاصِلَ الْاَحْزَانِ دَائِمَ الْفِکْرَةِ لَیْسَتْ لَهُ رَاحَةٌ طَوِیْلُ السَّکْتِ لَایَتَکَلَّمُ فِیْ غَیْرِ حَاجَةٍ یَفْتَتِحُ الْکَلَامَ وَیَخْتِمُهُ بِاَشْدَاقِهٖ وَ یَتَکَلَّمُ بِجَوَامِعِ الْکَلِمِ کَلَامُهٗ فَصْلٌ لَا فُضُوْلَ وَلَا تَقْصِیْرَ لَیْسَ بِالْجَافِیْ وَلَا الْمُهِیْنِ یُعَظِّمُ النِّعْمَةَ وَاِنْ دَقَّتْ لَا یَذُمُّ مِنْهَا شَیْئًا غَیْرَ اَنَّهٗ لَمْ یَکُنْ یَذُمُّ ذَوَاقًا وَلَا یَمْدَحُهٗ وَلَا تُغْضِبُهُ الدُّنْیَا وَلَا مَاکَانَ لَهَا فَاِذَا تُعُدِّیَ الْحَقُّ لَمْ یَقُمْ لِغَضَبِهٖ شَیْءٌ حَتّٰی یَنْتَصِرَ لَهٗ وَلَا یَغْضَبُ لِنَفْسِهٖ وَلَایَنْتَصِرُ لَهَا اِذَا اَشَارَ اَشَارَ بِکَفِّهٖ کُلِّهَا وَاِذَا تَعَجَّبَ قَلَبَهَا وَاِذَا تَحَدَّثَ اتَّصَلَ بِهَا وَ ضَرَبَ بِرَاحَتِهِ الْیُمْنٰی بَطْنَ اِبْهَامِهِ الْیُسْرٰی وَاِذَا غَضِبَ اَعْرَضَ وَ اَشَاحَ وَاِذَا فَرِحَ غَضَّ طَرْفَهٗ جُلُّ ضِحْکِهِ التَّبَسُّمُ یَفْتَرُّ عَنْ مِثْلِ حَبِّ الْغَمَامِ۔

ترجمہ ! امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث سفیان بن وکیع نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اس کی جُمیع بن عمرو بن عبدالرحمٰن عجلی نے خبر دی۔ وہ کہتے ہیں کہ مجھے یہ روایت بنی تمیم کے ایک آدمی ابوعبداللہ نے بیان کی جو کہ ام المؤمنین حضرت خدیجہؓ کے پہلے شوہر ابوہالہ کی اولاد میں سے تھا۔ اُس نے یہ روایت ابن ابی ہالہ سے روایت کی۔ وہ یہ روایت حضرت حسن بن علیؓ سے کرتے ہیں۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے ماموں ہند بن ابی ہالہ سے جو حضور ﷺ کے اوصاف اکثر بیان فرماتے تھے عرض کیا کہ حضور اقدس ﷺ کی گفتگو کی کیفیت مجھ سے بیان فرمایئے۔ انہوں نے فرمایا کہ حضور ﷺ (آخرت کے) غم میں متواتر مشغول رہتے۔ ہر وقت سوچ میں رہتے تھے۔ ان امور کی

وجہ سے کسی وقت آپ ﷺ کو بے فکری اور راحت نہیں ہوتی تھی، اکثر اوقات خاموش رہتے تھے۔ بلا ضرورت گفتگو نہ فرماتے تھے۔ آپ ﷺ کی تمام گفتگو ابتدا سے انتہاء تک منہ بھر کر ہوتی تھی۔ جامع الفاظ کے ساتھ کلام فرماتے تھے۔ آپ ﷺ کا کلام ایک دوسرے سے ممتاز ہوتا تھا نہ اس میں فضولیات ہوتی تھیں نہ کوتاہیاں کہ مطلب پوری طرح واضح نہ ہو۔ آپ ﷺ نہ سخت مزاج تھے نہ کسی کی تذلیل فرماتے تھے۔ اللہ کی نعمت خواہ کتنی ہی تھوڑی ہو، اس کو بہت بڑا سمجھتے تھے۔ اس کی مذمت نہ فرماتے تھے۔ البتہ کھانے کی اشیاء کی نہ مذمت فرماتے نہ زیادہ تعریف۔ دنیا اور دنیاوی امور کی وجہ سے آپ ﷺ کو کبھی غصہ نہ آتا تھا۔ البتہ کسی دینی امر اور حق بات سے کوئی شخص تجاوز کرتا تو اس وقت آپ ﷺ کے غصہ کی کوئی شخص تاب نہ لاسکتا تھا اور کوئی اس کو روک بھی نہ سکتا تھا۔ یہاں تک کہ آپ ﷺ اس کا انتقام نہ لے لیں۔ اپنی ذات کے لئے نہ کسی پر ناراض ہوتے تھے نہ اس کا انتقام لیتے تھے، جب کسی وجہ سے کسی جانب اشارہ فرماتے تو پورے ہاتھ سے اشارہ فرماتے۔ جب کسی بات پر تعجب فرماتے تو ہاتھ پلٹ لیتے تھے اور جب بات کرتے تو اس کو ملا لیتے (کبھی گفتگو کے ساتھ ہاتھوں کو بھی حرکت فرماتے) اور کبھی داہنی ہتھیلی کو بائیں انگوٹھے کے اندرونی حصہ پر مارتے اور جب کسی پر ناراض ہوتے تو اس سے منہ پھیر لیتے اور بے توجہی فرماتے یا درگزر فرماتے اور جب خوش ہوتے تو حیا کی وجہ سے آنکھیں گویا بند فرما لیتے۔ آپ ﷺ کی اکثر ہنسی تبسم ہوتی تھی۔ اُس وقت آپ ﷺ کے دندانِ مبارک اولے کی طرح چمک دار سفید ظاہر ہوتے تھے۔

**(صلی اللّٰہ علیہ والہٖ : بحسب جمالہٖ و کمالہٖ)**

حضرت حسن بن علیؓ سے منقول اس حدیث کا کچھ حصہ پہلے باب کی حدیث نمبر سات (۷) میں بھی نقل ہو چکا ہے۔ کچھ حصہ بعد میں بھی بیان ہوا ہے، کچھ حصہ اس روایت میں اور کچھ بعد والی روایات میں نقل ہوا ہے۔

## ''وصافا'' کی مراد:

وکان وصافا'' ہند بن ابی ہالہ جو حضرت خدیجہؓ کے پہلے خاوند سے فرزند تھے اور اُن کے ساتھ

حضور اقدس ﷺ کی آغوشِ تربیت میں آئے تھے۔ اُن کی یہ خصوصیت تھی کہ آپؓ کے گھر میں پرورش پانے اور آپ ﷺ کی صحبت میں رہنے کی وجہ سے آپ ﷺ کی ذاتِ اقدس، احوال واعمال اور اوصاف کا بہت قریب سے مشاہدہ کیا تھا۔ اس لئے آپ ﷺ کے اوصاف بہت واضح اور عشق ومحبت سے بیان کیا کرتے تھے۔ حضور اقدس ﷺ کے ارتحال کے وقت حضرت حسنؓ کی عمر چھوٹی تھی۔ لہٰذا آپ اپنے ماموں ہند بن ابی ہالہ سے آپ ﷺ کے اوصاف سنانے کا مطالبہ کیا کرتے تھے۔

یہاں وصافاً سے مراد حضور اقدس ﷺ کے حلیہ مبارک کے وصف کا بیان ہے۔ ای لحلية النبی صلی الله علیه وسلم کما صرحت به الروایة السابقة اول الکتاب (مناوی ص ۱۱) (جیسے کہ کتاب کے شروع میں ایک گذشتہ روایت میں اس کی تصریح ہے)

## ذکرِ حبیب کم نہیں وصلِ حبیب سے :

کان متواصل الاحزان ...... سوال تو صرف حضور اقدس ﷺ کی گفتگو سے متعلق تھا، لیکن جواب میں تفصیل ہے یہ تو حضور ﷺ سے محبت، عشق و والہیّت اور ذکر محبوب میں حصولِ لذت ومحبت کی اک ادا ہے کہ ع ذکرِ حبیب کم نہیں وصلِ حبیب سے

اس میں امت کے محبینِ صادقین کے لئے بھی بہت کچھ سامانِ فرحت ومحبت اور بہت سے علمی فوائد کا حصول ہے جیسا کہ صاحبِ اتحافات لکھتے ہیں۔ ولکن المجیب استرسل فی الجواب واستطرد فیه، فأفادنا فوائد کثیرة (اتحافات ص ۲۷۳)

## متواصل الاحزان :

متواصل الاحزان، یعنی آپ ﷺ غمِ متواتر میں مشغول رہتے تھے۔ حزن سے یہ مراد نہیں کہ آپ ﷺ کو ترکِ مطلوب پر الم یا فوتِ مرغوب پر ملال ہوتا تھا کیونکہ آپ ﷺ ان چیزوں سے بری تھے لایحزن لشیء من هذا کله (اتحافات ص ۲۷۳)

بلکہ تواصل سے مراد فکرِ اُمت کے اہتمام کا تسلسل تھا۔ فروغِ دعوت کی فکر تھی اور مستقبل کے چیلنجز کے مقابلہ کے لئے امت کو تیار کرنے کی مساعی کا غم ہوتا تھا، گویا بہبودِ اُمت کی ہمہ وقتی فکر رہتی تھی

یا حزن سے مراد ذات وصفات باری تعالیٰ کا مشاہدہ ہےاو المراد بالحزن الهدؤ الذی یشمله ﷺ والجلال الذی یحیط به من کثرة مشاهدته لجلال الله و عظمته (اتحافات ص۲۷۳) علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں والتواصل یفید معنی الدیمومة وقد صرح بها فی المعطوفِ والحزن صفة الانبیاء قدیماً اذ هو حالة خوف وهو علی قدر المعرفة کما قال بعضهم ...... ؎

علی قدر علم المرء یعظم خوفه فلا عالم الا من الله خائف

(المواہب ص ۱۶۱)

(کہ متوصل الاحزان میں دوامِ حزن کے معنیٰ کا فائدہ ہے اوراس کی تصریح معطوف میں کردی یعنی دائم الفکرة کے لفظ سے ہوگئی اور یہ حزن اور متواتر غم تو انبیاء کرام علیہم السلام کی عادتِ مستمرہ قدیمہ ہی ہے اور پھران میں ہَم وحزن بھی اللہ تعالیٰ کی معرفت کے بقدر ہوتا ہے۔ جیسے کہ بعض حضرات نے فرمایا انسان کے علم ہی کی مقدار پراس کے خوف کی عظمت ہوتی ہے پس کوئی عالم نہیں مگر اللہ ہی سے ڈرنے والا ہوتا ہے)

## ایک تعارض کا جواب :

یہ جو بظاہر متواصل الاحزان کا ان روایات سے جن میں آپؐ کا وصف کان دائم البشر اوضحوک السن (کہ آپؐ ہمیشہ خندہ رواور متبسم ہوا کرتے) بیان کیا گیا ہے سے جو تعارض ہے ہمارے بیان کردہ معنیٰ سے اس کا بھی دفعیہ ہوگیا ہے۔ آپؐ کا دائم البشر ہونا قطعی ثابت ہے لان حزنه لایمنع إشراق جبینه ' والذین و صفوه بدوام البشر ' وصفوه به لأن اشراقه و بشره کان هادئین یلقیان بجمال النبوة و أدبها و قال بعض المحبین ...... ؎

اذا ماشرعت فی مدیحک راقنی لحسنه و استجلاله فاغیب

و یتبع بعض بعضا لارتباط و کثرته ' و الکل منه عجیب

(اتحافات ص۲۷۴)

(اس لئے کہ آپؐ کی غمگینی اور حزن آپؐ کے چہرہ کی رونق اور خوش روئی سے مانع نہ ہوتا اور جن لوگوں

نے آپ ؐ کو ہمیشہ خندہ پیشانی اور بارونق ہونے سے ہمیشہ موصوف کیا ہے وہ اس لئے کہ یہ تو آپ ؐ کی ایک عادت اور دائمی خصلت تھی جو کہ نبوت کے برتاؤ اور اچھی روِش کا نتیجہ ہوتی تھی اور بعض محبین (عشاق) حضرات کہتے ہیں کہ جب کبھی میں آپ ؐ کی مدح اور تعریف کرتا ہوں تو ان کے حسن وجلاء سے متعجب ہوکر مستغرق ہوجاتا ہوں اور مدائح بوجہ اپنی کثرت اور مربوط ہونے کے پے درپے اور مسلسل وارد ہوتے رہے اور یہ سب کچھ اس سے عجیب اور حیران کن ہے)

## دائم الفكرة :

الفكرة ' العبرة من الاعتبار کی طرح الافتکار سے اسم ہے۔ الفکر' کا لغوی معنیٰ علامہ بیجوریؒ تردد القلب بالنظر و التدبر لطلب المعاني (دل کا معانی کی طلب اور تلاش میں تدبر اور سوچ میں پڑ جانا) سے کرتے ہیں اور اصطلاحی تعریف یوں نقل فرماتے ہیں ترتيب امور معلومة ليتوصل بها الى مطلوب علمي أو ظني (مواہب ص۱۶۲) (امورِ معلومہ کو ایسی ترتیب دینا جس کے ذریعہ ایک یقینی یا ظنی مطلوب اور نتیجہ تک پہنچ جائیں)

اللہ تعالیٰ کی عظمت وجلالت' کبریائی و بے نیازی اور جلوۂ جمال میں آپ ؐ کو جو شہود تھا، اس کی وجہ سے ہر وقت تفکر میں رہتے۔ بقول شیخ ابن حجرؒ ہر وقت صنائع الٰہی میں فکر کرتے رہتے تھے۔ علامہ احمد عبدالجواد الدومی لکھتے ہیں في خلق السموٰت والارض و ادارة الملكوت العظيم و قد جاء في الخبر تفكر ساعة خير من عبادة سبعين سنة (الاتحافات ص۲۷۴) (کہ آپ ؐ اکثر اوقات آسمان وزمین کی پیدائش اور اس کائناتِ عظیمہ کو متحرک رکھنے وغیرہ میں غور وفکر فرمایا کرتے تھے اور حدیث شریف میں ہے کہ ایک لمحہ کا تفکر وتدبر کرنا ستر سال کی عبادت سے بہتر ہے)

## ليست له راحة :

یہ دائم الفکرۃ کے لوازم سے ہے کہ آپ ؐ کو آرام نہیں ملا۔ آپ ؐ نے مکی زندگی انتہائی جہد و مشقت' محنت ومجاہدہ میں گذاری، پھر ہجرت بجائے خود ایک محنت وامتحان ہے۔ مدنی زندگی کفار کے ساتھ جہاد میں گذاری۔ اعلاء کلمۃ اللہ کے لئے مسلسل ہر لمحہ فکر اور عمل میں رہے۔ عبادات' مجاہدات اور

ریاضت میں انہماک اس کے علاوہ تھا، دعوت وتبلیغ کے اموراس پر مستزاد۔آرام کہاں اور راحت کیسے؟ وکیف یستریح والراحة فرع فراغ الخاطر وله الفکر المتواتر والصلاة والجهاد و التعلیم والاعتبار والاهتمام باظهار الاسلام والذب عن اهله و حمایة بیضتة (مناوی ج۲ص۱۲)(اورآپؐ کیسے آرام فرما سکتے جب کہ راحت وآرام دل ودماغ کی فراغت اور اطمینان پر متفرع ہے حالانکہ حضورﷺ یا تو متواتر اور مسلسل فکرو تدبر میں مشغول ہوتے یا پھر نماز، جہاد، تعلیم وتبلیغ اور اظہارِ اسلام کے اہتمام اور اسلام و مسلمانوں کی مدافعت اور حفاظت کے امور میں فکرمند ہوا کرتے )فظاهره مشغول بذلک و باطنه موصول بذی الجلال والاکرام (اتحافات ص۲۷۴)(پس آپؐ ظاہری طور پر تو ان امور میں فکرمند اور مشغول ہوا کرتے اور باطنی طور پر اللہ تعالیٰ کی عظمت جلالت وکبریائی میں مستغرق ہوتے )

## طویل السکت :

طویل السکت 'طویل خاموشی بھی دوام الفکر کے لوازم میں سے ہےلمنافاة الفکر النطق (مناوی ج۲ص۱۲)( کیونکہ غور وفکر اور تدبر بول چال کے منافی ہے )چونکہ آپؐ اکثر اللہ تعالیٰ کی قدرتوں' اس کی عجائبِ مخلوقات' عظمت وکمال اور دلائل و براہینِ توحید میں غور فرماتے رہتے۔لہٰذا اکثر خاموش رہتے، جیسے کہ ترمذی اوراحمد نے حضرت ابن عمرؓ سے روایت کی ہےمن صمت نجا(جو خاموش رہانجات پائی )ایک دوسری روایت ہےمن کان یومن بالله والیوم الآخر فلیقل خیرا او لیسکت (جوشخص اللہ تعالیٰ اور یومِ آخرت پر ایمان ویقین رکھتا ہے پس چاہئے کہ وہ نیکی اور بھلائی کی بات کرے یا پھر چپ رہے )ایک روایت میں حضرت ابوبکر صدیقؓ کا یہ قول منقول ہے لیتنی کنت اخرس الاعن ذکر الله(جمع ج۲ص۱۲)( کاش کہ میں اللہ کے ذکر کرنے کے سوا گونگا ہوتا)

## حسبِ ضرورت گفتگو :

لایتکلم فی غیر حاجةای لنفسه او لغیره (مواہب ص۱۶۲)یعنی آپؐ بلاضرورت گفتگو نہ فرماتے تھے کہ بے ضرورت گفتگو لغو باتوں اور لایعنی قصوں میں مشغولیت ہےاور آپؐ توان سے محفوظ ہیں لان الکلام فی غیر حاجة من العبث وهو مصؤن عنه(مواہب ص۱۶۲)جبکہ حضوراقدس ﷺ

کی عام گفتگو بھی تو وحی الٰہی ہوا کرتی تھی۔ وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ (اور نہیں بولتا خواہش اپنی سے نہیں وہ مگر وحی کے بھیجی جاتی ہے) پھر آپؐ ہی کے تعلیمات ہیں من حسن اسلام المرء ترکه مالا یعنیه (کسی انسان کے اسلام کی خوبی یہ ہے کہ وہ فضول اور بے فائدہ چیزیں چھوڑ دے) ایک جگہ یہ بھی ارشاد فرمایا من کان یومن باللّٰہ والیوم الآخر فلیقل خیرا او لیصمت (مواہب ص ١٦٢) (جس کا اللہ اور یوم آخرت پر ایمان ویقین ہو تو پھر چاہئے کہ نیکی اور بھلائی کی گفتگو کرے یا پھر خاموشی اختیار کرے)

## آغاز واختتامِ کلام کی کیفیت :

یفتتح الکلام و یختمه بأشداقه یعنی حضور اقدس ﷺ اپنے کلام کا آغاز واختتام بھرے منہ کیا کرتے تھے۔ شدق، طرف الفم کو کہتے ہیں۔ یہاں اشداق سے مراد مافوق الواحد ہے۔ لان له شدقین (مواہب ص ١٦٢) (اس لئے کہ آپؐ کے منہ کے دو طرف تھے) یعنی آپ مغروروں اور متکبروں کے طرح ادھوری بات نہیں کرتے تھے، نہ الفاظ چباتے اور نہ ناز وانداز سے حروف توڑتے نہ صرف ہونٹوں کی حرکت پر اکتفا کرتے بلکہ آپ بھرے منہ کلام فرماتے۔ علامہ بیجوریؒ کے الفاظ یہ ہیں انه کان یستعمل جمیع فمه للتکلم ولا یقتصر علی تحریک شفتیه کما یفعله المتکبرون (مواہب ص ١٦٢) بعض روایات میں اشداق کی جگہ اسم اللہ نقل ہوا ہے جو دونوں افعال افتتاح واختتام سے مربوط ہے علی سبیل التنازع کیونکہ آپؐ کا کلام اللہ کے نام کی برکت کے ساتھ محفوف ہوا کرتا تھا۔ مراد یہ ہے کہ آغازِ کلام میں بسملہ پڑھتے تھے اور اختتام کلام میں حمد لہ۔ اختتام میں خصوصِ بسملہ مراد نہیں جیسا کہ یہ آپؐ کا مشہور معمول بھی نہ تھا۔ لہٰذا متکلم کے لئے بھی یہی سنت ہے کہ وہ کلام کا آغاز بسملہ پر اور اختتام حمدلہ پر کریں۔ علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں ماظن انه صدر من صدره الشریف کلمة ولاحرف الا مقروناً بذکر اللّٰہ المنیف لان بعض اتباعه یقول ؎

ولو خطرت لی فی سواک ارادۃ — علی خاطری سهواً حکمت بردتی

(جمع ج ٢ ص ١٢)

(میں تو یہ گمان نہیں کرسکتا کہ آپ کے دل سے کوئی کلمہ یا حرف نکلا ہو اور وہ اللہ کے ذکر کے ساتھ مقرون نہ ہوا کرتا ہو اس لئے بعض متبعین کا تو یہ کہنا ہے کہ اگر میرے دل میں تیرے سوا کوئی ارادہ غلطی سے بھی آئے تو پھر میں اپنے مرتد ہونے کا حکم دوں گا)

## و یتکلم بجوامع الکلم :

الجوامع جامعۃ کی جمع ہے اور الکلم (بفتح الکاف و کسر اللام) اسم جنس ہے۔ ویؤیدہ قولہ تعالیٰ الیہ یصعد الکلم الطیب (جمع ج۲ص۱۳) حدیث میں اضافت من قبیل اضافۃ الصفۃ الی الموصوف (جوامع الکلم کی اضافت از قبیلِ اضافت صفت کی موصوف کی طرف) کے ہے۔ معنی یہ ہے کہ آپ گفتگو میں کم سے کم الفاظ استعمال فرماتے تھے، جو کثیر معانی کو متضمن ہوا کرتے تھے وھذا یسمٰی عند علماء المعانی بالایجاز و ھو من البلاغۃ ان اقتضاہ المقام (مواہب ص۱۶۲) (اور علماء معانی و بیان کے نزدیک اس کا نام ایجاز ہے یہ بلاغت سے شمار ہوتا ہے اگر مقام اس کا مقتضی ہو) بعض حضرات کہتے ہیں کہ جوامع الکلم سے مراد قرآن ہے جیسا کہ ابن حجرؒ وغیرہ سے منقول ہے، مگر زیادہ صحیح یہ ہے کہ اس کی مراد اس سے اعم ہے جو قرآن کے علاوہ احادیث کو بھی شامل ہے۔

بعض حضرات نے اس سے قواعد لئے ہیں و قیل المراد بجوامع الکلم القواعد الکلیۃ الجامعۃ للفروع الجزئیۃ (مواہب ص۱۶۳) (اور بعض نے کہا کہ جوامع الکلم سے ایسے قوانین کلیہ مراد ہیں جو فروع جزئیہ کے جامع ہوں) بعض روایات میں جوامع الکلم کے ساتھ حضور ﷺ کی فضیلت کی تخصیص کی گئی، جیسے کہ مسلم شریف میں ہے۔ فضلت علی الانبیاء بست منہ جوامع الکلم (مجھے دوسرے انبیاء کرامؑ پر چھ چیزوں کے ساتھ فضیلت دی گئی ہے انہی میں سے جامع کلمات بھی ہیں)

تاہم جب عموم راجح ٹھہرا تو وہ قواعد کلیہ کو بھی متضمن ہے۔ ملا علی قاریؒ نے جمع الوسائل ج۲ص ۱۴ میں چہل حدیث نقل کر دی ہیں، جو جوامع الکلم کی ایک مثال ہے۔ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ نے بھی چہل حدیث مرتب کی ہے جو باقاعدہ دینی مدارس کے ابتدائی نصابِ تعلیم میں شامل ہے۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ نے جوامع الکلم کی چند مثالیں نقل کی ہیں۔

(۱) الذنب لاینسی ، والبر لا یبلی ، والدیان لایموت ، فکن کیف شئت .(۲) صنائع المعروف تطفئی غضب الرب (۳) صدقة السر تطفئ غضب الرب (۴) الحیاء خیر کله (۵) الاقتصاد فی النفقة نصف المعیشة ، والتودد للناس نصف العقل وحسن السؤال نصف العلم (اتحافات ص ۲۷۵)

(۱) (گناہ بھلایا نہیں جاسکتا اور نیکی پرانی نہیں ہوتی اور بدلہ دینے والی ذات (اللہ جل جلالہ) پر موت نہیں ہوگی پس تو رہ جیسے تیرے مرضی ہو (۲) نیکی اور بھلائی کے کام اللہ کے غصہ کو بجھا دیتے ہیں (۳) خفیہ طور پر صدقہ کرنا بھی اللہ کے غصہ کو بجھا دیتا ہے (۴) حیا میں مکمل بہتری اور خیر ہے (۵) خرچ میں اعتدال اور میانہ روی آدھی معیشت ہے (۶) لوگوں کے دل میں محبت پیدا کر لینا آدھا عقل ہے (۷) اور اچھے انداز سے سوال کرنا نصف علم ہے)

## گفتگو مبارک :

کلامه فصل ،اس کا معنیٰ پہلے واضح کیا جاچکا ہے۔فصل مصدر ہے بمعنیٰ اسم فاعل یا بمعنیٰ اسم مفعول کے۔پہلی صورت میں معنی یہ ہوں گے فاصل بین الحق والباطل وھو من قبیل رجل عدل للمبالغة (جمع ج۲ص۱۴) (کہ آپ کی گفتگو حق و باطل کے درمیان حد فاصل ہوتی تھی یہ بطور مبالغہ کہ از قبیلِ رجل عدل کے ہے کہ جیسے وہ عدل بھی بمعنیٰ عادل کے ہے یہاں بھی فصل بمعنیٰ فاصل کے ہے) ہوگا۔دوسری صورت میں معنی مفصول من الباطل ومصئون عنه (جمع ج۲ص۱۴) (کہ آپ کا کلام باطل سے محفوظ اور جدا ہوتا تھا) ہوگا،یعنی آپ کی گفتگو صاف اور واضح ،حق اور باطل کے درمیان فرق کرنے والی، تذبذب ،تردد اور ہر قسم کے شک وشبہ سے پاک ہوتی تھی۔ لافضول ولا تقصیر ،یہ پچھلے جملے کے لئے بمنزلہ بیان اور تفسیر کے ہے۔وفی الاصول المعتمدة بفتح الاسمین بناءً علی ان لا لنفی الجنس والخبر محذوف ای لا فضول فی کلامه ولاتقصیر فی تحصیل مرامه (جمع ج۲ ص۱۵) (اور بعض معتبر نسخوں میں دونوں اسم (لا فضول ولا تقصیر) مفتوح ہیں بناء بر اسم لائے نفی جنس کے اور ان کی خبر محذوف ہے یعنی اصل عبارت یہ ہوگی لا فضول فی کلامه (آپ کی گفتگو میں زائد بات نہ ہوتی تھی) ولا تقصیر فی تحصیل مرامه (اور مقصد حاصل کرنے میں کوئی کمی نہ

ہوتی ) آپ ؐ کا کلام مبارک جملہ جملہ ہوتا تھا، جس میں خفیف سکتہ ہوتا تھا، جبکہ کلامِ طویل سے آدمی اُکتا جاتا ہے اور کلام قصیر مخل فی الفہم ہوتا ہے۔ احمد عبدالجواد الدومیؒ لکھتے ہیں۔ ای کان کلامہ حسبما یقتضیہ المقام من ایجاز واطناب وھو المساواۃ (اتحافات ص۲۷۵) (کہ آپ ؐ کا کلام مبارک مطابق اقتضاءِ مقام ہوتا نہ تو مختصر اور نہ طویل بلکہ متوسط اور درمیانی درجہ کا ہوتا تھا)

## احبّا اور اعداء کے ساتھ معاملہ :

لیس بالجافی ' یہاں تک تو حدیث کا وہ حصہ بیان ہوا جو سائل کو مطلوب تھا۔ مزید اوصاف کا بیان گویا سائل کو اس کے سوال سے بڑھ کر نوازا جا رہا ہے، جیسے کہ محبّ ِصادق کا حال ہوتا ہے۔ ذرہ محبوب کا ذکر چھڑے تو دل کے بندھن کھل جاتے ہیں اور وصف محبوب جاری رہتا ہے' الجافی ' الجفا سے ماخوذ ہے جو البر اور الوفا کی ضد ہے معنیٰ ہوگا، عدیم البر قولاً و فعلاً (جمع ج۲ص۱۵) گویا آپ عدیم البر والوفا نہ تھے۔ آپ کی نیکیاں' شفقتیں' محبتیں اور احسانات تو اجانب کو بھی حاصل تھیں، چہ جائیکہ اقارب کی بات کی جائے۔ احباب کی محرومی کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ اعداء بھی مالا مال ہو جاتے تھے۔ لانہ نعمۃ مھداۃ للمومنین و رحمۃ مرسلۃ للعالمین (جمع ج۲ص۱۵) ( کیونکہ آپ ؐ کی ذاتِ اقدس ایک ایسی نعمت جو مومنین کے لئے تو ہدیہ اور تحفہ ہے اور سب جہاں والوں کے لئے ایک رحمت مرسلہ ہیں )

یا معنیٰ یہ ہے کہ آپ ؐ کی طبیعت میں اکڑ پن' غلاظتِ طبع' بدگوئی نہ تھی، جیسا کہ حدیث میں آیا ہے۔ من بدا جفا ای سکن البادیۃ غلظ طبعہ لقلۃ مخالطۃ الناس (جمع ج۲ص۱۵) (یعنی جو جنگل میں رہتا ہے اس کی طبیعت سخت ہو جاتی ہے کیونکہ اس کا لوگوں کے ساتھ ملنا جلنا بہت کم ہوتا ہے ) مقصد یہ ہے کہ آپ ؐ از روئے صلہ رحمی' نیکی واحسان کے' اپنے احباب و اقارب بلکہ اجانب تک کے ساتھ صرف احبّا ہی نہیں، اعداء کے ساتھ بھی انتہائی بھلائی' حلیمی' بردباری' نرمی اور رواداری کے ساتھ پیش آتے تھے یہ فطرت اللہ ہی نے آپ کو بخشی تھی۔

وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ لَا نْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ (آل عمران : ۱۵۹) (اور اگر آپ

بدزبان اور سخت دل ہوتے، تو یہ سب آپ کے پاس سے چھٹ جاتے)

## عظمتِ مقام ورفعتِ شان :

ولا المھین (۱) میم کی فتح کے ساتھ پڑھیں تو صفۃ مشبہ کا صیغہ بنتا ہے۔ بمعنیٰ حقیر وضعیف کے، یعنی آپؐ حقیر وضعیف اور معاشرے میں پست وخلیق نہ تھے بلکہ انہیں عظمت ورفعت اور اعتماد و محبت کا مقام حاصل تھا۔ آپؐ کے وقار ومہابت اور جلالتِ قدر سے کفار وفجار کانپتے تھے اور عرب کے جابر وظالم لوگ آپؐ کی عظمت ومہابت کے سامنے جھک جھک جاتے تھے۔ آپؐ کے دروازے پر کوئی چوکیدار اور دربان نہ تھا، مگر بایں وصف بھی بڑے بڑے رئیس، سردار اور بادشاہ تک اپنی سرداری اور شان وشوکت کے باوصف آپ کی عظمت ومقام کے قائل اور صلابت فکر پر اعتماد کرتے تھے۔

(۲) بعض روایات میں میم کے ضمہ کے ساتھ منقول ہوا ہے، تو بمعنیٰ اسم فاعل کے ہوگا تو معنیٰ یہ ہوگا کہ آپؐ نہ تو کسی کی توہین کرتے تھے اور نہ کسی کو حقیر سمجھتے تھے جیسے ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں لایھین ولا یحقر احدا من الناس (جمع ج۲ص۱۵)

والمعنیٰ انه غیر جاف للاحباء ولا ذلیل لدی الاعداء بل متواضع للمومنین و متکبر علی المتجبرین فیطابق فی قوله تعالیٰ (اور مطلب یہ ہوا کہ آپؐ نہ تو اپنے دوستوں سے بے وفائی اور سخت مزاجی فرماتے اور نہ دشمنوں کی نظر میں کمزور اور عاجز بلکہ آپؐ ایمان والوں کے لئے تو متواضع اور سرکشوں کے لئے مغرور ہوا کرتے تو پھر یہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق ہوا) اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكَافِرِيْنَ ○ (المائدہ:۵۴) (وہ نرم دل ہوں گے مسلمانوں پر اور سخت اور تیز ہوں گے کفار پر) ویوافق قوله عز وجل اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ ○ (الفتح:۲۹) (کافروں پر سخت ہیں، آپس میں رحمدل ہیں)

## تعظیم نعمت :

یعظم النعمة ...... یعنی آپؐ نعمت کی کبھی تحقیر نہ فرماتے، اگرچہ وہ بہت ہی قلیل ہوتی، ادنیٰ سے ادنیٰ نعمت کو بڑی وقعت واہمیت سے دیکھتے تھے۔ قولاً تعظیم یہ تھی کہ نعمت ملنے پر زبان سے خدا تعالیٰ کا

شکرادا کرتے اور فعلاً تعظیم یہ تھی کہ نعمت سے حاصل ہونے والی صحت وقوۃ کو اپنے رب کی رضا میں صَرف فرماتے تھے۔ وان دقت ای و ان صغرت و قلت النعمة سواء كانت نعمة ظاهرية او باطنية دنيوية او اُخروية فان القليل من الخليل جليل ' و ما يشكر الكثير من لم يشكر القليل (جمع ج ۲ص ۱۵) (آپؐ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کی بہت قدردانی فرماتے اگر چہ وہ نعمت بہت تھوڑی اور کم قیمت ہوتیں اور چاہے وہ نعمت ظاہری ہوتی یا باطنی اسی طرح چاہے وہ دنیوی ہوتی یا اخروی اس لئے کہ دوست کی عطا کردہ چیز اگر چہ قلیل ہو دراصل وہ بڑی اور عظیم ہوتی ہے اور جو چھوٹی نعمتوں کا شکر یہ نہ ادا کر سکے وہ بڑی نعمتوں کا شکر ہرگز نہیں کرسکتا)

لايذم منها ' یہ بھی تعظیم نعمت ہی کی ایک نوع ہے کیونکہ نعمۃ کی برائی درحقیقت منعم کی برائی ہے لان ذم النعمة هو فى الواقع ذم المنعم و ليس هذا خلق النبى ﷺ (اتحافات ص ۲۷۲) ولايمدحه کیونکہ نعمت کی تحقیر یہ متکبرین کا کام ہے اور بھرپور توجہ سے پل پڑنا حریصوں کا کام ہے۔ علامہ مناویؒ کے الفاظ یہ ہے وذلک لان ذمه شأن المتكبرين والاعتناء بمدحه شأن المكثرين و ذوى الشرة والنهمة والحرص (مناوی ص ۱۶) شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں، البتہ رغبت یا کسی کی دلداری کی وجہ سے کبھی کبھی خاص خاص چیزوں کی تعریف فرمائی ہے (خصائل)

## دنیا اور امورِ دنیا سے تعلق کی نوعیت :

لاتغضبه الدنيا ...... یعنی دنیا اور دنیا کے معاملات اور دنیوی امور کی وجہ سے آپؐ کو کبھی غصہ نہیں آتا تھا، کیونکہ آپؐ کو اس میں دلچسپی نہ تھی۔ لدنائتها و سرعة فنائها و كثرة عنائها و خسة شركائها و زيادة لالمزيد تاكيد النفى (جمع ج ۲ص ۱۷) (اس لئے کہ دنیا ایک ردی اور گھٹیا اور جلد فنا ہونے والی چیز ہے نیز اس میں سخت تکلیف اور دنیا داروں کے لئے بڑی ذلت اور رسوائی کا باعث ہوتی ہے اور کلمہ لا کی زیادتی (ولاما كان الخ )میں مزید تاکید نفی کے لئے ہے) یہ معنیٰ تب ہے جب لا ثانیہ' تاکید اولیٰ کے لئے ہو اور ما موصولہ ہے۔ بعض نے لا ثانیہ کو زائدہ اور ما کو نافیہ قرار دیا ہے، تو اس صورت میں معنیٰ یہ ہوگا کہ آپؐ کو دنیا غضب میں نہیں لاتی تھی اور نہ ہی آپؐ دنیا کے لئے تھے بلکہ دنیا

میں رہتے ہوئے دنیا سے بے تعلق تھے۔ اذ اغضاب الدنیا لیس الااغضاب ما کان لھا (مواہب ص ۱۶۳) (اس لئے کہ دنیا کا غضب وغصہ نہیں ہوتا مگر دنیاوی امور کی وجہ سے)

## حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا غصہ حق کے لئے ہوتا تھا :

و اذا تعدی الحق ... اس کا معنیٰ تو تحت اللفظ ترجمہ میں تفصیل سے بیان کر دیا ہے یعنی کوئی شخص دینی اُمور میں یا حق بات میں حد سے تجاوز کر لیتا۔ بصیغۃ المجھول من التعدی ای اذا تجاوز احد (مناوی ج۲ ص۱۶) لم یقم لغضبہ' قام کے صلہ میں جب لام آ جائے تو سامنے مقابلہ کے لئے ٹھہرنے کے معنیٰ میں آتا ہے۔

## جب اشارہ فرماتے :

اذا اشار ... جب آپؐ اشارے کا ارادہ فرماتے تواشار بکفہ کلھا' پورے ہاتھ کے ساتھ اشارہ فرماتے تا کہ ابہام رفع ہو اور افہام وتفہیم آسان ہو۔ چند انگلیوں سے اشارہ سے گریز کرتے۔ لأنہ شأن المتکبرین (مواہب ص۱۶۴) (اس لئے کہ یہ تکبر کرنے والوں کا طریقہ ودستور ہے)۔

نہایۃ میں ہے، آپؐ کا اشارہ مختلف امور کے لئے مختلف ہوا کرتا تھا توحید اور تشہد کے لئے مسبحہ کے ساتھ اشارہ فرماتے اور دیگر امور کے لئے پورے ہاتھ کے ساتھ، تا کہ دونوں اشاروں میں فرق واضح ہو کہ مسبحہ سے اشارہ کی غرض توحید تھی، لہٰذا غیر اللہ کی طرف انگلی سے اشارہ نہ فرماتے۔

## جب غصہ ہوتے :

و اذا غضب اعرض و اشاح ' جب کسی سے ناراض ہوتے تو اس سے منہ پھیر کر اعراض فرماتے اور بے توجہی کرتے اور غضب کے مقتضا پر مزید عمل نہ کرتے جیسا کہ حکم ہے۔ و أعرض عن الجاھلین (اور اعراض (روگردانی) کر جاہل لوگوں سے) و اشاح ' ای بالغ فی الاعراض (والعفو والصفح) ھذا ھو المراد ھنا (مواہب ص۱۶۴) (اشاح کا معنیٰ بیان کرتے ہوئے علامہ بیجوریؒ کہتے ہیں کہ اعراض میں آپؐ نے مبالغہ فرمایا اور یہی معنیٰ یہاں مراد ہے) ورنہ اشاح لغۃً بولا جاتا

ہے۔ اذا تنحی و انکمش اومنع او صرف او قبض وجھه (مناوی ج۲ص۱۷) (جب کوئی یکسو ہو جائے یا دوڑے یا روکے یا ہٹائے اور یا چہرے میں انقباضی کیفیت ہو جسے منہ چھڑانا کہتے ہیں) اشاح کا معنیٰ اعراض میں مبالغہ کرنا نقل کر دیا ہے، گویا اعراض کی تاکید ہے۔ آج کل رواداری اور مداہنت کی جاتی ہے کہ دل میں بغض ہوتا ہے اور ظاہر لطف وعنایت کا معاملہ کیا جاتا ہے۔ یہی وہ معاملہ ہے جسے شریعت میں عملی نفاق کہتے ہیں۔ مومن کا ہرگز یہ کام اور مقام نہیں کہ وہ دل میں بغض رکھے اور بظاہر لطف وعنایت اور رواداری کا معاملہ کرے بلکہ اپنی ناراضگی کا اظہار کر دینا چاہئے تاکہ جس پر غصہ کیا جارہا ہے، وہ بھی عملاً اس کا ازالہ کرے۔

## جب خوش ہوتے :

اذا فرح غض طرفه ' اور جب خوش ہوتے تو حیا کی وجہ سے آنکھیں گویا بند فرما لیتے۔ لان الفرح لا یستخفه و لایحرکه ولایجعله متکلماً وانما غایة تاثیره فیه هذا القدر (مناوی ج۲ص ۱۷) (اس لئے کہ خوشی نہ اس کو ہلکا بناتی ہے اور نہ اس کو حرکت دیتی ہے اور نہ اس کو متکلم بناتی ہے ہاں اس کی انتہائی تاثیر اسی قدر (آنکھیں بند کر لینا) ہے) ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں، غض طرفه ای اطرق و لم یفتح عینه تواضعاً و تمکیناً و فی روایة کان اذا رضی و سرّ ای صار مسروراً و فرحاً فکان وجھه وجه المرأة (جمع ج۲ص۱۷) (یعنی آپؐ سر جھکا دیتے اور بوجہ تواضع عاجزی اور تمکین (اللہ تعالیٰ کے پاس مرتبہ تلاش کرنا) کے اپنی آنکھیں مبارک نہ کھولتے اور ایک روایت میں ہے جب خوش اور راضی ہوتے تو آپؐ کا چہرہ مبارک شیشہ کی مانند ہوتا تھا)

## آپ ﷺ کا تبسم :

و جل ضحکه ...... جُل بمعنیٰ معظم کے آتا ہے۔ ای معظم ضحکه (مواہب ص۱۶۴) یعنی حضور اقدس ﷺ کی ہنسی اکثر تبسم سے نہیں بڑھتی تھی، تبسم یہی ہوتا ہے کہ ہنسی میں قہقہہ نہ ہو، جسے ہم مسکراہٹ بھی کہتے ہیں ۔ التبسم وھو بشاشة الوجه من غیر تاثیر تام فی ھیئة الفم (مناوی ج۲ص ۱۸) (تبسم کا معنیٰ چہرہ کا ہنس مکھ ہونا بغیر کسی اثر تامہ کے منہ کی ہیئت اور شکل میں) قہقہہ وقار کے بھی

خلاف ہے۔غفلت اور لاپرواہی سے ہوتا ہے۔لفظ جُلّ بمعنی اکثر کے استعمال ہوا ہے۔یہی درست ہے۔
**لانہ ربما ضحک حتی بدت نواجذہ** (مواہب ص۱۶۴)(اس لئے کہ بعض اوقات میں آپؐ ایسا بھی ہنستے کہ نواجذ (دانت) ظاہر ہو جاتے) جبکہ کچھ زیادہ منہ کھل جائے۔

## ظہورِ نواجذ اور تبسم میں تعارض کا جواب :

نواجذ کے ظہور اور تبسم دونوں روایات میں بظاہر تعارض ہے تو ملا علی قاریؒ دونوں میں تطبیق کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ امورِ دنیا میں ہنسی تبسم سے نہیں بڑھتی تھی۔
وجہ ظاہر ہے کہ دنیا میں آپؐ کی دلچسپی ہی نہیں تھی، نہ اس سے آپؐ کو خوشی ہوتی تھی اور نہ ناراضگی۔البتہ امورِ آخرت میں ہنسی میں ظہورِ نواجذ ہو جاتا تھا۔

**یفتر** :افتر سے ہے بمعنی دانت کھلنا **ای ضحک ضحکاً حسناً حتی بدت اسنانہ من غیر قھقھۃ** (مناوی ج۲ص۱۸)(یعنی آپؐ ایسا مبارک ہنسا ہنسے کہ آپؐ کے دانت مبارک صرف ظاہر ہوئے بغیر قہقہہ کرنے کے) **مثل حب الغمام**' حب دانہ کو کہتے ہیں۔
اسی مناسبت سے غلہ فروش کو حباب کہتے ہیں۔ **الغمام** بادل **حب الغمام** یعنی ژالہ اور اولہٗ آپؐ کے دانتوں کو اولے سے تشبیہ دی ہے۔صفائی اور سفیدی اور لطافت میں ۔

**فالمعنیٰ یضحک ضحکا حسنا عن سن مثل حب الغمام فی البیاض والصفاء والبریق واللمعان وورد انہ ﷺ کان اذا ضحک یتلألأ فی الجدر ای یشرق علیھا اشراقاً کاشراق الشمس** (مواہب ص۱۶۴)
(مطلب یہ ہوا کہ آپؐ ایسے خوبصورت دانتوں سے ہنسا کرتے جو کہ ژالہ اور اولوں کی مانند سفیدی اور چمک میں ہوا کرتے اور یہ بھی احادیث میں آیا ہے کہ جب آپؐ ہنستے تو دیواروں پر ایسی روشنی پڑتی جیسے سورج کی روشنی)۔

**و قیل حب الغمام اللؤلؤ لانہ یحصل من ماء المطر النازل من الغمام وھو انسب فی باب التشبیہ لما فی الاول من البرودۃ ولما فی الثانی من زیادۃ تشبیہ الفم بالصدف والریق بماء**

الرحمة فی بحر النعمة (جمع ج۲ص۱۸) (اور بعض کہتے ہیں کہ حب الغمام سے مراد موتی ہیں کیونکہ یہ اس بارش کے پانی سے بنتے ہیں جو بادل سے نازل ہو کر برستا ہے اور یہی توجیہ بابِ تشبیہ سے زیادہ مناسب ہے۔

کیونکہ پہلی صورت ژالہ وغیرہ میں برودت ہے اور دوسری توجیہ پر کچھ زیادتی ہے کہ یہاں منہ کو صدف کے ساتھ اور لعاب کو اس رحمت کے پانی کے ساتھ جو رحمت کے سمندر میں ہو تشبیہ دی گئی ہے)

===================================

# بَابُ مَا جَآءَ فِیُ ضِحُکِ رَسُوُلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیُہِ وَسَلَّمَ

## باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ہنسنے کے بیان میں

ضحک ہو یا تبسم، دونوں فطری چیزیں ہیں۔ خوشی، مسرت اور سرور وانبساط کے موقع پر ہنسنا یا مسکرانا قدرت کا عطیہ اور انسان کا خاصہ ہے۔ والضحک خاصیة للانسان واصله مِن سرور یعرض للقلب و قد یضحک غیر المسرور (مناوی ج۲ ص۱۸) (اور مسکراہٹ انسانی خاصیت ہے اور اس کا مبدأ وہ خوشی ہے جو دل میں آ جاتی ہے البتہ کبھی ناخوش انسان بھی ہنستا ہے) مگر بعض لوگ اس موقع پر بھی حدود سے تجاوز کر کے بداخلاقی، کراہت اور بدروئی کی انتہاؤں تک چلے جاتے ہیں۔ اس سلسلہ میں حضور اقدس ﷺ کا اسوۂ حسنہ کیا تھا، یہی غرضِ انعقاد باب ہے۔ مصنفؒ اس باب میں نو احادیث لائے ہیں۔

---

(۱/۲۱۹) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بُنُ مَنِیعٍ حَدَّثَنَا عَبَّادُ بُنُ الْعَوَّامِ اَخْبَرَنَا الْحَجَّاجُ وَ هُوَ ابُنُ اَرُطَاةَ عَنُ سِمَاکِ بُنِ حَرُبٍ عَنُ جَابِرِ بُنِ سَمُرَةَ قَالَ کَانَ فِیُ سَاقَیُ رَسُوُلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیُہِ وَسَلَّمَ حُمُوُشَةٌ وَ کَانَ لَا یَضُحَکُ اِلَّا تَبَسُّمًا فَکُنُتُ اِذَا نَظَرُتُ اِلَیُہِ قُلُتُ اَکُحَلَ الْعَیُنَیُنِ وَ لَیُسَ بِاَکُحَلَ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث احمد بن منیع نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو بیان کیا عباد بن عوام نے۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر حجاج نے جو کہ ابن ارطاۃ ہے۔ سماک بن حرب کے واسطہ سے دی، انہوں نے یہ روایت صحابی رسول حضرت جابر بن سمرۃؓ سے سماعت کی۔ حضرت جابرؓ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کی پنڈلیاں کسی قدر باریک تھیں، اور آپ کا ہنسنا صرف تبسم ہوتا تھا، میں جب حضور اقدس ﷺ کی زیارت کرتا تو دل میں سوچتا کہ آپؐ سرمہ لگائے ہوئے ہیں، حالانکہ اُس

وقت سُرمہ لگائے ہوئے نہیں ہوتے تھے۔

راوی حدیث (۴۹۰) الحجاج کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## پنڈلیاں مبارک :

کان فی ساقی رسول ﷺ حموشة۔

الحموشة! پنڈلی، پتلی اور درمیانی باریک تھی۔ رقة الساق و ھی مما یتمدح به (اتحافات ص ۲۷۸) (پنڈلی کا باریک اور پتلا ہونا قابل مدح وفخر سمجھا جاتا تھا) بعض نے الخموشة (بضم اوله المعجم) نقل کیا ہے۔ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں: فمخالف للاصول و معارض للغة و مغیر للمعنی فان الخمش (بالمعجمة) ھو خدش الوجه ولطمه وقطع عضو منه (جمع ج۲ ص ۱۸) (یہ تو قواعد اور اصول لغت کے بھی مخالف اور معنیٰ کو بھی تبدیل کرنے والا ہے کیونکہ خمش (خاء معجمہ کے ساتھ) چہرہ کو نوچنا اس پر تھپڑ لگانا اور اس سے کسی عضو کا کٹنا مراد ہوتا ہے)

روایت میں حضورِ اقدس ﷺ کی تین صفات کا بیان ہے۔ یہ پہلی صفت ہے کہ آپ ﷺ کی پنڈلیاں مبارک قدرے پتلی تھیں اور ان پر گوشت کم تھا، بھاری نہ تھیں، یہ ایک صفت محمود ہے۔

## غالب اوقات تبسم آپ ﷺ کا معمول تھا :

و کان لا یضحک الا تبسماً یعنی حضور اقدس ﷺ غالب اوقات تبسم ہی فرماتے اور مسکراتے۔ قہقہہ آپ کی عظمتِ شان اور مقام رفیع کے خلاف تھا۔ پہلے بھی عرض کیا تھا کہ ہنسنے کی تین صورتیں ہیں۔ (۱) تبسّم' منہ کھل جاتا ہے، مگر آواز نہیں آتی۔ (۲) ضحک (ہنسنا) منہ بھی کھل جاتا ہے، نواجذ بھی ظاہر ہوجاتے ہیں اور ہنسنے کی ہلکی سی آواز بھی آتی ہے۔ (۳) قہقہہ' انسان کا پورا منہ کھل جاتا ہے، خوب آواز سے ہنستا ہے، یہ ہنسنے کی آخری اور انتہائی قسم ہے، جو ناپسندیدہ ہے۔

حضور اقدس ﷺ سے تبسم اور ضحک تو ثابت ہے، مگر قہقہہ ثابت نہیں، جو قساوتِ قلبی اور غفلت کی علامت ہے۔ حضور اقدس ﷺ کا ارشاد ہے، لا تکثر الضحک فان کثرة الضحک تمیت القلب (ترمذی) ایاک و کثرة الضحک فانه یمیت القلب. (معجم صغیر للطبرانی ج۲، ص ۱۰۴)

(زیادہ نہ ہنسا کر کیونکہ کثرت سے ہنسا دل کو مردہ کر دیتا ہے (ترمذی) اور طبرانی کی روایت میں ہے زیادہ ہنسنے سے بچا کر کیونکہ یہ دل کو مردہ بنا دیتی ہے)

یہ بھی پہلے عرض کیا گیا ہے کہ آپ کا ہنسنا امور آخرت کی وجہ سے اور تبسم امور دنیا میں ہوتا تھا۔ علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں، **هو انه كان يضحك في امور الآخرة و يتبسم في امور الدنيا** (مواہب ص۱۶۵) حدیث کا یہی حصہ ترجمۃ الباب سے مناسبت رکھتا ہے۔ علامہ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں **ويظهر ان التبسم هو خلق الانبياء ، قال سبحانه تعالىٰ في سليمان فَتَبَسَّمَ ضَاحِكًا مِّنْ قَوْلِهَا** (النمل:۱۹) (اس سے ظاہر ہوا کہ تبسم انبیاء کرام کی خصلت و عادت ہے اللہ تعالیٰ سورہ نمل میں سلیمانؑ کے بارے میں فرماتا ہے پس مسکرایا ہنستا ہوا اس (چیونٹی) کی بات سے)

## سرمگین آنکھیں:

**فكنت اذا نظرت** ..... یہ آپؐ کی تیسری صفت کا بیان ہے کہ جب کوئی شخص حضور اقدس ﷺ کی زیارت کرتا، تو سمجھتا کہ آپ **اكحل العينين** ہیں، یعنی آپ نے آنکھوں میں سرمہ لگا رکھا ہے۔ **وليس باكحل**، حالانکہ آپؐ نے سرمہ نہیں لگایا ہوتا تھا۔ سید الکائنات حضور اقدس ﷺ سراپا حسن و جمال تھے۔ آپ کے دونوں پلکوں کی سیاہی آپؐ کی خلقتِ اصلیہ سے تھی۔ آپؐ کی آنکھیں خلقی اور فطری طور پر سرمگین تھیں۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ لکھتے ہیں، **انما هو الجمال الخلقي الذى لا مثيل له** (اتحافات ۲۷۸) (بے شک آپؐ کا حسن و جمال ایسا فطری اور خلقی تھا جس کی کوئی نظیر و شبیہ نہیں) دیکھنے والا سمجھتا ہے کہ آپؐ نے سرمہ لگایا ہوا ہے، حالانکہ یہ قدرتی سرمہ تھا، جو خارجی سرمہ کی سیاہی سے زیادہ خوبصورت، دیدہ زیب اور پائیدار تھا، جو ہمیشہ رہتا اور زائل نہ ہوتا۔ زوال پذیر کاجل کے بارے میں بچپن میں سنا ہوا بہادر شاہ ظفر کا شعر یاد آ گیا ..........

ہوتا ہے کالا جہاں مردم آزاروں کا منہ
پا گئے یہ رمز چشمِ شوخ کے کاجل سے ہم

تاہم متعدد فوائد و مقاصد کے حصول کے لئے حضور اقدس ﷺ سرمہ بھی استعمال فرماتے

ہیں۔اس حدیث سے یہ لازم نہیں آتا کہ آپؐ نے کبھی سرمہ نہ کیا ہو، تاکہ منافی ہو حدیثِ اکتحال کے ساتھ، تاہم دوسرے مقاصد اور فوائد کے لئے گاہے گاہے سرمہ استعمال فرمایا ہے۔اس روایت میں الفاظ فکنت نظرت ' قلت' کو متکلم کے بجائے مخاطب کے صیغے بنا کر بھی پڑھ سکتے ہیں۔

---

(۲/۲۲۰) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ اَخْبَرَنَا ابْنُ لَهِيْعَةَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ الْمُغِيْرَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْحٰرِثِ بْنِ جَزْءٍ قَالَ مَا رَأَيْتُ اَحَدًا اَكْثَرَ تَبَسُّمًا مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت قتیبہ بن سعید نے بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر ابن لہیعہ نے دی۔انہوں نے یہ روایت عبید اللہ بن مغیرۃ سے روایت کی۔انہوں نے یہ روایت عبداللہ بن حارث بن جزءؓ سے سُنی۔عبداللہ بن حارث کہتے ہیں کہ میں نے حضور اقدس ﷺ سے زیادہ تبسم کرنے والا نہیں دیکھا۔

راویان حدیث (۴۹۱) عبید اللہ بن المغیرہؒ اور (۴۹۲) عبداللہ بن الحارثؓ کے حالات "تذکرہ راویان شمائل ترمذی" میں ملاحظہ فرمائیں۔

## متواصل الاحزان سے تعارض اور جواب :

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ اس کی شرح میں تحریر فرماتے ہیں۔اس حدیث میں یہ اشکال ہے کہ اس سے پہلے باب کی اخیر حدیث میں یہ گزر چکا ہے کہ حضور اقدس ﷺ دائم الفکر اور پے در پے غموم میں مبتلا رہتے تھے۔یہ بظاہر اس کے منافی ہے، اس لئے اس حدیث کی دو توجیہیں کی گئی ہیں۔ایک تو یہ کہ حدیث کا مطلب یہ ہے کہ آپؐ کا تبسم آپؐ کے ہنسنے سے زیادہ ہوتا تھا، ایسا کوئی اور شخص نہیں دیکھا، جس کا تبسم اس کے ہنسنے سے زیادہ ہو، چنانچہ آئندہ حدیث جو انہی صحابی سے روایت کی جا رہی ہے، اس میں یہی مطلب متعین ہے۔ دوسری توجیہ یہ کی جاتی ہے کہ حضور اقدس ﷺ باوجود طبعی غموم کے صحابہؓ کی دلداری اور انبساط کے خیال سے خندہ پیشانی اور تبسم فرماتے ہوئے پیش آتے تھے اور یہ کمال درجہ اخلاق وتواضع ہے۔اسی باب کی حدیث نمبر۵ اور نمبر۶ میں حضرت جریرؓ

فرماتے ہیں کہ جب بھی حضور اقدس ﷺ مجھے دیکھتے، تبسم فرماتے یعنی خندہ پیشانی سے مسکراتے ہوئے ملتے تھے۔اب پہلی حدیث سے کوئی تعارض نہیں ہے، اکثر ایسا ہوتا ہے کہ آدمی کسی رنج وفکر میں مبتلا ہوتا ہے، لیکن دوسروں کی دلداری یا ضرورت سے وہ خندہ پیشانی سے ملتا ہے، جو لوگ دل میں عشق کی چوٹ کھائے ہوئے ہیں، ان کو اس کا تجربہ بہت ہوتا ہے (خصائل ص ۱۷۱-۱۷۲)

---

(۳/۲۲۱) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ خَالِدٍ الْخَلَّالُ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اِسْحٰقَ السَّيْلَحَانِيُّ حَدَّثَنَا لَيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِىْ حَبِيْبٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ مَا كَانَ ضِحْكُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَّا تَبَسُّمًا قَالَ اَبُوْعِيْسٰى هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ مِنْ حَدِيْثِ لَيْثِ بْنِ سَعْدٍ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت احمد بن خالد خلال نے بیان کی۔ان کو یہ روایت یحیٰی بن اسحٰق سیلحانی نے بیان کی۔ان کو یہ روایت لیث بن سعد نے یزید بن ابی حبیب کے واسطہ سے بیان کی اور انہوں نے یہ حدیث صحابی رسول حضرت عبداللہ بن حارثؓ سے روایت کی۔حضرت عبداللہ بن حارثؓ ہی کی یہ بھی روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ کا ہنسا تبسم سے زیادہ نہیں ہوتا تھا ۔

راوی حدیث (۴۹۳) احمد بن خالد الخلالؒ اور (۴۹۴) یحیی بن اسحاق السیلحانیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حصرِ اضافی :

**ما کان ضحک** ..... یہ حصر اضافی ہے۔حقیقی نہیں، کیونکہ آپؐ سے ہنسنا بھی ثابت ہے، **لما تقرر انه ضحک احیاناً حتی بدت نواجذه** (مناوی ج ۲ ص ۲۰) (کیونکہ یہ پہلے ہی ثابت ہو چکا کہ آپؐ کبھی ایسے ہنستے کہ آپؐ کے نواجذ (دانت) مبارک ظاہر ہو گئے) البتہ آپؐ کا اکثر اوقات تبسم اور مسکرانا ہی ہوتا تھا، ہنسنے کی نوبت کم آتی تھی۔

**قال ابو عیسیٰ هذا حدیث غریب من حدیث لیث بن سعد** : اصطلاح محدثین میں

غریب حدیث وہ ہوتی ہے، جس کا صرف ایک ہی راوی ہو۔ امام ترمذیؒ جو فرماتے ہیں کہ یہ حدیث یہاں پر لیث بن سعد کی وجہ سے جو کہ یگانہ راوی ہیں، غریب ہے، یہ غرابت اسناد میں ہے، متنِ حدیث میں نہیں، لہٰذا غرابتِ سند، صحتِ متنِ حدیث کے منافی نہیں، اس روایت میں منفرد راوی لیث بن سعد کی جلالت علم اور امامت پر اتفاق، بلکہ اجماع ہے۔ علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں؛ قيل انّ غرابته ناشئة من تفرد الليث وهو مجمع على امامته و جلالته فهي غرابة في السند وهي لا تنافي صحته (جمع ج۲ص۲۰)

## دائمی تفکر وحزن اور ہمیشہ مسکراہٹ کی تطبیق :

یہاں بھی اشکال نہ کیا جائے، کہ اس سے قبل حدیث میں آپ ﷺ کی صفت تو متواصل الاحزان دائم الفکرة بیان کی گئی ہے اور یہاں اکثر الاوقات تبسم کا ذکر ہے، جو بظاہر متعارض ہے، کیونکہ علماء فرما تے ہیں کہ :

(۱) حزن کا تعلق ضحک سے ہے، آپ ﷺ کا ہنسنے کا عام معمول نہیں تھا، قہقہہ کی نوبت کم آئی ہے، البتہ تبسم آپ کا اکثر معمول تھا، جو قابلِ اعتراض نہیں۔

(۲) آپ ﷺ ذہنی فکری اور عملی طور پر تو متفکر اور متواصل الاحزان رہتے تھے، مگر حضرات صحابہؓ سامعین اور مخاطبین کے رعایت کے لئے مسکراہٹ فرماتے تھے تاکہ انہیں بے تکلفی رہے اور حصولِ فیض میں کوئی چیز مانع نہ ہو۔

---

(۲۲۲/۴) حَدَّثَنَا اَبُوْعَمَّارٍ اَلْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ اَنْبَأَنَا وَكِيْعٌ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنِ الْمَعْرُوْرِ بْنِ سُوَيْدٍ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّيْ لَاَعْلَمُ اَوَّلَ رَجُلٍ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ وَ اٰخِرَ رَجُلٍ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ يُؤْتٰى بِالرَّجُلِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَيُقَالُ اَعْرِضُوْا عَلَيْهِ صِغَارَ ذُنُوْبِهٖ وَتُخْبَأُ عَنْهُ كِبَارُهَا فَيُقَالُ لَهٗ عَمِلْتَ يَوْمَ كَذَا ، كَذَا وَ كَذَا وَهُوَ مُقِرٌّ لَا يُنْكِرُ وَهُوَ مُشْفِقٌ مِنْ كِبَارِهَا فَيُقَالُ اَعْطُوْهُ مَكَانَ كُلِّ سَيِّئَةٍ عَمِلَهَا

حَسنَةً فَيَقُوْلُ اِنَّ لِىْ ذُنُوْبًا لَا اَرَاهَا هٰهُنَا قَالَ اَبُوْذَرٍّ فَلَقَدْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ضَحِكَ حَتّٰى بَدَتْ نَوَاجِذُهٗ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت ابوعمار حسین بن حریث نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اس کی وکیع نے خبر دی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے اعمش نے معرور بن سوید کے واسطہ سے بیان کیا اور انہوں نے یہ روایت صحابی رسول حضرت ابوذر غفاریؓ سے سُنی۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں اُس شخص کو خوب جانتا ہوں، جو سب سے اول جنت میں داخل ہوگا اور اس سے بھی واقف ہوں، جو سب سے آخر میں جہنم سے نکالا جائے گا۔ قیامت کے دن ایک آدمی دربارِ الٰہی میں حاضر کیا جائے گا، اس کے لئے یہ حکم ہوگا کہ اس کے چھوٹے چھوٹے گناہ اس پر پیش کیے جائیں اور بڑے بڑے گناہ مخفی رکھے جائیں، جب اس پر چھوٹے چھوٹے گناہ پیش کیے جائیں گے کہ تو نے فلاں دن فلاں گناہ کیے ہیں، تو وہ اقرار کرے گا، اس لئے کہ انکار کی گنجائش نہیں ہوگی اور اپنے دل میں نہایت خوف زدہ ہوگا کہ ابھی تو صغائر ہی کا نمبر ہے، کبائر پر دیکھیں کہ کیا گذرے کہ اس دوران میں یہ حکم ہوگا کہ اس شخص کو ہر ہر گناہ کے بدلے ایک ایک نیکی دی جائے تو وہ شخص یہ حکم سنتے ہی خود بولے گا کہ میرے تو ابھی بہت سے گناہ باقی ہیں، جو یہاں نظر نہیں آتے۔ ابوذرؓ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ اس کا مقولہ نقل فرما کر ہنسے یہاں تک کہ آپؐ کے دانت مبارک ظاہر ہوگئے۔ ہنسی اس بات پر تھی کہ جن گناہوں کے اظہار سے وہ ڈر رہا تھا ان کے اظہار کا خود طالب بن گیا۔

راویان حدیث (۴۹۵) المعرور بن سویدؒ اور (۴۹۶) ابوذرؓ کے حالات "تذکرہ راویان شمائل ترمذی" میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضور اقدس ﷺ سب سے پہلے جنت میں داخل ہوں گے :

انی لَاَعْلَمُ ! آپؐ کو علم یا وحی کے ذریعہ ہوا ہوگا یا الہام کے ذریعہ یا کسی اور ذریعہ سے اعلم بمعنی اعرف کے ہے (جمع ج ۲ ص ۲۰) اول رجل یدخل الجنة ! مراد یہ ہے کہ دوزخ سے نکل کر جنت میں اوّل داخل ہونے والا اول آدمی مراد ہے، کیونکہ علی الاطلاق تو سب سے پہلے جنت میں حضور اقدس

ﷺ داخل ہونے والے ہیں جیسے ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں وحاصله اول رجل يدخل الجنة ممن يخرج من النار لان اول من يدخل الجنة على الاطلاق انما هو النبی صلی الله علیه وسلم (جمع ج۲ص۲۰) علامہ عبدالجواد الدومیؒ تحریر فرماتے ہیں کہ حضوراقدس ﷺ ہی پہلے وہ مبارک شخص ہیں، جو جنت میں داخل ہوں گے اور عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے ، و آخر من يدخل الجنة هو جهينة يخرج من النار زحفاً أوحبواً (اتحافات ۲۸۰) (اور آخری وہ شخص جو جنت میں داخل ہوگا وہ جہینہ ہے۔ دھیرے دھیرے گھسٹتے ہوئے یا پھر گھٹنوں کے بل چل کر دوزخ سے نکلے گا)

## حدیث میں ذکر کس کا ہے ؟

خلاصہ یہ کہ حدیث میں اول وآخر کا بیان نہیں ہے اور ظاہر ہے کہ یہ آدمی نہ تو اول ہے کہ حقیقی معنوں میں اول داخل ہونے والے خود حضوراقدس ﷺ ہیں یا وہ لوگ جنت میں اول داخل ہوں گے جو بغیر حساب والے ہیں اور یہ شخص تو مقامِ حساب میں ہے اور یہ شخص آخری بھی نہیں کہ ترمذی کی دوسری روایت میں آخری شخص ایک اور بیان کیا گیا ہے، تو یہ جملہ مستانفہ ہے اور بیان عجائبات کے لئے ہے، جیسے ملاعلی قاریؒ لکھتے ہیں هو استيناف بيان لحال رجل ثالث غير الاول والآخر (جمع ج۲ص۲۱)

علامہ ملاعلی قاریؒ نے ایک اور توجیہ وتطبیق کی صورت ان الفاظ سے بھی بیان کردی ہے۔ على ان فی رواية الترمذی وهمًا و الصواب انی لا علم آخر رجل يدخل الجنة الخ ' فانه هكذا رواه مسلم وغيره من حديث ابی ذر و يوتی الخ ' على هذه الرواية ايضا بيان لحال رجل ثالث كما تقدم او بيان لآخر رجل يدخل الجنة من غير ان يدخل النار تأمل والله اعلم (جمع ج۲ص۲۱) (اس کے علاوہ یہ بھی کہ ترمذی کی روایت (انی لا علم اول رجل الخ) میں وہم ہوا ہے اور صحیح عبارت انی لا علم آخر رجل يدخل الجنة الخ ہے کیونکہ مسلم وغیرہ نے ابوذرؓ کی حدیث میں یہی الفاظ روایت کیے ہیں تو پھر اسی روایت پر بھی يوتى بالرجل الخ میں ایک تیسرے شخص کے حال کا بیان ہوگا جیسے پہلے گذر چکا ہے اور یا پھر اس آخری شخص کا بیان جو جنت کو داخل ہوگا بغیر اس کے کہ وہ پہلے دوزخ میں داخل ہوا ہو)

## ماارا ها ھھنا کی تشریح :

اس جملہ میں ما نافیہ اور ارا ھا کی ضمیر کا مرجع ذنوب ہے۔ ھھنا کا مشار الیہ یا مقام عرض و حساب ہے یا صحائف اعمال۔ مطلب یہ کہ میرے بعض بڑے گناہ ہیں، جو یہاں مجھے نظر نہیں آ رہے۔

## قسم کیوں لی گئی :

قال ابو ذر و لقد رایت ...... جناب ابوذرؓ نے فرمایا کہ پس قسم ہے کہ میں نے آپؐ کو دیکھا کہ ہنسے، یہاں تک کہ اگلے دانت مبارک نظر آئے۔ اس روایت کو مسلسل بالضحک کہتے ہیں کہ سب ہنسے پڑھنے والے، پڑھانے والے، حضرات صحابہ کرامؓ حضور اقدس ﷺ اور خود باری تعالیٰ کما یلیق بشانه ۔(جیسا کہ اس کی شان کے لائق ہو) ولقد ! قسم اس لئے لی گئی تا کہ ان کی خبر میں شک نہ کیا جائے، کیونکہ مشہور تو یہی ہے کہ آپ کا اکثر معمول تبسم کا تھا جیسا کہ علامہ بیجوریؒ بھی یہی لکھتے ہیں وانّما اقسم لئلا یرتاب فی خبره لما اشتهر ان المصطفیٰؐ کان لا یضحک الا تبسما (مواہب ص ۶۷)

## روایاتِ ضحک و تبسم کا حاصل :

اس سلسلہ میں جس قدر روایات بھی آئی ہیں، سب کا حاصل یہی ہے کہ آپؐ اکثر اوقات اور بطورِ معمول کے تبسم ہی فرمایا کرتے تھے، جب کبھی اس میں زیادتی ہوتی، تو ہنس دیتے تھے، مگر مکروہ تو کثرتِ ضحک ہے، نہ نفسِ ضحک (کیونکہ کثرت اور افراطِ ضحک انسانی وقار ختم کر دیتا ہے۔ جیسے کہ علامہ مناویؒ فرماتے ہیں وربما زاد فضحک والمکروه الاکثار او الافراط لانها به الوقار (مناوی ج ۲ ص ۲۲) حدیث سے یہ مسئلہ بھی معلوم ہوا کہ حیرت و استعجاب کے مقام پر ضحک بھی مکروہ نہیں ہے، جب وہ مسنون حدود سے متجاوز نہ ہو، علامہ بیجوریؒ کے الفاظ یہ ہیں و یؤخذ من الحدیث انه لایکره الضحک فی مواطن التعجب اذا لم یجاوز الحد (مواہب ۱۶۷/ مناوی ج ۲ ص ۱۲)

## ذکر نواجذ کا ہے مراد ضواحک ہیں :

حتی بدت نواجذه ! نواجذ کی مفرد نا جذة ہے، بمعنیٰ اقصی اضراس یعنی داڑھ، مگر یہاں اس

کا حقیقی معنیٰ مرادنہیں، بلکہ مبالغہ مقصود ہے، ای بالغ فی الضحک حتی ظهرت نواجذه (مواہب ۱۶۷) (کہ آپؐ نے ہنسنے میں اتنا مبالغہ کیا کہ آپؐ کے نواجذ (دانت) بھی ظاہر ہوگئے) تو ذکر نواجذ کا ہے، مرادضواحک ہیں۔ شیخ ابراہیم الیجوریؒ بھی یہی لکھتے ہیں کہ وکانت مبالغته فی الضحک نادرة والمکروه الاکثار منه (مواہب ص۱۶۷) (اور حضور ﷺ کا ضحک (ہنسنے) میں مبالغہ کرنا نادر ہوتا تھا اور دراصل کراہت کثرت اور افراطِ ضحک میں ہے)

---

(۲۲۳/۵) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِيعٍ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ عَمْرٍو حَدَّثَنَا زَائِدَةُ عَنْ بَيَانٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ اَبِيْ حَازِمٍ عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ مَا حَجَبَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُنْذُ اَسْلَمْتُ وَ لَا رَاٰنِيْ اِلَّا ضَحِكَ.

(۲۲۴/۶) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِيعٍ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ عَمْرٍو حَدَّثَنَا زَائِدَةُ عَنْ اِسْمٰعِيلَ بْنِ اَبِيْ خَالِدٍ عَنْ قَيْسٍ عَنْ جَرِيْرٍ قَالَ مَاحَجَبَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُنْذُ اَسْلَمْتُ وَلَا رَاٰنِيْ اِلَّا تَبَسَّمَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے معاویہ بن عمرو نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں زائدہ نے یہ روایت بیان (راوی) کی وساطت سے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت قیس بن ابی حاتم سے روایت کی اور انہوں نے صحابی رسول حضرت جریر بن عبداللہ سے نقل کیا۔ حضرت جریر بن عبداللہؓ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے میرے مسلمان ہونے کے بعد کسی وقت مجھے حاضری سے نہیں روکا، اور جب مجھے دیکھتے تھے، تو ہنستے تھے اور دوسری روایت میں ہے کہ تبسم فرماتے تھے ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو یہ روایت معاویہ بن عمرو نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے زائدہ نے اسمٰعیل ابن ابی خالد کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت قیس سے اور انہوں نے جریر بن عبداللہ صحابی رسول سے روایت کی۔

حضرت جریر بن عبداللہؓ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے میرے مسلمان ہونے کے بعد کسی وقت مجھے حاضری سے نہیں روکا، اور جب مجھے دیکھتے تھے، تو ہنستے تھے اور دوسری روایت میں ہے کہ تبسم فرماتے تھے

## بارگاہِ نبوت میں حضرت جریرؓ کا مقام :

**ماحجبنی** مفہوم حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ میں واضح کر دیا گیا ہے۔ مجھے حضور اقدس ﷺ نے منع نہیں فرمایا، گویا میرے لئے آپؐ کے دروازے ہر وقت کھلے ہوتے تھے۔ **حَجَبَ** ...... کا فاعل تو حضور ﷺ ہیں، ممنوع حضرت جریرؓ ہیں اور ممنوع عنہ کا ذکر نہیں، تو وہ محذوف ہے، **ای ما منعنی فی الدخول علیه فی بیته مع خواصه و خدمه لشدة اقباله علی** (مواہب ص ۱۶۷) (یعنی حضور ﷺ نے مجھے اپنے گھر میں خواص اور خدام کی موجودگی میں داخل ہونے سے منع نہیں فرمایا اور آپؐ میری طرف انتہائی توجہ فرمایا کرتے)

**والمقصود انی لم احتج الی الاستیئذان و یحتمل ان یکون المعنیٰ ما منعنی ملتمساتی عنه بل اعطانی البتة مطلوباتی منه** (جمع ج ۲ ص ۲۲) (اور اس سے مطلب یہ تھا کہ مجھے اجازت لینے کی ضرورت نہ تھی اور یہ بھی احتمال ہے کہ معنیٰ یہ ہو کہ آپؐ نے مجھ سے میرے مطالبات کو روکا نہیں بلکہ مجھے میرے مطالبات پورے پورے دے دیتے)

**منذ اسلمت !** یعنی جب سے میں نے اسلام قبول کیا اور حضور اقدس ﷺ کا غلام بنا، آپؐ نے مجھے اپنے دربار میں حاضری اور قدموں میں بیٹھنے سے کسی وقت بھی نہیں روکا، حضرتِ جریرؓ نے آپؐ کی وفات کے سال میں اسلام قبول کیا تھا۔ **اسلم قبل وفاته اربعین یوماً** (مواہب ص ۱۶۷) (حضرت جریرؓ آپؐ کی وفات سے چالیس دن پہلے مسلمان ہوئے)

## ضحک بمعنیٰ تبسم :

**ولا رآنی !** اس کے بعد **منذ اسلمت** حذف ہے، **اذا لحذف من الثانی لدلالة الاول کثیر** (جمع ج ۲ ص ۲۲) (اس لئے کہ جملہ ثانیہ سے حذف کرنا بوجہ دلالت پہلے جملہ کے کثیر الوقوع عمل ہے)

**الا ضحک !** یہاں پر ضحک بمعنیٰ تبسم کے ہے، جیسا کہ حدیث نمبر چھ میں اس کی تصریح ہے، **وفی هذا**

الحدیث تخصیص الضحک بالتبسم (اتحافات ص۲۸۱) (اور اس حدیث میں ضحک کی تخصیص تبسم سے ہے) حضرت ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں، ولعل وجه التبسم له کل مرة فی رؤیته انه رآه مظهر الجمال فانه کان له صورة حسنة علی وجه الکمال حتی قال عمرؓ فی حقه انه یوسف هذه الامة (جمع ج۲ص۲۳) (حاشیہ مشکوٰۃ ص۴۰۶) (اور حضور ﷺ کا ہر بار حضرت جریرؓ کو دیکھ کر تبسم فرمانے کی وجہ شاید یہ کہ آپؐ نے حضرت جریرؓ کو مظہرِ جمال، خیال کیا ہو کیونکہ حضرت جریرؓ کی خوبصورتی حددرجہ کمال کی تھی اس لئے تو حضرت عمرؓ نے اس کے بارے میں اس امت کے یوسف ہونے کا قول اور تذکرہ کیا ہے)۔

## حضور ﷺ کا تبسم وخندہ روئی :

بہرحال شارحینِ حدیث فرماتے ہیں کہ حضوراقدس ﷺ کا ہنسنا درحقیقت تبسم ہی ہوتا تھا، الشیخ یوسف بن اسماعیل النبہانی وسائل الوصول میں تحریر فرماتے ہیں کہ :

عبداللہ بن حارث بیان فرماتے ہیں کہ حضوراقدس ﷺ کا ہنسنا درحقیقت مسکرانا ہوا کرتا تھا، آواز کے ساتھ نہیں ہنستے تھے، آپؐ جب گفتگو فرماتے تو مسکرا کر اور بڑی خندہ روئی کے ساتھ فرماتے، آپؐ کے تمام ساتھی بھی آپؐ ہی کی طرح زور زور سے نہیں ہنستے تھے، صرف مسکراتے تھے، جب آپؐ کی مجلس میں بیٹھتے تھے، تو اس سنجیدگی اور متانت سے بیٹھتے تھے، گویا ان کے سروں پر پرندے بیٹھے ہیں اور انہیں خدشہ ہے کہ زور سے ہنسیں گے یا بات کریں گے تو پرندے اُڑ جائیں گے، گویا پوری مجلس میں پاس ادب سے سناٹا ہوتا تھا، اتفاقاً کسی کو کسی بات پر پوری ہنسی بھی آجاتی، تو وہ منہ پر ہاتھ یا رومال رکھ لیتا، کہیں آپؐ کے سامنے ہنسنے کی آواز نہ نکل جائے، اور گستاخی جانی جائے، حضرات صحابہ کرامؓ کا یہ حال ادب اور احترام کی بنا پر تھا۔

---

(۲۲۵/۷) حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِیِّ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِیَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ عَبِیْدَةَ السَّلْمَانِیِّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنِّیْ

لَاَعْرِفُ اٰخِرَ اَهْلِ النَّارِ خُرُوْجًا رَجُلٌ يَخْرُجُ مِنْهَا زَحْفًا فَيُقَالُ لَهُ انْطَلِقْ فَادْخُلِ الْجَنَّةَ قَالَ فَيَذْهَبُ لِيَدْخُلَ الْجَنَّةَ فَيَجِدُ النَّاسَ قَدْ اَخَذُوا الْمَنَازِلَ فَيَرْجِعُ فَيَقُوْلُ يَارَبِّ قَدْ اَخَذَ النَّاسُ الْمَنَازِلَ فَيُقَالُ لَهُ اَتَذْكُرُ الزَّمَانَ الَّذِىْ كُنْتَ فِيْهِ فَيَقُوْلُ نَعَمْ قَالَ فَيُقَالُ لَهُ تَمَنَّ قَالَ فَيَتَمَنّٰى فَيُقَالُ لَهُ فَاِنَّ لَكَ الَّذِىْ تَمَنَّيْتَ وَ عَشْرَةَ اَضْعَافِ الدُّنْيَا قَالَ فَيَقُوْلُ اَتَسْخَرُبِىْ ( مِنِّىْ ) وَ اَنْتَ الْمَلِكُ قَالَ فَلَقَدْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهِ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ضَحِكَ حَتّٰى بَدَتْ نَوَاجِذُهٗ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت ھناد بن سری نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابومعاویہ نے اعمش کے واسطہ سے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ انہوں نے یہ روایت ابراہیم کے واسطہ سے عبیدۃ سلمانی سے روایت کی، اور انہوں نے یہ حدیث صحابی رسول حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت کی، عبداللہ بن مسعودؓ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں اُس شخص کو جانتا ہوں جو سب سے اخیر میں آگ سے نکلے گا، وہ ایک ایسا آدمی ہوگا کہ زمین پر گھسیٹتا ہوا دوزخ سے نکلے گا۔ اس کو حکم ہوگا کہ جا جنت میں داخل ہو جا، وہ وہاں جا کر دیکھے گا کہ لوگوں نے تمام جگہوں پر قبضہ کر رکھا ہے، سب جگہیں پُر ہو چکی ہیں، لوٹ کر بارگاہِ الٰہی میں اس کی اطلاع کرے گا۔ وہاں ارشاد ہوگا کیا دنیاوی منازل کی حالت بھی یاد ہے۔ وہ عرض کرے گا کہ رب العزت خوب یاد ہے، اس پر ارشاد ہوگا کہ اچھا کچھ تمنائیں کرو، جس نوع سے دل چاہے۔ وہ اپنی تمنائیں بیان کرے گا، وہاں سے ارشاد ہوگا کہ اچھا تم کو تمہاری تمنائیں اور خواہشات بھی دیں اور تمام دنیا سے دس گنا زائد عطا کیا، وہ عرض کرے گا کہ یا اللہ! آپ بادشاہوں کے بادشاہ ہو کر مجھ سے تمسخر فرماتے ہیں کہ وہاں ذرا سی بھی جگہ نہیں ہے اور آپ تمام دنیا سے دس گنا زائد مجھے عطا فرما رہے ہیں۔ ابن مسعودؓ کہتے ہیں کہ میں نے حضور اقدس ﷺ کو دیکھا کہ جب اس شخص کا یہ مقولہ نقل فرما رہے تھے، تو آپؐ کو ہنسی آ گئی، حتیٰ کہ آپؐ کے دندانِ مبارک بھی ظاہر ہو گئے ۔

راویان حدیث (۴۹۷) ابراھیم اور (۴۹۸) عبیدۃؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## بعض الفاظ حدیث کی تشریح :

مفہوم حدیث تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہے۔ ذیل میں بعض الفاظِ حدیث کی تشریح بھی کر دی جاتی ہے۔

## زحف کا معنیٰ :

رجل یخرج منها زحفاً ، دوزخ سے نکلنے والے آخری آدمی کی صفت زحفاً مذکور ہے، زحف مفعول مطلق ہے، ای خروجاً زحفاً یا حال ہے بمعنیٰ زاحف کے ہے بمعنیٰ گھسٹتے ہوئے چلنا چوتڑوں کے بل۔ والزحف المشی علی الاست مع اشراف الصدر وفی روایة حبوا وهو المشی علی الیدین والرجلین والرکبتین ولاتنا فی بین الروایتین لاحتمال انه یزحف تارة ویحبو اخری (مواہب ص۱۶۸) (دونوں روایتوں میں منافات اور تعارض نہیں کیونکہ یہ احتمال ہے کہ وہ گھسٹتے ہوئے چلے یا گھٹنوں کے بل) زحوف اور زحفات اس کے ہم معنیٰ ہیں۔

یہ آدمی عامة المسلین میں ایک گنہگار ہوگا، من عصاة المومنین، اس کا نام جهینة یا هناد ہے۔ المنازل! مراد جنت کے درجات ہیں ، اس کی مفرد منزل آتی ہے ، وهی موضع النزول (مواہب ۱۶۷) (منزل کا معنیٰ رہنے کی جگہ)

## آخری جنتی سے باری تعالیٰ کا خطاب :

اتذکر الزمان الذی کنت فیه ' یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسے فرمایا جائے گا، کیا تجھے اپنی زندگی کا وہ زمانہ یاد ہے، جب تمہارا دنیا میں قیام تھا، وہ کہے گا، مجھے یاد ہے کہ زمین کی وسعت کس قدر زیادہ تھی، اس پر کتنے ڈھیر سارے لوگ آباد تھے، اس کی نعمتیں' آرام و آسائش کے اسباب حکومتیں، سلطنتیں، بادشاہتیں سب یاد ہیں۔ اب دنیا کی حالت یاد کرو، جب بھر جاتی تھی، تو دوسرے کی جگہ نہ رہتی تھی، مگر یہاں تو معاملہ ہی کچھ اور ہے۔ ملا علی قاریؒ نے اسی مفہوم کو عبارتِ ہذا میں ذکر کر دیا ہے والمعنیٰ اتقیس زمنک هذا الذی انت فیه الآن بزمنک الذی کنت فی الدنیا ان الامکنة اذا

امتلأت بالساكنين لم يكن للاحق مسكن فيها (جمع ج۲ص۲۳)

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں، اس عبارت کا ترجمہ اکابر علماء نے وہی تحریر کیا جوتحت اللفظ میں لکھ دیا ہے۔ مگر بندۂ ناچیز کے نزدیک اگر اس کا مطلب یہ کہا جائے تو زیادہ اچھا معلوم ہوتا ہے کہ کیا دنیا کی وسعت اور فراخی بھی یاد ہے کہ تمام دنیا کتنی بڑی تھی اور یہ اس لئے یاد دلایا کہ آئندہ تمام دنیا سے دس گنا زائد اس کو عطا فرمانے کا اعلان ہونے والا ہے، تو ساری دنیا کا ایک مرتبہ تصور کرنے کے بعد اُس عطیہ کی کثرت کا اندازہ ہو۔

## آخری جنتی کی تمنا :

تمن ! بمعنیٰ ادع کے ہے، دعا کو تمن سے تعبیر کرنے کی وجہ یہ ہے کہ تمنی غیر ممکن اشیاء کی بھی ہوتی ہے، جہاں حصولِ الشئ کے اسباب بعیدہ ہوں، مقصد دعا کا یہ ہے کہ انتہائی عظیم چیز کی تمنا کرو، کیونکہ دعا ہوتی ایسی چیز کے بارے میں ہے جو مل سکے، ای تمن من كل جنس و نوع تشتهی من وسع الدار وكثرة الاشجار فان لك مع امتلائها مساكن كثيرة واماكن كبيرة وجنت تجری من تحتها الانهار كلها على طريق خرق العادة بقدرة الملك الغفار (جمع ج۲ص۲۳) (اس کو کہا جائے گا کہ تو ہر جنس اور نوع کی آرزو اور تمنا کر چاہے آپ گھر یعنی (جنت کی وسعت) چاہتا ہے درختوں کی کثرت مطلوب ہے جنت کے بھر جانے کے باوجود آپ کے لئے اس میں بہت بڑے مکانات اور ایسے باغات جن کے نیچے نہریں ہوں گے یہ سب کچھ خلافِ عادت صرف اس ذاتِ اقدس کی قدرت سے ہوں گے جو بادشاہوں کے بادشاہ اور بہت بخشنے والی ذات ہے) ولا تقس حال الأخرىٰ بحال الدنيا فان تلك دار ضيقة و محنة و هذه دار متسعة و منحة (مواہب ص۱۶۸) (اور تو آخرت کے گھر کا قیاس دنیا کے گھروں پر نہ کر کیونکہ یہ تو بہت تنگ و تاریک اور تکلیف دہ ہیں اور آخرت کا گھر تو بڑا وسیع اور مخصوص ھد یہ ہے)

## ادنیٰ جنتی کا اعلیٰ مقام :

فيقال له ! پس اس شخص کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے کہا جائے گا کہ تیرے لئے وہ بھی ہے، جس کی تو تمنا کررہا ہے، و عشرة اضعاف الدنيا ، اور اس سے دس گنا بھی، اضعاف بمعنیٰ امثال کے ہے

فضعف الشئی مثله و ضعفاه مثلاه و اضعافه امثاله (مواہب ۱۶۹) (تو ایک چیز کا ضِعف اس کا مثل ہوا اور دوضعف دو مثل ہوئے اور ایک چیز کے چند اضعاف اس کے چند امثال ہوئے ) لیکن دس گنا مساحت ومقدار کے اعتبار سے نہیں بلکہ قدر و قیمت کے اعتبار سے ہے، جو کچھ اسے آخرت میں دیا جائے گا، وہ دنیا کی نعمتوں میں سے دس گنا بڑھ کر ہوگا، جیسے علامہ بیجوریؒ کی اس عبارت سے ظاہر ہے فما یعطاہ فی الآخرۃ یکون مقدار عشرۃ اضعاف الدنیا ــــ بحسب القیمۃ بل افضل و اجل (مواہب ص۱۶۹) جیسا کہ سونا' دنانیر وغیرہ ، گھوڑے کے مقابلہ میں مساحت ومقدار میں کم ہیں، لیکن قیمت میں بڑھ کر ہیں، ہاں یہ بھی یادر ہے کہ اگر مساحت ومقدار کے اعتبار سے بھی اضعاف ہو، تو اس کے لئے بھی کوئی مانع نہیں ہے ــــ ولا مانع من المضاعفۃ بالمساحۃ والمقدار ، کیونکہ ایک روایت میں تصریح ہے، کہ ادنیٰ سے ادنیٰ جنتی کا گھر ایک ہزار سال کی مسافت کے برابر وسیع ہوگا، وہ اس کی انتہاء کو ایسے دیکھے گا، جیسے ابتداء کو دیکھ رہا ہے، وینظر الی جناتہ و نعیمہ و خدمہ و سررہ مسیرۃ الف سنۃ وارفعھم الذی ینظر الی ربہ بالغداۃ والعشی (مواہب ص۱۶۹) (اور یہ جنتی شخص اس کے باغات اور اس کی نعمتیں اور اس کے خدام اور تخت وغیرہ کو ایک ہزار سال کی مسافت سے دیکھے گا اور ان میں سے سب سے مرتبہ کے لحاظ سے بڑا وہ ہوگا جو صبح وشام دیدارِ خداوندی سے مشرف ہوتا رہے )

## آخری جنتی کی حیرت واستعجاب :

اتسخربی و انت الملک ! بعض نسخوں میں أتسخرنی اور بعض میں أتسخرمنی نقل ہوا ہے۔ سخر کا صلہ با اور مِن آتا ہے اور بغیر صلہ کے بھی تعدیہ ہوتا ہے۔ ایسے الفاظ اِنسان سے خوشی اور جوشِ مسرت کے وقت نکلتے ہیں۔ جیسے حدیث میں ایک شخص کا واقعہ منقول ہے، جس کی اونٹنی گم ہوگئی تھی اور وہ نا اُمیدی کے بعد اچانک مل گئی، تو اس نے جوشِ مسرت میں کہا، انت عبدی و انا ربک (تو میرا بندہ ہے اور میں تیرا رب ہوں ) اس کو سبقت لسانی کہتے ہیں، یعنی بارِالہا ! آپ تو ملِک الملوک ہیں، شہنشاہ اور احکم الحاکمین ہیں اور میں بندۂ فقیر، بادشاہوں کے بادشاہ کے شایانِ شان یہ نہیں کہ وہ ایک حقیر وفقیر اور ذرۂ بے مقدار سے مذاق کرے ۔ اسی کو علامہ ملا علی قاریؒ نے والحال انک الخ کی

عبارت سے ذکر کیا ہے ) والحال انک الملک العظیم الشان عظیم البرهان و انا العبد الذلیل المستهان والیک المشتکی وانت المستعان (جمع ج۲ص۲۴) وھذا نهایة الخضوع و هوسبب لکمال جود الملک و لذالک نال ما نال من الاکرام. (مواہب۱۶۹)(اور یہ انتہائی عاجزی ہے اور یہی بادشاہ (ذاتِ خداوندی) کے کمالِ جود وسخا کا سبب ہے اس لئے کہ جو اکرام واعزاز ملنا تھا وہ مل گیا اور اس کو پالیا)

بعض حضرات نے کہا کہ ممکن ہے کہ یہ خطاب اس شخص سے کسی فرشتہ کے ذریعہ ہوا ہو، تو انت الملک (تو اس وقت لفظ ملک بفتح اللام بمعنیٰ فرشتے کے ہوگا تو پھر معنیٰ یہ ہوگا کہ تو میرے ساتھ مذاق کرتا ہے حالانکہ تو فرشتہ ہے) (بفتح اللام) پڑھا جائے گا، و خطر لی انه یمکن ان یکون المخاطب بهذا المقال و احد من الملائکة(جمع ج۲ص۲۴) (جیسے کہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں کہ میرے ذہن میں یہ خیال آیا کہ ممکن ہے کہ اس مقولہ کا مخاطب فرشتوں میں سے کوئی فرشتہ ہو)

ضحک 'اس موقع پر حضور اقدس ﷺ نے ہنس دیا دو وجہ سے' اس آدمی کی دہشت وحیرت اور ربّ قدیر سے معاملۂ اس آدمی کی اپنے گناہوں پر بھی اور وسعتِ رحمت پر نظر اور اللہ پاک کی شفقت وعنایت اور اس کے فضل ورحمت کا اس کے غضب پر غالب ہونے پر جیسے علامہ بیجوریؒ یہ لکھتے ہیں ای تعجبًا مِن دهش الرجل و مِن غلبة رحمته تعالیٰ علیٰ غضبه(مواہب ص۱۶۹)

---

(۸/۲۲۶) حَدَّثَنِیْ قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ اَنْبَانَا اَبُوالْاَحْوَصِ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنْ عَلِیِّ بْنِ رَبِیْعَةَ قَالَ شَهِدْتُ عَلِیًّا رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اُتِیَ بِدَابَّةٍ لِیَرْکَبَهَا فَلَمَّا وَضَعَ رِجْلَهٗ فِی الرِّکَابِ قَالَ بِسْمِ اللّٰهِ فَلَمَّا اسْتَوٰی عَلٰی ظَهْرِهَا قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ثُمَّ قَالَ سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَلَنَا هٰذَا وَمَا کُنَّا لَهٗ مُقْرِنِیْنَ وَ اِنَّا اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ثُمَّ قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ثَلَاثًا وَاللّٰهُ اَکْبَرُ ثَلَاثًا سُبْحَانَکَ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ ثُمَّ ضَحِکَ فَقُلْتُ لَهٗ مِنْ اَیِّ شَیْءٍ ضَحِکْتَ یَا اَمِیْرَ الْمُؤْمِنِیْنَ قَالَ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ صَنَعَ کَمَا صَنَعْتُ ثُمَّ ضَحِکَ فَقُلْتُ

مِنْ اَیِّ شَیْئٍ ضَحِکْتَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَالَ اِنَّ رَبَّکَ لَیَعْجَبُ مِنْ عَبْدِہٖ اِذَا قَالَ رَبِّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ یَعْلَمُ اَنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اَحَدٌ غَیْرِیْ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ مجھے یہ روایت قتیبہ بن سعید نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس روایت کی خبر ابوالاحوص نے ابی اسحٰق کے واسطہ سے دی اور انہوں نے یہ روایت علی بن ربیعۃ سے روایت کی۔ ابن ربیعہؓ کہتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے پاس (ان کے زمانۂ خلافت میں) ایک مرتبہ (گھوڑا وغیرہ) کوئی سواری لائی گئی۔ آپ نے رکاب میں پاؤں رکھتے ہوئے بسم اللہ کہا اور جب سوار ہوئے تو الحمدللہ کہا، پھر یہ دعا پڑھی، سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَلَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ وَ اِنَّا اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ۔ پاک ہے وہ ذات جس نے اس کو ہمارے لئے مسخر فرمادیا ورنہ ہم کو اس کے مطیع بنانے کی طاقت نہ تھی اور واقعی ہم سب لوگ اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں۔ پھر حضرت علیؓ نے الحمدللہ تین مرتبہ کہا، پھر اللہ اکبر تین مرتبہ کہا، پھر سُبْحَانَکَ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ۔ تیری ذات ہر عیب سے پاک ہے اور میں نے تیری نعمتوں کا شکر ادا نہ کرنے میں اور اوامر کی اطاعت نہ کرنے میں اپنے ہی نفس پر ظلم کیا ہے، پس یا اللہ آپ میری مغفرت فرمائیں، کیونکہ مغفرت تو آپ کے سوا اور کوئی کر ہی نہیں سکتا، اس دعاء کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ ہنسے۔ ابن ربیعہؓ کہتے ہیں کہ میں نے ہنسنے کی وجہ پوچھی، تو حضرت علیؓ نے فرمایا کہ حضور اقدس ﷺ نے بھی اسی طرح دعائیں پڑھی تھیں اور اس کے بعد حضور اقدس ﷺ نے بھی تبسم فرمایا تھا۔ میں نے بھی حضور اکرم ﷺ سے تبسم کی وجہ پوچھی تھی جیسا کہ تم نے مجھ سے پوچھی تو حضور اطہر واقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا کہ حق تعالیٰ جل شانہٗ بندہ کے اس کہنے پر کہ میرے گناہ تیرے سوا کوئی معاف نہیں کرسکتا، خوش ہوکر فرماتے ہیں کہ میرا بندہ یہ جانتا ہے کہ میرے سوا کوئی شخص گناہ معاف نہیں کرسکتا۔

اَللّٰھُمَّ رَبِّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ، اَللّٰھُمَّ لَا اُحْصِیْ ثَنَاءً عَلَیْکَ لَکَ الْکِبْرِیَاءُ وَالْعَظْمَۃُ۔ (اے اللہ میری اور میرے والدین کی مغفرت فرمادیں کیونکہ آپ کی ذاتِ اقدس کے سوا اور کوئی مغفرت کر ہی نہیں سکتا اے اللہ! میں تو تیری حمد ثنا شمار ہی نہیں کرسکتا۔ تیرے ہی

لئے عظمت بڑائی اور کبریائی ہے)

راوی حدیث (۴۹۹) علی بن ربیعہؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## تمہید :

مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہوگیا ہے۔ موضعِ استشہاد یا ترجمۃ الباب سے مناسبت **فقلت من ای شئی ضحکت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم** (میں نے کہا یارسول اللہ! آپ کس چیز سے ہنس پڑے) میں ہے، جس کی تفصیلی بحث گذشتہ احادیث میں عرض کردی گئی ہے ذیل میں بعض الفاظِ حدیث کی قدرے تشریح نقل کردی جاتی ہے۔

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

حدیثِ زیرِ بحث میں حضور اقدس ﷺ کے ایک معمول کا بیان ہے۔ یہ حضرت علیؓ کی خلافت کا دور تھا۔ **ان القضیة فی ایام خلافته** (جمع ج۲ص۲۶) آپ کہیں تشریف لے جانا چاہتے تھے۔ **اتی بدابة**، تو آپ کے لئے سواری لائی گئی۔

## لفظِ دابة کی تشریح :

دابة لغت میں **ما یدب علی وجه الارض** (ہروہ چیز جو روئے زمین پر حرکت کرے) کو کہتے ہیں، جیسا کہ قرآن مجید میں بھی اسی مفہوم میں مذکور ہے۔ **وما من دابة فی الارض الا علی اللہ رزقها** (زمین میں کوئی جاندار نہیں مگر اس کا رزق اللہ تعالیٰ پر ہے) پھر عرف عام میں اسے ذوات الاربع کے ساتھ خاص کردیا گیا۔ **ثم خصها العرف العام بذوات الاربع** (جمع ج۲ص۲۵)

**فلما وضع رجله** ...... مراد ارادہ ہے یعنی جب گھوڑے پر سوار ہونے کے لئے رکاب میں پاؤں رکھنے کا ارادہ فرمایا، تو **بسم اللہ** کہا، جار مجرور ارکب محذوف سے متعلق ہے۔ حضرت علیؓ نے یہ عمل حضور اقدس ﷺ کی اتباع و پیروی میں کیا کہ آگے اس کی تفصیل نقل کردی گئی ہے۔ گویا کہ حضور اقدس ﷺ کا یہ عمل حضرت نوح علیہ السلام کے عمل سے ماخوذ ہے۔ **کما یدل علیه حکایة عن نوح**

علیہ السلام قال ارکبوا فیھا بسم اللّٰہ لان الدابۃ بالبر کالسفینۃ بالبحر (مواہب ص۱۶۹) (جیسے کہ قرآن مجید میں بطور حکایت نوح علیہ السلام کا قول اس پر دلالت کرر ہا ہے کہ اس کشتی میں اللہ کا نام لیکر سوار ہو جاؤ اس لئے کہ خشکی میں جانور پر سواری کا حکم بمنزلہ کشتی کے سوار کے سمندر میں ہونے پر) فلما استوی ... جب پیٹھ پر آرام سے بیٹھ گئے توالحمد للّٰہ کہا اور اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ یہ کس قدر عظیم نعمت ہے کہ ایک طاقتور گھوڑے کو اللہ نے ان کا مطیع وفرمانبردار بنا دیا ہے، علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں وھی تذلیل ھذہ الدابۃ واطاقتہ لنا علی رکوبھا مع الحفظ عن شرھا (مواہب ص۱۶۹) یہ تمام اذکار بھی اللہ کے اس ارشاد سے ماخوذ ہیں ، وجعل لکم من الفلک والانعام ما ترکبون لتستووا علی ظھورہ ثم تذکروا نعمۃ ربکم اذا استویتم علیہ (الآیۃ) (اور بنا دیا تمہارے واسطے کشتیوں اور چوپایوں کو جس پر تم سوار ہوتے ہو تا کہ چڑھ بیٹھو تم ان (کشتیوں اور چوپایوں) کی (سطح اور) پیٹھ پر پھر جب اس پر بیٹھ چکو تو اپنے رب کی نعمت تو یاد کرو اور کہو کہ اس کی ذات پاک ہے جس نے ان چیزوں کو ہمارے بس میں کر دیا اور ہم ایسے (طاقتور اور ہنرمند) نہ تھے جو ان کو قابو میں کر لیتے اور ہم کو اپنے رب کی طرف لوٹ کر جانا ہے) ثم قال سبحن الذی ...... دعا میں اللہ کی تنزیہہ کا بیان ہے کہ باری تعالیٰ کی ذات استواء علی الدابۃ کی طرح استواء علی مکان سے پاک ہے۔ اس کا کوئی شریک نہیں، وہ شریک سے منزہ ہے، نیز وہ ہر قسم کے دابۃ وحیوان کی تذلیل کے عجز سے پاک ہے، وہ قادر ہے، جس نے اس گھوڑے کی طرح ساری کائنات کو ہمارے لئے مسخر کر دیا۔

مقرنین ای مطیقین (اتحافات ص۲۸۲) (مقرنین کا معنیٰ مطیقین ہے یعنی ہماری یہ طاقت نہ تھی کہ ہم ان جانوروں کو مسخر کر لیتے) و انا الی ربنا ای حکمہ و امرہ او قضائہ و قدرہ او جزائہ واجرہ (جمع ج۲ ص۲۵) (اور بے شک ہم اپنے رب کی طرف یعنی اس کے حکم یا قضاء وتقدیر یا جزا اور اجر (کی طرف لوٹنے والے ہیں) اس کا مطلب یہ ہوا کہ لفظ ربّنا سے پہلے مضاف محذوف ہے)

## تکبیر وحمدلہ میں تثلیث کی حکمت :

ثم قال الحمد للّٰہ ثلاثاً ای ثلاث مرات ' تکرار میں تعظیمِ نعمت کی طرف اشارہ ہے۔ او

الاول لحصول النعمة والثانی للدفع النقمة والثالث لعموم المنحة (جمع ج۲ص۲۵)(یا پہلی بار الحمد للہ کہنا حصولِ نعمت پر اور دوسری بار عذاب اور تکلیف کے دفع ہونے پر اور تیسری بار بوجہ عموم عطاو کرم کے) والله اکبر ثلاثا اما تعظیمًا لهذه الصنعة او الاول ایماء الی الکبریاء والعظمة فی ذاته والثانی للتکبیر والتعظیم فی صفاته والثالث اشعار الی انه منزه عن الاستواء المکانی والاستعلاء الزمانی (جمع ج۲ص۲۵)(اور آپ ؐ کا تین بار اللہ اکبر کہنا یا تو اس کاریگری کی عظمتِ شان کے لئے یا پہلی بار تو اللہ کی ذات میں عظمت اور کبریائی کو اشارہ ہے اور دوسری بار میں اس کی صفات کی تعظیم وبڑائی کی طرف اور تیسری بار میں ذاتِ باری تعالیٰ کا استواءمکانی اور زمانی سے تنزیہ اور پاکی کا اظہار ہے)

سبحانک ...... ہوا اور زمین کی ہر سواری خواہ وہ حیوانات میں سے ہو یا گاڑی اور جہاز ہو پر سفر کرتے وقت مذکورہ دعائیں پڑھنا مسنون ہیں۔

لبتہ کشتی یا پانی کے جہاز کے سفر میں بسم اللّٰه مجرٖها و مرسٰها ان ربی لغفور رحیم (هود: ۴۱) (اللہ کے نام کے ساتھ ہے چلنا اس کا اور تھمنا اس کا تحقیق رب میرا البتہ بخشنے والا مہربان ہے) پڑھنا مسنون ہے۔

## تعجب بمعنٰی محبت ورضا کے :

ان ربک لیعجب .... عجب یعجب کا لغوی معنیٰ تعجب کرنا ہے، مگر اللہ تعالیٰ کی ذات تعجب سے منزہ ہے، کیونکہ تعجب کسی نامعلوم چیز کے علم میں آنے پر ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کو ہر چیز معلوم ہے، چنانچہ یہاں معنیٰ ہے کہ اللہ اپنے بندے پر راضی ہوجاتا ہے۔ و عجب ربنا کنایة عن رضاه و سروره (اتحافات ۲۸۲)

## حدیث سے ماخوذ افادات :

حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ انسان پر اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کی بارش ہوتی ہیں اور وہ اس میں گھرا پڑا رہتا ہے، تو اس پر لازم ہے کہ وہ شکرِ نعمت میں تکثیر ومداومت اختیار کرے ، ینبغی أن یکثر من شکر النعمة (اتحافات ص۲۸۲)

وفی کلام النبی صلی اللہ علیہ وسلم إشارة الی سعة مغفرة اللہ ورحمته و رضوانه (اتحافات ص۲۸۲) (صاحبِ اتحافات فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ کے کلام میں اللہ تعالیٰ کی مغفرت، رحمت اور رضامندی کی طرف اشارہ ہے)

---

(۹/۲۲۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ اَنْبَانَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْاَنْصَارِیُّ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ قَالَ سَعْدٌ لَقَدْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ضَحِکَ یَوْمَ الْخَنْدَقِ حَتّٰی بَدَتْ نَوَاجِذُهٗ قَالَ قُلْتُ کَیْفَ کَانَ ضِحْکُهٗ قَالَ کَانَ رَجُلٌ مَعَهٗ تُرْسٌ وَ کَانَ سَعْدٌ رَامِیًا وَ کَانَ یَقُوْلُ کَذَا وَکَذَا بِالتُّرْسِ یُغَطِّیْ جَبْهَتَهٗ فَنَزَعَ سَعْدٌ بِسَهْمٍ فَلَمَّا رَفَعَ رَاْسَهٗ رَمَاهُ فَلَمْ یُخْطِئْ هٰذِهٖ مِنْهُ یَعْنِیْ جَبْهَتَهٗ وَانْقَلَبَ وَ شَالَ بِرِجْلِهٖ فَضَحِکَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰی بَدَتْ نَوَاجِذُهٗ قُلْتُ مِنْ اَیِّ شَیْئٍ ضَحِکَ قَالَ مِنْ فِعْلِهٖ بِالرَّجُلِ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت محمد بن بشار نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر محمد بن عبداللہ انصاری نے دی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے ابن عون نے محمد بن اسود کے واسطہ سے بیان کیا۔ ان کو یہ روایت عامر بن سعدؓ نے نقل کی۔ عامر بن سعدؓ کہتے ہیں کہ میرے والد سعدؓ نے فرمایا کہ حضورِ اقدس ﷺ غزوۂ خندق کے دن ہنسے، حتیٰ کہ آپؐ کے دندانِ مبارک ظاہر ہوگئے۔ عامرؓ کہتے ہیں کہ میں نے پوچھا کہ کس بات پر ہنسے تھے۔ انہوں نے کہا کہ ایک کافر ڈھال لیے ہوئے تھا اور سعد گو بڑے تیرانداز تھے، لیکن وہ اپنی ڈھال کو ادھر اُدھر کرلیتا تھا، جس کی وجہ سے اپنی پیشانی کا بچاؤ کررہا تھا۔ سعدؓ نے ایک مرتبہ تیر نکالا۔ جس وقت اس نے ڈھال سے سر اُٹھایا، فوراً ایسا تیر مارا کہ پیشانی سے چوکا نہیں اور فوراً گر گیا، ٹانگ بھی اوپر کو اُٹھ گئی، پس حضورِ اقدس ﷺ اس قصہ پر ہنسے۔ میں نے پوچھا کہ اس میں کونسی بات پر انہوں نے فرمایا کہ سعدؓ کے اس فعل پر ۔

راویانِ حدیث (۵۰۰) عبداللہ بن عونؒ (۵۰۱) محمد بن محمد بن الاسودؒ اور (۵۰۲) عامر بن سعدؒ کے حالات ''تذکرہ راویانِ شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## نقل روایت :

عامر اپنے والد حضرت سعدؓ سے نقل کرتے ہیں۔حضرت سعد قدیم الاسلام صحابی اور عشرہ مبشرہ میں سے ہیں، سترہ سال کی عمر میں اسلام لائے ،فرماتے ہیں **کنت ثالث الاسلام و انا اول من رمٰی بسھم فی سبیل اللّٰہ** (جمع ج۲ص۲۷)( کہ میں اسلام لانے میں تیسرا شخص تھا اور میں ہی پہلا وہ آدمی ہوں جس نے اللہ کی راہ میں تیر پھینکا اور چلایا ہے )

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

لفظِ خندق معرب ہے......**لان الخاء و الدال و القاف لا تجتمع فی کلمة عربية** . (اتحافات ۲۸۳) (اس لئے کہ خاء دال اور قاف کا اجتماع کلمہ عربیہ میں نہیں ہوا کرتا )اور جعفر کے وزن پر **حفیر حول اسوار المدینة** (جمع ج۲ص۲۷) (خندق کا معنیٰ ایک طویل گڑھا جو مدینہ کی شہر پناہ کے ارد گرد تھا)

**الترس ! وھو ما یستتر به حال الحرب** (اتحافات ص۲۸۳)(ترس (ڈھال ) کی تعریف میں کہتے ہیں کہ جس کے ذریعہ جنگ کے حال کو چھپایا جائے )ایک روایت میں ترس کی جگہ قوس منقول ہے(مواہب ص۱۷۱) **وکان سعد رامیًا** (اور حضرت سعدؓ تیر انداز تھے ) یہ اگر حضرت سعدؓ کا کلام ہے تو اس میں التفات ہے، کیونکہ وہ **وکنت رامیًا** (میں تیر پھینکنے والا ) کہنے والے ہوتے۔مراد اچھے تیر انداز ہونے کے ہیں ، **وان کان من کلام عامر فلا التفات** (مواہب ص۱۷۱)(اور اگر یہ عامر راوی کا کہنا ہے تو پھر اس میں التفات نہ ہوگا)

## قول بمعنیٰ فعل :

**وکان الرجل!** یہ حضرت سعدؓ کا کلام ہے کہ یہ رجل مشرک و کافر تھا، **یقول کذا و کذا بالترسِ** سے مراد **یفعل کذا و کذا به** ہے،یعنی وہ ڈھال دائیں، بائیں کر کے اپنی حفاظت کرتا تھا، ذکر قول کا ہے مراد فعل ہے اور یہ عرب میں مستعمل ہے ، **والعرب تجعل القول عبارة عن جمیع الافعال و تطلقه علی غیر الکلام تقول قال بیده ای اخذ و قال برجله ای مشی و قالت به العینان سمعًا و**

طاعة ای اومأت به و قال بالماء علی یده ای صبه و قال بثو به ای رفعه و قال بالترس ای اشار به و قلبه و قس علی هذه الافعال (مواہب ص۱۷۱) (عرب کا یہ دستور وطریقہ ہے کہ وہ قول کا ذکر کر کے اس سے ہر قسم کا فعل مراد لیتے رہتے ہیں اور اس کا اطلاق غیر کلام پر کر لیتے ہیں مثلاً تو کہے گا قال بیده اور اس کا معنیٰ کرے گا اس نے اپنے ہاتھ سے اٹھایا یعنی (قال کو بمعنیٰ اخذ کے لیا) اور قال برجله کا معنیٰ مشی برجله (یعنی پاؤں سے چلا) کا کرتے ہیں اور قالت به العینان کا معنیٰ او مأت به کا کرتے ہیں یعنی آنکھوں سے اشارہ (فرمانبرداری کا کیا) اورقال بالماء علی یده کا معنیٰ صبه یعنی اس نے ہاتھوں پر پانی ڈالا اورقال بثوبه کا معنیٰ رفعه یعنی اس نے کپڑا اٹھایا اور قال بالترس کا معنیٰ اشار به وقلبه یعنی ڈھال سے اشارہ کیا اور اس کو الٹایا اور ایسے دوسرے افعال اس پر قیاس کیے جاسکتے ہیں)

وانقلب الرجل ای صار أعلاه أسفله و سقط علی إسته و شال برجله ای رفعها (مواہب ص۱۷۱)
(اور وہ شخص الٹا گرا یعنی اس کا اوپر کا حصہ نیچے ہوا اور وہ اپنی سرین پر گر پڑے اور اپنے پاؤں کو اوپر کیا)

## حضور اقدس ﷺ کیوں ہنسے ؟

فضحک النبی صلی الله علیه وسلم ! حضور اقدس ﷺ حضرت سعد کی تیراندازیٔ قدرت کی مدد و یاوری، اور رجلِ کافر کے ماہرانہ کرتب کے باوجود تیر کے ہدف پر بیٹھنے پر ہنسے، چونکہ یہاں ہنسی کے متعدد احتمالات تھے، من رمی الرجل و اصابته اومن رفعه رجله و افتضاحه بکشفِ عورته (یا تو اس شخص (سعدؓ) کی ٹھیک تیراندازی سے یا اس کافر کے پاؤں اٹھ جانے اور کشفِ عورت کی وجہ سے شرمندگی ہونے سے) اس وجہ سے حضرت عامر نے حضرت سعدؓ سے استفسار کیا کہ آپؐ کے ہنسنے کا سبب کیا تھا۔ قال من فعله بالرجل ..... یعنی آپؐ حضرت سعدؓ کی تیراندازی اور ہدف کے نشانہ بننے کی مہارت پر فرحت وسرور سے ہنسے کہ اللہ کا دشمن ڈھیر ہوگیا۔ لامن رفعه لرجله حتی بدت عورته .
(مناوی ج۲ص۲۸) (نہ اس کافر کے پاؤں اٹھانے اور کشف عورت ہوجانے پر)

حضرت عصامؒ کا قول ہے کہ آپؐ اللہ کی قدرت کے ظہور اور کافر کی عاجزی و درماندگی پر ہنسے کہ اسے ڈھال اور بچاؤ کی تدبیروں نے کوئی فائدہ نہ پہنچایا۔ حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ کفار کے

ساتھ بھی ان کے کشفِ عورت یا کسی بھی نوعیت کی تحقیر وتذلیل اور عار واہانت پر مشتمل کوئی ٹھٹھہ یا مذاق کرنا جائز نہیں ہے۔

## خلاصۃ الباب :

احمد عبدالجواد الدومیؒ نے خلاصۃ الباب میں بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ وقد افادنا ان ضحک رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم کان تبسمًا و ان الادب النبوی یقتضینا ان نقتدی به ما استطعنا الی ذلک من سبیل ، إن القهقهة تذهب بالوقار ' وتبعث فی الانسان السآمة و الملل (اتحافات ۲۸۳) (اور تحقیق ہمیں اس سے یہ معلوم ہوا کہ نبی علیہ السلام کا ہنسنا تبسم کی صورت میں ہوتا تھا اور حضور ﷺ کی یہ عادت اور خصلتِ مبارکہ اس بات کی مقتضی ہے کہ ہم سے جتنا ہو سکے ان عادات میں اس کی متابعت کی کوشش کرنی چاہئے اور حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ قہقہہ انسان کے عزت ووقار کو ختم کر دیتا ہے اور انسان میں اکتاہٹ بے قراری دل تنگی کی کیفیت پیدا کرتا ہے)

==================================

# بَابُ مَاجَاءَ فِیْ صِفَةِ مِزَاحِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

# باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے مزاح اور دل لگی کے بیان میں

## مزاح سنت ہے :

اس باب میں چھ ایسی احادیث درج کی جارہی ہیں، جن میں حضور اقدس ﷺ کی خوش مزاجی، بذلہ سنجی اور دل لگی کا بیان ہے۔ مزاح بھی حضور اقدس ﷺ کا ایک معمول اور سنت ہے، مگر اس میں آپؐ کبھی بھی وقار سے گری ہوئی یا دوسرے کو دکھ دینے والی یا غلط بات نہیں فرماتے تھے، بلکہ خوش طبعی اور دل لگی کے لہجے میں صحیح اور حق بات فرمایا کرتے، جیسا کہ آنے والی احادیث میں خود آپؐ کا ارشاد منقول ہے کہ انی لامزح ولا اقول الا الحق (کہ میں مزاح اور دل لگی کرتا ہوں لیکن اس میں بھی حق اور صحیح بات کہتا ہوں) مزاح (بکسر المیم) ہو تو اس کا معنیٰ ہنسی اور انبساط ہوتا ہے۔ وھو بمعنی الممازحة (اتحافات ص۲۸۴) اور مُزاح (بضم المیم) ہو تو معنیٰ خوش طبعی اور دل لگی اور مذاق کا ہوتا ہے۔ وھو الانبساط مع الغیر من غیر تنقیص أو تحقیر له بأی لون من الالوان (اتحافات ص ۲۸۴) (وہ کسی سے ایسی خوش طبعی اور مذاق جس میں اس کی تنقیص و تحقیر کا پہلو نہ ہو چاہے پھر جس طرز میں ہو) صاحبِ مرقاۃ مزاح اور مسخرہ کا فرق ان الفاظ سے بیان کرتے ہیں۔ ثم المزاح انبساط مع الغیر من غیر ایذاء فان بلغ الایذاء یکون سخریة (حاشیہ مشکوۃ ص۴۱۶) (کہ مزاح ایسی دل لگی اور انبساط ہے جو کسی شخص سے بغیر اسی ایذاء دیے کی جاوے اور اگر اس میں ایذاء یا تحقیر وغیرہ ہو تو پھر مسخرہ ہوا)

## مزاح سے ممانعت کے وجوہ :

باقی رہی یہ بات کہ بعض روایات میں آپؐ سے مزاح کی ممانعت وارد ہوئی ہے۔ ملا علی قاریؒ دونوں قسم کی روایات میں تطبیق کی غرض سے امام نوویؒ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ وہ مزاح جس کی نہی وارد

ہوئی ہے، وہ ہے جس میں افراط ہو اور ہمیشہ کیا جائے، وہ جو کہ زیادہ ہنسی کا باعث ہو، قساوتِ قلب کا سبب ہو، اللہ کی یاد سے غافل کرنے والا ہو، مہماتِ دینی سے توجہ ہٹا دے، کینہ پیدا کرے اور وقار اور ہیبت کو گرا دے۔ فانہ یورث کثرۃ الضحک و قسوۃ القلب ' و یشغل عن ذکر اللّٰہ والفکر فی مہمات الدین ، و یوجب الأحقاد ' و یسقط المھابۃ والوقار (جمع ج۲ص۲۹) اور جو مزاح ان مذموم اُمور سے خالی ہو، دوسروں کی دلداری' خوش طبعی، فرحت وسرور اور انبساط ونشاط کا سبب ہو، وہ مستحب ہے۔ **واما ماسلم من ھذہ الامور فھو المباح الذی کان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ و سلم یفعلہ علی الندرۃ لمصلحۃ تطییب نفس المخاطب و مؤانستہ وھو سنۃ مستحبۃ** (جمع ج۲ص۲۹)

## حضورِ اقدس ﷺ کے لئے مزاح ضروری ہونے کی غرض :

حضورِ اقدس ﷺ خوش طبع تھے۔ دوسرا یہ کہ آپؐ کے لئے مزاح وخوش طبعی کی ضرورت بھی تھی، کیونکہ آپؐ کی عظمت ووقار اور رعب وشوکت اور ہیبت ودبدبہ اس قدر بڑھا ہوا تھا کہ ایک ماہ کی مسافت تک اس کے اثرات پڑتے تھے، اگر آپؐ خوشی طبعی' دل لگی' مسکراہٹ اور مزاح نہ فرماتے' تو حاضرین وخدام اور مستفیدین کے لئے آپؐ کی عظمت ورعب کی وجہ سے بھرپور استفادہ مشکل تھا اور آپؐ کی اتباع میں اُمت کے علماء، صلحاء، مصلحین، اساتذہ، مربیین اور مشائخ بھی اسی سنت پر عمل کر کے کام کرتے، تو عامۃ الناس کے لئے افادہ واستفادہ بہت مشکل ہو جاتا۔ اس لئے آپؐ کو مزاح کا مزاج دیا گیا۔ **سئل بعض السلف عن مزاحہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم فقال کانت لہ المھابۃ العظمیٰ' فلولم یمازح الناس لما اطاقوا الاجتماع بہ والتلقی عنہ** (اتحافات ص۲۸۴) (بعض اسلاف کرامؒ سے حضور ﷺ کے مزاح کرنے کے متعلق پوچھا گیا تو انہوں نے فرمایا کہ آپؐ کی ذاتِ اقدس تو ایک عظیم بارعب شخصیت تھی کہ اگر آپ ﷺ ان لوگوں سے کچھ خوش طبعی نہ فرماتے تو پھر ان کے لئے حضور ﷺ کی مجلس میں بیٹھنا اور ان سے استفادہ حاصل کرنے کی ہرگز طاقت نہ ہوتی) اس سلسلہ میں امام غزالیؒ فرماتے ہیں کہ آپ نماز تہجد کے بعد گھر میں کچھ (دل لگی کی) باتیں کر کے باہر تشریف لاتے تھے، تاکہ ان تجلیات کا اثر زائل ہو جائے، جس کا عامۃ الناس تحمل نہیں کر سکتے تھے (تقریری ترمذی)

## مزاح آفت نہیں سنت ہے :

شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ رقمطراز ہیں کہ امامِ سفیان بن عیینۃ سے کسی نے عرض کی کہ حضرت! مزاح بھی ایک آفت ہے، انہوں نے فرمایا نہیں! بلکہ یہ سنت ہے، لیکن جو مزاح کو سمجھے بھی اور اپنے مواقع اور محل میں استعمال کرے قیل لسفیان بن عیینة: المزاح هجنة فقال بل هو سنة لكن لمن يحسنه ' ويضعه مواضعه (اتحافات ص۲۸۶)

أفد طبعک المكدود بالجد راحة　　بجد و علله بشئٍ من المزاح

ولكن اذا اعطيته المزاح فليكن　　على قدر مايعطى الطعام من الملح

(مواہب ص۱۷۲)

(اپنی تھکی ماندہ طبیعت کو سنجیدگی سے آرام پہنچا اور اس کو کچھ مزاح وخوش طبعی کا عادی بنا لیکن اس کو اتنی خوش طبعی اور بے تکلفی عطا کر جتنا کہ کھانے میں نمک مناسب ہوتا ہے)

---

(۱/ ۲۲۸) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ اَنْبَانَا اَبُوْ اُسَامَةَ عَنْ شَرِيْكٍ عَنْ عَاصِمٍ الْاَحْوَلِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اِنَّ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَاذَا الْاُذُنَيْنِ قَالَ مَحْمُوْدٌ قَالَ اَبُوْ اُسَامَةَ يَعْنِىْ يُمَازِحُهُ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت محمود بن غیلان نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اس کی ابواسامہ نے شریک کی وساطت سے خبر دی۔ انہوں نے یہ روایت عاصم احول سے روایت کی حضرتِ انسؓ بن مالکؓ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ان کو ایک مرتبہ مزاحاً یاذاالاذنین فرمایا (اے! دو کانوں والے)۔

## یاذا الاذنین کا مطلب :

حضرت انسؓ حضور اقدسؐ کے صحابی اور خادمِ خاص ہیں۔ آنحضرتؐ نے انہیں یا ذاالاذنین سے خطاب فرمایا، جواز راہ مذاق وانبساط تھا۔ ایک طرف تو مذاق ہے اور دوسری طرف حق بھی' شاید اس

جانب اشارہ مقصود ہو کہ حضرت انسؓ ہر چیز پر کڑی نظر رکھتے اور اسے یاد رکھتے ہیں اور یہ بھی مراد ہو سکتا ہے کہ جو کچھ تعلیم و ہدایت سن لیتے ہیں، اس کے مقتضیٰ پر عمل کرتے ہیں ، ویمکن ان یکون اشارة الی کمال انقیاده و حسن خلمته ۔(جمع ج۲ص۲۹)

## توصیف بھی اور تعلیم بھی :

جو ایک مخلص خادم اور شب و روز کے ہمدم و رفیق کے لئے بہت ہی اچھا وصف ہے اور یہ بھی خیال کیا جا سکتا ہے کہ حضرت انسؓ علم میں اور تحصیلِ علم میں حریص ہیں، بہت ہی عمدہ طریقے سے آپؐ کے ارشادات سنتے اور کان لگا کر سنتے ہیں۔ کان تو ہر انسان کے دو ہوتے ہیں، مگر مذکورہ خصوصی امتیاز کی وجہ سے انہیں یاذا الأذنین کہہ کر پکارا اور یہ بھی ممکن ہے کہ ان کے کان چھوٹے ہونے میں یا بڑے ہونے میں دیگر لوگوں سے ممتاز ہوں۔ علامہ بیجوریؒ اور صاحبِ اتحافات نے یہی مفہوم مندرجہ ذیل عبارات میں ذکر کیا ہے )ای یا صاحب الاذنین السمیعتین الواعیتین الضابطین لما سمعتاه وصفه بذلک مدحًا لذکائه و فطنته۔(مواہب ص۱۷۲)ولعل اذنیه کانتا متمیّزتین بقصر او طول(اتحافات ص۲۸۵)

اس میں ایک سبق بھی ہو سکتا ہے کہ حضرت انسؓ تو دبستانِ رسول ﷺ کے ایک ادنیٰ طالب علم تھے، انہیں سمجھایا جا رہا ہے کہ بیٹے ایا ذا الاذنین کہ دراصل کان وہ ہیں، جن سے حق بات سنی اور سمجھی جائے الحض و التنبیه علی حسن الاستماع (جمع ج۲ص۲۹) کفار کے بھی تو کان ہوتے ہیں، مگر قرآن نے گواہی دی ہے، وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا (اعراف:۷۹) کہ ان کے کان تو ہیں، مگر وہ سنتے نہیں۔

---

(۲/۲۲۹) حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ اَبِي التَّيَّاحِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اِنْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيُخَالِطُنَا حَتّٰى يَقُوْلُ لِاَخٍ لِيْ صَغِيْرٍ يَا اَبَا عُمَيْرٍ مَا فَعَلَ النُّغَيْرُ قَالَ اَبُوْعِيْسٰى وَ فِقْهُ هٰذَا الْحَدِيْثِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

**وَسَلَّمَ كَانَ يُمَازِحُ وَ فِيهِ اَنَّهُ كَنّٰى غُلَامًا صَغِيْرًا فَقَالَ لَهُ يَا اَبَا عُمَيْرٍ وَ فِيهِ اَنْ لَا بَأْسَ اَنْ يُعْطِيَ الصَّبِيُّ الطَّيْرَ لِيَلْعَبَ بِهِ وَ اِنَّمَا قَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اَبَا عُمَيْرٍ مَا فَعَلَ النُّغَيْرُ لِاَنَّهُ كَانَ لَهُ نُغَيْرٌ فَيَلْعَبُ بِهٖ فَمَاتَ فَحَزِنَ الْغُلَامُ عَلَيْهِ فَمَازَحَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا اَبَا عُمَيْرٍ مَا فَعَلَ النُّغَيْرُ .**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ھناد بن السری نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے وکیع نے شعبۃ کے حوالہ سے بیان کیا، انہوں نے یہ روایت ابی تیاح سے اور انہوں نے حضرت انس بن مالکؓ سے روایت کی۔ حضرتِ انسؓ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ ہمارے ساتھ میل جول، مزاح فرماتے تھے، چنانچہ میرا ایک چھوٹا بھائی تھا، حضور اکرم ﷺ اس سے فرماتے **یا ابا عمیر ما فعل النغیر**، ارے عمیر وہ نغیر کہاں جاتی رہی۔

راوی حدیث (۵۰۳) ابوالتیاحؒ کے حالات ''تذکرہ راویانِ شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

اس روایت کے راوی بھی حضورِ اقدس ﷺ کے خادمِ خاص حضرتِ انسؓ ہیں۔ تحت اللفظ ترجمہ میں مفہومِ حدیث واضح ہے، **قال ان کان** ...... یہ اصل میں **انه کان** ہے، **فأن مخففة من الثقيلة واسمها ضمير الشأن** (مواہب ص۱۷۳)

**ليخالطنا** ! قاموس میں ہے **خالطه ای مازحه** اس کا ثلاثی **خلط يخلط خلطًا** ہے۔ لغوی معنیٰ ملا دینا ہے۔ یہاں مراد مزاح اور مذاق ہے۔ **ضمير متكلم مع الغير** سے مراد حضرتِ انسؓ اور ان کا خاندان ہے کہ اس میں وہ اپنے بھائی کا قصہ نقل کرتے ہیں۔ محشی مشکوٰۃ شریف بحوالہ مرقات لکھتے ہیں کہ **وفيه كمال خلق النبی صلى الله عليه وسلم وان رعاية الضعفاء من مكارم الاخلاق وانه يستحب استحالة قلوب الصغار وادخال السرور فی قلوبهم و قد قال الله تعالىٰ وصفه الكريم فی كلامه القديم و انک لعلىٰ خلق عظيم** (حاشیہ مشکوٰۃ ص۴۱۶) (کہ اس میں حضور ﷺ کے کمال اخلاق کا علم اور یہ کہ ضعیف اور کمزور لوگوں کا خیال رکھنا بھی اچھے اخلاق میں سے ہے نیز یہ کہ چھوٹے

بچوں سے خوش طبعی کرتے ہوئے ان کے دلوں میں خوشحالی پیدا کرنا مستحب ہے اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں آپ ؐ کے اخلاقِ کریمہ کو خلقِ عظیم کے امتیازی وصف سے بیان کرتے ہوئے **وانک لعلی خلقٍ عظیم** فرمادیا)

**نغیر** ! یہ **نغر** کی تصغیر ہے۔اس کی جمع **نغران** ہے، سرخ چونچ والی چڑیا کو کہتے ہیں۔ **هو طائر کالعصفور احمر المنقار و قیل هو طائر له صوت و قیل هو الصقر و قیل غیر ذلک والاشهر الاول** (مواہب ص۱۷۳) علامہ بیجوریؒ نے نغیر کی تحقیق کرتے ہوئے لکھا ہے کہ چڑیا کی مانند ایک پرندہ سرخ چونچ والا ہے اور بعض نے کہا کہ ایک خوش آواز پرندہ اور بعض نے کہا کہ شکرا ہے بعض نے کچھ اور کہا ہے لیکن پہلی بات زیادہ مشہور ہے ) یہ ایک بلبل قسم کا پرندہ ہے۔بعض نے اس کا ترجمہ لال سے اور بعض نے بلبل سے کیا ہے۔

## استخراجِ مسائل :

حدیث میں بظاہر تو چند موٹی موٹی باتیں ہیں۔مثلاً حضورِ اقدس ﷺ نے حضرت انسؓ کے چھوٹے بھائی کو کنیت سے پکارا، جب اس کا پالا ہوا پرندہ (بلبل) مرگیا تو وہ مغموم تھا، آپ ؐ نے اسے چھیڑا، اور دل لگی کرتے ہوئے فرمایا کہ تمہارا وہ نغیر کیا ہوا، حالانکہ آپ ؐ کو معلوم تھا کہ وہ مرگیا ہے۔

**قال ابو عیسیٰ** ! امام ترمذیؒ یہاں سے حدیث سے معلوم ہونے والے بعض مسائل کا ذکر کرتے ہیں بعض فقہاء نے تو آپ ؐ کے مزاح میں ارشاد فرمودہ اس ایک جملہ سے سو (۱۰۰) مسائل کا استخراج کیا ہے، جیسا کہ ابن القاصؒ نے اس پر مستقل رسالہ لکھا ہے۔ **واعلم ان فوائد هذا الحدیث تزید علی المائة افردها ابن القاص بجزء** (مواہب ص۱۷۳) کیا شان ہے حضرت محمد ﷺ کے ارشادات کی ایک جملہ اور وہ بھی مذاق و مزاح کا اس میں بھی علوم اور معارف کے خزانے بھرے پڑے ہیں۔

## جوازِ مزاح پر استدلال :

**وفقه الحدیث** امام ترمذیؒ فرماتے ہیں کہ حدیث سے یہ ثابت ہوا کہ جائز مزاح اور مذاق مستحب ہے۔حضورِ اقدس ﷺ سے ثابت ہے۔**کان یمازح** مخاطب کی تطییبِ نفس کے لئے آپ ؐ

مزاح کیا کرتے تھے...... ای لمصلحة تطييب نفس المخاطب و مؤانسته و ملاطفته و مداعبته و ذلک من كمال خلقه و مكارم اخلاقه و تواضعه و لين جانبه حتى مع الصبيان و سعة صدره و حسن معاشرته للناس (مواہب ص۱۷۳) (جس میں مخاطب سے انس ومحبت پیدا کرنے اس سے نرمی کا معاملہ کرنے اور اس کو خوشحال رکھنے جیسے مصالح کے پیش نظر آپ ﷺ خوش طبعی فرمالیا کرتے حتی کہ چھوٹے بچوں کے ساتھ بھی اور یہی باتیں آپ ﷺ کے اخلاقِ کریمانہ کی بلندی اور کمالِ تواضع، ملاطفت، وسعتِ صدر اور لوگوں کے ساتھ اچھے برتاؤ کی دلیل اور امت کے لئے سنہری اصول ہیں)

## صغیر کو کنیت سے پکارنا جائز ہے :

وفيه انه كنّى ! دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ حضورِ اقدس ﷺ نے ایک چھوٹے بچے کو کنیت ابو عمیر سے پکارا، حالانکہ ابھی تو وہ بچہ تھا، تو حدیث سے اس بات کا جواب ہوگیا کہ یہ کذب نہیں بلکہ حقیقت ہے، کیونکہ آپ ؐ نے ان کی یہ کنیت نغیر کی مناسبت سے رکھی۔ لطف ومزاح کے لئے، اور اب سے مراد ساتھی اور صاحب ہے۔ ابو الکلام' ابو الحسنات وغیرہ کہ یہاں نہ تو کلام کا باپ مراد ہے اور نہ حسنات کا' مراد صاحب ہے۔ نیز یہ تفاول بھی ہے کہ یہ بچہ زندہ رہے اور اللہ اسے باپ بنادے، جیسے علامہ بیجوریؒ نے بھی یہی لکھا ہے کہ وهو لا بأس به لأن الكنيّة قد تكون للتفاول بانه يعيش و يصير أبا لكونه يولد له(مواہب ص۱۷۳)

## پرندوں کا پالنا :

وفيه انه لابأس ...... امام ترمذیؒ فرماتے ہیں کہ حدیث سے یہ بھی ثابت اور معلوم ہوگیا کہ چھوٹے بچوں کا پرندوں کو پالنا یا ان کے لئے کسی دوسرے کا پالنا اور ان سے کھیلنا جائز ہے۔ بشرطیکہ حفاظت' خدمت اور ان کے حقوق برابر ادا کئے جاسکیں۔ البتہ اس پر یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ اس میں تعذیب الحیوان ہے اور وہ شرعاً منهی عنه ہے، شارحینِ حدیث جواب میں کہتے ہیں کہ اس صورت میں تعذیب یقینی نہیں، بلکہ تحسین ورعایت قطعی ہے۔ عموماً پرندے پالنے والے ان کے اکرام واطعام کا زیادہ اہتمام کرتے ہیں کہ انہیں ان سے محبت ہوتی ہے۔ ويقوم المؤنة على الوجه اللائق فيجوز

تمکینه منه حینئذٍ والا حرم (مواہب ص۱۷۳) (اگر پرندہ پالنے والا اس کے حقوق کا پورا پورا خیال رکھتا ہے تو پھر اس کو اپنے پاس رکھنے کی گنجائش ہے ورنہ حرام ہے)

نیز اس سے چھوٹے بچوں کے لئے جائز کھلونے خریدنا اور ان کو دینے کا جواز بھی ثابت ہے۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ کسی جانور کا پالنا اور پنجرے میں بند رکھنا بھی جائز ہے، بشرطیکہ تعذیب الحیوان سے بچا جا سکے۔ اسی طرح ایک شخص گھر میں اکیلا رہ رہا ہے، یا بیمار ہے اور وہ پرندہ رکھ لیتا ہے تو دل بہلانے کے لئے یہ اس کے لئے جائز ہے۔

## حرم مدینہ میں شکار کا مسئلہ :

اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ حرم مدینہ میں پرندہ کا پنجرہ میں رکھنا جائز ہے، تو اس کا شکار بھی جائز ہے۔ حدیث زیر بحث احناف کا مستدل ہے، جس میں حضورؐ نے ابو عمیر پر نکیر نہیں کی بلکہ اس میں دلچسپی لی اور اس کی دلداری کی۔ جبکہ شوافع حضرات حرم مکہ کی طرح حرم مدینہ میں بھی شکار کو ناجائز قرار دیتے ہیں۔

## سجع کا حکم :

حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ بعض اوقات جب بلا تکلف بات بنے' مبالغہ آرائی مقصود نہ ہو اور لطف و دل لگی غرض ہو، تو کلام میں سجع بھی جائز ہے، جیسا کہ **یا ابا عمیر مافعل النغیر** سے ظاہر ہے۔ ہاں اگر مبالغہ آرائی غرض ہو اور تصنع و تکلف کرنا پڑے تو سجع ممنوع ہے علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں **ویؤخذ من الحدیث جواز السجع و محل النھی عنه اذا کان فیه تکلف** (مواہب ص۱۷۳)

## تصغیر اسماء بھی مباح ہے :

حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مخاطب کو اس کے اسم مصغر سے بھی پکارا جا سکتا ہے۔ جب بے تکلفی ہو، مخاطب کو حظ و فرحت ہو، تحقیر و تذلیل، اور اعتراض و نکیر غرض نہ ہو بلکہ انبساط و انشراح' دل لگی اور باہمی موانست ہو، **وفیه اباحة تصغیر الاسماء** (جمع ج۲ ص۳۲)

(۲۳۰/۳) حَدَّثَنَا عَبَّاسُ بْنُ مُحَمَّدِ الدَّوْرِیُّ قَالَ اَخْبَرَنَا عَلِیُّ بْنُ الْحُسَیْنِ بْنِ شَقِیْقٍ اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰہِ بْنُ الْمُبَارَکِ عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَیْدٍ عَنْ سَعِیْدِ الْمَقْبُرِیِّ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنَّکَ تُدَاعِبُنَا قَالَ اِنِّیْ لَا اَقُوْلُ اِلَّا حَقًّا.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عباس بن محمد دوری نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو علی بن حسن بن شقیق نے خبر دی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر عبداللہ بن مبارک نے دی۔ انہوں نے یہ روایت اسامہ بن زید سے روایت کی۔ انہوں نے یہ روایت سعید مقبری سے سنی اور انہوں نے حضرت ابو ہریرہؓ سے سماعت کی۔ حضرت ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ ہم سے مذاق بھی فرما لیتے ہیں، حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: ہاں ہاں مگر میں کبھی غلط بات نہیں کہتا۔

راوی حدیث (۵۰۴) علی ابن الحسن بن شقیقؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضورؐ کے مزاح پر صحابہؓ کا مکالمہ :

**تداعبنا** ! یہ **الدعابة** سے ہے **فکاھة** اور **مزاحة** کی طرح' داعب سے مصدر ہے، **مداعبة**' **مفاعلہ** کے وزن پر ہے۔

حضرات صحابہ کرامؓ کے سوال کی غرض یہ تھی کہ آپؐ ہی نے تو مذاق سے منع فرمایا ہے۔ **لا تمار اخاک ولا تمازحه ولا تعده موعدا فتخلفه** (مواہب ص۱۷۴) (کہ اپنے بھائی (مسلمان) سے جھگڑا اور مزاح نہ کیا کرو اور نہ اس سے ایسا وعدہ کرو کہ پھر اس کی خلاف ورزی کردیں) پھر آپؐ کی عظمت شان اور علو مقام بھی تو اتنا رفیع ہے کہ بظاہر تو مذاق اس کے شایان شان نہیں۔ حضور اقدس ﷺ نے جواب میں یہی فرمایا کہ **انی لا اقول الاحقا ای مطابقاً للواقع** (مواہب ص۱۷۴) میری عام بات اور میرا مذاق بھی وہی ہوتا ہے، جو واقع کے مطابق اور حق ہو' مبالغہ، استہزاء، تمسخر، دل آزاری نہیں بلکہ دل لگی، دل جوئی، خوش طبعی، موانست ومحبت اور حقیقت پر مبنی ہوتا ہے، **فمن حافظ علی قول الحق مع بقاء المھابة والوقار فله المداعبة بل ھی سنة** (مواہب ص۱۷۴) (پس جو شخص اپنے مزاح میں حق بات کہنے

اور اپنے عزت وقار اور بارعب رہنے کی رعایت رکھے گا تو اس کے لئے تو خوش طبعی جائز ہے بلکہ سنتِ نبوی ﷺ ہے) یہ تو پہلے بھی عرض کیا جاچکا ہے کہ آپؐ کے ایک مزاحی جملہ سے بھی محدثین نے سینکڑوں مسائل کا استخراج کیا ہے۔

---

(۴/۲۳۱) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَجُلًا اِسْتَحْمَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّيْ حَامِلُكَ عَلٰى وَلَدِ نَاقَةٍ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا اَصْنَعُ بِوَلَدِ النَّاقَةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ هَلْ تَلِدُ الْاِبِلَ اِلَّا النُّوْقُ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث قتیبہ بن سعید نے بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو خالد بن عبداللہ نے حمید کے حوالہ سے بیان کیا اور انہوں نے یہ روایت حضرت انس بن مالکؓ سے نقل کی ۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ کسی شخص نے حضور اقدسؐ سے درخواست کی کہ کوئی سواری کا جانور مجھے عطا فرمادیا جائے ۔ حضور ﷺ نے فرمایا، ایک اونٹنی کا بچہ تم کو دیں گے، سائل نے عرض کیا کہ حضور ﷺ! میں بچے کو کیا کروں گا (مجھے سواری کے لئے چاہئے) حضور ﷺ نے فرمایا کہ ہر ایک اونٹ کسی اونٹنی کا بچہ ہوتا ہے۔

راوی حدیث (۵۰۵) خالد بن عبداللہؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

والابل اسم جمع لا واحد له من لفظه و هو بكسر تين و سمع تسكين الباء للتخفيف والنوق جمع ناقة و هی انثی الابل قال ابوعبیدة لا تسمٰی ناقة حتی تجذع (مواہب ص۱۷۵)

## سوال و جواب میں حزم واحتیاط کرنا چاہئے :

قصہ سارا تحت اللفظ ترجمہ میں آ گیا ہے ۔ یہ رجل' کوئی صاحبِ ضرورت سادہ بزرگ تھے۔ وکان به بله (مواہب ص۱۷۴) استحمل بابِ استفعال سے ہے۔اس میں طلب کے معنیٰ پائے جاتے

ہیں، یعنی سواری طلب کی کہ انہیں کہیں سفر درپیش تھا۔ آپؐ نے فرمایا انی حاملک علی ولد ناقة (میں تجھے اونٹنی کے بچے پر سوار کروں گا) اور بعض نسخوں میں ولد الناقة بھی آیا ہے۔ آپؐ کے اس جملہ مبارک سے اولِ وہلہ میں بظاہر یہی متبادر بھی ہوتا ہے کہ آپؐ اسے اونٹ کا چھوٹا بچہ دینے کا فرما رہے ہیں۔ یتبادر منه ماهو الصغیر من اولاد الابل ، حالانکہ اسے تو سفر درپیش ہے۔ اسے بچہ نہیں اونٹ چاہیئے، مگر حضورؐ نے ایسا جملہ لطافت، دل لگی اور موانست کے لئے اختیار فرمایا مداعبة و ملاطفة و مباسطة له (مواہب ص ۱۷۴)

اس حدیث میں ایک تو آپؐ کا لطیف مزاح مذکور ہے۔ اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ غور وفکر کرنے کے بعد سوال کرنا چاہیئے اور جواب پر بھی غور وفکر کرنا چاہیئے۔ ملا علی قاریؒ شرح حدیث میں فرماتے ہیں، فکانه یقول له لو تدبرت فی الکلام لعرفت المرام ففیه مع المباسطة له الاشارة الی ارشاده و ارشاد غیره بانه ینبغی لمن سمع قولاً ان یتامله و لایبادر الی رده الا بعد ان یدرک غوره (جمع ج ۲ ص ۳۵) (حاشیہ مشکوٰۃ ص ۴۱۶) (گویا حضور ﷺ اس کو کہہ رہے ہیں کہ اگر آپ نے میری بات میں کچھ غور وفکر کیا ہوتا تو آپ مقصد کو جان لیتے آپؐ نے اس کہنے میں خوش طبعی کے ساتھ ساتھ اس شخص کو اور ایسے دوسرے لوگوں کی یہ رہنمائی فرمائی ہے کہ جب کوئی شخص کسی بات کو سنے تو مناسب ہے کہ اس میں تدبر اور غور وفکر کرے اور اس کے جلدی جواب دینے اور رد کرنے کی کوشش نہیں کرنی چاہیئے)

---

(۲۳۲/۵) حَدَّثَنَا اِسۡحٰقُ بۡنُ مَنۡصُوۡرٍ حَدَّثَنَا عَبۡدُ الرَّزَّاقِ حَدَّثَنَا مَعۡمَرٌ عَنۡ ثَابِتٍ عَنۡ اَنَسِ بۡنِ مَالِكٍ اَنَّ رَجُلًا مِّنۡ اَهۡلِ الۡبَادِيَةِ كَانَ اسۡمُهٗ زَاهِرًا وَ كَانَ يُهۡدِىۡ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ هَدِيَّةً مِنَ الۡبَادِيَةِ فَيُجَهِّزُهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَرَادَ اَنۡ يَخۡرُجَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ اِنَّ زَاهِرًا بَادِيَتُنَا وَ نَحۡنُ حَاضِرُوۡهُ وَ كَانَ رَسُوۡلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَ سَلَّمَ يُحِبُّهٗ وَ كَانَ رَجُلًا دَمِيۡمًا فَاَتَاهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ

يَوْمًا وَ هُوَ يَبِيْعُ مَتَاعَهُ وَاحْتَضَنَهُ مِنْ خَلْفِهِ وَهُوَ لَا يُبْصِرُهُ فَقَالَ مَنْ هٰذَا اَرْسِلْنِيْ فَالْتَفَتَ فَعَرَفَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَعَلَ لَا يَاْلُوْمَا اَلْصَقَ ظَهْرَهُ بِصَدْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ عَرَفَهُ فَجَعَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ يَشْتَرِيْ هٰذَا الْعَبْدَ فَقَالَ الرَّجُلُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِذًا وَاللّٰهِ تَجِدُنِيْ كَاسِدًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهِ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لٰكِنَّ عِنْدَ اللّٰهِ لَسْتَ بِكَاسِدٍ اَوْ قَالَ اَنْتَ عِنْدَ اللّٰهِ غَالٍ .

ترجمہ : امام ترمذی کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت اسحٰق بن منصور نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالرزاق نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت معمر نے بیان کی۔ انہوں نے یہ حدیث ثابت سے روایت کی اور انہوں نے اسے حضرت انس بن مالکؓ سے روایت کیا۔ حضرتِ انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک شخص جنگل کے رہنے والے جن کا نام زاہر بن حرام تھا، وہ جب حاضر خدمت ہوتے، جنگل کے ہدایا سبزی ترکاری وغیرہ حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں پیش کیا کرتے تھے اور وہ جب مدینہ منورہ سے واپس جانے کا ارادہ کرتے تھے، تو حضور اقدس ﷺ شہری سامان خوردونوش کا ان کو عطا فرماتے تھے۔ ایک مرتبہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ زاہر ہمارا جنگل ہے، اور ہم اس کے شہر ہیں۔ حضور اقدس ﷺ کو ان سے خصوصی تعلق تھا۔

زاہر کچھ بدشکل بھی تھے، ایک مرتبہ کسی جگہ کھڑے ہوئے وہ اپنا کوئی سامان فروخت کررہے تھے کہ حضور اقدس ﷺ تشریف لائے اور پیچھے سے ان کی آنکھوں پر ہاتھ رکھا کہ وہ حضور ﷺ کو دیکھ نہ سکیں، انہوں نے کہا ارے ! کون ہے، مجھے چھوڑ دے لیکن کن انکھیوں وغیرہ سے دیکھ کر حضور ﷺ کو پہچان لیا، تو اپنی کمر کو بہت اہتمام سے پیچھے کو کر کے حضور اقدس ﷺ کے سینۂ مبارک سے ملنے لگے (کہ جتنی دیر بھی تلبس رہے ہزار نعمتوں اور لذتوں سے بڑھ کر ہے) حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ کون شخص ہے، جو اس غلام کو خریدے۔ زاہرؓ نے عرض کیا کہ حضور ﷺ ! اگر آپ مجھے فروخت فرمادیں گے تو کھوٹا اور کم قیمت پائیں گے۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ نہیں اللہ کے نزدیک تو تم کھوٹے نہیں ہو، بلکہ بیش قیمت ہو۔

## بارگاہِ نبوت میں دیہاتی ہدایا :

مضمون حدیث اور حضور اقدس ﷺ کے قولی مزاح کی طرح عملی مزاح کا ایک نمونہ بھی تحت اللفظ ترجمہ میں قارئین کے سامنے آ گیا ہے۔ان رجلاً من اهل البادية یہ صاحب حضورِ اقدس ﷺ کے جلیل القدر بدری صحابی حضرت زاہر بن حرام اشجعی ہیں، جن سے آپؐ کو بے تکلفی تھی۔ دیہاتی آدمی تھے، جب حاضرِ خدمت ہوتے، تو حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں دیہاتی ہدیہ لایا کرتے تھے، ہدیہ دیہاتی ظاہر ہے سبزیاں، ساگ اور پودینہ وغیرہ، ہوا کرتا تھا هدية من البادية اى حاصلة منها مما يوجد فيها من الازهار والاثمار والنبات وغيرها (جمع ج۲ص۳۵) یہ ہدایا آپؐ اُن سے قبول کرتے تھے، لانها تكون مرغوبة عزيزة عند اهل الحضر (مواہب ص۱۷۵) (اس لئے کہ سبزیاں پھول اور میوے وغیرہ شہریوں کو پسند اور مرغوب ہوتے ہیں)

## حضورِ اقدس ﷺ کے ہدایا :

فيجهزه یعنی پھر جب واپس جاتے تو حضورِ اقدس ﷺ بھی ان کے لئے اُن کے مناسبِ حال شہری ضرورتوں کی تکمیل کر دیا کرتے تھے۔ضروری برتن اور اہم اشیاء انہیں مرحمت فرماتے، مما يعينه على كفايتهم والقيام بكمال معيشتهم (مواہب ص۱۷۵) (جو ان کی کمالِ معیشت اور برتاؤ میں معین و مددگار ثابت ہوتے)

## آپؐ کا قولی مزاح :

ان زاهراً باديتنا، یہ حضورِ اقدس ﷺ کے قولی مزاح کی مثال ہے، جو حق ہے۔آپ فرمایا کرتے کہ زاہرؓ ہمارا دیہات ہے اور ہم اس کے شہر ہیں۔ ملا علی قاریؒ اس کی شرح میں لکھتے ہیں، اى نستفيد منه مايستفيد الرجل من باديته من انواع النباتات فصار كانه باديته و قيل من اطلاق اسم المحل على الحال او على حذف المضاف اى ساكن باديتنا كما حقق (جمع ج۲ص۳۶) (یعنی ہم اس سے وہ چیزیں حاصل کرتے ہیں جو کوئی شخص ان کو دیہات سے حاصل کرتا ہے یعنی سبزیاں

میوہ وغیرہ تو گویا زاہرؓ ہمارا دیہات ہوا۔ بعض نے کہا کہ یہ از قبیل ذکر محل (دیہات) اور مراد حال (یعنی جو اس میں ہوں سبزیاں وغیرہ) کے ہے۔ یا پھر یہاں مضاف محذوف ہے یعنی لفظِ ساکن دراصل عبارت ان زاهراً ساكن باديتنا ہوگا یعنی زاہرؓ ہمارے دیہات کے رہنے والے ہیں)

ونحن حاضروه ! اى اهل النبوة اوالجمع للتعظيم حاضروه ! اى حاضر و المدينة له و فيه كمال الاعتناء به والاهتمام بشأنه (جمع ج۲ص۳۶) (نحن حاضروه۔ یعنی ہم اہلِ نبوت اس کے شہر ہیں یا یہ جمع صرف تعظیم کے لئے ہے مراد آپ ﷺ ہیں اس کہنے میں حضرت زاہرؓ کی شان کا اہتمام بخوبی معلوم ہو رہا ہے)

## ہدیہ میں اسوۂ حسنہ :

مراد یہ ہے، ہم ان کو یہاں سے وہ چیز عنایت فرماتے ہیں، جنہیں انہیں اپنے دیہات میں ضرورت پڑتی ہے۔ اس میں اُمت کے لئے یہ ارشاد و پیغام ہے کہ ہدیہ کے مقابلہ میں اسی کے برابر بلکہ اس سے بہتر ہدیہ دینا چاہئے۔ علامہ مناویؒ فرماتے ہیں فانما هو ارشاد لامة الى مقابلة الهدية بمثلها او خير منها. (مناوی ج۲ص۲۶)

## مدارِ قبولیت حسنِ باطن پر ہے :

وكان ... حضورِ اقدس ﷺ حضرت زاہرؓ سے محبت کرتے تھے۔ آپ کا ارشاد ہے تهادوا تحابوا یہ جملہ آئندہ آنے والی عبارت کے لئے بمنزلہ توطئہ وتمہید ہے، وكان رجلاً یہ اُن لوگوں میں سے تھے، جن کے بارے قرآن نے رِجَالٌ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ (النور:۳۷) (وہ ایسے مرد کہ نہیں غافل کرتی ان کو سوداگری اور نہ بیچنا، یادِ خدا سے) گواہی دی ہے، دميما ! اى قبيح الصورة مع كونه مليح السيرة (جمع ج۲ص۳۶) (یعنی بدصورت ہونے کے باوجود نیک سیرت تھے) اس میں اس جانب بھی اشارہ ہے کہ بارگاہِ قدس میں قبولیت کا مدار حسنِ باطن پر ہے، حسنِ ظاہر پہ نہیں جیسا کہ ارشاد ہے ان الله لاينظر الى صوركم واموالكم ولكن ينظر الى قلوبكم واعمالكم (بے شک اللہ تعالیٰ تمہاری صورتوں اور مالداری کو نہیں دیکھتے لیکن تمہارے دلوں اور اعمال پر نظر رکھتے ہیں)

ہوتے سیرت سے ہیں مردانِ دلاور ممتاز
ورنہ صورت میں تو کچھ کم نہیں شہباز سے چیل

## حضورِ اقدس ﷺ کا فعلی مزاح :

**فاتاہ** ...... بہر حال حضرت زاہرؓ صورت میں جیسے بھی تھے، سیرت میں اجمل واکمل تھے، وہ بادیہ سے آتے تو بازار میں دیہاتی چیزیں فروخت کر کے اپنی ضروریات بازار سے خرید کر واپس تشریف لے جاتے۔ ایک مرتبہ آپ کا بازار جانا ہوا تو حضرتِ زاہرؓ اتفاق سے بازار میں اپنا سامان فروخت کر رہے تھے، **و متاعه كان قربة لبن وقربة سمن** (مواہب ص۱۷۶) (اور ان کا سامان ایک مشکیزہ دودھ کا اور ایک مشکیزہ گھی کا تھا) اور اپنے کام میں انہماک تھا۔ حضور اقدس ﷺ نے انہیں دنیوی کام میں منہمک دیکھا تو پیچھے سے آئے اور ان کی آنکھوں پر ہاتھ رکھ لیا، تا کہ آپؐ کو پہچان نہ سکے **و اخذ عينيه بيديه كيلا يعرفه** (جمع ج۲ص۳۶) اور پیچھے سے انہیں اپنے ساتھ ملا کر دبوچ لیا اور گود میں لے لیا احتضان کا معنی گود میں لینا ہے۔

**اى ادخله فى حضنه و هو مادون الابط الى الكشح و جاء من ورائه و ادخل يديه تحت ابطيه** (مواہب ص۱۷۶) (یعنی حضور ﷺ نے حضرت زاہرؓ کو اپنے حضن میں لیا (حضن بغل سے نیچے پہلو تک جگہ کا نام ہے) یعنی آپ ﷺ اس کے پیچھے سے آئے اور ان کے دونوں ہاتھ اس کی بغل کے نیچے ڈالے) آگے قصہ بڑھانے سے پہلے یہ بھی واضح کر دیا جائے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بازار میں داخلہ اور حسنِ مخالطت جائز ہے۔ **يؤخذ منه جواز دخول السوق و حسن المخالطة** (مواہب ص۱۷۶)

## تقاضائے عشق ومحبت :

**فالتفت** ...... پس جب انہوں نے آنکھوں کے کناروں سے آپؐ کو پہچان لیا، **اى عرفه بنعت الجمال على وجه الكمال** (جمع ج۲ص۳۶) (یعنی جب حضرت زاہرؓ نے آپ ﷺ کو پوری طرح حسن وجمال کی صفت کے ساتھ پہچان لیا) تو اپنی پیٹھ کو بڑے اہتمام کے ساتھ پیچھے کر کے آپؐ

کے سینہ مبارک سے ملنے لگے۔ تبرکاً و تلذذاً به و تدللاً علی محبوبه (بطورِ تبرک تلذذ اور اپنے محبوب پر ناز برداری کے لئے) ظاہر ہے کہ اس وقت وہ آپ ؐ کے ہاتھوں میں بندھے ہوئے تھے، ورنہ مقتضاءِ عشق و محبت اور کمال ادب تو یہ تھا کہ ان یقع علی رجلیه و یقبلهما بمقلتیه و یتبرک بغبار قدمیه و یجعله کحل عینیه۔ (وہ حضور ﷺ کے قدموں مبارک پر گر کر آنکھوں سے چومتے اور آپ ﷺ کے قدموں کی غبار کو تبرکاً اپنی آنکھوں کا سرمہ بنا لیتے) (جمع ج۲ص۳۷)

## هذا العبد کی بحث :

جب انہوں نے آپ ؐ کو پہچان لیا تب آپ ؐ نے مزاحاً فرمایا من یشتری هذا العبد (یہ غلام کون خریدے گا) یہ جملہ بھی خلافِ واقع نہیں ہے کہ بعض نسخوں من یشتری العبد آیا ہے، جو بغیر اسم اشارہ کے ہے، گویا یہ ایک عام جملہ ہوا۔ حضرت زاہرؓ کی طرف اشارہ نہیں۔ مگر دیکھنے والا حضرت زاہرؓ کو ہی عبد سمجھ رہا ہے۔ بعض حضرات نے یہ بھی کہا ہے کہ اشتراء اور عبد کے ظاہری معنیٰ متروک ہیں، کیونکہ نبی کا یہ حق ہے کہ عبد کو حر اور حر کو عبد قرار دے، اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ ○ (الاحزاب: ٦) نبی بہت شفقت کرنے والا ہے مسلمانوں پر ان کی جانوں سے بھی) یا پھر عبد کا معنیٰ عام ہے، کیونکہ ہر انسان اللہ تعالیٰ کا عبد ہے ووجه تسمیته عبدا واضح فانه عبدالله (جمع ج۲ص۳۷) (اور حضرت زاہرؓ کو عبد کہنے کی وجہ تسمیہ تو ظاہر ہے کہ وہ اللہ کے بندے تو ہیں) و کما فی قوله تعالیٰ اِنْ کُلُّ مَنْ الی قوله تعالیٰ اِلَّا اٰتِی الرَّحْمٰنِ عَبْدًا (مریم:۹۳) (اور جیسے کہ اللہ تعالیٰ کے اس قول میں کہ نہیں کوئی شخص کہ بیچ آسمانوں اور زمین کے ہے مگر آتا ہے رحمٰن کے پاس بندہ ہو کر) اسی طرح اشتراء کا لفظ بعض اوقات اختیار کے معنیٰ میں آتا ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰی مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ ...... (التوبہ:۱۱۱)

گویا اس جملہ میں ایک گونہ توریہ ہے اشتراء کا معنیٰ قریب تو خریدنا اور بیچنا ہے۔ مگر آپ ؐ نے اس کا معنیٰ بعید اختیار فرمایا ہے، بمعنی اختیار کے، ای من یقابل هذا الانسان بالاکرام مع انه دمیم و من اهل البادیة (جمع ج۲ص۳۷) (کون پسند کرے گا اس انسان (زاہرؓ) کو عزت واحترام کی نگاہ سے دیکھنا باوجود یہ کہ وہ خوبصورت بھی نہیں اور دیہاتی ہے)

## حضرت زاہرؓ کی انکساری :

فقال یا رسول اللہ اذًا ! اس جملہ میں حضرتِ زاہرؓ کس قدر عجز وانکسار ظاہر کررہے ہیں جواب و جزاء لِشرط محذوف ای ان بعتنی اذا ' کاسدًا ای متاعًا رخیصاً او غیر مرغوب فیه(جمع ج۲ص۳۷)( اذا کاسداً الخ یہ جملہ جواب اور جزا شرطِ محذوف ان بعتنی کے لئے ہے یعنی اگر آپ ﷺ نے مجھے بیچا تو میں تو بے کار اور سستا سامان ہوں جس کو لوگ پسند بھی نہیں کرتے ) کہ یہ زشت روتو بہت کم قیمت ہے، مگر نگاہِ نبوت میں اس زشت رو کی کتنی قیمت ہے' فرمایا لکن عند اللہ لست بکاسدٍ' او قال،انت عنداللہ غال (لیکن تو اللہ کے نزدیک کم قیمت نہیں یا آپ ﷺ نے فرمایا تو اللہ کے نزدیک بڑا قیمتی ہے ) یہ راوی کو شک ہے کہ آپؐ نے پہلا جملہ ارشاد فرمایا یا دوسرا۔ اسی حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مخلص دوست کی مناسب مدح جائز ہے ۔ فیؤخذ منه جواز مدح الصدیق بماینا سبه (مواہب ص۱۷۶)

## مزاحِ نبوت' علوم و معارف کا گنجینہ :

حضورِ اقدس ﷺ کا مزاحِ مبارک بھی علوم و معارف کا گنجینہ ہوا کرتا تھا۔ اس ایک مزاحی قول و فعل سے بھی دسیوں فقہی مسائل کا علماء نے استخراج کیا ہے۔ اساتذہ' دورۂ حدیث کے طلبہ اور اربابِ ذوق کے لئے امام شیخ عبدالرؤف مناویؒ کے نقل کردہ بعض استخراجی مسائل بھی نقل کردیے جاتے ہیں۔

و فیه جواز مصادقة اهل البادیة و محبتهم ' و دخول السوق و اعتناق من یحبه من خلفه و لایبصره ' و تسمیة الحر عبدا و حسن المخالطة ' و مواساة الفقراء و علم الالتفات الی الصور ان اللہ لا ینظر الی صورکم و لکن ینظر الی قلوبکم و اعمالکم ' ورفع الصوت فی مقام العرض علی البیع ' وعلم المبالات بمنع الماخوذ علی اخذه فی مقام المداعبة و جواز مداعبة الادنی مع الاعلی و مدح الصدیق بما ینا سبه و الاخبار بالعلم بمحبة من یحبک ' و قبول الهدیة و المکافلة علیها و ذلک معروف من عادته صلی اللہ علیه وسلم ' اما العمال بعده

فیحرم علیھم قبولھا الا ما استثنیٰ فی محله ' والاخبار بقدر من له قدر عند الله و غیر ذلک و ذلک کله من فوائد مزاح ذلک الجناب الافخم صلی الله علیه وسلم فمزاحه لیس مزاحاً الا باعتبار الصورة اذ لا یخلو عن بشری فاضلة او مصلحة شاملة او فائدة کاملة فھو بالحقیقة غایة الجد و من ذلک ممازحته لعائشة و مسابقته لھا و تراخیه حتی سبقته کما رواه فی العلل عنھا فانه مع ما فیه من الملاطفة و المجابرة فیه ریاضة تنفع البدن و تفریح یذھب الحزن (مناوی، ص:۳۷،۳۸) (دیہاتیوں کے ساتھ دوستی اور محبت کا ثبوت بازار کو جانے اور اپنے محبوب کے ساتھ پیچھے سے ایسا معانقہ کرنا کہ وہ آپ کو نہ دیکھ پائے کا جواز اور ایک آزاد کو عبد کہنا اور اچھی مخالطت (ملنا جلنا) اور فقیروں کی غمخواری اور کسی کی صرف صورت کو مدنظر نہ رکھنا بلکہ اللہ تعالیٰ کے اس قول کو پیش نظر رکھنا کہ اللہ تمہاری صورتوں کی طرف نہیں دیکھتے بلکہ وہ تو تمہارے دلوں اور اعمال پر ہی نظر رکھتے ہیں اسی طرح کسی چیز کی فروخت کے وقت آواز بلند کرنا اور خوش طبعی ادنیٰ کی اعلیٰ کے ساتھ کا جواز اور اپنی دوست کی مناسب طریقہ پر مدح وتعریف کرنا اور محبوب کو اپنی محبت بتلا دینا اور ہدیہ قبول کر لینے اور اس کا بدلہ دینے کا جواز ۔۔۔۔اور یہ تو حضورﷺ کی عادتِ معروفہ تھی رہا بعد کے عمال وغیرہ کا معاملہ تو ان کے لئے لوگوں سے ہدایا اور تحفے قبول کرنا ٹھیک نہیں مگر جن صورتوں کی استثناء اپنے محل میں ہوئی ہے اور اسی طرح جن کی اللہ تعالیٰ کے پاس قدر ومنزلت ہو ان کو ان کے درجہ اور مرتبے کی خبر دینا وغیر ذلک ۔ یہ سب مسائل وفوائد حضورﷺ کے مزاح کرنے ہی سے مستنبط ہوئے معلوم ہوا کہ آپﷺ کا مزاح صرف صورۃً مزاح ہوتا (کیونکہ آپﷺ کا مزاح بشارتِ فاضلہ، مصلحتِ عامہ یا پھر فائدہ کاملہ سے خالی نہ ہوتا) ورنہ حقیقت میں وہ انتہائی حق وصدق پر مشتمل ہوتا تھا اور اسی نوعیت سے ہے مزاح اور خوش طبعی ۔ آپﷺ اور حضرت عائشہؓ کے درمیان اور مسابقت یعنی ایک دوسرے سے آگے نکلنے کے لئے دوڑنا اور پھر آپﷺ کی تاخیر وتراخی تا کہ حضرت عائشہؓ آگے بڑھ جائے جیسے کہ کتاب العلل میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے دیکھو اس میں ان کی آپس میں ملاطفت اور مجابرت کے ساتھ ساتھ ایسی ورزش بھی ہے جو بدن کے لئے نافع اور ایسی تفریح بھی جو حزن اور غمگینی کو ٹالنے والی ہے)

## غیر اللہ میں اشتغال، خواہشات کی بندگی ہے :

امام مناویؒ نے مزید حکم واسرار بھی نقل کئے ہیں، کہتے ہیں کہ جب حضورِ اقدس ﷺ نے حضرت زاہرؓ کو دیکھا کہ وہ دل کی گہرائیوں سے کاروبارِ دنیا میں مشغول ہیں، تو آپؐ پر یہ شاق گذرا کہ آپ کا ایک محبّ صادق حُبِّ دنیا کے قعرِ مذلت میں غرق ہوجائے اور اس کا دل ذکرِ حق سے غافل ہو، تو آپؐ نے اُن کو اپنی گود میں لیا، دبوچا، جس طرح ہلاکت کے گڑھوں کے کناروں پر کھڑے ہوئے گرنے والوں کو پکڑا جاتا ہے، تو آپؐ نے اسے پکڑا اور من یشتری هذا العبد کہہ کر اسے تنبیہ فرمائی کہ وہ دنیاوی اُمور میں منہمک ہوکر عبد الدینار والدراهم (درہم و دینار کی غلامی) کے راستے پر چل پڑا ہے۔ دنیاوی خواہشات کا غلام بن چکا ہے۔ اشارة الی ان من شغل بغیر اللّٰه فهو عبد هواء (مناوی ج۲ ص۳۸) (اس میں یہ اشارہ ہے کہ جو بھی اللہ کے سوا دوسرے امور میں ہمہ تن مشغول ہوجائے وہ خواہشات نفسانی کا غلام ہے)

حضرتِ زاہرؓ نے بھی دیکھا کہ آپ کی ادنیٰ توجہ سے صفائے باطن میں اضافہ ہوا، تجلیاتِ ربانی کا دل میں مسکن بنا، تو اس نے اس موقع کو غنیمت جانا۔ مزید حصولِ نور کے لئے اپنے کو آپؐ کے جسدِ اقدس سے ملنے لگا۔ بل اجتهد فی تمکین صدره بصدر ذلک الصدر الاعظم لیزداد امدادا (مناوی ج۲ ص۳۸)

---

(۲۳۳/۶) حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ حَدَّثَنَا مُصْعَبُ بْنُ الْمِقْدَامِ حَدَّثَنَا الْمُبَارَكُ بْنُ فُضَالَةَ عَنِ الْحَسَنِ قَالَ اَتَتْ عَجُوْزٌ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اُدْعُ اللّٰهَ اَنْ يُدْخِلَنِيَ الْجَنَّةَ فَقَالَ يَا اُمَّ فُلَانٍ اِنَّ الْجَنَّةَ لَا تَدْخُلُهَا عَجُوْزٌ قَالَ فَوَلَّتْ تَبْكِيْ فَقَالَ اَخْبِرُوْهَا اَنَّهَا لَا تَدْخُلُهَا وَهِيَ عَجُوْزٌ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَقُوْلُ اِنَّا اَنْشَاْنٰهُنَّ اِنْشَآءً ٥ فَجَعَلْنٰهُنَّ اَبْكَارًا ٥ .

ترجمہ : امامِ ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث عبد بن حمید نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے

مصعب بن مقدام نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے مبارک بن فضالہ نے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت حسن سے سُنی۔ حضرت حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ حضورِ اقدس ﷺ کی خدمت میں ایک بوڑھی عورت حاضر ہوئی اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ دعا فرما دیجئے کہ حق تعالیٰ جل شانہٗ مجھے جنت میں داخل فرما دے۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جنت میں بوڑھی عورت داخل نہیں ہوسکتی۔ وہ عورت روتی ہوئی لوٹنے لگی۔ حضور ﷺ نے فرمایا، اس سے کہدو کہ جنت میں بڑھاپے کی حالت میں داخل نہیں ہوگی، بلکہ حق تعالیٰ جل شانہٗ سب اہل جنت عورتوں کو نوعمر کنواریاں بنا دیں گے اور حق تعالیٰ شانہٗ کے اس قول انا انشأ نا ھن انشاءً ٥ فجعلنٰھن ابکارًا ٥ الأیة میں اس کا بیان ہے، جس کا ترجمہ اور مطلب یہ ہے کہ ہم نے ان عورتوں کو خاص طور پر بنایا ہے یعنی ہم نے ان کو ایسا بنایا کہ وہ کنواریاں ہیں (بیان القرآن) (یعنی ہمیشہ کنواریاں ہی رہتی ہیں، صحبت کے بعد پھر کنواریاں بن جاتی ہیں)

راویان حدیث (۵۰۶) المبارک بن فضالہ ؒ اور (۵۰۷) الحسن ؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## لفظِ عجوز کی تشریح :

قصہ تو سارا تحت اللفظ ترجمہ میں واضح ہوگیا ہے۔ أتت عجوز ایک بوڑھی خاتون' یہ خاتون صفیہ بنت عبدالمطلب ہیں، جو زبیر بن العوام کی والدہ تھیں، وعمة النبی صلی اللہ علیه وسلم ذکرہ ابن حجو (مواھب ص ۱۷۷) (اور حضور ﷺ کی پھوپھی تھیں ابن حجرؒ نے اس کو ذکر کیا ہے) عجوزۃ نہ کہا کہ یہ لغت متروک ہے، ولا تقل عجوزۃ اذھی لغة ردیئة (جمع ج ۲ ص ۳۸) قرآن میں بھی لفظِ 'عجوز' مذکور ہے۔ حضرت سارۃ زوجہ حضرتِ ابراہیمؑ نے اس لفظ کو اپنے حق میں استعمال فرمایا تھا۔ جب فرشتے نے ان کو بیٹے کی بشارت دی تو کہنے لگی یٰوَیْلَتٰٓی ءَ اَلِدُ وَ اَنَا عَجُوْزٌ وَّ ھٰذَا بَعْلِیْ شَیْخًا (ھود:۷۲) (ہائے میری کم بختی! میرے ہاں اولاد کیسے ہوسکتی ہے، میں خود بڑھیا اور یہ میرے خاوند بھی بڑے عمر کے ہیں) لفظِ عجوز کا اطلاق عورتوں کی طرح مردوں پر بھی ہوتا ہے۔ گویا جنت میں داخلے کے وقت عورتوں کی طرح مرد بھی جوان بنا دیئے جائیں گے۔

## مسلمان مرد اور خواتین، جوان ہو کر جنت میں داخل ہوں گے :

جب بارگاہِ نبوت میں حاضری کے بعد اس خاتون نے آپؐ سے جنت میں داخلے کے لئے دعا کی درخواست کی، تو آپؐ نے اُن سے فرمایا، اِن الجنة لاتدخلها عجوز ( کہ جنت میں تو بوڑھی عورتیں داخل نہیں ہوں گی ) آپ کا یہ ارشاد مذاق و مزاح ہے اور حق ہے۔ قالها ممازحة و مداعبة لها (اتحافات ص ۲۸۸) ( آپ ﷺ نے اس کو بطورِ مزاح اور خوش طبعی کے کہا) وہ خاتون آپؐ کے ارشاد مبارک کی حقیقت کو نہ سمجھ سکی اور خود کو جنت سے محروم تصور کر کے بے قرار ہو گئیں۔ فولت تبکی' روتی ہوئی واپس لوٹی فجزعت المرأة فولت باكية (اتحافات ص ۴۸۸)

تب حضورِ اقدس ﷺ نے اپنے ارشاد مبارک کی وضاحت فرمائی کہ جنت میں کوئی خاتون بھی بڑھاپے کی حالت میں نہیں پہنچے گی، بلکہ اللہ پاک اسے جوانی کی حالت میں لوٹا دے گا۔ اسی طرح مسلمان مردوں کا حال ہوگا۔ ہر خاتون اور ہر مرد کو تیس پینتیس سال کی عمر دیدی جائے گی۔ بل یرجعها اللّٰه شابة بكراً جميلة هي والنساء المسلمين (اتحافات ص ۲۸۸) ( بلکہ اللہ تعالیٰ اس کو اور باقی مسلمان عورتوں کو باکرہ اور حسین و جمیل شکلوں میں جنت میں داخل فرماویں گے ) اس کے استدلال میں آپؐ نے قرآن کی یہ آیت پڑھی۔ اِنَّا اَنْشَاْنٰهُنَّ اِنْشَآءً ۝ فَجَعَلْنٰهُنَّ اَبْكَارًا (واقعہ: ۳۵،۳۶)

==================================

# بَابُ مَا جَآءَ فِیْ صِفَةِ کَلَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فِی الشِّعْرِ

## باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات در بابِ اشعار

### غرضِ انعقادِ باب :

اس باب میں مصنفؒ نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے جن اشعار کا پڑھنا یا سننا احادیث میں آیا ہے، وہی یہاں نقل کر رہے ہیں۔

### شعر وشاعری اور اس کا شرعی حکم :

شِعر بالکسر کا لغوی معنیٰ ادراک ہے اور شعراء کی اصطلاح میں وہ موزون کلام ہے، جس میں ردیف قافیہ اور وزن ہو اور قصداً ایسا بنایا گیا ہو **هو الکلام الموزون المقفٰی قصداً** (اتحافات:۲۹۰) جب ہم قصداً کی قید لگاتے ہیں، تو قرآن وحدیث کے ایسے تمام جملے جو وزنِ شعر پر برابر اترتے ہیں سے احتراز ہو جاتا ہے، کیونکہ وہ شعر نہیں ہیں، اس سے عظمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم بھی سامنے آجاتی ہے کہ آپؐ جب نثر میں اتنا عمدہ کلام کر لیتے تھے، جو وزنِ شعر کی طرح از خود غیر ارادی طور پر موزون ہو جاتا تھا، اگر قصداً شعر پر توجہ دیتے تو کتنے عمدہ اشعار بنا سکتے تھے۔

### شعر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے شایانِ شان نہیں :

مگر یہ آپؐ کے شایان نہ تھا **وَ مَا عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ وَمَایَنْبَغِیْ لَهٗ** (یٰسین:۶۹) (نہ تو ہم نے اس کو شعر سکھائے اور نہ یہ اس کے لائق ہے)

قرآن مجید کے بارے میں رب العالمین کا اعلان ہے، **وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَاعِرٍ** (الحاقۃ:۴۱) (یہ کسی شاعر کا قول نہیں)

## مذموم اشعار :

پس جو اشعار حقیقت پر مبنی ظنیات اور وہمیات سے مبرا' مبالغہ اور کذبات سے پاک ہوتے ہیں، ان کا بنانا' پڑھنا اور سننا وسنانا جائز ہے، مگر جو اشعار وہمیات ظنیات، مبالغوں اور کذبات پر مشتمل ہوتے ہیں، وہ مذموم وممنوع ہیں۔ شعر مذموم وہی ہے، جس میں خلافِ واقعہ اُمور اور تخیلات وتصورات نمایاں ہوں، جذبات کی انگیخت ہو اور فحش اُمور کی ترغیب ہو، صاحب اتحافات فرماتے ہیں کہ ولعل الشعر المذموم هو المبلوء بالتشبيب المفضوح' والملئی بتحسين غير الحسن و ذم الحسن من الأمور (اتحافات ص۲۹۰) متنبّی شعر کی مذمت کرتے ہوئے کہتے ہیں ......

لاتحسبن الشعر فضلا بارعا ما الشعر الا هجنة و خيال

الهجو قذف ، والرثاء نياحة والعتب ضغن والمديح سوال

(ضرور بضرور شعر وشاعری کو فضیلت میں یکتا ہونا گمان نہ کر شعر تو غلط کلام اور خیالات ہی ہیں مثلاً ہجو تو تہمت لگانا اور مرثیہ رونا دھونا ہے اور عتاب تو کینہ پروری اور مدح سوال اور مانگنا ہے)

## قرآن میں شعراء کا تذکرہ :

اس لئے قرآن نے بھی حضور اقدس ﷺ سے شعر کی نفی ہے اور قرآن میں ایسے اشعار اور شعراء اور ان کے متبعین کی مذمت ہے، جو گندے اشعار بناتے، سناتے اور لوگوں کو گمراہ کرتے ہیں۔ وَالشُّعَرَآءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوٗنَ ٥ اَلَمْ تَرَ اَنَّهُمْ فِيْ كُلِّ وَادٍ يَّهِيْمُوْنَ٥ (الشعراء:۲۲۵) (شاعروں کی پیروی وہ کرتے ہیں، جو بھکے ہوئے ہوں۔ کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ شاعر ایک ایک بیابان میں سر ٹکراتے پھرتے ہیں)

## اچھے اشعار :

حضرتِ عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضورِ اقدس ﷺ سے شعر کے بارے میں پوچھا گیا تو آپؐ نے ارشاد فرمایا، الشعر كلام حسنه حسن و قبيحه قبيح (اتحافات:۲۹۰) (مشکوٰۃ ص۴۱۰) (شعر ایک ایسا

کلام ہے کہ اس کا اچھا تو اچھا ہے اور اس کا بُرا بُرا ہی ہوگا) حضور اقدس ﷺ نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ و إن مِن البيان لسحرا، وإن من الشعر لحكمة و قال عمرؓ تعلموا الشعر ،فان فيه محاسن تبتغى ، و مساوئ تتقى (اتحافات ص ۲۹۰) (بعض بیانات البتہ جادو اثر ہوتے ہیں اور اشعار میں سے بعض دانائی اور حکمت کی باتوں پر مشتمل ہوتے ہیں اور حضرت عمرؓ فرماتے ہیں اشعار سیکھا کرو اس میں بعض ایسی خوبیاں ہوتی ہیں جو تلاش کی جاتی ہیں یعنی ضرورت ہوتی ہے اور بعض ایسی برائیاں بھی ہوتی ہیں جن سے بچا جاتا ہے)

---

(۲۴۴/۱) حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ حَدَّثَنَا شَرِيْكٌ عَنِ الْمِقْدَامِ بْنِ شُرَيْحٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ قِيْلَ لَهَا هَلْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَمَثَّلُ بِشَيْئٍ مِّنَ الشِّعْرِ قَالَتْ كَانَ يَتَمَثَّلُ بِشِعْرِ ابْنِ رَوَاحَةَ وَ يَتَمَثَّلُ وَ يَقُوْلُ وَ يَاْتِيْكَ بِالْاَخْبَارِ مَنْ لَمْ تُزَوِّدِ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث علی بن حجر نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے شریک نے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت مقدام بن شریح سے ان کے باپ کے واسطہ سے بیان کی۔ انہوں نے یہ حدیث ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی۔ حضرت عائشہؓ سے کسی نے پوچھا کیا حضور اقدس ﷺ کبھی شعر بھی پڑھتے تھے؟ انہوں نے فرمایا کہ ہاں مثال کے طور پر کبھی عبداللہ بن رواحہؓ کا کوئی شعر بھی پڑھ لیتے تھے (اور کبھی کبھی کسی اور شاعر کا بھی) چنانچہ کبھی طرفہ کا یہ مصرعہ بھی پڑھ دیا کرتے تھے، و یاتیک بالاخبار من لم تزود یعنی تیرے پاس خبریں کبھی وہ شخص بھی لے آتا ہے، جس کو تو نے کسی قسم کا معاوضہ نہیں دیا۔

راویان حدیث (۵۰۸) المقدام بن شریحؒ (۵۰۹) عن ابیہؒ اور (۵۱۰) ابن رواحۃؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## آپ ﷺ اچھے اشعار شوق سے سنتے تھے :

هل كان النبى صلى الله عليه وسلم يتمثل بشيئ من الشعر...... حضرت عائشہؓ سے

دریافت کیا جارہا ہے کہ کیا حضورِ اقدس ﷺ نے کبھی کوئی شعر پڑھا ہے؟ اصلاً بات یہ ہے کہ آپؐ نے نہ تو شاعری کی اور نہ کبھی از خود قصداً شعر موزون فرمایا اور نہ شاعری کو باعثِ افتخار جانا، بلکہ صاف ارشاد فرمایا، ماانا بشاعرٍ ہاں کبھی کبھار مناسب موقع پر ایک آدھ شعر پڑھ دیتے تھے، جیسے کہ آپؐ نے غزوہ خندق کے موقعہ پر چند اشعار پڑھے۔ بخاری اور مسلم شریف کی روایات میں ان کا ذکر ہے۔ البتہ اشعار سن لیا کرتے تھے اور اچھے اشعار شوق سے سنتے تھے۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کان یتمثل بشعر ابن رواحة۔

## حضورِ اقدس ﷺ کا ایک محبوب مصرعہ :

**ویتمثل و یقول** ...... حضورِ اقدس ﷺ کبھی کبھار یہ مصرعہ بھی پڑھ لیا کرتے تھے **و یـأتیک بـالاخبار من لم تزود** یعنی تیرے پاس کبھی کوئی ایسا شخص بھی خبریں لے آیا کرے گا، جس کو تو نے اس خبر رسانی کے عوض کوئی مال و دولت نہیں دی ہوگی۔

یہ مصرعہ حضرت ابن رواحہؓ کا نہیں بلکہ طرفہ ابن عبد کا ہے، جس کا نام عمرو ہے، جو زمانۂ جاہلیت کا معروف شاعر ہے۔ سبعہ معلقہ نمبر ۲ میں یہ شعر اس طرح موجود ہے ..........

سَتُبدِیٔ لَکَ الایَّامُ مَا کُنتَ جَاهِلاً

وَ یَأْتِیکَ بِالْاَخبَارِ مَنْ لَّمْ تُزَوِّدِ

یعنی زمانہ تیرے سامنے ایسے واقعات لائے گا اور ایسے حالات بیان کرے گا، جن سے تو اس وقت تک بے خبر ہے اور تمہارے پاس خبریں لانے والا بھی ایسا فرد ہوگا، جس کو تو نے کوئی معاوضہ ادا نہیں کیا اور نہ زادِ راہ دیا۔

## ایک پسند فرمودہ مصرعہ کے دو معانی :

زمانۂ قدیم میں جب ڈاک، تار، ٹیلی فون اور اخبار ایجاد نہیں ہوئے تھے، خبر رسانی کے لئے اخراجات، اسفار اور وقت کی قربانی دینی پڑتی تھی۔ زادِ راہ اور معاوضہ بھی ادا کرنا پڑتا تھا، اس شعر میں یہ پیش گوئی ہے کہ ایک وقت ایسا بھی آنے والا ہے کہ بغیر معاوضہ وادائیگی زادِ راہ کے خبریں پہنچ

جایا کریں گی۔

دوسرا مضمون شعر کا یہ بھی ہو سکتا ہے کہ لوگ فیس دے کر کاہنوں کے پاس جاتے اور جھوٹی خبریں معلوم کرتے ہیں اور آپؐ بلا معاوضہ وحی' قرآن' جنت' جہنم' اللہ کے احکام اور گذشتہ اقوام اور انبیاء کی تاریخ' واقعات اور تفصیلی حقائق پر مبنی سچی خبریں سنا رہے ہیں۔

گویا شعر میں پہلے سے آپؐ کی ذات کے حق میں پیش گوئی ہے کہ عنقریب مبعوث ہونے والے پیغمبر تمہیں سچی خبریں بلا معاوضہ سنایا کرے گا۔

## شعر میں تقدیم تاخیر کا مقصد :

شیخ ابراہیم الیجوریؒ لکھتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے اس شعر کو تقدیم و تاخیر سے پڑھا، پہلا مصرعہ بعد میں اور بعد والا پہلے پڑھا، تو حضرت ابوبکر صدیقؓ نے عرض کیا **لیس ھکذا یارسول اللّٰہ !** یا رسول اللہ ! یہ تو اس طرح نہیں ہے **قال ما انا بشاعر** تو حضور اقدس ﷺ نے فرمایا میں بھی تو شاعر نہیں ہوں۔ گویا آپؐ نے اس کے معنیٰ سے استشہاد فرمایا، جو عمدہ مضمون اور مقصود تھا، اسی کو مضمونِ فضلہ پر مقدم فرمایا، مگر شاعر پر چونکہ وزنِ شعر اور ذوقِ نظم مسلط ہوتا ہے، اس لئے بغرضِ وزن شعر وہ فضلہ کو عمدہ پر مقدم کرنے میں کوئی قباحت محسوس نہیں کرتا۔ جب حضرت صدیقؓ نے آپؐ کو اصل شعر پر آگاہ فرمایا، تو آپؐ نے فرمایا کہ اس کے نقل کرنے سے شعر گوئی غرض نہیں، بلکہ اصلِ معنیٰ جو ایک حقیقت ہے، اس سے آگاہ کرنا ہے **ما انا بشاعر قاصد شعریته وانما قصدت معناه وهو اعم من أن يكون في قالب وزن اولا** (مواہب ص۱۷۹) (میں تو ایسا شاعر نہیں کہ اس کے شعر ہونے کے ارادہ سے پڑھا ہو بلکہ میں نے اس کے معنیٰ اور مطلب کا ارادہ کیا تھا اور یہ عام ہے چاہے وزن کی صورت میں ہو یا نہ ہو)

## حضرت درخواستیؒ کی ایک ادا :

ہم نے اپنے زمانۂ طالب علمی میں دیکھا سنا، بلکہ بارہا سنا کہ حافظ الحدیث حضرت مولانا محمد عبداللہ درخواستیؒ اشعار پڑھا کرتے تھے، مگر اس کے مصرعوں میں ان سے تقدیم و تاخیر ہو جایا کرتی تھی، پھر وہ اس انداز سے پڑھتے کہ وہ ان ہی کے ساتھ جچتا تھا، ان کی تقدیم و تاخیر سے کسی بھی سننے والے کو

قباحت محسوس نہ ہوتی تھی، بچپنا تھا، ہم لوگ کہتے کہ حضرت درخواستی ؒ کو اشعار پڑھنا نہیں آتا، مگر اب یہ معلوم ہوا کہ اس کے پس منظر میں بھی گویا ان سے اتباع سنت پر عمل کرایا جا رہا تھا، ہم لوگ اگر شعر میں تقدیم تاخیر کر دیں تو موردِ الزام ٹھہریں، مگر یہ اُن کی شان تھی اور ان کے ساتھ جچتی تھی کہ وہ تقدیم و تاخیر سے پڑھ رہے ہیں اور لوگ اس سے حظِ وافر حاصل کر رہے ہیں، نہ کسی کو اعتراض ہے، نہ کوئی اسے خلافِ ادب سمجھتا ہے، اور نہ یہ کسی کو عیب محسوس ہوتا ہے۔

---

(۲/۲۳۵) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ حَدَّثَنَا اَبُوْسَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اِنَّ اَصْدَقَ كَلِمَةٍ قَالَهَا الشَّاعِرُ كَلِمَةُ لَبِيْدٍ . اَلَا كُلُّ شَيْئٍ مَا خَلَا اللّٰهَ بَاطِلٌ ...... وَ كَادَ اُمَيَّةُ بْنُ اَبِي الصَّلْتِ اَنْ يُّسْلِمَ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالرحمٰن بن مہدی نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت سفیان نے عبدالملک بن عمیر کے واسطہ سے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے ابوسلمۃ نے صحابی رسول حضرت ابو ہریرہؓ سے سُن کر بیان کیا۔ ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ سب سے زیادہ سچا کلمہ جو کسی شاعر نے کہا، وہ لبید بن ربیعہ کا یہ کلمہ ہے..... **الا کل شئی ما خلا اللّٰہ باطل** آگاہ ہو جاؤ، اللہ جل شانہٗ کے سوا دنیا کی ہر چیز فانی ہے اور امیۃ بن ابی الصلت قریب تھا کہ اسلام لے آئے۔

## حضرتِ لبیدؓ :

ان اصدق کلمة ... یہاں ذکر کلمۃ کا ہے مراد کلام ہے المراد بها هنا الكلام (مواہب ص۱۷۹)

و کلمة لبید ' یہ ابن ربیعہ ہیں، جو زمانۂ جاہلیت کے عظیم شاعر و ادیب تھے وهو المشهور من فصحاء العرب و شعرائهم (جمع ج۲ ص۴۲) سبعہ معلقہ میں چوتھا قصیدہ انہی کا ہے، جسے خانہ کعبہ میں لٹکایا گیا تھا۔ نوے (۹۰) سال کی عمر میں اسلام قبول کیا۔ اس کے بعد پچاس سال تک زندہ رہے،

۴۱ھ میں انتقال ہوا۔ مات سنة احدی و اربعین وله من العمر مائة و اربعون سنة (جمع ج۲ ص۴۲)
اسلام لانے کے بعد اشعار کہنا چھوڑ دیئے، فرمایا کرتے کہ میرے لئے شعر و شاعری کے بجائے قرآن کی سورۃ بقرہ ہی کافی ہے۔ ولم یقل شعراً بعد الاسلام و کان یقول یکفینی القرآن (مواہب ص۱۷۹)

## حضرت لبیدؓ کا ایک شعر جو حضور ﷺ کو پسند تھا :

الا کل شیءٍ یہ شعر بھی حضرت لبیدؓ کا ہے، جو انہوں نے زمانہ جاہلیت میں کہا تھا، ان کا کلام آپؐ کو پسند تھا۔ اس کا ایک مصرعہ حدیث میں منقول ہے، تمام شعر اس طرح ہے ............

اَلا کُلّ شَیْءٍ مَا خَلَا اللّٰهَ بَاطِلٌ وَ کُلّ نَعِیْمٍ لَا مَحَالَةَ زَائِلٌ

نَعِیْمُکَ فِی الدُّنْیَا غُرُوْرٌ وَحَسْرَةٌ وَ اَنْتَ قَرِیْبًا عَنْ مَقِیْلِکَ رَاحِلٌ

سوائے ذات باری تعالیٰ کے دنیا کی ہر چیز باطل ہے، فانی ہے والمراد بالباطل الفانی المضمحل (جمع ۲ ص۴۳) اور بلاشبہ ہر نعمت (دنیوی) ختم ہو جانے والی ہے، فلا یرد نعیم الجنة فانه دائم لا یزول (مواہب ص۱۷۹) (اس لئے جنت کی نعمتوں کے متعلق اعتراض نہ کیا جائے کیونکہ وہ دائمی ہیں ان کا زوال نہ ہوگا) اور تیرے پاس موجود دنیا کی تمام نعمتیں دھوکہ اور حسرت ہیں اور تو بھی جلد اس دارِ فانی سے کوچ کرنے والا ہے۔

یہ شعر اگرچہ حضرت لبیدؓ نے زمانۂ جاہلیت میں کہا تھا، مگر عقیدۂ توحید' عظمتِ خداوندی' دنیا کے بے ثباتی اور فکرِ آخرت کی انگیخت میں ایک حقیقت اور قرآنی تعلیمات کے موافق ہے، اس لئے آپؐ کو بھی پسند تھا، قرآن میں بھی یہی مضمون اچھوتے، لافانی، اور معجزانہ انداز میں اس طرح منقول ہے کُلُّ مَنْ عَلَیْهَا فَانٍ ○ وَیَبْقٰی وَجْهُ رَبِّکَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ○ (الرحمٰن:۲۶،۲۷) (زمین پر جو ہیں سب فنا ہونے والے ہیں۔ صرف تیرے رب کی ذات جو عظمت اور عزت والی ہے، باقی رہ جائے گی)۔

اسی طرح ایک دوسری آیت میں ہے کُلُّ شَیْءٍ هَالِکٌ اِلَّا وَجْهَهٗ (قصص:۸۸) (ہر چیز ہلاک ہونے والی ہے، مگر ذات اس کی)

## امية بن ابی الصلت :

و کاد امية! اور قریب تھا کہ امیہ بن ابی الصلت اسلام قبول کر لیتا، امیہ بن ابی الصلت زمانۂ فترت کا عظیم شاعر تھا۔ قیامت کا قائل تھا اور اپنے اشعار میں حقائق بیان کرتا تھا۔

جب حضور اقدس ﷺ مبعوث ہوئے تب بھی موجود تھا، مگر قدرت نے یاوری نہ فرمائی، حسد میں مبتلا ہوا اور اسلام قبول نہ کر سکا۔ اس نے بدر میں قتل ہونے والے کفار کا مرثیہ بھی کہا تھا، ورثی من قتل ببدر (مواہب: ۱۷۹) بعض کہتے ہیں کہ اس نے کہا نبوت میرا حق تھا، محمدؐ کو یہ مقام کیسے مل گیا کان یطمع ان یکون نبی الامة (اتحافات: ۲۹۲) بعض روایات میں ہے کہ ان کے اشعار تو اسلام لائے، مگر خود مسلمان نہ ہوا۔ قال فیه النبی ﷺ آمن شعره و کفر قلبه (اتحافات ص۲۹۲) اس سلسلہ کی مزید تفصیل آئندہ صفحات میں اسی باب کی حدیث نمبر ۸ میں درج ہے۔

---

(۲۳۶/۳) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ اَنْبَانَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ عَنْ جُنْدُبِ بْنِ سُفْيَانَ الْبَجَلِيِّ قَالَ اَصَابَ حَجَرٌ اِصْبَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَدَمِيَتْ فَقَالَ هَلْ اَنْتِ اِلَّا اِصْبَعٌ دَمِيْتِ وَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مَا لَقِيْتِ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت محمد بن مثنیٰ نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اس کی خبر محمد بن جعفر نے دی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے شعبہ نے اسود بن قیس کے واسطہ سے بیان کیا، انہوں نے یہ روایت جندب بن سفیان بجلیؓ سے نقل کی۔

جندب بن عبداللہؓ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک پتھر حضور اقدس ﷺ کی انگلی میں لگ گیا تھا، جس کی وجہ سے وہ خون میں آلودہ ہوگئی تھی، تو حضور اقدس ﷺ نے یہ شعر پڑھا، جس کا حاصلِ ترجمہ یہ ہے، تو ایک اُنگلی ہے، جس کو اس کے سوا کوئی مضرت نہیں پہنچی کہ خون آلود ہوگئی اور یہ بھی رائیگاں نہیں بلکہ اللہ جل شانہٗ کی راہ میں یہ تکلیف پہنچی، جس کا ثواب ملے گا۔

راوی حدیث (۵۱۱) جندب بن سفیانؓ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

## خلعتِ خون کی سعادت :

**قال اصاب حجر** ...... حضور اقدس ﷺ کی انگلی مبارک کے زخمی ہونے کا یہ واقعہ احد میں پیش آیا۔ **قال الکرمانی قیل کان ذلک فی غزوۃ احد** (جمع ج۲ص۴۳) یہی جمہور علماء کی رائے ہے، بعض لوگوں نے اسے ہجرت سے قبل کا واقعہ قرار دیا ہے۔ جب انگلی مبارک زخمی اور لہو آلود ہوئی، تو آپؐ کی زبان مبارک پر یہ شعر جاری ہوا ......

هَلْ اَنْتِ اِلَّا اِصْبَعٌ دَمِيْتِ　　　وَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مَا لَقِيْتِ

مقصد واضح ہے کہ انگلی کا زخمی اور لہولہان ہونا کوئی صدمہ اور درد والم کی بات نہیں، یہ تو سعادت واعزاز ہے کہ اللہ کریم کی راہ میں اسے خلعتِ خون کی سعادت سے سرفراز کیا جارہا ہے۔

## ایک اشکال سے جواب :

اسی پر بظاہر یہ اعتراض وارد ہوتا ہے کہ آپؐ نہ تو شاعر تھے اور نہ شعر بنانا آپؐ کے شایان شان ہے پھر کیوں یہ شعر ارشاد فرمایا۔ حضراتِ محدثینؒ جواب میں فرماتے ہیں۔

(۱) اولاً ! تو یہ اصطلاحی شعر ہی نہیں کیونکہ شعر کلامِ موزون ومقفّٰی قصداً کو کہتے ہیں اور یہ کلماتِ طیبات آپؐ کی زبانِ فیض ترجمان سے بغیر قصدِ شعر کے نکلے اور موزون ہوگئے، قرآن مجید میں بھی اس کے نظائر موجود ہیں، بلکہ ایک مصری عالم نے بحور شعریہ میں سے ہر ہر بحر میں قرآن مجید کی آیات لائی ہیں، پھر تو سارا قرآن شعر قرار پائے گا، حالانکہ قرآن میں ایک شعر بھی نہیں ہے، لہٰذا ہر کلامِ موزون اور ہر کلامِ مقفّٰی ومسجع شعر نہیں، بہت دفعہ اوزان شعریہ پر بظاہر کلام منطبق ہوجاتا ہے، لیکن اس سے مقصود شعر نہیں ہوتا۔

(۲) ثانیاً ! یہ کہ یہ شعر عبداللہ بن رواحہ کا ہے، بعض نے کہا ولید بن المغیرہ کا ہے۔ حضور اقدس ﷺ نے اسے اپنی زبانِ فیض ترجمان سے ادا فرمایا ہے۔

(۳) بعض حضرات نے اسے رجز قرار دیا ہے، جو شعر نہیں ہوتا۔

(۴) بعض نے یہ جواب بھی دینے کی کوشش کی ہے کہ ایک آدھ شعر کہہ دینے سے آدمی شاعر نہیں

کہلاتا النادر کالمعدوم (نادر چیز نایاب کے حکم میں ہوتی ہے)۔

(۵) بعض حضرات نے یہ بھی کہا ہے، دمیت اور لقیت میں تا ساکنہ ہے، مکسورہ نہیں، لہٰذا وزنِ شعر نہیں بنتا، تاہم شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحبؒ دوسری توجیہ کو راجح قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ بندۂ ناچیز کے نزدیک اگر اس کی توجیہ یہ کی جائے کہ یہ شعر حضور اقدس ﷺ کا نہیں بلکہ منقول ہے، کسی دوسرے شاعر کا شعر ہے، چنانچہ واقدی نے اسے ولید بن ولید کا بتایا ہے، اور ابن ابی الدنیا نے اپنی کتاب محاسبۃ النفس میں اسے ابن رواحہ کا بتایا ہے، اور ممکن ہے کہ دونوں نے یہ شعر کہا ہو۔

(خصائل ص ۱۸۷)

## شعر کا پسِ منظر :

واخرج ابن ابی الدنیا فی کتاب محاسبة النفس ان جعفرا لما قتل بمؤتة دعا الناس بابن رواحة فاقبل و قاتل فاصیبت اصبعه فارتجز و جعل یقول ......

هل انت الا اصبع دمیت و فی سبیل الله ما لقیت

یا نفس الا تقتلی فتموتی هذا حیاض الموت قد صلیت

فما تمنیت فقد لقیت ان تفعلی بفعلها هدیت

ثم ثبت حتی استشهد و تمثل النبی صلی الله علیه وسلم بقوله (اتحافات: ۲۹۳)

(محاسبۃ النفس میں ابن ابی الدنیا سے منقول ہے کہ حضرت جعفرؓ جب غزوہ موتہ میں شہید ہوئے تو لوگوں نے حضرت ابن رواحہؓ کو کمان سنبھالنے کے لئے بلایا آپؓ تشریف لائے اور کفار کے ساتھ قتل وقتال کرتے رہے کہ اس دوران ان کی انگلی زخمی ہوگئی تو اس کو خطاب کرتے ہوئے رجز کے طور پر کہا اور نہیں تو مگر ایک انگلی جو خون آلود ہوگئی اور جو کچھ تکلیف پہنچی وہ بھی اللہ ہی کے راستہ میں ہوئی اے نفس! اگر تو قتل وقتال نہ بھی کرتا تب بھی تو مرجاتا۔۔۔ یہ موت کا حوض ہے جس میں تو داخل ہوئی ہے جو تیری آرزو وتمنا تھی وہ تو تجھے حاصل ہوگئی اگر تو اس جیسا کام کرے تو تجھے بھی اس راستہ کی ہدایت ورہنمائی ہوجائے گی پھر حضرت ابن رواحہؓ ثابت قدمی سے لڑتے رہے اتنے تک کہ شہید کردیے گئے حضور ﷺ

نے ان کے قول کو بطور تمثیل کے کہا ہے)

---

(۴/۲۳۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ الثَّوْرِيُّ حَدَّثَنَا اَبُوْاِسْحٰقَ عَنِ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ قَالَ لَهٗ رَجُلٌ اَفَرَرْتُمْ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اَبَا عُمَارَةَ فَقَالَ لَا وَاللّٰهِ مَا وَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ لٰكِنْ سَرَعَانُ النَّاسِ تَلَقَّتْهُمْ هَوَازِنُ بِالنَّبْلِ وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى بَغْلَتِهٖ وَ اَبُوْسُفْيَانَ بْنُ الْحَارِثِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ اٰخِذٌ بِلِجَامِهَا وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ :

اَنَا النَّبِيُّ لَا كَذِبْ اَنَا ابْنُ عَبْدِ الْمُطَّلِبْ

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے یحیٰی بن سعید نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو یہ روایت سفیان ثوری نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے ابواسحٰق نے براء بن عازب کے واسطہ سے بیان کیا۔ براء بن عازبؓ سے کسی نے پوچھا کیا تم سب لوگ حضور اقدس ﷺ کو چھوڑ کر جنگِ حُنین میں بھاگ گئے تھے، انہوں نے فرمایا کہ نہیں حضور اقدس ﷺ نے پشت نہیں پھیری۔ بلکہ فوج میں سے بعض جلد بازوں نے (جن میں اکثر قبیلۂ بنی سلیم اور مکہ کے نومسلم نوجوان تھے) قبیلۂ ہوازن کے سامنے تیروں کی وجہ سے منہ پھیر لیا تھا، حضور اقدس ﷺ (جن کے ساتھ اکابر صحابہؓ کا ہونا ظاہر ہے) اپنے خچر پر سوار تھے اور ابوسفیان بن الحارثؓ اس کی لگام پکڑے ہوئے تھے۔ حضور اقدس ﷺ اس وقت یہ فرما رہے تھے **انا النبی لا کذب......انا ابن عبد المطلب** میں بلاشک وشبہ نبی ہوں اور عبدالمطلب کی اولاد (پوتا) ہوں۔

راوی حدیث (۵۱۲) یحیٰی بن سعیدؒ کے حالات "تذکرہ راویان شمائل ترمذی" میں ملاحظہ فرمائیں۔

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

**یا ابا عمارة 'الخ' بضم العین** حضرت براء بن عازب کی کنیت ہے۔ **و کان السوال عن فرارھم جمیعاً و لکن البراء آکد ان الرسول صلی اللّٰہ علیہ وسلم لم یفر بل ثبت علی بغلہ و**

يقول انا النبی (اتحافات ص۲۹۴) (اس شخص کا سوال تو سب کے فرار ہو جانے کا تھا لیکن حضرت براءؓ نے حضور ﷺ کے فرار ہونے کی نفی مؤکد بیان کر کے فرمایا کہ آپؐ تو فرار نہیں ہوئے بلکہ اپنے خچر پر ثابت قدمی سے بیٹھے ہوئے فرمارہے تھے کہ انا النبی لا کذب ... )

## شعر موزون کرنے کے اشکال سے جواب :

یہاں پر بھی وہی اشکال وارد ہے کہ آپؐ شعر کہہ رہے ہیں، حالانکہ نہ تو آپؐ شاعر تھے، اور نہ شعر کہنا آپؐ کے شایانِ شان ہے ۔

امام احمد عبد الجواد الدومیؒ جواب میں فرماتے ہیں وکلام النبی ﷺ من قبیل الرجز لا الشعر او ھو شعر غیر مقصود (اتحافات ص۲۹۴) (کہ نبی کریم ﷺ کا کلام از قبیل رجز کے تھا شعر نہ تھا یا ایسا شعر ہے جو مقصود نہیں یعنی شعر گوئی کے ارادہ سے نہیں پڑھا گیا)

## مفاخرتِ نسبی کا شرعی حکم :

اس حدیث سے یہ مسئلہ بھی معلوم ہوا کہ اگر چہ مفاخرت نسبی کی ممانعت ہے، مگر مقابلہ میں جب کفار انساب پر فخر کرتے ہوں، تو اس وقت مفاخرت کی اجازت ہے، ویؤخذ من ھذا الحدیث جواز قول الشخص انا فلان بن فلان او نحوہ لا للمفاخرۃ والمباھاۃ و منہ قول علی کرم اللّٰہ وجھہ ' انا الذی سمتنی امی حیدرہٗ و قول سلمۃ انا ابن الاکوع فان کان للمفاخرۃ والمباھاۃ کما ھو دأب الجاھلیۃ کان منھیًا عنہ (مواہب ص۱۸۲) (اور اس حدیث سے کسی شخص کا یہ کہنا کہ میں فلاں بن فلاں ہوں یا اسی قسم کے دوسرے الفاظ جب فخر ومباہات کے لئے نہ ہو کا جواز معلوم ہوتا ہے اور اس قبیل سے حضرت علیؓ کا یہ قول بھی ہے۔

کہ میں تو وہ ہوں کہ میری ماں نے میرا نام حیدر (شیر) رکھا ہے۔ اور حضرت سلمہؓ کا یہ قول کہ میں اکوع (بہادر شخص) کا بیٹا ہوں۔ ہاں اگر ایسی قسم کے اقوال فخر ومباہات کے لئے ہوں جیسے کہ اہل جاہلیت کا دستور وطریقہ ہے تو پھر یہ شرعاً ممنوع ہوں گے)

## حدیث کی مفصل تشریح :

باقی رہی مزید شرحِ حدیث تو وہ ذیل میں مِن وعَن خصائل سے نقل کردی جارہی ہے۔اس موقع پر شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ نے خلافِ معمول جو تفصیل سے کلام فرمایا ہے، وہ لاجواب ہے اور تمام شروحات سے بے نیاز کردیتا ہے۔البتہ اس میں عنوانات معہ تقسیمِ مضامین احقر نے کردی ہے، تاکہ اساتذہ وطلبہ کو پڑھنے اور پڑھانے اور افادہ واستفادہ میں سہولت ہو۔

## دادا سے نسبت کی توجیہات :

حضورِ اقدس ﷺ نے اپنے آپ کو بجائے باپ کے اپنے دادا عبدالمطلب کی طرف اس لئے نسبت کیا کہ (۱) انہوں نے حضور اکرم ﷺ کے غلبہ کی اطلاع کفارِ قریش کو دی تھی اور یہ وقت گویا اس کی تصدیق کا تھا (۲) بعض نے یہ وجہ بتائی ہے کہ چونکہ آپؐ کے والد کا انتقال زمانۂ حمل ہی میں ہوگیا تھا، اس لئے آپؐ ابن عبدالمطلب ہی کے ساتھ مشہور تھے (۳) نیز یہ بھی کہا گیا کہ چونکہ عبدالمطلب مشہور سردار تھے، اس لئے شہرت کی وجہ سے اس طرف نسبت فرمائی (۴) حافظ ابن حجرؒ نے ایک وجہ یہ بھی لکھی ہے کہ کفار میں یہ بات مشہور تھی کہ عبدالمطلب کی اولاد میں ایک شخص پیدا ہوگا جس سے لوگوں کو ہدایت ہوگی، وہ خاتم النبیین ہوں گے۔اس لئے حضور ﷺ نے اس نسبت کے ساتھ ان لوگوں کو یہ مشہور چیز یاد دلائی۔

## پسِ منظر اور تفصیلی واقعہ :

غزوۂ حنین ۸ھ میں ہوا ہے۔قبائل عرب ایک زمانہ سے اپنے اسلام لانے میں فتح مکہ کے منتظر تھے کہ اگر حضور ﷺ نے اس پر قبضہ کرلیا تب تو سمجھو کہ آپؐ غالب ہیں اور بے چون وچرا اطاعت کرو اور اگر مکہ مکرمہ فتح نہ ہو تو سمجھ لو کہ یہ غالب نہیں ہوسکتے۔بالآخر جب مکہ مکرمہ فتح ہوگیا تو قبیلۂ ہوازن وغیرہ بھی جو مواضع حنین وغیرہ کے رہنے والے تھے، اپنی قسمت آزمائی کا فیصلہ چاہا اور چند قبائل نے مل کر یکجا لڑائی کے خیال سے حنین پر جو مکہ مکرمہ سے طائف وعرفات کی جانب تقریباً دس میل

کے فاصلہ پر واقع ہے، وہاں مجتمع ہوئے، ہر چند کہ بعض تجربہ کار بوڑھوں نے ان کو اس ارادہ سے روکا، مگر بعض جوشیلے نوجوانوں نے نہ مانا اور یہ کہہ کر کہ مسلمانوں کو اب تک تجربہ کار لڑنے والوں سے مسابقہ نہیں پڑا تھا۔ اس لئے غالب ہوتے جا رہے ہیں۔ مبادا ہم پر بھی حملہ کریں، اس لئے خود ہی ابتدا کرنی چاہئے۔ بیس ہزار کا مجمع جس میں مہاجرین وانصار اور فتح مکہ کے نومسلم شریک تھے، نیز ایک جماعت کفارِ مکہ کی شریک تھی، جو ابھی تک مسلمان نہیں ہوئی تھی۔ ان میں سے بعض لوگ غنیمت کی لالچ سے شریک ہوئے تھے اور بعض لوگ محض لڑائی کا نظارہ دیکھنے گئے تھے۔ حضور اکرم ﷺ اس لشکر کے ساتھ ۹ رشوال ۸ھ کو حنین کی جانب روانہ ہوئے، مسلمانوں کو حنین تک پہنچنے کے لئے ایک نہایت تنگ گھاٹی سے گزرنا پڑتا تھا۔ دشمنوں نے اپنے لشکر کو اُن پہاڑوں میں چھپا رکھا تھا، جیسے ہی مسلمان وہاں سے گزرے انہوں نے دفعتہً تیروں کا نشانہ بنایا۔ مسلمان اس بے خبری کے حملہ سے سخت گھبرائے اور پریشان ہو کر اِدھر اُدھر متفرق ہو گئے۔

بخاری شریف کی روایت میں ہے کہ مسلمانوں کے ابتدائی حملہ میں کفار کو ہزیمت ہوئی اور وہ پیچھے بھاگے، یہ لوگ غنیمت جمع کرنے میں لگ گئے کہ دفعتہً اُن لوگوں نے جو پہاڑوں میں چھپے ہوئے تھے، چاروں طرف سے حملہ کر دیا۔ یہ مجمع نہایت پریشانی کی حالت میں اِدھر اُدھر منتشر ہو گیا۔ حضور اقدس ﷺ کے ساتھ بجز چند اکابر صحابہ حضرت ابوبکرؓ، حضرت عمرؓ، حضرت علیؓ، حضرت عباسؓ وغیرہ وغیرہ چند حضرات کے کوئی بھی نہیں رہا تھا۔ اس پریشانی کی حالت میں بعض ضعیف الاسلام لوگوں کا عقیدہ بھی متزلزل ہوا اور بعض نے آوازے اور فقرے کسنا شروع کیے۔ بعض لوگ بھاگ کر مکہ واپس آ گئے اور مسلمانوں کے مغلوب ہو جانے کا مژدہ اُن لوگوں کو سنایا، جو مسلمان نہ ہوئے تھے، یا ظاہری طور پر اسلام قبول کر لیا تھا، حضور اکرم ﷺ کا ہاشمی خون اُس وقت جوش پر تھا، آپؐ نے اس خوفناک منظر میں اپنی سواری سے اُتر کر پاپیادہ انا النبی لا کذب فرماتے ہوئے دشمنوں کی فوج کا رُخ کیا اور حضرت عباسؓ نے مہاجرین وانصار اور اصحاب شجرہ کو علیحدہ علیحدہ ایک ایک آواز دی کہ کہاں جا رہے ہو، اِدھر آؤ۔ آواز کا سننا تھا کہ پریشان حال متفکر جماعت لبیک کہتی ہوئی ایسی جوشِ محبت میں لَوٹی، جیسے اونٹنی اپنے

بچے کی طرف لوٹتی ہے۔ مسلمانوں کا لوٹنا تھا کہ طرفین میں ایک گھمسان کی لڑائی ہوئی۔ حضور اقدس ﷺ نے زمین سے کچھ مٹی کنکریاں وغیرہ اٹھا کر شاہت الوجوہ فرماتے ہوئے مقابل پر پھینکی، تھوڑی دیر لڑائی کا یہ منظر رہا، اُس کے بعد لڑائی کا رُخ ایسا پھرا کہ جس میدان میں مسلمان پریشان نظر آ رہے تھے، اب کافر بدحواس بھاگتے ہوئے نظر آنے لگے اور اپنا مال ومتاع اہل وعیال مسلمانوں کے لئے مالِ غنیمت بنا کر ایسے بھاگے کہ اِدھر کا رُخ بھی نہ کیا۔ قصہ حسبِ ضرورت مختصر طور سے لکھا گیا جو صاحب مفصل دیکھنا چاہیں، اردو اسلامی تاریخ میں دیکھ لیں۔

## ایک انتباہ :

یہاں پر ایک امر پر تنبیہ اشد ضروری ہے اور وہ یہ ہے کہ کسی واقعہ کے متعلق صرف ایک دو روایت دیکھنے سے کسی قسم کا اشکال پیدا کر لینا یہ علم کی کوتاہی ہے، کسی ایک دو حدیث میں اکثر واقعہ کی پوری تفصیل آ سکتی ہے، نہ مقصود ہوتی ہے۔ ہر واقعہ کے متعلق اگر کوئی رائے قائم کرنا ہو تو جب تک اس واقعہ کے پورے حالات سامنے نہ ہوں، رائے زنی بے محل ہے۔ اسی جنگِ حنین کے متعلق کسی مختصر تاریخ کو دیکھ کر یا ایک دو حدیثوں کا ترجمہ دیکھ کر یہ خیال کرنا کہ حضرات صحابہ کرامؓ کی ساری جماعت یا پورا لشکر دس ہزار بھاگ گیا تھا اور بجز دو چار نفر کے حضور اقدس ﷺ کے ساتھ کوئی بھی نہیں رہا تھا۔ واقعہ کے خلاف ہونے کے علاوہ عقل سے بھی دور ہے۔ کفار کی جماعت جو بیس ہزار سے زیادہ تھی، اس کو کیا مشکل تھا کہ دو چار نفر کا محاصرہ کر لیتے، جب کہ سب بھاگ چکے تھے۔ چہ جائیکہ ایک روایت میں یہ آیا ہے کہ حضور اکرم ﷺ تنہا تھے، کوئی بھی ساتھ نہ تھا، زیادہ تعجب ان لوگوں پر ہے، جو لڑائیوں کے حالات سے واقف ہوتے ہیں، لشکروں کی ترتیب اور حملہ کے حالات پر بصیرت رکھتے ہیں، وہ کسی ایسی روایت سے متعجب یا متاثر ہوں۔ لشکر کی عام ترتیب کے مطابق پانچوں حصوں پر حضور اقدس ﷺ نے اس لشکر کی بھی ترتیب فرمائی تھی۔ مقدمۃ الجیش (لشکر کا اگلا حصہ) میمنہ میسرہ (دایاں بایاں حصہ) قلب یعنی درمیانی حصہ جس میں امیر لشکر کی حیثیت سے نبی کریم ﷺ جلوہ افروز تھے اور پانچواں حصہ لشکر کا پچھلا حصہ اس کے علاوہ ہر ہر جماعت کا مستقل حصہ تھا، جس کا ایک امیر مستقل جھنڈا لیے ہوئے تھا

اس کی جماعت اس کے ساتھ تھی۔ مہاجرین کا جھنڈا حضرت عمرؓ کے ہاتھ میں تھا اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ سعد بن ابی وقاصؓ، اُسیدؓ بن حضیر، خبابؓ بن منذر وغیرہ حضرات ایک ایک جماعت کے امیر بنے ہوئے اپنی مقررہ جگہ پر مامور تھے۔ مقدمۃ الجیش میں قبیلۂ بنی سلیم کی جماعت تھی، جس کا جھنڈا حضرت خالد بن ولیدؓ کے ہاتھ میں تھا، یہ جماعت لشکر کا اگلا حصہ تھا۔ اسی جماعت کے ساتھ یہ واقعہ پیش آیا کہ جب یہ گھاٹیوں کے درمیان سے نکلے تو دشمنوں نے اول پسپائی اختیار کی، جس کے وجہ سے ان کو آگے بڑھنے اور اپنے کو غالب سمجھ کر مالِ غنیمت کی طرف متوجہ ہونے کا موقعہ ملا اور چھپے ہوئے دشمنوں نے چاروں طرف سے تیر برسانا شروع کر دیا۔ ایسی صورت میں اس جماعت کی پسپائی بھی فطری چیز تھی اور ان کی پسپائی سے تمام لشکر میں تشویش انتشار ادھر اُدھر دوڑنا ضروری تھا، لیکن اس کا مطلب یہ لینا کہ سارا ہی لشکر بھاگ گیا تھا، پورے حالات پر نظر نہ ہونے کی وجہ سے ہے۔ چنانچہ عبدالرحمٰن ایک شخص کا بیان نقل کرتے ہیں کہ جو اُس وقت کافر تھا کہ جب ہم نے مسلمانوں پر حنین میں حملہ کیا اور ان کو پیچھے ہٹانا شروع کیا، تو وہ ہمارے مقابلہ کی تاب نہ لا سکے اور پیچھے ہٹتے رہے، ہم لوگ ان کا تعاقب کرتے رہے اور آگے بڑھتے رہے، بڑھتے بڑھتے ہم ایک ایسے شخص تک پہنچے جو سفید خچر پر سوار تھے اور نہایت حسین چہرہ والے۔ لوگ ان کے گرد جمع تھے، انہوں نے ہم کو دیکھ کر **شاھت الوجوہ ارجعوا** کہا۔ یہ کہنا تھا کہ ہم مغلوب ہونا شروع ہو گئے اور وہ جماعت ہم پر چڑھ گئی۔ اسی بناء پر حضرت براءؓ نے شمائل کی روایت میں جو اوپر گزری یہ کہا کہ حضور اکرم ﷺ نے منہ نہیں پھیرا، بلکہ کچھ تیز رو لوگ جو تیروں کی برداشت نہ کر سکے بھاگے تھے۔ اس کے ساتھ ہی یہ قصہ بھی پیش آیا کہ حضور اقدس ﷺ جس راستے سے بڑھ رہے تھے، اس کو ترک فرما کر دائیں جانب کو بڑھنا شروع کیا۔

غور کی بات ہے کہ اس انتشار کی حالت میں لشکر کے اکثر حصہ کو کیسے یہ معلوم ہو سکتا تھا کہ حضور اکرم ﷺ نے اس وقت کس جانب کو بڑھنے کا ارادہ فرمایا۔ ایسی حالت میں حضور ﷺ کے قریب ایک وقت میں سو (۱۰۰) آدمیوں کا رہ جانا جیسا کہ ایک روایت میں وارد ہے اور ایک موقعہ پر اسی (۸۰) کا رہ جانا جیسا کہ دوسری روایت میں وارد ہے، حتیٰ کہ جب حضور ﷺ نے خچر کو تیزی سے بڑھایا تو

سامنے سے لوگ ہٹتے رہے اور صرف بارہ آدمی رہ گئے اور اس کے بعد صرف وہ چار اشخاص رہ گئے، جو خچر کی باگ اور رکاب تھامے ہوئے تھے یا رکاب وغیرہ پکڑے ہوئے تھے۔ حتیٰ کہ جب خچر بھی حضور اکرم ﷺ کی منشاء کے موافق نہ بڑھ سکا تو حضور اکرم ﷺ اس پر سے اُتر کر تنِ تنہا کنکریوں کی ایک مٹھی لے کر ان کی طرف بڑھ گئے، یہی وقت ہے، جس کو بخاری شریف کی روایت میں اس سے تعبیر کیا کہ حضور ﷺ تنہا تھے، کوئی بھی ساتھ نہ تھا، اس کے ساتھ ایک اجمالی مضمون اپنے ذہن میں یہ ہونے سے کہ اس جنگ میں لوگ بھاگ گئے تھے، یہ تجویز کر لینا کہ سارے ہی صحابہؓ حضور اکرم ﷺ کے علاوہ بھاگ گئے تھے، پورے واقعات پر نظر نہ ہونے کا ثمرہ ہے، چونکہ پورے لشکر میں انتشار تھا اور یقیناً بہت سے لوگ بھاگ بھی رہے تھے، بلکہ بعض لوگ اس ہزیمت سے خوش بھی ہو رہے تھے، جیسا کہ مفصل واقعات میں مذکور ہے۔ ایک دوسرے کی خبر نہ تھی، جیسا کہ انتشار کے وقت لازمی نتیجہ ہے۔ اس لئے حضور اکرم ﷺ نے حضرت عباسؓ سے جو نہایت بلند آواز تھے، لوگوں کو آوازیں دلوائیں اور مہاجرین انصار اصحاب شجرہ وغیرہ جماعتوں کو علیحدہ علیحدہ آواز دلائی، جس کے سننے پر وہ سب پھر حضور ﷺ کے گرد جمع ہو گئے اور دوسرے حملہ میں میدان مسلمان کے ہاتھ تھا۔ بہر حال اس مضمون میں کہ حضور اقدس ﷺ کے ساتھ اُس وقت کتنے آدمی تھے، مختلف روایتیں ہیں اور ہر روایت اپنے اپنے موقع پر چسپاں ہے۔ حتیٰ کہ صحیح بخاری کی روایت کہ حضور اکرم ﷺ تنِ تنہا تھے، کوئی ساتھ نہ تھا، بھی اپنی جگہ پر صحیح ہے کہ جب حضور اکرم ﷺ نے خچر سے اُتر کر آگے بڑھ کر ان پر کنکریاں یا مٹی پھینکی تو سب ہی اس وقت پیچھے رہ گئے تھے اور حضور اکرم ﷺ تنہا بڑھے جا رہے تھے، لیکن کسی روایت میں بھی یہ نہیں ہے کہ جتنے لوگ کسی وقت حضور اکرم ﷺ کے قریب تھے، ان کے علاوہ باقی سب ہی بھاگ گئے تھے (خصائل ص ۱۸۸ تا ۱۹۲)

علامہ ابن قیمؒ نے زاد المعاد میں صحیح مسلم کے حوالہ سے یہ بھی نقل کر دیا کہ حضور ﷺ نے کفار کی طرف کنکریاں پھینکتے ہوئے **انهزموا و رب محمد** (انہوں نے شکست کھائی ربِّ محمد کی قسم) کے الفاظ ادا فرمائے، جو کفار کی شکست کا سبب بنے اور ابن اسحٰق کی روایت سے حضرت جبیر بن مطعمؓ کا یہ

قول بھی نقل فرمایا : لقد رأیت قبل هزيمة القوم والناس يقتتلون يوم حنين مثل النجاد الاسود اقبل من السماء حتى سقط بيننا و بين القوم فنظرت فاذا نمل اسود مبثوث قد ملأ الوادى فلم يكن الّا هزيمة القوم فلم اشك انها الملائكة (زادالمعاد: ج۲ص۲۰۹) (میں نے جنگ حنین کے دن سے کفار کی شکست سے پہلے جبکہ لوگ لڑ رہے تھے آسمان کی طرف سے کالی دریوں یا پرتلوں جیسے چیزیں آتی دیکھیں حتی کہ وہ ہمارے اور کفار کے درمیان گر گئیں جب میں نے ان کو دیکھا ناگہاں مجھے وہ پھیلی ہوئی اتنی زیادہ چیونٹیاں نظر آئیں کہ پوری وادی ان سے بھری ہوئی تھی ابھی کوئی زیادہ وقت نہ گزرا کہ اسی دوران کفار کو شکست فاش ہوئی تو مجھے یقین ہو گیا کہ یہ فرشتے ہی تھے)

## شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالحق رح کا ارشاد :

احقر نے اپنے مربی و شیخ، محدث کبیر شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالحق صاحب رح کو بارہا مجاہدین اور طالبان کو یہ وظیفہ بتاتے ہوئے سنا کہ جب دشمن سے مقابلہ ہو اور محاصرہ میں پھنس جاؤ، تو کنکریاں لے کر شاهت الوجوه کہتے ہوئے دشمن کی طرف پھینکو۔ حضور اقدس ﷺ کی سنت بھی ہے اور دشمن سے حفاظت کا ذریعہ بھی۔ چنانچہ مجاہدین نے اس پر عمل کیا اور اللہ پاک نے ان کی نصرت فرمائی اور ایسے متعدد واقعات پیش آئے کہ طالبان اور مجاہدین کی اللہ نے حفاظت فرمائی۔ ایسے متعدد واقعات احقر نے ''صحبتے با اہل حق'' میں قلم بند کر دیے ہیں۔ شائقین وہاں دیکھ سکتے ہیں۔

---

(۲۳۸/۵) حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ سُلَيْمَانَ اَنْبَاَنَا ثَابِتٌ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ مَكَّةَ فِيْ عُمْرَةِ الْقَضَآءِ وَابْنُ رَوَاحَةَ يَمْشِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ وَ هُوَ يَقُوْلُ :

خَلُّوْا بَنِى الْكُفَّارِ عَنْ سَبِيْلِهٖ اَلْيَوْمَ نَضْرِبْكُمْ عَلٰى تَنْزِيْلِهٖ

ضَرْبًا يُزِيْلُ الْهَامَ عَنْ مَقِيْلِهٖ وَ يُذْهِلُ الْخَلِيْلَ عَنْ خَلِيْلِهٖ

فَقَالَ لَهٗ عُمَرُ يَا ابْنَ رَوَاحَةَ بَيْنَ يَدَىْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ فِيْ حَرَمِ اللّٰهِ تَعَالٰى تَقُوْلُ

شِعْرًا فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خَلِّ عَنْہُ یَا عُمَرُ فَلَھِیَ اَسْرَعُ فِیْھِمْ مِنْ نَضْحِ النَّبْلِ ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت اسحٰق بن منصور نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالرزاق نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے جعفر بن سلیمان نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو یہ روایت ثابت نے حضرت انسؓ کی وساطت سے بیان کی۔ حضرت انسؓ کہتے ہیں کہ جب حضور اقدس ﷺ عمرۃ القضاء کے لئے مکہ مکرمہ تشریف لے گئے، تو عبداللہ بن رواحہؓ آگے آگے چل رہے تھے اور یہ اشعار پڑھ رہے تھے، خلوا بنی الکفار' الخ ،اے کافرزادو! ہٹو آپ کا راستہ چھوڑ دو آج حضور اقدس ﷺ کے مکہ مکرمہ آنے سے روک دینے پر جیسا کہ تم گزشتہ سال کر چکے ہو، ہم تم لوگوں کی ایسی خبر لیں گے کہ کھوپڑیوں کو تن سے جدا کر دیں گے اور دوست کو دوست سے بھلا دیں گے۔ حضرت عمرؓ نے ابنِ رواحہؓ کو روکا کہ اللہ کے حرم میں اور حضور اقدس ﷺ کے سامنے شعر پڑھتے جا رہے ہو۔ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ عمرؓ ! روکو مت یہ اشعار اُن پر اثر کرنے میں تیر برسانے سے زیادہ سخت ہیں۔

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

الھام' ھامة کی جمع ہے بمعنی سر کے، مقیل کا معنی وقت القیلولة ہے۔ یہاں مراد محلِ استقرار الرؤس ہے (مواہب ص۱۸۲) یذھل' ذھول سے ہے بمعنی بھول جانا۔

## غرضِ ایرادِ حدیث :

مضمونِ حدیث تو سارا تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہو گیا ہے، ایرادِ حدیث کا مقصود بھی یہی ہے کہ حضورِ اقدس ﷺ نے عمرۃ القضاء کے موقع پر حضرت عبداللہ بن رواحہؓ سے اشعار نہ صرف سنے ہیں بلکہ حضرت عمرؓ کی نکیر کے باوجود بھی انہیں پڑھنے کی اجازت مرحمت فرمائی، بلکہ انہیں بھی فرمایا اور ادھر بھی اشارہ فرمایا کہ اشعار کا گھاؤ' تلوار کے گھاؤ سے شدید ہوتا ہے۔ خلّ عنه یا عمر فلھی اسرع فیھم من نضح النبل اے عمر! اسے چھوڑ دو ، یہ اشعار پڑھتا رہے، کیونکہ یہ اشعار ان میں اثر کرنے میں تیر برسانے سے بھی زیادہ سخت ہیں۔ زاد المعاد میں ابن قیمؒ نے عمرۃ القضاء کے واقعہ کے ضمن میں تفصیل

بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ وھم یطوفون بالبیت و عبد اللہ رواحۃ بین یدی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یرتجز متوشحا بالسیف یقول : خلوا بنی الکفار عن سبیلہٖ قد انزل الرحمن فی تنزیلہ فی صحف تتلٰی علی رسولہ یا ربّ انی مومن بقیلہ انی رأیت الحق فی قبولہ الیوم نقریکم علی تاویلہ ............ ؎

ضربا یزیل الھام عن مقیلہ

و یذھل الخلیل عن خلیلہ

(زادالمعاد ج۲ص۱۶۸)

(اور مسلمان بیت اللہ شریف کا طواف کر رہے تھے اور حضرت عبداللہ ابن رواحہؓ تلوار لٹکائے ہوئے حضور ﷺ کے سامنے رجز پڑھتے جا رہے تھے اور کہہ رہے تھے یہ کافرزادے چھوڑ دو حضور ﷺ کا راستہ تحقیق اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک کو ایسے صحیفوں میں اتارا جو تلاوت کیے جاتے ہیں اس کے رسول پر اے ربّ! میں ان کے قول پر ایمان و یقین رکھنے والا ہوں میں نے حق کو ان کے ماننے میں دیکھا ہے آج ان کے حکم پر آپ لوگوں کی ایسی مہمانی کریں گے کہ کھوپڑیوں کو تن سے جدا کر دیں گے اور دوست کو دوست سے جدا کر دیں گے)

کافیہ اور شرح جامی پڑھنے پڑھانے والوں کو طالب علمی کے زمانے سے یہ شعر خوب یاد رہتا ہے ............ ؎

جراحات السنان لھا التیام ولا یلتام ماجرح اللسان

(تلواروں کے گھاؤ تو مندمل ہو جاتے ہیں، مگر زبان کا لگایا ہوا زخم کبھی درست نہیں ہوتا)

## استخراجِ مسائل :

فقہاءِ کرام اس حدیث سے یہ استنباط کرتے ہیں کہ ایسا کام اور اقدام جس سے کفار کو اذیت پہنچے جائز ہے، بلکہ بعض حضرات نے اسے واجب قرار دیا ہے۔ حدیثِ پاک میں تو اشعار جن سے کفار کی اذیت مقصود ہو، حرم پاک میں اور نبی آخر الزمان ﷺ کی موجودگی میں پڑھے جا رہے ہیں، اور

آپؐ اس پر خوش ہو رہے ہیں، اس لئے فقہاء نے لکھا ہے کہ لشکر اسلام کے دار الحرب پہنچنے پر انہیں ہدایت کی جائے کہ وہ دار الحرب کے بچھوؤں اور سانپوں کو قتل نہ کریں، تا کہ وہ کفار کو تکالیف پہنچاتے رہیں (عالمگیری)

فقہاء نے اس حدیث سے ایک مسئلہ یہ بھی مستنبط کیا ہے کہ عبادات نافلہ شروع کرنے کے بعد اگر توڑ دی جائیں تو واجب القضاء ہو جاتی ہیں، کیونکہ آپؐ نے ہجرت کے چھٹے سال نفلی عمرہ شروع فرمایا تھا، مگر کفار کی رُکاوٹ اور پھر صلح حدیبیہ کے پیش نظر اسے توڑ ڈالا اور اگلے سال قضاء ادا فرمائی۔ اس لئے تو اسے عمرۃ القضا کہتے ہیں۔

## حضرت عمرؓ نے نکیر کیوں فرمائی :

باقی رہی یہ بات کہ حضرتِ عمرؓ نے نکیر کیوں فرمائی تھی۔ جواب ظاہر ہے کہ ان کے خیال کے مطابق حالات بظاہر ناموافق تھے۔ کفار کا غلبہ تھا۔ دوسرا یہ کہ شعر کی قرآن وحدیث میں مذمت مذکور ہے۔ لہٰذا یہ مناسب نہ تھا کہ حضرت ابن رواحہؓ حضور ﷺ کے سامنے اور پھر حرم پاک میں اشعار پڑھتے۔ اس سے دشمن کے جذبۂ انتقام کی آگ بھی بھڑک سکتی تھی اور قتال فی الحرم تک نوبت پہنچ سکتی تھی۔ **وایضاً فقد یحرک غضب الاعداء فیلتحم القتال فی الحرم** ۔ (مواہب ص ۱۸۳) مگر حضورِ اقدس ﷺ نے وقتی مصلحت، حالات اور تقاضوں کو سمجھتے ہوئے اجازت فرمائی اور تصویب وتائید بلکہ حوصلہ افزائی فرمائی۔

## انشاء واستماع شعر کے جواز پر استدلال :

شیخ ابراھیم البیجوریؒ فرماتے ہیں **ویوخذ منه جواز بل ندب انشاء الشعر و استماعه اذا کان فیه مدح الاسلام والحث علی صدق اللقاء و مبایعة النفس للّٰه تعالیٰ** (مواہب ص ۱۸۳) (اور اس حدیث سے شعر کہنے اور سننے کا جواز پر استدلال کیا جاتا ہے جب کہ اس میں اسلام کی مدح اور مسلمانوں کو جذبہ جہاد اور اللہ ہی کے واسطے لڑنے پر ابھارنے کا ذریعہ ہوں)

---

(۲۳۹/۶) حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ اَنْبَاَنَا شَرِيْکٌ عَنْ سِمَاکِ بْنِ حَرْبٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ جَالَسْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَكْثَرَ مِنْ مِائَةِ مَرَّةٍ وَ كَانَ اَصْحَابُهُ يَتَنَا شَدُوْنَ الشِّعْرَ وَ يَتَذَاكَرُوْنَ اَشْيَآءَ مِنْ اَمْرِ الْجَاهِلِيَّةِ وَهُوَ سَاكِتٌ وَ رُبَّمَا تَبَسَّمَ مَعَهُمْ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں علی بن حجر نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اس کی شریک نے سماک بن حرب کے واسطہ سے خبر دی، انہوں نے یہ روایت صحابی رسول حضرت جابر بن سمرۃؓ سے روایت کی۔ حضرت جابر بن سمرۃؓ کہتے ہیں کہ میں حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں سو (۱۰۰) مجلسوں سے بھی زیادہ بیٹھا ہوں، جن میں صحابہؓ اشعار پڑھتے تھے اور جاہلیت کے زمانے کے قصے قصائص نقل کرتے تھے۔ حضور اقدس ﷺ (اُن کو روکتے نہیں تھے) خاموشی سے سنتے تھے، بلکہ کبھی کبھی ان کے ساتھ ہنسنے میں شرکت فرماتے تھے۔

## سو سے زائد حاضریوں کا ایک مشاہدہ :

**جالست** ...... حضرت جابر بن سمرۃ حضور اقدس ﷺ کے ہمہ وقتی حاضر باش صحابیؓ تھے۔ سو سے زائد مرتبہ حاضریوں کا ایک مشاہدہ نقل فرماتے ہیں کہ حضراتِ صحابہ کرامؓ آپ ﷺ کی مجلس مبارک میں اشعار سنایا کرتے اور زمانۂ جاہلیت کے واقعات نقل کرتے، تو آپ ﷺ سن لیا کرتے خاموش رہتے اور کبھی کبھی مسکرا دیا کرتے۔ آپ ﷺ میر مجلس اور میر محفل تھے۔ صحابہ کرامؓ نے آپ ﷺ کی ایک ایک ادا کو محفوظ فرمایا۔ آدابِ مجلس سے ایک یہ معلوم ہوا کہ اہل مجلس پر ہمہ وقت اپنی بات نہ ٹھونکی جائے۔ فطرت طبیعت میلانات ورجحانات اور حالات کے مطابق جو بات چل رہی ہو، اسے چلنے دیا جائے، جیسا کہ حضرت زید بن ثابتؓ کاتبِ وحی فرماتے ہیں: کہ میں حضور اکرم ﷺ کے پڑوس میں رہتا تھا، جب وحی نازل ہوتی تو مجھے طلب فرما کر اس کو لکھوا دیا کرتے تھے۔ ہم لوگ جب دُنیا کے تذکرے کرتے، تو حضور اکرم ﷺ بھی دنیا کا تذکرہ فرماتے تھے اور جب ہم آخرت کے متعلق تذکرہ کرتے، تو حضور اکرم ﷺ بھی آخرت کا تذکرہ فرماتے، جب ہم کھانے کا کوئی تذکرہ کرتے، تو حضور اکرم ﷺ بھی اسی نوع کا تذکرہ فرماتے۔ مطلب یہ ہے کہ جس نوع کا تذکرہ صحابۂ کرام کرتے تھے، تو حضور اقدس ﷺ

کمالِ شفقت ورأفت کی وجہ سے اُسی نوع کے تذکرے ان کی دلداری کے لئے فرماتے، یہ نہ تھا کہ حضور اکرم ﷺ کی مجلس میں صرف دین ہی دین کا تذکرہ ہو اور کوئی تذکرہ حضور اکرم ﷺ کی مجلس میں نہ آئے کہ ان مختلف انواع کے تذکروں سے حضور ﷺ کے ساتھ محبت اور موانست بڑھتی تھی اور جب ایک ہی نوع کا ذکر ہر وقت رہے، تو بسا اوقات توحش کا سبب بن جاتا ہے، بالخصوص اجنبی کے لئے کہ اجانب عموماً دنیاوی اغراض لے کر آتے ہیں اور یہی تذکرے ان کے تعلقات اور موانست کا سبب بنتے ہیں (خصائل ص۱۹۴)

## حضور ﷺ کی خاموشی کا راز :

وھو ساکت .... ' ای ممسک عن الکلام مع القدرة علیه لایمنعھم (مواہب ص۱۸۳)

(حضور ﷺ باوجود قدرۃ علی الکلام کے کچھ کہنے سے رکے رہتے اور صحابہؓ کو شعر گوئی سے منع بھی نہ کرتے ) ظاہر ہے کہ اگر آپؐ زبان مبارک سے شعر وشاعری کی اجازت مرحمت فرماتے، تو وہ لازماً شریعت کا حکم بن جاتا، سنت کا درجہ حاصل کر لیتا اور اگر منع فرماتے تو حرام ہو جاتا، حالانکہ یہ امرِ مباح تھا۔ اس لئے آپؐ خاموش رہے کہ مباح' مباح رہے۔ اس لئے عملاً شرکت نہیں فرمائی اور شرکت پر اپنے جذبات اور فرطِ مسرت کا اظہار بھی نہ فرمایا۔ معلوم ہوا کہ شاعری مستقل اختیار کرنا کوئی اچھا مشغلہ بھی نہیں

## حضور ﷺ کی محفل میں لطائف وتبسم :

و ربّما تبسّم معھم ــــ اور حیرت واستعجاب کی چیزوں پر مسکرا دیا کرتے تھے کہ یہی لازمۂ بشریت ہے۔ جیسا کہ ایک صحابی کا شعر ہے، جس میں کفار کی جاہلیت کا اظہار ہے ............

لقد ضلّت القوم باصنام ما بلّت علیھا الثعالب

(البتہ تحقیق قوم تو ایسے بتوں کے ذریعے گمراہ ہوئی جن پر لومڑیوں نے پیشاب کیا تھا)

شاید اس شعر کا پس منظر بھی یہ واقعہ ہوا، جسے ملا علی قاریؒ نے نقل کیا ہے کہ آپؐ کی مجلس میں ایک صحابی نے عرض کیا کہ میں نے ایک لومڑی کو دیکھا کہ میرے معبود (بت) کے سر پر چڑھ دوڑی اور اس کے سر آنکھوں پر پیشاب کر دیا۔ اس بت کی مصنوعی آنکھیں بھی بند ہو گئیں تو میں نے کہا کہ یہ کیسا

خدا ہے، جس کے سر پر لومڑیاں پیشاب تک کر جاتی ہیں اور وہ کچھ نہیں کہتا، لہٰذا میں نے جاہلیت چھوڑ کر اسلام قبول کر لیا۔ اسی صفحہ پر ملا علی قاریؒ نے ایک اور واقعہ بھی نقل کیا ہے کہ ایک صحابی نے آپؐ کی محفل میں کہا کہ جتنا نفع مجھے میرے صنم (بت) نے پہنچایا ہے اور کسی کو نہیں پہنچایا ہوگا کہ وہ میری تھیلی میں ہوا کرتا تھا (غالباً آٹے وغیرہ سے بنایا ہوگا) جب قحط پڑا اور کھانے کو کچھ نہ ملا، تو میں نے اپنے خدا (بت) کو تھیلی سے نکال کر توڑ ڈالا اور حلوہ بنا کر خود بھی کھایا اور احباب کو بھی کھلایا (جمع ج ۲ ص ۵۲) ظاہر ہے کہ جب محفل میں اس قسم کے لطائف و ظرائف سنائے جا رہے ہوں گے، تو آپؐ بھی مسکرا دیا کرتے ہوں گے۔

اس حدیث سے بھی شعر بنانے' سننے کے جواز پر استدلال ہوتا ہے، بشرطیکہ وہ فحش اور گندے مضامین پر مشتمل نہ ہو۔ **ویوخذ منه حل انشاد الشعر و استماعه اذا كان لا فحش فيه و ان اشتمل على ذكر ايام الجاهلية و وقائعهم فى حروبهم و مكارمهم و نحو ذلك** (مناوی ج ۲ ص ۵۳) (حدیث سے ایسی شعر گوئی کا جواز پر استدلال کیا جاتا ہے جس میں فحش اور بے ہودہ کلام تو نہ ہو اگر چہ وہ جاہلیت کے واقعات اور ان کے جنگی کارناموں اور اپنے آباء و اجداد کے مکارم اخلاق وغیرہ کے تذکروں پر مشتمل ہوں)۔

---

(۲۴۰/۷) حَدَّثَنَا عَلِیُّ بْنُ حُجْرٍ اَنْبَأَنَا شَرِیْکٌ عَنْ عَبْدِ الْمَلِکِ بْنِ عُمَیْرٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَشْعَرُ کَلِمَةٍ تَکَلَّمَتْ بِهَا الْعَرَبُ کَلِمَةُ لَبِیْدٍ . اَلَا کُلُّ شَیْءٍ مَا خَلَا اللّٰهَ بَاطِلٌ .

ترجمہ: امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں علی بن حجر نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اس کی خبر شریک نے عبد الملک بن عمیر کے واسطہ سے دی، انہوں نے یہ روایت ابی سلمہ سے، انہوں نے اسے ابو ہریرہؓ سے سماعت کیا۔ حضرت ابو ہریرہؓ حضور اقدس ﷺ سے نقل کرتے ہیں کہ شاعرانِ عرب کے کلام میں بہترین کلمہ لبید کا یہ مقولہ ہے **الا كل شئى ما خلا الله باطل**

حضرت ابو ہریرہؓ کی یہ روایت اسی باب میں دوسرے نمبر پر گذر چکی ہے، وہاں تفصیل سے بحث کردی گئی ہے۔اشعر کلمة ای اجودھا و احسنھا و أدقھا و ارقھا(مواہب ص۱۸۳) کلمة سے مرادکلام ہے، فالمراد بالکلمة الکلام (مواہب ص۱۸۳)( اشعر کلمة کا معنیٰ علامہ بیجوریؒ یہ لکھتے ہیں کہ اچھا جید وخوبصورت اور دقیق کلمہ جو دلوں میں نرمی اور رقت پیدا کرنے والا ہو)

---

(۲۴۱/۸) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِيعٍ حَدَّثَنَا مَرْوَانُ بْنُ مُعَاوِيَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بِنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الطَّائِفِيِّ عَنْ عَمْرِو بْنِ الشَّرِيْدِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كُنْتُ رِدْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ فَاَنْشَدْتُهُ مِائَةَ قَافِيَةٍ مِنْ قَوْلِ اُمَيَّةَ بْنِ اَبِى الصَّلْتِ كُلَّمَا اَنْشَدْتُهُ بَيْتًا قَالَ لِىَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ هِيْهِ حَتّٰى اَنْشَدْتُهُ مِائَةً يَعْنِىْ بَيْتًا فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنْ كَادَ لَيُسْلِمُ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے مروان بن معاویہ نے عبداللہ بن عبدالرحمٰن طائفی کے واسطہ سے بیان کیا۔انہوں نے یہ روایت عمرو بن شرید سے ان کے باپ کے واسطہ سے سُنی۔حضرت شریدؓ کہتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ حضور ﷺ کے ساتھ سواری پر آپؐ کے پیچھے بیٹھا ہوا تھا۔اس وقت میں نے حضور ﷺ کو امیّہ کے سوشعر سُنائے۔ ہر شعر پر حضور ﷺ ارشاد فرماتے تھے کہ اور سُناؤ اخیر میں حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اس کا اسلام لے آنا بہت ہی قریب تھا۔

## اچھے اشعار حضور ﷺ کو پسند تھے :

یہ تو پہلے اسی باب کی دوسری حدیث میں کسی قدر عرض کیا جا چکا ہے کہ آپؐ کو امیّۃ بن ابی الصلت کے اشعار پسند تھے۔باقی شرح حدیث بھی وہاں کردی گئی ہے۔اس روایت سے یہ ثابت ہوتا ہے، اچھے اشعار جن کا مضمون درست ہو، حق کے موافق ہو، علم وادب کے معیار پر درست ہو، حضور ﷺ انہیں سن لیا کرتے تھے۔

ھیه : کا معنیٰ زیادہ کر اور پڑھ بکسر الھائین بینھا یاء ساکنة والھاء الاولٰی مبدلة من الھمزة

والاصل ایه' و هو اسم فعل بمعنٰی زدنی (کلمہ هیه کی تشریح اس طرح ہے کہ یہ لفظ دونوں ھاء کے کسرہ کے ساتھ اوران کے درمیان یاء ساکنہ ہو اور پہلی ھا ہمزہ سے بدلی ہوئی ہے اصل میں ایه تھا اور یہ اسم فعل بمعنیٰ زدنی کے ہے) اسے کلمۂ استزادہ بھی کہتے ہیں۔ اس کے مفہوم میں پسندیدگی کا معنیٰ بھی پایا جاتا ہے، جب کوئی کلام پسند آجائے تولفظِ هیه سے اس کی زیادتی کا مطالبہ کیا جاتا ہے، اسم فعل ہے، بمعنیٰ تکلم کے۔

## امیة ابی الصلت کا ایک لاجواب شعر :

فقال النبی ﷺ ان کاد لیسلم قریب تھا کہ امیہ اسلام قبول کر لیتا، کیونکہ ان کے اشعار توحید، حقائق، معاد اور اسلامی تعلیمات کے مضامین پر مشتمل ہوتے تھے بسبب اشتمال شعره علی التوحید و الحکم البدیعة نحو قوله ............ ؎

لَکَ الْحَمْدُ وَالنَّعْمَاءُ وَالْفَضْلُ رَبَّنَا

فَلَا شَیْئَ اَعْلٰی مِنْکَ حَمْداً وَلَا مَجْدًا

(مواہب ص۱۸۴)

ترجمہ : اے ہمارے رب ! آپ ہی کے لئے تعریفیں ہیں اور آپ ہی کی ملکیت میں تمام نعمتیں ہیں اور آپ ہی کے لئے سب فضیلتیں ہیں، نہ آپ سے زیادہ کوئی تعریف کے قابل ہے، نہ آپ سے زیادہ کوئی بڑائی والا ہے ۔

---

(۲۴۲/۹) حَدَّثَنَا اِسْمٰعِیْلُ بْنُ مُوْسَی الْفَزَارِیُّ وَ عَلِیُّ بْنُ حُجْرٍ وَ الْمَعْنٰی وَاحِدٌ قَالَا اَنْبَاَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ اَبِی الزِّنَادِ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ عَآئِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَضَعُ لِحَسَّانَ بْنِ ثَابِتٍ مِنْبَرًا فِی الْمَسْجِدِ یَقُوْمُ عَلَیْهِ قَآئِمًا یُفَاخِرُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَوْ قَالَ یُنَافِحُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَ یَقُوْلُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ یُؤَیِّدُ حَسَّانَ بِرُوْحِ الْقُدُسِ مَا یُنَافِحُ اَوْ یُفَاخِرُ عَنْ رَسُوْلِ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مُوْسٰى وَ عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَا حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِي الزِّنَادِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت اسمٰعیل بن موسیٰ فزاری اور علی بن حجر نے بیان کی۔ وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہم کو عبدالرحمٰن بن ابی زناد نے خبر دی، انہوں نے یہ روایت ہشام بن عروہ سے ان کے باپ کے واسطہ سے اخذ کی۔ وہ حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت کرتے ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ حسان بن ثابتؓ کے لئے مسجد میں منبر رکھوایا کرتے تھے تاکہ اس پر کھڑے ہو کر حضور اقدس ﷺ کی طرف سے مفاخرہ کریں، یعنی حضور ﷺ کی تعریف میں فخریہ اشعار پڑھیں یا حضور ﷺ کی طرف سے مدافعت کریں، یعنی کفار کے الزامات کا جواب دیں۔ یہ شک راوی ہے اور حضور اکرم ﷺ یہ بھی فرماتے تھے کہ حق تعالیٰ جل شانہٗ روح القدس سے حسانؓ کی امداد فرماتے ہیں، جب تک کہ وہ دین کی امداد کرتے ہیں۔

امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ راوی اس حدیث جیسی دوسری حدیث اس طرح بیان کرتے ہیں۔ ہمارے پاس یہ حدیث اسمٰعیل بن موسیٰ اور علی بن حجر نے بیان کی۔ وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہمارے پاس یہ روایت عبدالرحمٰن بن ابی زناد نے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت ہشام ابن عروۃ سے ان کے باپ کے واسطہ سے روایت کی۔ انہوں نے یہ حدیث ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہؓ سے سُنی، جو حضور نبی کریم ﷺ سے پہلی روایت کے ہم معنیٰ حدیث بیان کرتی ہیں۔

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

یفاخر یعنی حضور اقدس ﷺ کے مفاخر بیان فرماتے تھے ای یذکر مفاخر رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم أو ینافح بمعنٰی مدافعت کے ہے، ای یدافع (اتحافات ص۲۹۷) ینافح ای یخاصم عن قبله و یدافع عن جهته فقیل المنافحة المخاصمة فالمراد انه کان یهاجی المشرکین و یلمهم عنه (جمع ج۲ص۵۵) (یعنی حضرت حسانؓ آپ ﷺ کی جانب سے مدافعت اور

مخاصمت کرتے تھے یعنی مشرکین کی ہجو برائی اور مذمت کیا کرتے تھے )

روح القدس ! مراد حضرت جبرئیل ہیں، **ای جبریل و سمی به لانه یأتی الانبیاء بما فیه الحیاة الا بدیة و المعرفة السرمدیة و اضافته الی القدس و هو الطهارة لانه خلق منها و قد جاء فی حدیث مصرحاً وهو ان جبریل مع حسان** (جمع ج۲ص۵۶) (جبرئیل علیہ السلام کو روح القدس اس لئے کہا جاتا تھا کہ وہ انبیاء کرام کو ایسی چیز (وحی) لاتے جس میں ان کے لئے حیاتِ ابدی اور معرفتِ سرمدی ہوتی اور اس کی اضافت قدس کی طرف (بمعنیٰ طہارت کے) اس لئے ہے کہ وہ اس سے پیدا ہوئے ہیں اور حدیث میں یہ تصریح ہے کہ جبرئیلؑ حضرت حسانؓ کے ساتھ ہیں )

## نعتِ حسانؓ کے لئے حضور ﷺ کا اہتمام :

حضورِ اقدس ﷺ مسجد نبوی میں منبر رکھواتے اور حضرت حسانؓ مفاخرہ کرتے، یعنی آپؐ کے اخلاقِ کریمانہ' معجزات' کمالات' تعریف' خاندانی شرافت وعظمت' حقانیت وعلوِ مرتبت اور مدح اور حسنِ ظاہری و باطنی کا بیان کرتے اور فخریہ اشعار پڑھتے یا کفار کے الزامات کا جواب دے کر آپؐ کی مدافعت کرتے اور یہی اس زمانے کا دستور تھا۔ حضور ﷺ بھی اپنے دور کے مطابق جہاد بالسیف کے ساتھ ساتھ جہاد باللسان بھی کرتے تھے۔ کفار کے خطیب وشعراء اگر اپنے جوانوں کو شعر وخطابت سے آگے بڑھاتے تھے، تو آپؐ بھی جوابِ آن غزل کے طور پر حضراتِ صحابہؓ سے خطابت وشعر گوئی کرا کے ان کے دندان شکن جواب کا اہتمام فرماتے تھے۔

## بنو تمیم کے وفد سے شعر وخطابت میں مقابلہ :

ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں کہ ایک مرتبہ قبیلۂ بنو تمیم کا وفد بارگاہِ قدس میں حاضر ہوا اور ان کے ساتھ اُن کا مشہور شاعر اقرع بن حابس بھی تھا۔ انہوں نے آ کر دروازہ پر دستک دی اور کہا یا **محمد اخرج الینا نفاخرک او نشاعرک فان مدحنا زین و ذمنا شین** ،(اے محمد! ہماری طرف نکل آؤ ہم آپ سے مشاعرہ اور مفاخرت کرنا چاہتے ہیں اگر ہم نے آپ کی مدح کی تو خوبصورت ہو جاؤ گے اور اگر ہم نے مذمت کی تو معیوب ہو جائے گا ) حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میری بعثت نہ تو

اشعار کے لئے ہوئی ہے اور نہ کسی کی مدح وذم میں مقابلہ کے لئے، انی لم ابعث بالشعر ولا بالفخر ولکن ھاتوا ' مگر آ واس میں خودکو آ زمالوٗان کا خطیب کھڑا ہوا، تو آپؐ نے ثابت بن قیس سے فرمایا کہ ان کے خطیب کا جواب دو۔ حضرت ثابتؓ نے تقریر کی تو غالب آ گئے، ان کے شاعر اقرع بن حابس کھڑے ہوئے اور کہا ..................

اتیناک کما یعرف الناس فضلنا　　　اذا خالفونا عند ذکر المکارم

و انا رؤس الناس فی کل معشر　　　و ان لیس فی ارض الحجاز کدا رم

(ہم آپ کے پاس آئے جیسا کہ ہماری فضیلت اور شرافت کو سب لوگ جانتے ہیں جس وقت کہ تم ہمارے مخالفت کرتے ہو، شرفاء کے تذکروں کے وقت اور ہر گروہ و جماعت میں ہم لوگوں کے سردار ہیں اور ارضِ حجاز میں بنودارم جیسے شریف لوگ نہیں ہیں)

تو حضورِ اقدس ﷺ نے حضرت حسانؓ کو جواب کے لئے حکم دیا۔ حضرت حسانؓ نے جواباً فرمایا..................

بنی دارم لا تفخروا ان فخرکم　　　یعود وبالا عند ذکر المکارم

ھبلتم علینا تفخرون و انتم　　　لنا خول ما بین قن و خادم

(جمع ج۲ص۵۷)

(اے بنی دارم! فخر مت کرو اس لئے کہ تمہارا فخر کرنا شرفاء لوگوں کے تذکرہ کے وقت تمہارے لئے وبال اور نقصان دہ ہوگا۔ حیلہ گری اور چالاکی کے ذریعہ تم ہمارے اوپر فخر کرتے ہو حالانکہ تم ہمارے غلام اور نوکر ہو یا تم ہمارے چرواہے بصورت غلام اور نوکر کے ہو)

اس میں بھی مسلمان غالب آئے فکان اول من اسلم شاعرھم ' سب سے اول ان کا شاعر مسلمان ہوا۔

## تلوار کی طرح زبان سے بھی جہاد ضروری ہے :

اصل بتانا یہ مقصود ہے کہ خطابت و اشعار سے بھی مقابلہ تھا اور یہ اس زمانہ میں جہاد کا ایک

ہتھیار تھا۔ حضرت کعبؓ نے حضور اقدس ﷺ سے اشعار کے بارے میں دریافت کیا، تو آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ مومن اپنی تلوار سے بھی جہاد کرتا ہے اور زبان سے بھی اور یہ بھی روایات میں ہے کہ ان پر یہ اشعار تیر کی طرح لگتے ہیں، جیسا کہ اسی باب کی پانچویں حدیث میں آپؐ کا ارشاد نقل ہے ۔ فلھی اسرع فیھم من نضح النبل ۔

## حضرت حسانؓ کے بعض مشہور اشعار :

ذیل میں عاشقانِ رسول ﷺ کی ضیافت طبع کے لئے حضرت حسانؓ کے بعض اشعار بھی نقل کر دیے جاتے ہیں۔ حضرت حسانؓ فرماتے ہیں .......... ؎

هجوت محمدا او اجبت عنه — و عند الله فی ذاک الجزاء

هجوت مطهرًا برًا حنیفًا — امین الله شیمته الوفاء

اتهجوه و لست له بکفء — فشر کما لخیر کما الفداء

فان ابی و ولدی و عرضی — لعرض محمد منکم وقاء

اے مخاطب ! تو نے معاذ اللہ حضور ﷺ کے حق میں ہجو کی ہے، تو میں اس کا جواب دیتا ہوں اور اس جواب دینے میں میری جزا صرف اللہ تعالیٰ کے ہاں ہے۔ (۲) تو نے ایک ایسی برگزیدہ ہستی کے متعلق ناشائستہ الفاظ استعمال کئے ہیں جو کہ پاکیزہ ترین، انتہائی نیکوکار اور اللہ تعالیٰ کی ذات میں مستغرق ہیں، پھر وہ اللہ کے امانت دار ہیں اور وہ مجسمہ وفا ہیں (۳) کیا تو ایسی ہستی کی ہجو کرتا ہے تو ہر گز ہرگز اس میں حق بجانب نہیں ہے، پس تمہارا شر اور تمہاری برائی ایسے رسولِ مقبول کے حق میں جو تم سب سے بہتر ہے، صفر کے برابر ہے (۴) پس میرا باپ اور اولاد اور میری عزت سرورِ کونین ﷺ کی آبرو کے لئے تمہارے مقابلے میں ڈھال ہے۔

اور حضور ﷺ کی تعریف میں فرماتے ہیں .......... ؎

خُلِقْتَ مُبَرَّأً مِنْ كُلِّ عَيْبٍ — كَاَنَّكَ قَدْ خُلِقْتَ كَمَا تَشَآءُ

وَ اَحْسَنَ مِنْكَ لَمْ تَرَقَطُّ عَيْنِىْ — وَ اَجْمَلَ مِنْكَ لَمْ تَلِدِ النِّسَآءُ

اے محبوبِ خدا ! آپؐ ہر ایک عیب سے پاک پیدا کئے گئے، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپؐ اس طرح پیدا ہوئے، جیسا کہ آپؐ نے چاہا، اور آپؐ سے زیادہ خوبصورت میری آنکھ نے کسی کو نہیں دیکھا، اور آپؐ سے زیادہ حسین کسی وقت کسی ماں نے نہیں جنا۔

## اچھے اشعار مندوب ہیں :

اس سے قبل باب ھذا کی روایت میں آپؐ کا شعر سننا تو ثابت تھا، مگر سننے سنانے کے اہتمام اور کمالِ توجہ سے پسندیدگی کا اظہار نہیں تھا۔ اس روایت میں اشعار کے سننے، سنانے اور حضور ﷺ کا اس کے اہتمام کرنے، توجہ دینے اور پسند فرمانے سے اس کی مندوبیت معلوم ہوتی ہے۔

حقیقت بھی یہی ہے کہ اشعار میں فی نفسہ مندوبیت نہیں ہے، بوقتِ ضرورت اس کی طلب محمود ہے، چونکہ کفارِ ناہنجار حضورِ اقدس ﷺ کی ہجو کہتے تھے، تو جَزَاؤُ سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِثْلُهَا (الشوریٰ:۴۰) کے مطابق اس کا جواب دیا جانا چاہئے تھا تاکہ کفار کو غلبہ نہ ہو، تو اس صورت میں اشعار کو مطلوبیت، محمودیت اور مندوبیت کا درجہ حاصل ہو جاتا ہے۔

===================================

# بَابُ مَا جَآءَ فِیْ کَلَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فِی السَّمَرِ

## باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام رات کو قصہ گوئی کے بیان میں

### لفظِ سمر کا معنیٰ، تشریح اور احکام :

السمر ( بفتح السین و المیم ) لغت میں چاندنی اور عرف میں حدیث اللیل کو کہتے ہیں۔ بعض نے بسکون المیم بھی پڑھا ہے، تو اس صورت میں مصدر ہوگا ۔ بمعنیٰ المسامرة و ھی المحادثة (اتحافات: ۲۹۸) سمور چاندنی رات میں باتیں کرنے اور قصہ گوئی کو کہتے ہیں۔ صاحبِ نہایہ نے لکھا ہے، السمر : ضوء لون القمر سمّی به لانهم کانوا یتحدثون فیه (جمع ج۲ ص ۵۷)

### غرضِ انعقادِ باب :

اس باب میں مصنفؒ نے دو حدیثیں نقل کی ہیں ۔ یہ بتانا مقصود ہے کہ رات کو قصہ گوئی جائز ہے جب بے ہودگی اور مضرت سے پاک ہو۔ بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے سنا بھی ہے اور کیا بھی ہے ......

والمقصود من هذا الباب انه صلی الله علیه و سلم جوز السمر و سمعه و فعله (مواہب ص ۱۸۹)

باب کی دونوں روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپؐ نے عشاء کے بعد قصہ سنا بھی اور سنایا بھی، پھر اندرون خانہ خاندان کے افراد کو سنایا تو اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ گھر میں دل لگی اور تفریحِ طبع کے لئے قصہ سنانا مستحسن عمل ہے اور حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے۔

---

(۲۴۳/۱) حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ صَبَّاحٍ الْبَزَّارُ حَدَّثَنَا اَبُو النَّضْرِ حَدَّثَنَا اَبُوْعَقِیْلِ الثَّقَفِیُّ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَقِیْلٍ عَنْ مُجَالِدٍ عَنِ الشَّعْبِیِّ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ حَدَّثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَیْلَةٍ نِسَآءَهٗ حَدِیْثًا فَقَالَتِ امْرَأَةٌ مِنْهُنَّ کَاَنَّ الْحَدِیْثَ حَدِیْثُ خُرَافَةَ فَقَالَ اَتَدْرُوْنَ مَا

خُرَافَةُ اِنَّ خُرَافَةَ کَانَ رَجُلًا مِّنْ عُذْرَةَ اَسَرَتْهُ الْجِنُّ فِی الْجَاهِلِیَّةِ فَمَکَثَ فِیْهِمْ دَهْرًا ثُمَّ رَدُّوْهُ اِلَی الْاِنْسِ فَکَانَ یُحَدِّثُ النَّاسَ بِمَا رَاٰی فِیْهِمْ مِنَ الْاَعَاجِیْبِ فَقَالَ النَّاسُ حَدِیْثُ خُرَافَةَ ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں حسن بن صباح بزار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابونضر نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس روایت کو بیان کرنے والے ابوعقیل ثقفی عبداللہ بن عقیل ہیں۔ انہوں نے یہ روایت مجالد سے شعبی کے واسطہ سے بیان کی اور انہوں نے اسے مسروق سے سنا، انہوں نے یہ حدیث ام المومنین عائشہ صدیقہ سے سنی۔ حضرت عائشہؓ کہتی ہیں کہ ایک مرتبہ حضور اقدس ﷺ نے اپنے گھر والوں کو ایک قصہ سنایا۔ ایک عورت نے کہا یہ کہ قصہ حیرت اور تعجب میں بالکل خرافہ کے قصوں جیسا ہے (عرب میں خرافہ کے قصے ضرب المثل تھے) حضور اکرم ﷺ نے دریافت فرمایا کہ جانتی بھی ہو خرافہ کا اصل قصہ کیا تھا۔ خرافہ بنوعذرہ کا ایک شخص تھا جس کو جنات پکڑ کر لے گئے تھے، ایک عرصہ تک انہوں نے اس کو اپنے پاس رکھا، پھر لوگوں میں چھوڑ گئے، وہاں کے زمانۂ قیام کے عجائبات وہ لوگوں سے نقل کرتا تھا تو وہ متحیر ہوتے تھے، اس کے بعد سے لوگ ہر حیرت انگیز قصے کو حدیثِ خرافہ کہنے لگے۔

راویانِ حدیث (۵۱۳) حسن بن صباح البزارؒ (۵۱۴) ابوالنضرؒ اور (۵۱۵) ابوعقیل الثقفی عبداللہ بن عقیلؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## عربوں کے ملکاتِ فاضلہ :

عربوں کے کچھ خاص عادات تھے، کچھ روایتیں اور رواجات تھے۔ اچھی روایات بھی تھیں اور قبیح اعمال بھی تھے۔ تاہم قدرت نے انہیں صحیح الفطرت اور ملکاتِ فاضلہ دے کر تخلیق فرمایا تھا۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے نبی آخر الزمانؐ کو ان ہی میں مبعوث فرمایا۔ عربوں نے اپنی روایات کے مطابق ہر کام کے لئے اوقات مخصوص کر رکھے تھے۔ جیسا کہ مشہور ہے ، **یوم الغیم للصید و یوم المطر للشرب** (کہ ابر و بادل کا دن شکار کھیلنے کے لئے اور بارش کا دن شراب و کباب کے لئے) اسی طرح چاندنی رات میں ایک طبعی نشاط، اور فرحت و سرور کے لمحات ہوتے ہیں، تو عربوں نے چاندنی راتوں کو قصہ گوئی

کے لئے خاص کر رکھا تھا، اسی قصہ گوئی کو سمر کہتے ہیں۔اس سے سمران ہے بمعنٰی چھوٹی کہانیاں، مگر توسعاً اور مجازاً اس میں عموم آ گیا اور مطلق کلام بعد العشاء کو بھی سمر کہا جانے لگا اور باب ھذا میں یہی معنٰی مراد ہے۔

## ازواجِ مطہرات کی تعلیم وتربیت کا اہتمام :

**حدث رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ذات لیلۃ نساء ہ .....**

حضور اقدس ﷺ نے اپنی ازواجِ مطہرات کے لئے علیحدہ علیحدہ کمرے بنوائے ہوئے تھے۔سب علیحدہ علیحدہ اپنے اپنے کمرہ میں رہتی تھیں۔آپؐ باری باری ہر ایک کے ہاں رات بسر فرماتے تھے۔حضرت سودہؓ نے اپنی باری حضرت عائشہؓ کے لئے وقف کر دی تھی۔اس لئے حضرت عائشہؓ کے ہاں آپ کی دو راتیں گذرتیں تھیں، دو بیبیاں حضرت خدیجہؓ اور حضرت زینبؓ کا انتقال تو آپ کی زندگی میں ہو گیا تھا۔باقی نو (۹) بیبیاں آپؐ کی رحلت کے بعد تک زندہ رہیں۔آپؐ کے اس معمول کے مطابق آپؐ کو جس بیوی کے ہاں رات گذارنی ہوتی، تو دیگر ازواجِ مطہرات بھی آغازِ شب میں اسی کے گھر جمع ہو جاتیں تاکہ دینی مسائل، خواتین کے مخصوص مسائل اور تعلیم وتربیت حاصل کر کے اسے خواتینِ اُمت میں فروغ دیا جا سکے، تعدّدِ ازدواج کی غرض بھی تو یہی تھی، تعلیم وتربیت کے ساتھ ساتھ تفریح، دل لگی، نقلِ حکایات کا سلسلہ بھی چلتا تھا کہ اُمت کی معلمات اپنی تعلیمات اور دعوت وتبلیغ میں خواتینِ اُمت کی صحیح تعلیم وتربیت کر سکیں۔

## ذات لیلۃ کی وضاحت :

لفظ ذات عربی میں متعدد معانی میں استعمال ہوتا ہے (۱) لفظِ ذات بمعنٰی حال کے آتا ہے۔ فَاَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ (الانفال: ۱) میں لفظِ ذات بمعنٰی حال کے استعمال ہوا ہے، یعنی اپنے درمیان حال کو درست رکھو۔(۲) شب وروز کا کوئی لمحہ، دن رات کی کوئی گھڑی اور وقت مراد ہوتا ہے۔
(۳) ذات بمعنٰی اِنسان کی ذات یعنی اس کے جسم کے لئے بھی آتا ہے۔(۴) ذات بمعنٰی نفس کے بھی

آ تا ہے۔(۵)اور ذات بمعنٰی ارادہ اور عزائم کے بھی جیسا کہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے، اِنَّـهٗ عَلِيمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ (الملک:۱۳)یعنی اللہ تعالیٰ انسان کے مخفی ارادوں کو بھی جانتا ہے۔تاہم اس جگہ ذات سے مراد وقت ہے،یعنی رات کا کوئی وقت،کوئی لمحہ اور کوئی گھڑی ای فی ساعاتِ ذات لیلة فذات صفة موصوف محذوف أو لفظ ذات مقحم فهو مزيد للتاكيد (مواہب ص۱۸۹)(تو لفظِ ذات یا تو موصوف محذوف کی صفت ہے یعنی ساعات کی اور یا وہ زائد برائے زیادتیء تاکید ہے)

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

نساء ہ .... یہ تو پہلے عرض کیا جا چکا ہے کہ جس بیوی کے ہاں آپؐ کی باری ہوتی تھی، اُمہات المؤمنین اسی کے کمرہ میں جمع ہو جایا کرتی تھیں، فارغ ہوتیں تو سب آ جاتیں' ورنہ اکثر اس معمول کو نبھایا کرتی تھیں،نساء ہ سے بھی جميع أزواجه او بعضهن (اتحافات:۲۹۸) (کل بیویاں یا بعض مراد ہیں)مراد ہیں۔حدیثاً! بمعنٰی کلامِ عجیب کے ہے، ای کلاماً عجيبا أو كلاماً غريباً(اتحافات:۲۹۸)

كأن الحديث خرافة میں بھی اس کا لغوی اور اصطلاحی معنٰی مراد نہیں ہے، بلکہ اس سے مراد عجیب و غریب دلچسپ اور حیرت انگیز قصہ ہے،ورنہ کیا مجال کہ آپؐ کی طرف کسی جھوٹ کی نسبت کی جا سکے، المراد انه حديث مستملح ولا نريد بحال أنه كذب (اتحافات ص۲۹۶)(حدیثِ خرافہ سے مراد دلچسپ واقعات اور کہانیاں ہیں اور اس سے کسی صورت میں جھوٹ کا ارادہ نہیں)

## حدیث خرافہ :

چونکہ آپؐ کا سنایا ہوا قصہ بھی ایک تعجب انگیز' حیران کن' دلچسپ قصہ تھا، اس لئے ایک زوجہ صاحبہ نے اسے حدیث خرافہ سے تشبیہ دی۔ خرافہ کا لغوی معنٰی جھوٹی بات' بے وقوفوں کی بات' بے عقلی اور لایعنی باتیں کرنا ہے۔خرافات بکنا لایعنی باتیں کرنا،عربی میں بھی خرافہ لایعنی باتوں کے معنٰی میں استعمال ہوا ہے ..........

أَأَتْرُكُ لَذَّةَ الصَّهْبَآءِ صَرْفًا

لِمَا وَعَدُوْهُ مِنْ لَحْمٍ وَّ خَمْرٍ
حَيَاةٌ ثُمَّ مَوْتٌ ثُمَّ نَشْرٌ
حَدِيْثُ خُرَافَةَ يَا أُمَّ عَمْرٍو

(الملل والنحل ج۳ص۲۲۱)

کیا میں صرف اس وعدے پر شراب و کباب سے لطف اندوزیاں چھوڑ دوں کہ یہ چیزیں مجھے جنت میں جا کر ملیں گے اور یہ کہ زندگی کے بعد موت ہے، پھر حیات ہے۔ اے ام عمرو! یہ سب محض خرافات ہیں یعنی لایعنی باتیں ہیں۔

## وجہ تشبیہ :

اس تفصیل سے غرض یہ ہے کہ اگر حدیث خرافہ سے صرف جھوٹی اور قابل تعجب باتیں ہی مراد لیا جائے تو یہ تشبیہ من کل الوجوہ نہیں، بلکہ بعض اجزاء میں تشبیہ ہے، یعنی اکاذیب میں تشبیہ نہیں بلکہ مستبعدات میں تشبیہ ہے۔ **وانما ارادت التشبیہ فی الاستملاح فقط** (مواہب ص۱۸۶) علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں ، **الاظهر أن حديث خرافة يطلق على كل ما يستملح** ۔(اتحافات ص۲۹۸) (اور زیادہ واضح یہی معلوم ہوتا ہے کہ حدیث خرافہ کا اطلاق ہر کلام ملیح عجیب وغریب پر ہوتا ہے)

## خرافہ کون تھا :

**اتدرون ما خرافة!** حضور اقدس ﷺ نے اس کے جواب میں فرمایا کیا تم جانتی ہو، یہ خرافہ کون تھا۔ بعض نسخوں میں أتدرين مؤنث کا صیغہ استعمال ہوا ہے پھر تو کوئی اشکال ہی نہیں، أتدرون کی صورت میں شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں، **خاطبهن خطاب الذكور تعظيماً لِشأنهن.** (مواہب ص ۱۸۶) (ان کے ساتھ مذکرین کا خطاب ان کی عظمتِ شان کے لئے استعمال کیا گیا)

اس کی مثال **لو شئت طلقت النساء سواكم** ہے' قرآن مجید میں اس کی نظیریں ملتی ہیں' **وكانت من القانتين** ۔اور **انما يريد الله ليذهب عنكم الرجس اهل البيت** ۔(ان مذکورہ تینوں مثالوں میں مذکر کے صیغے (**سواكم .القانتين .عنكم**) مؤنثات کی تعظیم شان کے لئے مستعمل ہوئے ہیں) اور

یہ بھی ممکن ہے، مخاطب محض خواتین نہ ہوں، مرد بھی ہوں، جو اس موقع پر موجود ہوں گے تو واقعہ نزولِ حجاب سے قبل کا قرار پائے گا اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ محارم میں سے کچھ مرد وہاں موجود ہوں یا اجنبی ہوں، لیکن پسِ پردہ۔ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں ---۔ وتحتمل انه کان بعض المحارم من الرجال او من الاجانب معهن ولکنهن وراء النقاب (جمع ج۲ص۵۷)

کان رجلاً ... یہ یمن کے ایک قبیلہ عذرۃ کا ایک فرد تھا۔ زمانۂ جاہلیت میں اس کو جنّوں نے پکڑا اور اٹھا کر لے گئے، پھر وہ ایک عرصہ تک جنات میں رہا، وہاں پر اس نے جنات کے حرکات و سکنات، مختلف اشکال، واقعات و واردات اور حالات کا مشاہدہ کیا۔ ان کی طرزِ زندگی، بود و باش، رسم و رواج اور مختلف مناظر دیکھے۔ جنات کے شہر، بستیاں اور ان کے گھر دیکھے، جنہوں نے اپنے ہاں طویل عرصہ اسے ٹھہرائے رکھا، پھر اسے واپس چھوڑ دیا۔ فکان یحدث ... واپسی پر وہ لوگوں سے وہاں کے عجیب مناظر، حیران کن واقعات اور تعجب انگیز قصے بیان کیا کرتا تھا۔ بالآخر معاشرہ میں خرافہ کی ذات ایک ضرب المثل بن گئی اور جب کبھی کوئی عجیب حیران کن واقعہ ذکر ہوتا تو لوگ کہتے کہ یہ تو حدیث خرافہ ہے۔

## استنباطِ مسائل :

شارحین حدیث لکھتے ہیں کہ حدیث سے ثابت ہوا ہے کہ بعد العشاء اہل و عیال سے حسنِ معاشرت، نقل حکایات، مفید قصوں کا بیان، دلجوئی و دل لگی، محمود و مسنون ہے۔ جیسے کہ صاحبِ اتحافات نے بھی اس کا تذکرہ ان الفاظ میں کر دیا یؤخذ من الحدیث حسن معاشرۃ الرجل لاهله و سمرۃ معهم و اخباره لهم بالخفیف من الامور وقصته علیهم القصص المفیده اقتداء به صلی اللّٰه علیه وسلم فإن التشبه باهل الفلاح فلاح ۔ (اتحافات:۲۹۸تا۲۹۹)

ایک حدیث میں جو بعد العشاء گفتگو کرنے سے نہی آئی ہے، وہاں کلام بیہودہ مراد ہے، والنهی الوارد عن الکلام بعد العشاء محمول علی مالا یعنی عن الکلام بعد العشاء و لذالک قال فی المنهج و کره نوم قبلها و حدیث بعدها لا فی خیر (مواہب ص۱۸۷) (جو عشاء کے بعد کلام کرنے

سے منع وارد ہوئی ہے تو اس سے فضول اور بیہودہ گفتگو مراد ہے اس لئے تو صاحب منہج نے فرمایا کہ عشاء سے پہلے سونا اور عشاء کے بعد نیکی کے علاوہ گفتگو کرنا مکروہ ہے)

ملا علی قاریؒ نے تطبیق ان الفاظ سے فرمادی کہ **فالنھی الوارد محمول علی کلام الدنیا ومالایعنی فی العقبیٰ والحکمة ان یکون خاتمة فعله و قوله بالحسنیٰ و مکفرة لما وقع له فیما مضی** (جمع ج۲ص۵۸) (جن احادیث میں بعد العشاء کلام سے نہی ہے ان کا محمل دنیوی گفتگو اور جو آخرت میں بے فائدہ ہو اور اس میں حکمت اور راز یہی ہے کہ انسان کے افعال واقوال کا خاتمہ ایسے امور پر ہو جو نیکی کا سبب اور جو گذشتہ غلطیوں کے لئے کفارہ بن سکیں)

---

## حَدِيثُ اُمِّ زَرْعٍ ............ ام زرع کا قصہ

**(۲۴۴/۲) حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَخْبَرَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَخِيهِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ جَلَسَتْ اِحْدٰى عَشْرَةَ اِمْرَاَةً فَتَعَاهَدْنَ وَ تَعَاقَدْنَ اَنْ لَّا يَكْتُمْنَ مِنْ اَخْبَارِ اَزْوَاجِهِنَّ شَيْئًا ...... فَقَالَتِ الْاُوْلٰى - زَوْجِىْ لَحْمُ جَمَلٍ غَثٌّ عَلٰى رَاْسِ جَبَلٍ وَّعْرٍ لَا سَهْلٍ فَيُرْتَقٰى وَ لَا سَمِيْنٍ فَيُنْتَقٰى۔**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں علی بن حجرؒ نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر عیسیٰ بن یونس نے دی، انہوں نے یہ روایت ہشام بن عروۃ سے سنی، جنہوں نے اسے اپنے بھائی عبد اللہ بن عروۃ کے واسطہ سے اور انہوں نے اپنے باپ عروۃ سے بیان کی۔ انہوں نے یہ حدیث ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے سماعت کی۔ حضرت عائشہؓ کہتی ہیں کہ ایک مرتبہ گیارہ عورتیں یہ معاہدہ کر کے بیٹھیں کہ اپنے اپنے خاوند کا پورا پورا حال سچا سچا بیان کردیں کچھ چھپائیں نہیں۔ ایک عورت ان میں سے بولی کہ میرا خاوند ناکارہ دُبلے اونٹ کے گوشت کی طرح ہے اور گوشت بھی سخت دشوار گزار پہاڑ کی چوٹی پر رکھا ہو کہ نہ پہاڑ کا راستہ سہل ہے، جس کی وجہ سے وہاں چڑھنا ممکن ہو اور نہ وہ گوشت ایسا ہے کہ اس کی وجہ سے سو (۱۰۰) دقت اٹھا کر اس کے اتارنے کی کوشش کی ہی جائے اور اس کو اختیار کیا ہی جائے۔

راوی حدیث (۵۱۶) اخیہ عبداللہؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## سند کے لطائف :

حدیث امّ زرع کے لطائف میں سے یہ بھی ہے کہ اس میں تین تابعین کرام کی روایت بعضھم عن بعض کے طرز پر منقول ہے اور یہی روایة الاقارب بعضھم عن بعض بھی ہے، جیسے علامہ مناویؒ نے فرمایا کہ و من لطائف اسنادہ ان فیه روایة ثلاثة تابعین بعضهم عن بعض هشام و عبد اللّٰه وعروة وروایة الاقارب بعضهم عن بعض فقد روی الاخ عن اخیه عن ابیه عن خالته (مناوی ج۲ص۵۹) (اس اسناد کے لطائف میں سے یہ بات ہے کہ اس میں تین تابعین عظام میں سے بعض کی روایت بعض سے نقل ہے یعنی حضرت ہشام عبداللہؓ اور عروہؓ اور اس میں اقارب (رشتہ داروں) کی روایت بعض کی بعض سے ہے کیونکہ اس میں روایت ایک بھائی کی دوسرے بھائی سے اور وہ اپنے باپ سے اور وہ اپنی خالہ سے روایت کرتے ہیں)

## تمہیدی گذارش :

حدیثِ اُم زرع ! زمانۂ قدیم میں یہی رواج تھا کہ مرد عام طور پر کام کاج' محنت اور طلب رزق کے لئے دور دراز کے اسفار کرتے اور مہینوں بلکہ سالوں سالوں گھر سے غائب رہتے ، پیچھے گھروں میں خواتین باقی رہتیں ، جو اپنے گھریلو امورِ خانہ داری سے فارغ ہو کر خود اپنے گھر میں گھر کی خواتین ، یا اڑوس پڑوس کسی گھر میں جمع ہو جاتیں ، قصہ گوئی ہوتی ، تفریح طبع کے لئے نقل حکایات کا سلسلہ چلتا۔ اسی ضمن میں بے تکلف ہو جاتیں ، تو سب کچھ اگل دیتیں اور خواتین کے اپنے مزاج کے مطابق بعض اپنے شوہر کی مدح و محبتیں ، یا نفرتیں اور ان کی شکایات تک بیان کر دیا کرتیں ۔ اس سے اپنے مجروح و غمزدہ دلوں کے لئے تسکین کا سامان فراہم کرتیں اور وقت گذاری بھی ہو جاتی ۔ حدیث امّ زرع میں جن گیارہ خواتین کا ذکر ہے ، وہ بھی اسی طرح کی ایک محفل جما کر بیٹھیں باہمی معاہدہ کیا اور اسے پختہ کر کے اپنے اپنے شوہر کی حقیقی تصویر ادبی پیرایوں میں بیان کی ۔

وجہ تسمیہ :

اس حدیث کا نام حدیث امّ زرع رکھا گیا ہے، جسے مسلم اور بخاری نے بھی نقل کیا ہے، چونکہ ان گیارہ خواتین میں سب سے لمبا اور واضح بیان امّ زرع کا ہے، جس کا اصلی نام عاتکہ بتایا جاتا ہے۔ نیز امّ زرع کی نقل حکایات کے بعد حضور اقدس ﷺ نے سیدہ عائشہؓ سے فرمایا **کنتُ لکِ کابی زرع لامّ زرع** (میں تیرے لئے (شفقت محبت میں) ایسا ہوں جیسے ابوزرع ام زرع کے لئے تھا) اس سے امّ زرع کی فضیلت واہمیت اور امتیاز بھی واضح ہوگیا، جواب میں سیدہ عائشہؓ نے فرمایا، **بابی و امی لانت خیرلی من ابی زرع لامّ زرع**۔ (میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں آپ تو میرے لئے بہت ہی خیرخواہ ہیں بہ نسبت ابوزرع کا ام زرع کے لئے)

یہ قصہ کہاں ہوا :

یہ قصہ کہاں پیش آیا؟ اور یہ عورتیں کہاں اور کس جگہ جمع ہوئیں تھیں؟ اس سلسلہ میں کوئی یقینی اور قطعی امر سامنے نہیں آیا۔ البتہ بعض شارحینِ حدیث نے کمزور روایات کا سہارا لے کر مقام اور جگہ کی تعیین کرنے کی کوشش کی ہے، مگر جمہور نے ان کی اس تحقیق پر اعتبار نہیں کیا۔ بعض محققین نے اسے یمن، بعض نے اسے مکۃ المکرّمہ اور حجاز کا واقعہ قرار دیا ہے **واللہ اعلم بالصواب**۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں، **کانت الاحدیٰ عشرۃ امرأۃ من بعض قری مکۃ أو الیمن**۔ (اتحافات ص ۳۰۰)

باقی رہی یہ بات کہ ان گیارہ خواتین کے نام کیا تھے۔ اس سلسلہ میں بھی شارحین نے اپنے طور پر تحقیق کر کے کچھ نام بتائے ہیں، مگر بات پھر وہی ہے، اس سلسلۃ میں جن روایات کا سہارا لیا گیا ہے، وہ کمزور ہیں، مگر چونکہ ان کے اسماء پر کوئی علمی مسئلہ موقوف نہیں ہے اس لئے عام شارحینِ حدیث نے اسے توجہ بھی نہیں دی ہے **و کأن المصنف لم یثبت ذلک عندہ فلذلک لم یتعرض لاسمائھن علی انہ لا یتعلق بذکر اسمائھن غرض یعتد بہ ولذلک لم یسمّ ابا زرع ولا ابنتہ ولا جاریتہ ولا المرأۃ التی تزوجھا ولا الوالدین ولا الرجل تزوجتہ بعد أبی زرع**۔ (مواھب ص ۱۸۷)

(علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں چونکہ مصنفؒ کے نزدیک ان کے اسماء کی تحقیق پایہ ثبوت کو نہیں پہنچی اس لئے تو

ان گیارہ عورتوں کے ناموں کا تذکرہ نہیں کیا اس کے علاوہ ان کے اسماء کے معلوم کرنے میں کوئی خاص غرض بھی متعلق نہ تھی اس لئے تو مصنفؒ نے نہ تو ابوزرع کا نام اور نہ ان کی بیٹی اور کنیزہ کا اور نہ اس عورت کا جس کے ساتھ نکاح کیا تھا اور نہ والدین کا اور نہ اس شخص جس سے ام زرع نے ابوزرع کے بعد نکاح کیا کے ناموں کا تذکرہ کیا ہے)

## عہد وعقد کا معنیٰ وتشریح :

**فتعاهدن** ...... لفظِ عہد عربی زبان میں اور قرآن میں بھی عام استعمال ہوا ہے۔ **وَ اَوْفُوْا بِالْعَهْدِ اِنَّ الْعَهْدَ كَانَ مَسْئُوْلًا** (بنی اسرائیل:۳۴) اپنے عہد کو پورا کرو، کیونکہ عہد کے بارے میں پوچھا جائے گا۔ یہاں مراد یہ ہے کہ ان خواتین نے اپنے اوپر ایک عہد لازم کرلیا **ای الزمن انفسهن عهدًا** (مواہب ص۱۸۷)

**وتعاقدن** : عطف تفسیری ہے بمعنٰی پھر اس عہد کو پختہ کرلیا، جیسا کہ قرآن میں بھی عقد بمعنٰی پختگی کے آیا ہے۔ **اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ** (مائدہ:۱) یعنی اپنے عہدوں کو پختہ کرو۔ ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں، **ای عقدن على الصدق من ضمائرهن** (جمع ج۲ص۶۰) (یعنی انہوں نے اپنی دل کی بات کو سچ سچ بتلانے کا پختہ عہد کرلیا تھا)

**ان لا يكتمن** :یعنی ان خواتین نے اولاً باہمی معاہدہ کیا کہ وہ اپنے شوہروں کے اصلی صفات و حالات ٹھیک ٹھیک بیان کریں گی، پھر اس عہد کو پختہ کیا، **على ان لا يخفين شيئًا من اخبار ازواجهن مدحًا او ذمًا بل يظهرن ذلك و يصدقن** (مواہب ص۱۸۷)( اپنے خاوندوں کی مدح وذم کی خبر دینے میں کسی چیز کو خفیہ نہیں رکھیں گی بلکہ سچ کہہ کر اس کا اظہار کردیں گی)

## پہلی خاتون کا بیان :

**قالت الاولى** ...... حضرت ام المؤمنینؓ فرماتی ہیں کہ ان میں سے پہلی خاتون نے کہا، **الاولى اى فى التكلم او التعدد** (مناوی ج۲ص۶۰) (یا تو بات کرنے میں پہلی تھی یا شمار کرنے میں) **زوجى لحم جملغثٍ** میرا خاوند تو ایسا ہے جیسے لاغر اونٹ کا گوشت ہو، **لحم جمل** زوجی کی خبر ہے یعنی ایک قباحت

تو اس میں یہ ہے کہ وہ اونٹ کا گوشت ہے ، جس میں لوگ پہلے سے کم رغبت کرتے ہیں، ای کلحم جمل فی الردائة (مواہب ص۱۸۷) پھر اونٹ بھی ایسا جو غثٍ (لاغر) ہے، جس میں کسی کی رغبت ہوتی ہی نہیں ، گویا میرا شوہر بھی لاغر اونٹ کے گوشت کی طرح مرغوب فیہ نہیں ہے ۔ غثٍ کا معنی شدید الھزال (مناوی ج۲ص۶۰) (انتہائی کمزور) ہے اس کو اگر مجرور پڑھیں تو جمل کی صفت ہے، مرفوع پڑھیں تو لحم کی صفت ہے، مگر پہلی صورت راجح ہے۔ ملا علی قاریؒ نے مرفوع ہونے کی صورت میں دو احتمال اور بھی لکھے ہیں (۱) کہ یہ دوسری خبر ہو یا یہ مبتدا محذوف کے لئے خبر ہو۔ فرماتے ہیں و مرفوع علیٰ انه خبر بعد خبر او علیٰ انه خبر مبتدا محذوف ای هو غث (جمع ج۲ص۶۰) والمقصود منه المبالغة فی قلة نفعه والرغبة عنه و نفار الطبع منه ۔ مطلب ظاہر ہے کہ اولاً تو وہ زوج اونٹ کا گوشت ہے، جو کسی کام کا نہیں، پھر وہ سوء خلق، زشت روئی کے پیش نظر اتنا بعید ہے کہ اس سے کچھ فائدہ حاصل ہوتا نہیں۔

علٰی رأس جبل و عر۔ وہی خاتون اپنے زوج کی مزید مذمت کرتے ہوئے کہتی ہے کہ وہ ناکارہ گوشت بھی پہاڑ کی چوٹی پر ہے، جو سہل الحصول نہیں، پھر پہاڑ بھی وعر یعنی سخت دشوار گذار ہے، ای غلیظ یصعد الصعود الیه و یعسر القعود علیه ، وهذا کنایة عن سوء خلقه و کبره (اتحافات ص ۳۰) (ایسا سخت و دشوار کہ اس پر چڑھنا اور بیٹھنا مشکل ہو اور دراصل یہ اس کی بداخلاقی اور متکبر ہونے سے کنایہ ہے) پھر اس پر مزید یہ کہ لا سھل ' یہاں لا بمعنیٰ لیس کے ہے، جس کا اسم محذوف ہے، ای لا الجبل سهل (مناوی ج۲ص۶۰) ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں وقیل المعنیٰ انه مع قلة خیره و کثرة کبره سیئی الخلق عظیم الخلق یعجز عنه کل احد فی اظهار الحق (جمع ج۲ص۶۰) (اور بعض کہتے ہیں کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کی خیر و بھلائی کی قلت اور مغرور ہونے کی کثرت کے باوجود بے ڈھنگا موٹا پا اور بداخلاق بھی ہے اور ہر ایک شخص اس کے سامنے حق بات کے اظہار کرنے سے عاجز ہے) فیر تقٰی رقی سے ہے بمعنی اوپر کو چڑھنا ' ای فیصعد الیه (جمع ج۲ص۶۰)

ولا سمین فینتقی ' وہ اونٹ بھی ایسا کہ اس میں چربی بھی نہیں ' جس کا تناول بجائے صحت کے مضرت ہے۔ یہ لفظ تنقی '' سے ماخوذ ہے ' بمعنیٰ کسی چیز کے چھانٹ لینے اور اختیار کرنے کے ' یعنی اس

گوشت میں کوئی عمدگی ہی نہیں کہ شدید مشقت کے ساتھ اس کو اختیار کیا جاسکے۔ بعض حضرات نے کہا کہ یہ لفظ نقی بمعنی گودا سے ماخوذ ہے۔ معنی یہ ہوگا کہ وہ گوشت ایسا ہے کہ اس کی ہڈیوں میں گودا ہی نہیں، جو لاغر اور حد درجہ بوسیدہ اور فرسودہ ہے۔ آخر جس میں گودا ہی نہ ہو وہ کیا گوشت ہوسکتا ہے۔

## لاسهل و لا سمين کا اعراب :

اس میں تین اعراب پڑھے جاسکتے ہیں (۱) یا دونوں مبنی علی الفتح ہوں۔ (۲) یا دونوں مجرور اور صفت برائے جبلٍ ہوں (۳) یا دونوں مرفوع ہوں اور لا بمعنی لیس کے ہو، ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں کہ **قال ميرک لاسهل و لا سمين فيهما ثلاثة اوجه البناء على الفتح لانه اسم لالنفى الجنس والجر على انه صفة جبل اى غير سهل ولاسمين والرفع على ان لابمعنى ليس** (جمع ج۲ص۶۰)

بعض نسخوں میں **فينتقل** بھی آیا ہے، یعنی وہ گوشت اس قابل نہیں کہ اسے پہاڑ کی چوٹی سے لانے کی زحمت برداشت کر کے وہاں سے منتقل کیا جائے، **اى بصيغة المجهول اى فيوخذ او يحمل بل يترک لردائته فى ذلک المحل** (جمع ج۲ص۶۱) (شمائل کے بعض نسخوں میں **فينتقل** بصیغہ مضارع مجہول منقول ہے اور یہ معنیٰ ہوں گے کہ نہ وہ موٹا ہے کہ اسے اٹھا کر لایا جائے بلکہ بوجہ ردی اور بے کار ہونے کے اسی جگہ چھوڑ دیا جاتا ہے)

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ وہ بے کار ہستی ہے، جس سے کسی کو جانی یا مالی نفع نہیں ہے، پھر اس کے باوجود متکبر اور بد خلق اس درجہ کا ہے کہ اس تک رسائی بھی مشکل ہے، نہ ملتے بن پڑے نہ چھوڑتے بن پڑے کسی مصرف کی دوا نہیں (خصائل ص ۲۰۰)

---

## دوسری خاتون کا بیان :

**قَالَتِ الثَّانِيَةُ زَوْجِى لَا اَبُثُّ خَبَرَهُ اِنِّىٓ اَخَافُ اَنْ لَّآ اَذَرَهُ اِنْ اَذْكُرْهُ اَذْكُرْ عُجَرَهُ وَ بُجَرَهُ۔**

ترجمہ : دوسری عورت بولی (کہ میں اپنے خاوند کی بات کہوں تو کیا کہوں اس کے متعلق کچھ کہہ نہیں سکتی) مجھے یہ ڈر ہے کہ اگر اس کے عیوب شروع کروں تو پھر خاتمہ کا ذکر نہیں اگر کہوں تو ظاہری اور

باطنی عیوب سب ہی کہوں۔

**قالت الثانیه...... الخ** : پہلی عورت نے بیان ختم کیا، تو دوسری گویا ہوئیں، **لا ابث خبره** : بث ' یبث ، پھیلانا اور ظاہر کرنا' بعض روایات میں **لا اثیر** کے الفاظ آئے ہیں، دونوں کا معنیٰ ایک ہے **خبره** بمعنیٰ حالات کے ہے، یعنی کتمانِ حالات تو کرتی نہیں کہ باہمی معاہدہ کی پابندی کرنی ہے۔ البتہ اشارات میں سب کچھ واضح کردوں گی **والاشارة اشد من الصریح** (اور اشارہ زیادہ سخت (اور کارگر) صریح کلام سے ہوتا ہے) کیونکہ اگر صراحۃً کہا تو یہ خبر پھیل جائے گی اور میری خیر نہ ہوگی۔ **فتخاف من ذکر خبره ان یطلقها** (مواہب ص۱۸۸) (تو اس کی مکمل خبر دینے سے یہ خوف ہے کہ مجھے طلاق نہ دیدے

## حالات کے تفصیلی بیان سے انکار کی وجہ :

**انی اخاف ......** : مجھے اندیشہ ہے کہ اگر میں اس کی قباحت وشناعت اور داستانِ ظلم واستکبار شروع کردوں، تو اس کی برائیاں، مظالم اور قباحتیں اس قدر طویل ہیں، **ان لا اذره** ، کہ میں ان کو درمیان میں چھوڑ نہ سکوں گی اور تم سنتے سنتے بھی تھک جاؤ گے۔ **اذر** اور **وزر** دونوں کا معنی ایک ہے، یعنی چھوڑنا۔ یہاں پر لا زائدہ ہے، جیسے کہ قرآن میں بھی آیا ہے **ما منعک ان لاتسجد** (اتحافات ص ۳۰۱) (کہ تجھے کس چیز نے منع کیا کہ تو سجدہ کرلیتا) یعنی اس کی اخبار عجیبہ اور قابل مذمت ولائقِ نفرین ہیں ایک بار بیان شروع کیا تو پورا کئے بغیر چھوڑ نہیں سکوں گی ...... **اذره** میں ضمیر غائب کا مرجع اگر زوج قرار پائے تو معنیٰ یہ ہے کہ میں اس کے حالات کا بیان نہیں چھوڑ سکوں گی اور اگر اس کے حالات بیان کئے تو طلاق ملے گی اور میرے وسائل نہیں، زندگی دوبھر ہوجائے گی اور اگر ضمیر غائب کا مرجع خبر قرار پائے تو معنیٰ ہوگا کہ مکمل حالات بیان کئے بغیر اسے ادھورا اور نامکمل نہیں چھوڑ سکتی۔ **ای لا اترکه اولا اترک خبره** (جمع ج۲ ص۱۶۱)

## ایک اشکال سے جواب :

اس پر یہ اشکال نہ کیا جائے کہ یہ عورت اجتماعی معاہدہ سے بدعہدی کررہی ہے اور اپنے زوج کے حالات چھپارہی ہے، جواب ظاہر ہے کہ اسے اپنے زوج سے بہت شکایات ہیں۔ اسے اس بات کا

بھی اندیشہ ہے کہ اگر میں نے صاف صاف حالات بیان کر دیئے اور وہ خاوند تک پہنچ گئے تو وہ بداخلاق ہے، طلاق دیدے گا، تو اس نے اس ایک جملہ میں اس کی پوری داستانِ حیات بیان کر دی کہ بداخلاق' تندخو' سخت مزاج' درشت رویہ اور نادان وظالم ہے کہ آخری اقدام تک کر ڈالنے کا فیصلہ بھی کر سکتا ہے۔

**بل وفت علی ادق وجهٍ و اکمله کما لایخفی علی اولئک الفصحاء البلغاء** (مواہب:۱۸۸) (بلکہ اس نے تو اپنے عہد و پیمان کو کامل اور دقیق طرز وطریقہ پر پورا کر دیا جیسے کہ یہ بات ایسے فصیح اور بلیغ لوگوں پر مخفی نہیں ہونی چاہئے)\

شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں، **وفی عدم التفصیل 'تلمیح اقوی من التصریح**. (اتحافات ص۳۰۱) (اور تفصیل نہ کرنے میں ایسے اشارات ہیں جو تصریح کرنے سے بھی قوی ہیں)

علامہ عبدالرؤف مناویؒ نے بھی اشکالِ مذکور کے جواب کو اس انداز سے پیش کیا ہے کہ **وهذه المرأة قد وفت بما تعاهدت و تحالفت علیه من عدم کتمان شئی من ذلک و شرحت ذلک علی اوفی وجه واکمله بلاغة کما لایخفی علی اولئک الفصحاء البلغاء وان خفی علی غیرهم** (مناوی ج۲ص۶۱) (اس دوسری عورت نے کسی چیز کو بھی خفیہ نہ رکھنے والے پختہ معاہدے اور حلف کی پاسداری کرتے ہوئے اسے پورا کیا اور پھر اس کی تشریح وتوضیح کو اس نے جس فصیح و بلیغ اور کامل طریقہ سے بیان کیا وہ اگرچہ غیر فصیح لوگوں پر مخفی بھی ہو لیکن ان جیسے فصیح و بلیغ حضرات پر ہرگز مخفی نہیں)

## عُجَر بُجَر کی تحقیق :

**اذکر عجره و بجره** : **عجر** ' **عجرة** کی جمع ہے، بمعنی گردن کی رگوں کا پھول جانا، **نفخة فی عروق العنق** (اتحافات ص۳۰۱) مراد حالاتِ ظاہری ہیں۔ اچھے ہوں یا برے، بعض نے اسے صرف ظاہری عیوب کے معنیٰ میں لیا ہے اور **بجر** ' **بجرة** کی جمع ہے، بمعنیٰ ناف کا اوپر کو اٹھنا، **عظم السرة** (اتحافات ص۳۰۱) گردن کی رگیں پھول جائیں یا ناف اُبھر جائے، دونوں عیوب ہیں اور دونوں ساتھ ساتھ بولے جاتے ہیں۔ **وقد قال علی کرم الله وجهه اشکو عجری و بجری الی ربی ای همومی و احزانی** (جمع ج۲ص۶۱) (حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ میں اپنے پریشان کن افکار اور

غموں کی شکایت صرف اپنے رب کریم کو کرتا ہوں) ظاہری عیوب اور باطنی عیوب دونوں مراد ہیں۔ والعجر والبجر عیوبه الظاهرة والخفية (اتحافات ص ۳۰۱)

## حاصلِ بیان :

ملاعلی قاریؒ اس کا حاصل یوں لکھتے ہیں، وحاصل كلامها انها تريد ان تشكو الى الله تعالىٰ اموره كلها ماظهر و مابطن منها (جمع ج ۲ ص ۶۱) (کہ وہ عورت یہ چاہتی ہے کہ میں اپنے ظاہری وباطنی سب امور کی شکایت صرف اللہ تعالیٰ کی ذاتِ اقدس کو کرتی ہوں)

---

## تیسری خاتون کا بیان :

قَالَتِ الثَّالِثَةُ زَوْجِی الْعَشَنَّقُ اِنْ اَنْطِقْ اُطَلَّقْ فَاِنْ اَسْكُتْ اُعَلَّقْ۔

ترجمہ : تیسری عورت نے کہا کہ میرا خاوند لم ڈھینگ ہے یعنی بہت زیادہ لمبے قد کا آدمی ہے، اگر میں کبھی کسی بات میں بول پڑوں تو فوراً طلاق، اگر چپ رہوں تو ادھر میں لٹکی رہوں۔

قالت الثالثه ...... : دوسری کے بعد معاہدہ کے مطابق تیسری خاتون نے اپنے زوج کے حالات بیان کرنا شروع کیئے۔ زوجی العشنق : میرا خاوند لمبے قد والا بے ڈھنگا آدمی ہے۔ دراز قد، لاغر گویا بے وقوف ہے۔ عموماً مشہور یہی ہے کہ درازئ قد بے وقوفی کی علامت ہوتی ہے۔ صاحب اتحافات بھی یہی لکھتے ہیں وهو الطويل الممتد' مع نحافة و هذا يدل على السفه غالباً (اتحافات: ص ۳۰۱) و قد جمعت جميع العيوب فى هذه اللفظة (مواہب: ۱۸۸) (اس تیسری عورت نے اپنے خاوند کے سب عیوب کو اسی ایک لفظ میں جمع کر دیا)

## دو جملوں میں جمیع عیوب کا تذکرہ :

ان انطق اطلق 'اس کی قد کاٹھ تو ہے، غیر متوازن و بدصورت' اخلاق بھی اچھے نہیں، زشت رو اور جلد مشتعل ہو جاتا ہے، کوئی بات' کوئی مطالبہ، کوئی مشورہ دوں، تو فوراً اشتعال میں آ کر طلاق دینے

سے بھی گریز نہیں کرتا اور اگر اس وقت میں اس کے عیوب گنوالوں اور تفصیلات میں چلی جاؤں، تو یقیناً وہ اپنی بداخلاقی کی وجہ سے مجھے طلاق دیدے گا اور مجھے یہ پسند نہیں کہ اس سے میری اولاد بھی ہے اور مجھے اس کا احتیاج بھی ہے یا مجھے اس سے تعلقِ خاطر ہے۔ علامہ بیجوریؒ اس کی وضاحت ان الفاظ سے کرتے ہیں ای ان انطق بعیوبه تفصیلاً یطلق لسوء خلقه ولا احب الطلاق لأولادی منه اولحاجتی الیه او لمحبتی ایاه (مواہب ص ۱۸۸)

**فان أسکت اعلق** : اور اگر میں چپ رہتی ہوں، تو گویا لٹکی رہتی ہوں، مطالبات نہ کروں، کوئی ضروریات نہ مانگوں، تو معلق رہتی ہوں، از خود تو اُسے اُمورِ خانہ داری کی ذمہ داریوں کا شعور ہی نہیں یا اگر میں اس کے عیوب بیان کروں، تو پھر بھی میں معلقہ خاتون کی طرح رہ جاتی ہوں۔ میری حالت نہ تو ان خواتین کی طرح ہے جو منکوحہ ہوتی ہیں، اور جن کے شوہر ان کی ضروریات اور تقاضے پورے کرتے ہیں اور نہ ان خواتین کی طرح آزاد ہوں جو مطلقہ ہوتی ہیں اور اپنی مرضی سے دوسری جگہ نکاح کرلیتی ہیں، یا میں اپنے شوہر سے زبردست تعلقِ خاطر و محبت کے پیش نظر اس کے عشق و محبت میں معلق رہتی ہوں علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں کہ...... ای و ان سکت عن عیوبه یصیرنی معلقة و هی المرأة التی لاهی مزوجة بزوج ینفع ولا مطلقة تتوقع ان تتزوج و یحتمل أن المراد اعلق بحبه فیکون من علامة الحب (مواہب ص ۱۸۸)

الغرض پہلی دونوں خواتین کی طرح اس تیسری خاتون نے بھی اپنے شوہر کی برائیاں بڑے بلیغ انداز میں بیان کیں اور شدید مذمت کی۔ قال الزمحشری و هذا من الشکایة البلیغة۔ (مناوی ج ۲ ص ۶۱) امام زمخشریؒ فرماتے ہیں کہ اس عورت کی یہ شکایت بڑی بلیغ انداز میں ہے)

---

## چوتھی خاتون کا بیان :

قَالَتِ الرَّابِعَةُ زَوْجِی كَلَيْلِ تِهَامَةَ لَاحَرٌّ وَلَاقُرٌّ وَلَامَخَافَةَ وَلَا سَآمَةَ ۔

ترجمہ : چوتھی عورت نے کہا کہ میرا خاوند تہامہ کی رات کی طرح معتدل مزاج ہے، نہ گرم ہے نہ

ٹھنڈا نہ اُس سے کسی قسم کا خوف ہے نہ ملال۔

چوتھی خاتون جس کا نام مہد بنت ابی ہرومہ بتلایا جاتا ہے' نے اپنے شوہر کی تعریف کی اور بتایا کہ وہ بہت اچھا آدمی ہے۔معتدل مزاج ہے۔زوجی کلیل تهامة : تهامه' دامنِ کوہ کو کہتے ہیں، یعنی وہ جگہ جو بلندی کے نیچے واقع ہو، مکہ معظّمہ بھی پہاڑیوں کے دامن میں واقع ہے۔اس لئے اسے بھی تھامہ کہتے ہیں۔اکثر شعراء تهامه بول کر مراد مکہ معظّمہ لیتے ہیں۔ وتهامة : مكة و ماحولها من الاغوار ای البلاد المنخفضة و أما البلاد العالية فيقال لها نجد و المدينة لا تهامية و لا نجدية لا نها فوق الغور و دون النجد (مواہب ص۱۸۹) ( تہامہ سے مراد مکہ شریف اوراس کے اردگرد ایسے مقامات مراد ہیں جو گہرائی میں واقع ہوں اور جو شہر بلندی پر واقع ہوں ان کو نجد کہتے ہیں اور مدینہ شریف نہ تو تہامیہ ( گہرائی والا شہر ) ہے اور نہ نجدیہ (بلندی والا شہر ) ہے اس لئے کہ وہ گہرائی سے کچھ اونچا اور بہت بلندی سے کچھ نیچے اور گہرائی میں واقع ہے )

تهامه ۔سے گویا مکۃ المکرّمہ اوراس کے اطراف مراد ہیں۔ جہاں دِن کے وقت شدید گرمی، مگر رات معتدل ہوتی ہے، ہوائیں چلتی ہیں تو طبیعت میں بے حد فرحت ونشاط پیدا ہوتا ہے، موسم خوشگوار اور معتدل ہوتا ہے تو چوتھی خاتون اپنے شوہر کی پہلی صفت یہ بیان کرتی ہے، تہامہ کی رات کی طرح، میرا خاوند معتدل المزاج ہے، ای فی كمال الاعتدال و عدم الأذیٰ و سهولة امره ۔(مواہب ص۱۸۸) (اپنی اعتدالی کیفیت کی وجہ سے نہ وہ مجھے کوئی تکلیف دیتا ہے بلکہ سب امور آسانیاں مہیا کرتا ہے )

## اعتدال مزاج کی ایک عمدہ تعبیر :

لاحر و لا قر ' اس کے اعراب تین طرح پڑھ سکتے ہیں (۱) (لا بمعنیٰ عطف کے ہے اور ذو محذوف ہے، ای لا ذوحرٍ و لا ذو قرٍ (۲) لا بمعنیٰ لیس اور غیر کے ہے اور یہ الفاظ مرفوع ہیں۔ای لا حرٌ و لاقرٌ (۳) لانفی جنس کے لئے ہے اور خبر محذوف ہے۔ ای لا حرَّ فيه و لاقرَّ فيه ۔خلاصہ یہ کہ اعراب جس طرح بھی پڑھے جائیں' مراد ایک ہی ہے کہ میرے خاوند کے مزاج میں نہ گرمی ہے اور نہ سردی، بلکہ اعتدال ہے۔

لا مخافة و لا سآمة : مخافة ایسی چیز جس سے خوف کھایا جائے ،یعنی اس میں بلا وجہ طیش میں آنے اور ناراض ہو جانے اور پھر اچانک ناراض ہو کر بہت کچھ کر گزرنے کا کوئی خوف اور اندیشہ نہیں ہے اور نہ اس میں سامۃ یعنی اُکتاہٹ ہے کہ طبیعت اس کی کسی ادا سے گھن کرے یا نفرت پیدا ہو۔ ای و لا ملالة فی مصاحبته فیسأم عنه (جمع ج۲ص۶۲) و هذا من ابلغ المدح لانها نفت عنه سائر الاسباب الاذی و اثبتت له جمیع انواع اللذة فی عشرته (مناوی ج۲ص۶۲) (اور یہ اس کی بڑے بلیغ انداز میں تعریف ہے کیونکہ اس نے اپنے خاوند سے تکلیف اور ناراض کر دینے کے جمیع اسباب کی نفی کر دی اور اس کے لئے برتاؤ اور معاشرت میں لذت اور سہولیات دینے کے کل ذرائع کا اثبات کر دیا)

## پانچویں خاتون کا بیان :

قَالَتِ الْخَامِسَةُ زَوْجِی اِنْ دَخَلَ فَهِدَ وَاِنْ خَرَجَ اَسِدَ وَلَا یَسْأَلُ عَمَّا عَهِدَ۔

ترجمہ : پانچویں عورت کہنے لگی کہ میرا خاوند جب گھر میں آتا ہے تو چیتا بن جاتا ہے اور جب باہر جاتا ہے تو شیر بن جاتا ہے اور جو کچھ گھر میں ہوتا ہے اس کی تحقیقات نہیں کرتا۔

قالت الخامسة ! یہ پانچویں خاتون جس کا نام کبشہ بتلایا جاتا ہے' کا بیان ہے، جس میں مدح وذم دونوں پہلوؤں کا احتمال ہے۔ و هذا کلام محتمل للمدح و الذم (اتحافات ص۳۰۱)

## فهد کا معنی وتشریح :

زوجی ان دخل فهد 'جب میرے شوہر گھر میں آجاتے ہیں تو وہ چیتے کی طرح ہوتے ہیں مشہور ہے کہ چیتا تین خصلتوں میں زیادہ مشہور ہے۔ کثرتِ نوم، کثرتِ جماع اور کثرتِ تغافل' گویا خاتونِ خامسہ یہ کہنا چاہتی ہے کہ میرے زوج میں بھی مذکورہ تینوں اوصاف موجود ہیں، گھر میں داخل ہوتے ہی خوابِ غفلت، کثرتِ جماع اور تغافل اس کی لاینفک ادائیں ہیں۔نوم وتغافل ایسا کہ امورِ خانہ داری میں اس کی کوئی دلچسپی نہیں ہوتی، کام سنوریں یا بگڑیں، اسے تو اپنی نیند ہی پوری کرنی ہے۔ ای اذا دخل و ثب علیها وثب الفهد لارادة جماعها او ضربها او نام او تغافل عما یجب علیها تعهده (مناوی ج۲ص۶۲) ( جب بھی وہ گھر آتا ہے تو چیتے کی طرح میرے اوپر جماع یا مارنے کے ارادہ

سے چھلانگ لگا دیتا ہے یا پھر سو جاتا ہے اور یا ضروری امور میں کوتاہی اور غفلت کا مظاہرہ کرتا ہے) اگر خاتون کی اس گفتگو سے مراد مدح ہو تو معنیٰ یہ ہوگا کہ وہ گھریلو امور میں مداخلت نہیں کرتے جو چاہیں کھائیں، پکائیں، خریدیں، لے آئیں لیجائیں، ضائع کریں اسے تو اپنے کام ہی سے کام ہے۔ یہ اس کا کرم ہے، حلم ہے، حوصلہ ہے، تحمل ہے اور اگر مراد برائی ہو، ذم ہو تو پھر مراد تکاسل وتغافل اور خوابِ مدہوشی ہے کہ اسے تو اپنے آرام' مدہوشی نیند اور جماع سے کام ہے، اسے گھریلو امور میں کوئی دلچسپی نہیں ،کوئی مرے جیئے، بھوک ہو، افلاس ہو، ناداری ہو، بیماری ہو، اِسے کیا پرواہ' اسے تو خوابِ غفلت سے فرصت ہی نہیں۔ اسی کو علامہ مناویؒ نے ان الفاظ سے ذکر کیا ہے **فان کان القصد المدح فالمراد التغافل عما اضاعته المرأة مما یجب علیها تعهده کرماً وحلماً او الذم فالمراد النوم والتکاسل و عدم المبالات بضبطِ امور اهل بیته** (مناوی ج۲ص۶۳)

## لفظِ اسد کا معنیٰ وتشریح :

**وان خرج اسد** :اور جب گھر سے باہر نکلے تو شیر بن جاتا ہے، یعنی جب لوگوں میں جاتا ہے یا اسے جنگ سے واسطہ پڑتا ہے تو شیر کی طرح میدانِ مبارزت میں اترتا ہے۔ اس کلام میں دونوں احتمال ہیں، مدح ہو تو معنیٰ شجاعت' بہادری اور ہیبت و دبدبہ ہے اور اگر ذم مراد تو غضب وسفاھت کی طرف اشارہ ہے ۔ **یحتمل المدح بارادة شجاعته و مهابته والذم بارادة غضبه و سفهه والاول بسیاقها اقرب** (مناوی ج۲ص۶۳) پانچویں خاتون کے اپنے خاوند کے متعلق مدح اور ذم کا محتمل بیان اکثر روایات میں تو یہی مذکور ہے' البتہ حاشیہ بخاری شریف میں ہے' **والاکثر شرحوه علی المدح ووقع فی روایة الزبیر بن بکار مقلوبا انه اذا دخل اسد و اذا خرج فهد فان صح فالمراد انه اذا خرج الی الناس کان فی غایة الرزانة والوقار و حسن السمت و اذا دخل منزله کان متفضلا ومواسیا ...... وزاد ولایرفع الیوم لغد ...... وهو یؤید المدح کذا فی التوشیح** (حاشیہ بخاری ج۲ص۷۷۹)

(اکثر حضرات نے پانچویں خاتون کے کلام کی تشریح مدح سے کی ہے اور زبیر بن بکارؒ کی روایت میں اس کے الفاظ مقلوب طرز (یعنی آگے پیچھے ہونے کی صورت) پر ہیں یعنی وہ عورت یہ کہتی ہے کہ انه اذا

دخل اسد و اذا خرج فهد (جو پہلی عبارت کے برعکس ہیں) اگر یہ الفاظ صحیح ہوں تو پھر مطلب یہ ہے کہ وہ جب باہر لوگوں میں جاتا ہے تو راہ راست پر انتہائی سنجیدگی اور وقار سے ہوتا ہے اور جب گھر میں داخل ہوتا ہے تو بڑا مہربان اور غمخواری کا اظہار کرتا ہے اور اس روایت میں یہ زیادتی بھی ہے کہ وہ آج کے کام کل کے لئے نہیں چھوڑتے تو اس روایت کے الفاظ مدح ہونے کی تائید کرتے ہیں توشیح میں بھی اسی طرح ہے)

## لفظِ عھد کا معنیٰ وتشریح :

و لا یسئل عما عھد 'اور وہ گھریلو معاملات میں کوئی باز پرس نہیں کرتا یعنی امورِ خانہ داری' کھانے پکانے' سودا سلف خریدنے' کپڑے اور زیورات اور خواتین کے تقاضوں اور ضرورتوں تک میں وہ مداخلت نہیں کرتے۔ بانه كريم الطبع نزه الهمة حسن العشرة لين الجانب فی بیته لا یتفقد ما ذهب من ماله و اثاثه ولا يسئل عنه لشرف نفسه و سخاء قلبه و قال بعضهم هذا يحتمل انه اما تکرماً و اما تکاسلاً (مناوی ج۲ ص۶۳) (علامہ مناویؒ لکھتے ہیں کہ وہ اچھی طبیعت والے اور بلند ہمت اچھے برتاؤ اور گھر میں نرمی کا مظاہرہ کرنے والے ہیں اور اپنی قلبی سخاوت اور شرافت کے پیش نظر مال ومتاع کے گم یا خراب ہونے پر سوال وجواب یا کسی قسم کی گرفت نہیں کیا کرتے۔

بعض حضرات نے کہا کہ اس کے خاوند کا یہ معاملہ رکھنا ہوسکتا ہے کہ عزت وشرافت کی وجہ سے ہو یا پھر اس کی سستی اور کوتاہی کی وجہ سے ہو)

تاہم اس سلسلہ میں ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں کہ پانچویں خاتون کے کلام کو مذمت پر حمل کرنا قرین قیاس نہیں بلکہ فطرت سلیمہ اس سے اباء کرتی ہے۔ مع ان البناء على حسن الظن مهما امكن اولی (جمع ج۲ ص۶۳) (اس کو حسن ظن پر محمول کرنے کا جتنا امکان ہو بہتر ہے کہ اس پر حمل کیا جائے)

---

## چھٹی خاتون کا بیان :

قَالَتِ السَّادِسَةُ زَوْجِیْ اِنْ اَکَلَ لَفَّ وَ اِنْ شَرِبَ اشْتَفَّ وَاِنْ اضْطَجَعَ الْتَفَّ وَلَا یُوْلِجُ

الْكَفَّ لِيَعْلَمَ الْبَثَّ۔

ترجمہ : چھٹی عورت بولی کہ میرا خاوند اگر کھاتا ہے تو سب نمٹا دیتا ہے اور جب پیتا ہے تو سب چڑھا جاتا ہے، جب لیٹتا ہے، تو اکیلا ہی کپڑے میں لپٹ جاتا ہے، میری طرف ہاتھ بھی نہیں بڑھاتا جس سے میری پراگندگی معلوم ہو سکے۔

قالت السادسة : اس خاتون کے بیان میں بھی مدح وذم دونوں پہلو نکل سکتے ہیں۔تاہم اس کے کلام میں مذمت زیادہ نمایاں ہے۔جیسا کہ پانچویں خاتون کی گفتگو میں مدح زیادہ محتمل تھی۔

## ان اکل لفّ :

زوجی ان اکل لفّ ' لف" کا معنیٰ لپیٹنا' بہت کھانا، یعنی میرے زوج کے دستر خوان پر کھانے کی کثرت ہوتی ہے، کثرت سے کھاتا ہے کہ دستر خوان پر انواع واقسام کے کھانے چنے جاتے ہیں۔اب اگر اس سے مدح مراد لیں تو معنیٰ وہی ہے جو اوپر نقل کر دیا ہے کہ اللہ پاک نے اسے وسیع دستر خوان اور ہمہ اصناف واقسامِ طعام سے مالا مال کر دیا ہے۔اس کے دستر خوان پر ایک کھانے پر اکتفا نہیں کیا جاتا، انہ یتنعم باکل صنوف الطعام و لا یکتفی بواحد (مناوی ج۲ص۶۳) اور اگر ذم کا پہلو مراد لیا جائے تو معنیٰ ہوگا کہ وہ بسیار خورہ ہے۔دستر خوان پر بیٹھتا ہے تو سب کچھ ہڑپ کر جاتا ہے، نہ اسے بڑوں کا خیال رہتا ہے نہ چھوٹوں کی فکر رہتی ہے۔اسے اپنا پیٹ بھرنے سے کام ہے۔اہل و عیال بوکھے مر جائیں، سو مر جائیں، بس اس کا تو اپنا پیٹ تازہ رہے۔انہ فی الاکل یمنع حق العیال و یاکل الطعام بالاستقلال (مناوی ج۲ص۶۳) (وہ کھانے میں اہل عیال کے حق کو منع کر کے سارا کھانا خود ہڑپ کر جاتا ہے) ای اکثر الطعام و خلط صنوفه کالانعام (جمع ج۲ص۶۳) (اور کھانے کی مختلف اقسام کو چوپایوں کی طرح خلط ملط کرتے ہوئے کثرت سے کھاتا رہتا ہے) شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں' والاقرب الی سیاقها ان مرادها ذمه بأنه اِن أکل لم یبق شیئًا للعیال و أکل الطعام بالاستقلال (مواہب ص۱۸۹) (سیاقِ کلام سے یہ بات زیادہ قریب ہے کہ اس عورت کا ارادہ خاوند کی برائی اور مذمت ہو کہ جب وہ کھانا شروع کرتا ہے تو سب کھانے کو خود ہڑپ کر لیتا ہے اور اہل

وعیال کے لئے کچھ بھی باقی نہیں چھوڑتا)

## و ان شرب اشتفّ :

یعنی میرا زوج جب پینے پہ آتا ہے تو آخری قطرہ تک پی جاتا ہے' الشفافة برتن میں رہ جانے والے پانی کے آخری قطرے کو کہتے ہیں' والشفافة بقية الماء في قعر الاناء يقال لمن شربها اشتفها (مناوی ج۲ص۶۳) (شفافہ کا معنیٰ برتن کے نچلے حصے کا بقیہ پانی جو کوئی اسے بھی پی لیتے ہیں تو اس کے متعلق کہا جاتا ہے فلان اشتفها) ملاعلی قاریؒ اسے بمعنیٰ استیعاب کے لیتے ہیں کہ برتن میں پانی ہو یا دودھ آخری قطرہ تک پی لیا جائے' اى استوعب جميع ما في الاناء من نحو اللبن و الماء (جمع ج۲ ص۶۳) (جو کچھ برتن میں دودھ یا پانی تھا سب کا سب پی لیا) اگر مدح مراد لیں تو معنیٰ یہ ہوگا کہ جب پینے کا نمبر آتا ہے، تو اس کے دستر خوان پر پینے پلانے کی بھی جمیع انواع موجود ہوتی ہیں۔ پانی' شربت' دودھ' اللہ نے اسے کثرتِ مال سے نوازا ہے، خرچ کرتا ہے، بخل اور کنجوسی سے کام نہیں لیتا۔ کل کیلئے ذخیرہ کی فکر نہیں کرتا کہ توکّل ہے اور خدا کی ذات پر اعتماد ہے۔ علامہ مناویؒ فرماتے ہیں والمدح بان يراد شرب مع عياله الشراب كله لكرمه ولا يترك منه شيئًا ولا يدخر لخشية املاق (مناوی ج۲ص۶۳) اور اگر ذم مراد لیں تو معنیٰ یہ ہوگا کہ جب پینے پہ آئے تو سب کچھ پی جائے، اہل وعیال' دوست واحباب اور خدام کے لئے ایک قطرہ بھی نہ چھوڑے۔

جیسے علامہ بیجوریؒ یہی بیان کرتے ہیں فان اريد به الذم و هو المتبادر من كلامها فالمعنىٰ انه يشرب الماء كله و لايترك شيئًا لعياله (مواہب ص۱۹۰)

## وان اضطجع التفّ :

وان اضطجع التف ...... جب سوتا ہے تو تنہا کپڑے میں لپٹ جاتا ہے اور نہ میری طرف ہاتھ بڑھاتا ہے کہ میری بے چینی' پریشانی اور اضطراب معلوم کرے۔ مدح مراد ہو تو معنیٰ یہ ہوگا کہ وہ جھگڑوں سے علیحدہ رہتا ہے۔ دوسروں کی پھٹن میں ہاتھ نہیں ڈالتا یعنی دوسروں کے عیوب کی تفتیش نہیں کرتا اور خواہ مخواہ لوگوں کی کوتاہیوں کو تلاش نہیں کرتا پھرتا۔ اور اگر ذم مراد ہو اور ظاہر ہے کہ ذم کا معنیٰ

راجح ہے، تو معنیٰ یہ ہوگا کہ وہ چادر اوڑھ کر گھر کے ایک کونے میں مجھ سے علیحدہ سو جاتا ہے اور اعراض کرتا ہے۔ولا یباشرھا ولا یضاجعھا فلا نفع لزوجته منه (مناوی ج۲ص۶۳)(اور نہ اپنی بیوی کے ساتھ سوتا ہے اور نہ مجامعت کرتا ہے تو اس کی بیوی کو اس سے کوئی فائدہ نہیں ہے)ولا یولج ...... الخ : لفظی معنیٰ وتشریح تو بیان ہو چکی، ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں کہ گویا اسے اپنی اہلیہ سے حد درجہ نفور ہے کہ گھر آ جائے تو اسے اپنی اہلیہ کا کوئی فکر وغم نہیں ہوتا، وہ بیمار ہو، اسے زخم ہو، کوئی درد وتکلیف ہو یا کوئی پریشانی یہ اس کے قریب آنے اور چھونے تک کا روادار نہیں ہے۔محشی بخاریؒ نے فرمایا ' حاصله انه اکوّل و مع ذلک لیس بفحول (حاشیہ بخاری ج۲ص۷۸۰) (خلاصہ یہ کہ وہ بڑا پیٹو ہے اور اس کے باوجود کوئی نر اور جوان مرد نہیں ہے)

و تکون هذه المرأة قد وصفت زوجها بالشره الشدید و التفریط فی جمیع حقوقها فلا تنفع منه لا من قریب ولا من بعید (اتحافات ص۳۰۱)(تو اس عورت نے اپنے خاوند کو سخت حریص اور لالچی ہونے کے باوصف تمام حقوق میں تفریط کا مرتکب ظاہر کیا ہے نہ تو اس میں کوئی قریبی رشتہ دار اور نہ اجنبی اور بعید لوگ کوئی نفع اٹھا سکتے ہیں)

---

## ساتویں خاتون کا بیان :

قَالَتِ السَّابِعَةُ زَوْجِیْ عَیَایَآءُ اَوْ غَیَایَآءُ طَبَاقَآءُ کُلُّ دَاءٍ لَهٗ دَآءٌ شَجَّکِ اَوْ فَلَّکِ اَوْ جَمَعَ کُلًّا لَکِ۔

ترجمہ : ساتویں عورت نے کہا کہ میرا خاوند صحبت سے عاجز نامرد اور اتنا بے وقوف کہ بات بھی نہیں کر سکتا۔دنیا میں جو کوئی بیماری ہوگی، وہ اس میں موجود ہے۔اخلاق ایسے کہ میرا سر پھوڑ دے یا بدن زخمی کر دے یا دونوں ہی کر گزرے۔

قالت السابعة زوجی عیایآء او غیایاء۔ ساتویں خاتون (جس کا نام ہند ہے) کا تمام بیان اپنے شوہر کی مذمت میں ہے اور مذمت بھی کی ایسی کہ اس میں کوئی خیر کا پہلو ہے ہی نہیں۔

## عیایاءکامعنیٰ :

عیایاء، علم یعلم کے باب سے ہے بمعنیٰ درماندگی، لاچاری، گونگاپن اوراپنے اظہار مافی الضمیر میں معذوری کو کہتے ہیں، نامردی اورعورت کی خواہش کی تکمیل میں عاجز رہ جانے پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔

شیخ احمد عبدالجوادالدومیؒ لکھتے ہیں، **هو من الابل الذی تعب و اصح هزیلا و ترید بذلک أنه عنین لایقدر علی الجماع او العاجز عن تدبیر امره** (اتحافات ص۳۰۲)

(**عیایاء** اونٹوں میں اس اونٹ کوجوتھکاماندہ اورکمزورہوگیاہو یہاں اس عورت کا مقصد یہ تھا کہ اس کا خاوند نامرد ہے جماع کرنے پر قادرنہیں اور یا یہ مطلب کہ وہ اپنے امور ( کاموں وغیرہ ) کے سوچنے سمجھنے سے عاجز ہے )

## غیایآءکامعنیٰ :

لفظِ **أو** راوی کے شک کے لئے ہے یاتعبیر میں تخیر کے لئے ہے یابمعنیٰ **بل** کے ہے'**و أو للشک من الراوی و یحتمل انها للتخییر فی التعبیر او انها بمعنیٰ بل** (مواہب:۱۹۰) **غیایاء** کااصل مادہ **غیّ** ہے بمعنیٰ ضلالت وگمراہی کے **ای ذوغیّ و هو الضلالة او الخیبة او ذو غیابة وهی الظلمة** (مواہب:۱۹۰) مطلب واضح ہے کہ میراشوہر ہرکام میں خائب وخاسرنامرادو ناکام ہے۔اس کی سوجھ بوجھ ہی ایسی ہے کہ بےعقلی چھلک پڑتی ہے۔**معناه لا یهتدی الی مسلک** (جمع ج۲ص۶۴)(کسی راستہ پررہنمائی نہیں پاتا)

## طباقاءکےمختلف معانی :

**طباقآء** : اس کے متعددمعانی منقول ہیں، بمعنیٰ احمق وبےوقوف کے'جس پرمعاملات اور دنیوی اُمورکےتمام راستے بندہوجائیں اوروہ کامیابی کاکوئی راستہ نہ پائے،**الاحمق الذی تنطبق علیه الامور'فلا یعرف مخرجاً لها و لا مدخلاً**(اتحافات:۳۰۲)دوسرامعنیٰ یہ کیا گیاہے کہ طباقاءاس شخص کو

کہتے ہیں، جو کلام سے عاجز ہو اور گفتگو کے وقت اس کے دونوں ہونٹ منطبق ہو جائیں..... هو الذی یعجز عن الکلام فتنطبق شفتاه کذا فی النهایة (جمع ج۲ص۶۴) (۳) تیسرا معنیٰ یہ بھی نقل ہوا ہے کہ مباشرت کے وقت اپنا سارا جسم عورت پر ڈال دے، جو بظاہر عورت کے لئے ایذاء ہے اور ظاہر ہے کہ یہ عجز عن الجماع بھی ہے اور ناپسندیدہ حرکت بھی۔ عاجز عن الجماع أو یطبق علی المرأة اذا علاها بصدره لثقله فلیس لها منه الا الایذاء و التعذیب (مناوی ج۲ص۶۴)

الغرض وہ بتانا چاہتی ہے کہ میرے زوج میں کوئی پہلو بھی خیر کا نہیں، جس چیز میں بھی اقدام کرتا ہے، نامراد لوٹتا ہے۔ گویا اَیۡنَمَا یُوَجِّهۡهُ لَایَاۡتِ بِخَیۡرٍ (النحل:۷۶) (مالک اسے جس طرف بھی بھیجتا ہے، وہ کوئی اچھی خبر نہیں لاتا) کا صحیح مصداق ہے۔

## مجمع الامراض :

کل داء له داء ، ہر بیماری اس میں کامل طور پر موجود ہے۔ لفظِ کل جب نکرہ پر داخل ہو، تو احاطۂ افراد کے لئے آتا ہے اور جب معرفہ پر داخل ہو تو احاطۂ اجزاء کے لئے آتا ہے، تو یہاں گویا استغراقِ ادعائی ہے، کل داء کے بعد فی الناس مقدر ہے، یعنی لوگوں کی تمام بیماریاں اس میں موجود ہیں۔ ای جمیع الادواء موجودة فیه بلا دواء ففیه سائر النقائص۔ (جمع ج۲ص۶۴) و الحاصل انه اجتمع فیه سائر العیوب و المصائب (مناوی ج۲ص۶۴) (خلاصہ یہ ہوا کہ وہ لا دواء ہے اور اس میں سب عیوب اور مصیبتیں بھی جمع ہیں)

## شجک کی وضاحت :

شجّک : نصر کے باب سے ہے بمعنیٰ سر میں ضرب لگانے کے، خطاب اپنے نفس سے ہے، او المراد به خطاب العام (جمع ج۲ص۶۴) (یا اس سے عام خطاب ہے) و المراد انه یجرح عند الضرب و یؤذی۔ (اتحافات ص۳۰۲) (اور اس سے مراد یہ کہ وہ مارتے وقت سخت ایذائیں دے کر زخمی کر لیتا ہے)

## فلّکِ کا مطلب :

او فلک :فلّ توڑنے کے معنیٰ میں بھی آتا ہے۔گھر سے باہر نکالنے دور پھینکنے اور مکمل اعراض کرنے کے معنیٰ میں بھی آتا ہے۔ ای ضرباً یکسر العظم او یطردک من البیت۔ (اتحافات ص۳۰۲)او جمع کلاً لکِ یا یہ دونوں کام کردے مار مار کر زخمی کردے اور مستزاد اس پر یہ کہ ہڈیاں بھی توڑ دے اور پھر آخر میں گھر سے باہر پھینک دے۔

خلاصہ یہ کہ یہ عورت بتانا چاہتی ہے کہ اس کا زوج قبیح ترین اوصاف سے متصف ہے۔ و ھذہ المرأۃ تصف زوجھا باقبح الاوصاف و تنعتہ بأسوأ النعوت فھو احمق و سئی العِشرۃ ، و ضروب ...... الخ(اتحافات ص۳۰۳)

اور یہ عورت اپنے خاوند کا قبیح ترین اوصاف سے تذکرہ کرتی ہے کہ وہ احمق بے وقوف بدترین برتاؤ والا اور بہت ہی مارنے والا ہے۔

---

## آٹھویں خاتون کا بیان :

قَالَتِ الثَّامِنَةُ زَوْجِی الْمَسُّ مَسُّ اَرْنَبٍ وَالرِّیْحُ رِیْحُ زَرْنَبٍ۔

ترجمہ : آٹھویں عورت نے کہا کہ میرا خاوند چھونے میں خرگوش کی طرح نرم ہے اور خوشبو میں زعفران کی طرح مہکتا ہوا ہے۔

آٹھویں خاتون جس کا نام ناشرہ بنت اوس بتایا جاتا ہے اور بعض نے عمرہ بنت عمرو بتایا ہے، اپنے شوہر کی مکمل تعریف کرتی ہے، جبکہ ساتویں خاتون نے مکمل تقبیح اور مذمت بیان کی تھی۔ کہتی ہیں زوجی المسّ مس ارنب: میرے زوج کو چھونا گویا خرگوش کی طرح نرم' ملائم' نازک اور حد درجہ پیارے جسم کو چھونا ہے، گویا وہ سخت طبیعت' تندخو اور بدمزاج نہیں، اس کی طبیعت میں نرمی اور ملاطفت ہے، جسمانی اور روحانی دونوں لذتوں کا مرکب ہے۔ بدن ملائم ہے کہ چھونے اور لپٹنے کو جی چاہے۔ مزاج

میں بھی نرمی والفت ہے کہ جی بھر کر پیار لینے کو موقع دیتا ہے۔ **ای کمس الارنب فی اللین و النعومة** (جمع ج۲ص۶۴) **و یحتمل ان المراد کریم الجانب لین العریکة والخلق و حسن العشرة** (مناوی ج۲ص۶۴) (اور یہ احتمال بھی ہے کہ اس سے مراد کہ وہ عمدہ شریف پہلو والا نرم طبیعت اور اخلاق والا اور اچھے برتاؤ کرنے والا تھا) **والریح ریح زرنب** : زرنب زعفران یا اس طرح کوئی خوشبودار بوٹی ہے، **نوع من النبات طیب الرائحة و قیل زعفران** (جمع ج۲ص۶۴) روحانی اور جسمانی ملاطفت کے ساتھ اس کی ایک خوبی یہ ہے کہ اس کا جسم خوشبوؤں میں مہکتا ہے۔

## شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کا ارشاد :

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں کہ بعض روایات میں اس کے بیان میں ایک جملہ اور بھی ہے، جس کا ترجمہ ہے کہ میں اس پر غالب رہتی ہوں اور وہ لوگوں پر غالب رہتا ہے، یعنی میرا غالب رہنا اسی کے عاجز و ناکارہ ہونے کی وجہ سے نہیں ہے، اس لئے کہ وہ سب پر غالب رہتا ہے، بلکہ میری محبت یا اس کی شرافت کی وجہ سے میں غالب رہتی ہوں (خصائل:۲۰۳) التوشیح کے حوالہ سے محشی بخاریؒ نے اس کی یہ وضاحت کی ہے، **زاد النسائی و انا اغلبه والناس یغلب ، فوصفته مع جمیل عشرته لها و صبره علیها بالشجاعة** (حاشیہ بخاری ج۲ص۷۸۰)
(امام نسائیؒ نے یہ زیادتی ذکر کی ہے کہ میں اس پر غالب رہتی ہوں اور وہ لوگوں پر غالب رہتا ہے تو گویا اس نے اپنے خاوند کو اچھے برتاؤ رکھنے کے ساتھ موصوف بھی کیا اور یہ کہ میری زیادتیوں اور کوتاہیوں پر تو صبر سے کام لیتا ہے لیکن دوسرے لوگوں کے مقابلہ میں بڑا بہادر ہے)

شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں ، **وتصف هذه المرأة زوجها بالنعومة فی الجسم ولین البشرة وطیب الرائحة و لعلها تکنّی بذلک عن حسن الخلق** (اتحافات:۳۰۲) اور یہ آٹھویں خاتون اپنے خاوند کو نرم و نازک، ملائم اور خوشبوؤں سے مہکتا ہوا جسم والا ثابت کر رہی ہے اور شاید کہ وہ عورت اس کے ذریعہ کنایۃً اس کے حسنِ اخلاق اور اچھے برتاؤ کا ذکر کر رہی ہے)

---

## نویں خاتون کا بیان :

قَالَتِ التَّاسِعَةُ زَوْجِیْ رَفِیْعُ الْعِمَادِ عَظِیْمُ الرِّمَادِ طَوِیْلُ النِّجَادِ قَرِیْبُ الْبَیْتِ مِنَ النَّادِ

ترجمہ : نویں عورت نے کہا کہ میرا خاوند رفیع الشان بڑا مہمان نواز اونچے مکان والا بڑی راکھ والا ہے، دراز قد والا ہے، اس کا مکان مجلس اور دارالمشورہ کے قریب ہے۔

اس خاتون نے (جس کا نام کبشہ تھا) بھی مختصر مگر جامع انداز میں اپنے شوہر کی تعریف کی اور چار جملوں میں اس کی چار خصلتیں بیان کی ہیں۔

## پہلی خصلت :

**زوجی رفیع العماد : عماد** بانس کو اور ستون کو کہتے ہیں۔ بانسوں پر خیمے اور ستونوں پر گھروں کا اور محلات کا مدار ہوتا ہے۔ **اذا لعماد فی الاصل عمد تقوم علیها الأبنیة او الأبنیة الرفیعة** (مواہب ص ۱۹۰) نویں خاتون کہنا یہ چاہتی ہے (۱) کہ میرے زوج کے خیمہ کے بانس یا محل کے ستون اونچے ہیں۔ بانس اور ستون اونچے ہوں گے تو خیمہ اور محل بھی رفیع ہوگا، بلندی والا ہوگا جو آسودہ حالی اور فراغ البالی سے کنایہ ہے اگر یہ حقیقت میں بھی واقعتاً بڑی عمارت ہے تو مراد وسعتِ رزق، کثرتِ اسباب اور مالداری کی طرف اشارہ ہے، کیونکہ اونچے محل وہی لوگ تیار کر سکتے ہیں جو مالدار ہوتے ہیں

(۲) اور یہ بھی ممکن ہے کہ مطلب یہ ہو کہ اس کا مکان بلندی اور اونچائی پر واقع ہے، تب بھی درست ہے کیونکہ عربوں میں سخی اور کریم لوگ اپنا مکان بلند جگہ پر بناتے تھے تاکہ راہ گذر، مسافر اور پردیسی و پریشان حال لوگ دور سے مکان کو دیکھ کر بے تکلف چلے آئیں اور صاحبِ مکان کو ان کی خدمت کرنے، کھلانے اور سلانے کا موقع ملے، تو ظاہر ہے، اس صورت میں وہ خاتون رفیع العماد کہہ کر اس کی شرافت اور عظمتِ سخاوت کو بیان کرنا چاہتی ہے۔

ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں، **فالمعنیٰ ان ابنیته رفیعة و ارتفاعها اما باعتبار ذاتها حقیقة و اما باعتبار شهرتها مجازا او با رتفاع موضعها بان بنی بیوتها فی المواضع المرتفعة لیقصدها الاضیاف و ارباب الحاجة** (جمع ج۲ص۶۵)

(۳) بعض حضرات نے یہ معنیٰ بھی بیان کیا ہے کہ اونچا مکان شرافت اور عظمتِ حسب ونسب سے کنایہ ہے، گویا میرا خاوند خاندانی نسبت اور وجاہت کے لحاظ سے بھی رفعتِ مقام پر ہے، أی رفیع الذکر عالی الحسب والنسب (اتحافات ص۳۰۲)

## دوسری خصلت :

**عظیم الرماد** : میرے شوہر کی دوسری خصلت یہ ہے کہ بڑی راکھ والا ہے۔ رماد' راکھ کو کہتے ہیں۔ اس کی جمع ارمدہ آتی ہے۔ عظیم کا معنیٰ کثیر اور زیادہ۔ ظاہر ہے کہ راکھ تب زیادہ بنے گی جب لکڑی زیادہ جلے گی، گویا میرے شوہر کے ہاں کثرت سے لکڑی جلتی اور راکھ بنتی ہے، دن کو مہمانوں کے لئے کھانا پکانے میں اور رات کو بھی کھانے پکانے اور مہمانوں کو اپنے گھر کا راستہ دکھانے میں کہ مہمان آگ کی روشنی دیکھ کر اس طرف رُخ کریں گے۔ یہ شوہر کی کثرتِ سخاء سے کنایہ ہے۔ شیخ احمد عبدالجوادؒ لکھتے ہیں، **وهو كناية عن كثرة الضيفان ' و بسطة اليد ' لان كثرة الرماد تستلزم كثرة الوقود ' وهي تستلزم كثرة الخبز والطبخ و هي تستلزم كثرة الضيفان الأكلين ' وهذا شأن الكرماء** (اتحافات: ص۳۰۲)

## تیسری خصلت :

**طویل النجاد** : نجاد تلوار کے پرتلہ کو کہتے ہیں۔ ظاہر ہے جس کی تلوار کا پرتلہ طویل ہوگا اس کی تلوار بھی لمبی ہوگی۔ عربی محاورہ میں طویل القامت ہونے سے کنایہ ہے۔ **هي حمائل السيف و هي كناية عن طول القامة** (اتحافات ص۳۰۲) جو اس کی بہادری، امور حرب و جہاد پر دسترس اور اپنے احکام وعزائم پر کمالِ قدرت وتنفیذ اور شجاعت وسخاوت پر بھی دلالت کرتا ہے۔

جیسے ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں' **و يمكن ان يكون كناية عن سعة حكمه على اتباعه و اشياعه كما يقال سيف السلطان طويل اى يصل حكمه الى اقصى ملكه وايضاً فيه ايماء الى شجاعته المستلزمة غالباً لسخاوته** (جمع ج۲ص۶۵)

## چوتھی خصلت :

قریب البیت من الناد 'الناد 'مجلسِ مشاورت کو کہتے ہیں۔اسی سے دار الندوۃ آیا ہے۔ ای مجلس القوم و متحدثهم (جمع ج۲ص۶۵) اصل میں النادی ہے۔ ی سجع کلام کے لئے حذف ہوئی ہے۔ ای الموضع الذی یجتمع فیه وجوہ القوم للتشاور و التحدث (مناوی ج۲ص۶۵ ) میرے شوہر کا گھر مجلس القوم (ٹاؤن ہال، اسمبلی ہال، لیبر ہال اور تکیہ گاہ وغیرہ) کے قریب ہے کیونکہ وہ آسودہ حال بھی ہے۔ جذبۂ خدمت سے سرشار بھی' سردار بھی ہے اور عظمتِ حیثیت کا مالک بھی۔ اسے سرداری بھی حاصل ہے اور مقامِ سخاوت بھی' وہ خود بھی رئیس ہے اور رؤسائے قوم کا میزبان بھی۔ و انما قرب بیته من النادی لیعلم الناس مکانه و مکانته (جمع ج۲ص۶۵) (اور میرے شوہر کا گھر مجلس القوم کے اس لئے قریب ہے کہ لوگوں کو اس کے مکان اور اس کی شان و مرتبہ سے آگاہی ہو) و قرب البیت کنایة عن السؤدد والمجد و هذه اوصاف ممدوحة (اتحافات ص۳۰۲) (اور گھر کا قریب ہونا یہ سرداری اور بلندی شان سے کنایہ ہے اور یہ سب اچھے اوصاف ہیں)

---

## دسویں خاتون کا بیان :

قَالَتِ الْعَاشِرَةُ زَوْجِیْ مَالِکٌ وَمَا مَالِکٌ مَالِکٌ خَیْرٌ مِنْ ذٰلِکَ لَهٗ اِبِلٌ کَثِیْرَاتُ الْمُبَارِکِ قَلِیْلَاتُ الْمَسَارِحِ اِذَا سَمِعْنَ صَوْتَ الْمِزْهَرِ اَیْقَنَّ اَنَّهُنَّ هَوَالِکٌ۔

ترجمہ: دسویں عورت نے کہا کہ میرا خاوند مالک ہے، مالک کا کیا حال بیان کروں، وہ ان سب سے جواب تک کسی نے تعریف کی ہے یا اُن سب تعریفوں سے جو میں بیان کروں گی بہت ہی زیادہ قابل تعریف ہے، اس کے اونٹ بکثرت ہیں، جو اکثر مکان کے قریب بٹھائے جاتے ہیں، چراگاہ میں چرنے کے لئے کم جاتے ہیں، وہ اونٹ جب باجہ کی آواز سنتے ہیں تو سمجھ لیتے ہیں کہ اب ہلاکت کا وقت آ گیا۔

زوجی مالک 'میرے شوہر کا نام مالک ہے۔ فما مالک اور میں کیسے بیان کروں کہ مالک کیا ہے۔ یہ استفہامِ تعظیم و تفخیم ہے' گویا کہنا چاہتی ہیں کہ مالک ایک عظیم انسان ہے۔ اس کی

عظمتِ شان کے پیش نظر الفاظ میں اس کی تعریف بھی نہیں کی جاسکتی۔ وھو استفھام تعظیم وتفخیم (مواہب ص۱۹۱) علامہ ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں فما مالک ھذا تعجیب من امرہ و شانہ و تعجیز عن کنہ بیانہ کقولہ تعالیٰ الحاقۃ ما الحاقۃ فالاستفھام للتعظیم و التعجیب و التفخیم (جمع ج۲ص۶۵) (مالک کیا ہے یہ گویا اس کی شان ومرتبہ سے تعجب وحیرانگی ہے اور اس کے بیانِ حقیقت سے عاجزی کا اظہار ہے جیسے الحاقۃ ماالحاقۃ میں بھی استفہام اس کی عظمت تعظیمِ شان اور تعجب کے لئے ہے) اسی طرح قرآن مجید میں اس کی ایک اور نظیر بھی موجود ہے القارعۃ o ما القارعۃ o و ما ادرک ما القارعۃ

مالک خیر من ذلک' ذلک اسم اشارہ یا تو ساتھ والی مذکورہ قریبہ خاتون کی طرف اشارہ ہے یا پھر سابقہ تمام خواتین مذکورات کی طرف اشارہ ہے، یعنی میرا شوہر سابقہ مذکورہ خاتون کے خاوند سے یا تمام خواتین کے شوہروں سے بہتر ہے ...... انہ خطاب لاحداھن من المجاورات اولجنسھن من المخاطبات ای زوجی مالک خیر من زوج التاسعۃ او من جمیع النساء السابقۃ (جمع ج۲ص۶۵)

## کثرتِ مال کی عمدہ تعبیر :

لہ ابل...... مبارک ' مبرک کی جمع ہے، اسمِ ظرف ' بمعنی اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہیں' یا اونٹوں کے بیٹھنے کے زمانے' یا مصدر میمی ہے بمعنیٰ البروک کے جمع المبرک و ھو محل بروک البعیر أو زمانہ او مصدر میمی بمعنیٰ البروک (جمع ج۲ص۶۶)

دسویں خاتون یہ کہنا چاہتی ہے کہ میرا شوہر مالدار بھی ہے۔ اس زمانے میں بہترین مال اونٹ تھے، وہ اس کے پاس کثیر ہیں، مالداری کے ساتھ ساتھ اس میں سخاوت وخدمتِ خلق کا جذبہ ہے، اس لئے گھر کے قریب اونٹوں کے بٹھانے کی جگہیں بہت ہیں، بجائے چراگاہ میں بھیجنے کے وہ قریب رکھتے ہیں تاکہ مہمان آئیں تو ان کی ضیافت کے لئے چراگاہ جانے اور وہاں سے اونٹ لانے کے بجائے قریب سے بہ سہولت اونٹ اٹھا کر ضیافت میں فوری ذبح کر دیا جائے اور دودھ دوہ کر فوراً پیش کیا جاسکے۔

قلیلات المسارح ' المسارح ' کا مفرد مسرح ہے، وھو اما مصدر او اسم زمان او

مکان (جمع ج۲ص۶۶) سرحت الماشية سے ماخوذ ہے بمعنی چرانے کے قرآن میں بھی یہ لفظ اس معنی میں استعمال ہوا ہے، ولكم فيها جمال حين تريحون و حين تسرحون (النحل:۶) (تمہارے لئے ان چوپایوں میں حسن و جمال ہے جس وقت کہ شام کو چرا کر لاتے ہو اور جب چرانے کو نکالتے ہو) یہ ماقبل کی تاکید ہے۔ مقصد یہ ہے کہ باوجود کثرت کے وہ دن کو جنگلوں میں نہیں چرائے جاتے اور کسی وقت بھی گھر کے قریب سے دور نہیں بھیجے جاتے یا معنیٰ یہ ہے کہ دور کی چراگاہوں میں صرف تھوڑے سے وقت کے لئے بقدرِ ضرورت بھیجے جاتے ہیں۔ اکثر اوقات وہ گھر کے قریب ٹھہرائے جاتے ہیں، تاکہ اگر مہمان تشریف لائیں تو فوراً دودھ اور گوشت سے ان کی تواضع کی جاسکے ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں حتیٰ اذا نزل ضيف يقريه من البانها و لحومها (جمع ج۲ص۶۶)

## کمال سخاوت کی عمدہ تعبیر :

اذا سمعن ...... یعنی صرف یہ نہیں کہ میرے شوہر مالدار ہیں اور صاحبِ جودوسخا ہیں، بلکہ ہمارے اونٹ بھی اس کے عادی ہیں، وہ جوں ہی مہمانوں کی آمد پر ان کے لئے بجائے جانے والے استقبالی باجے اور ساز و رباب کی آواز سنتے ہیں تو انہیں یقین ہوجاتا ہے کہ ان میں کسی ایک کی ذبیحہ و ہلاکت کی باری قریب ہے، ملا علی قاریؒ آئندہ عبارت میں یہی ذکر کرتے ہیں يعنى انه من كرمه وجوده عود ابله بانه اذا نزل الاضياف به ان يا تيهم بالمعازف كالرباب و يسقيهم الشراب و يطعمهم الكباب فاذا سمعت الابل ذلك الصوت من الباب علمت انهن منحورات بلا حساب (جمع ج۲ص۶۶) مزھر باجے کو کہتے ہیں، وھو العود الذى يضرب عليه عند الغناء (اتحافات:۲۰۳) جو باجا ہاتھ سے بجایا جائے اسے مز مار اور جو لکڑی سے بجایا جائے، اسے مزھر کہتے ہیں اس کی جمع مزاھیر آتی ہے۔

---

## گیارہویں خاتون کا بیان :

قَالَتِ الْحَادِيَةُ عَشَرَةَ زَوْجِي اَبُوْزَرْعٍ وَ مَا اَبُوْزَرْعٍ اَنَاسَ مِنْ حُلِيٍّ اُذُنَيَّ وَ مَلَاءَ مِنْ

شَحْمِ عَضُدَيَّ وَ بَجَّحَنِيْ فَبَجَحَتْ اِلَيَّ نَفْسِيْ وَ جَدَنِيْ فِيْٓ اَهْلِ غُنَيْمَةٍ بِشِقٍّ فَجَعَلَنِيْ فِيْ اَهْلِ صَهِيْلٍ وَ اَطِيْطٍ وَ دَآئِسٍ وَ مُنَقٍّ فَعِنْدَهٗ اَقُوْلُ فَلَا اُقَبَّحُ وَ اَرْقُدُ فَاَتَصَبَّحُ وَ اَشْرَبُ فَاَتَقَمَّحُ اُمُّ اَبِيْ زَرْعٍ فَمَا اُمُّ اَبِيْ زَرْعٍ عُكُوْمُهَا رَدَاحٌ وَ بَيْتُهَا فَسَاحٌ ، اِبْنُ اَبِيْ زَرْعٍ فَمَا اِبْنُ اَبِيْ زَرْعٍ مَضْجَعُهٗ كَمَسَلِّ شَطْبَةٍ وَتُشْبِعُهٗ ذِرَاعُ الْجَفْرَةِ. بِنْتُ اَبِيْ زَرْعٍ فَمَا بِنْتُ اَبِيْ زَرْعٍ طَوْعُ اَبِيْهَا وَ طَوْعُ اُمِّهَا وَ مِلْءُ كِسَآئِهَا وَغَيْظُ جَارَتِهَا جَارِيَةُ اَبِيْ زَرْعٍ فَمَا جَارِيَةُ اَبِيْ زَرْعٍ لَا تَبُثُّ حَدِيْثَنَا تَبْثِيْثًا وَ لَا تُنَقِّثُ مِيْرَتَنَا تَنْقِيْثًا وَلَا تَمْلَأُ بَيْتَنَا تَغْشِيْشًا. قَالَتْ خَرَجَ اَبُوْزَرْعٍ وَالْاَوْطَابُ تُمْخَضُ فَلَقِيَ امْرَاَةً مَعَهَا وَلَدَانِ لَهَا كَالْفَهْدَيْنِ يَلْعَبَانِ مِنْ تَحْتِ خَصْرِهَا بِرُمَّانَتَيْنِ فَطَلَّقَنِيْ فَنَكَحَهَا فَنَكَحْتُ بَعْدَهٗ رَجُلًا سَرِيًّا رَكِبَ شَرِيًّا وَ اَخَذَ خَطِّيًّا وَ اَرَاحَ عَلَيَّ نَعَمًا ثَرِيًّا وَ اَعْطَانِيْ مِنْ كُلِّ رَآئِحَةٍ زَوْجًا وَ قَالَ كُلِيْ اُمَّ زَرْعٍ وَ مِيْرِيْ اَهْلَكِ . فَلَوْ جَمَعْتُ كُلَّ شَيْءٍ اَعْطَانِيْهِ مَا بَلَغَ اَصْغَرَ اٰنِيَةِ اَبِيْ زَرْعٍ قَالَتْ عَآئِشَةُ فَقَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُنْتُ لَكِ كَاَبِيْ زَرْعٍ لِاُمِّ زَرْعٍ ـ

ترجمہ : گیارھویں عورت ام زرعہ نے کہا کہ میرا خاوند ابوزرع تھا۔ ابوزرع کی کیا تعریف کروں، زیوروں سے میرے کان جھکا دیئے (اور کھلا کھلا کر) چربی سے میرے بازو پُر کر دیئے مجھے ایسا خوش و خرم رکھا کہ میں خود پسندی اور عجب میں اپنے آپ کو بھلی لگنے لگی، مجھے اس نے ایک ایسے غریب گھرانے میں پایا تھا، جو بڑی تنگی کے ساتھ چند بکریوں پر گزر کرتے تھے اور وہاں سے ایسے خوش حال خاندان میں لے آیا جن کے یہاں گھوڑے اونٹ کھیتی کا بیل اور کسان (ہر قسم کی ثروت موجود تھی) (اس سب کے علاوہ اُس کی خوش خلقی کہ) میری کسی بات پر بھی مجھے برا نہیں کہتا تھا۔ میں دن چڑھے تک سوتی رہتی تو کوئی جگا نہیں سکتا تھا۔ کھانے پینے میں ایسی ہی وسعت کہ میں سیر ہو کر چھوڑ دیتی تھی (اور ختم نہ ہوتا تھا) ابوزرع کی ماں، (میری خوشدامن) بھلا اس کی کیا تعریف کروں، اس کے بڑے بڑے برتن ہمیشہ بھر پور رہتے تھے، اس کا مکان نہایت وسیع تھا (یعنی مالدار بھی تھی اور عورتوں کی عادت کے موافق بخیل بھی نہیں تھی، اس لئے کہ مکان کی وسعت سے مہمانوں کی کثرت مراد لی جاتی ہے) ابوزرع کا بیٹا بھلا اس کا کیا کہنا وہ نورٌعلیٰ نور ایسا پتلا دُبلا چھریرے بدن کا اس کے سونے کا حصہ (یعنی پسلی وغیرہ) ستی ہوئی ٹہنی

یا ستی ہوئی تلوار کی طرح سے باریک، بکری کے بچے کا ایک دست اس کے پیٹ بھرنے کے لئے کافی۔ یعنی بہادر کہ سونے کے لئے لمبے چوڑے انتظامات کی ضرورت نہ تھی، سپاہیانہ زندگی ذرا سی جگہ میں تھوڑا بہت لیٹ لیا، اسی طرح کھانے میں بھی مختصر مگر بہادری کے مناسب گوشت کے دو چار ٹکڑے اس کی غذا تھی۔ ابوزرع کی بیٹی بھلا اس کی کیا بات، ماں کی تابع دار، باپ کی فرماں بردار، موٹی تازی سوکن کی جلن تھی (یعنی سوکن کو اس کے کمالات سے جلن پیدا ہو۔ عرب میں مرد کے چھریرا ہونا اور عورت کے لئے موٹی تازی ہونا ممدوح شمار کیا جاتا ہے) ابوزرع کی باندی کا بھی کمال کیا بتاؤں، ہمارے گھر کی بات کبھی بھی باہر جا کر نہ کہتی تھی، کھانے تک کی چیز بھی بے اجازت خرچ نہ کرتی تھی، گھر میں کوڑ کباڑ نہیں ہونے دیتی، مکان کو صاف شفاف رکھتی تھی، ہماری یہ حالت تھی کہ لطف سے دن گذر رہے تھے کہ ایک دن صبح کے وقت جب دودھ کے برتن بلوئے جا رہے تھے، ابوزرع گھر سے نکلا راستہ میں ایک عورت پڑی ہوئی ملی، جس کی کمر کے نیچے چیتے جیسے دو بچے اناروں سے کھیل رہے تھے (چیتے کے ساتھ تشبیہ کھیل کود اور اناروں سے یا تو حقیقۃً انار مراد ہیں کہ اُن کو لڑھکا کر کھیل رہے تھے، یا دو اناروں سے اس عورت کے دونوں پستان مراد ہیں) پس وہ کچھ ایسی پسند آئی کہ مجھے طلاق دیدی اور اس سے نکاح کر لیا (طلاق اس لئے دی کہ سوکن ہونے کی وجہ سے اس کو رنج نہ ہو اور اس کی وجہ سے مجھے طلاق دیدینے سے اس کے دل میں ابوزرع کی وقعت ہو جائے) ایک روایت میں ہے، اس سے نکاح کر لیا نکاح کے بعد وہ مجھے طلاق دینے پر اصرار کرتی رہی، آخر مجھے طلاق دے دی۔ اس کے بعد میں نے ایک اور سردار شریف آدمی سے نکاح کر لیا جو شہسوار ہے اور سپہ گر ہے، اس نے مجھے بڑی نعمتیں دیں اور ہر قسم کے جانور اونٹ گائے بکری وغیرہ وغیرہ ہر چیز میں سے ایک ایک جوڑا مجھے دیا اور یہ بھی کہا کہ ام زرع خود بھی کھا اور اپنے میکہ میں جو چاہے بھیج دے، لیکن بات یہ ہے کہ اگر میں اس کی ساری عطاؤں کو جمع کروں تب بھی ابوزرع کی چھوٹی سے چھوٹی عطا کے برابر نہیں ہو سکتی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے یہ قصہ سنا کر مجھ سے یہ ارشاد فرمایا کہ میں بھی تیرے لئے ایسا ہی ہوں، جیسا کہ ابوزرع ام زرع کے واسطے۔

## قانونِ نحوی :

قالت الحادية عشرة ! دونوں جزءمؤنث ہیں اور یہی نسخہ صحیح ہے اور اُصول کے مطابق ہے بعض نسخوں میں جزءاول کی تذکیر اور ثانی کی تانیث یعنی الحادی عشرة اور بعض میں اس کے بالعکس مذکور ہے اور یہ دونوں اُصولِ عربیت کے خلاف ہیں لما تقرر فی علم العربية من انه يقال الحادی عشر فی المذکر بتذکیر الجزئین والحادية عشرة فی المؤنث بتأنيث الجزأين۔ (مواہب ص۱۹۱) ( کیونکہ علومِ عربیہ (صرف نحو) میں یہ ثابت اور مقرر ہو چکا ہے کہ مذکر میں الحادی عشر دونوں جز کی تذکیر کے ساتھ پڑھا جائے گا اور مؤنث میں الحادیہ عشرة دونوں جز مؤنث ہوں گے )

## وجہ تسمیہ حدیث :

اس حدیث کا نام بھی حدیثِ اُمّ زرع مشہور ہے۔ بعض محدثینؒ نے علیحدہ رسالہ کی صورت میں بھی یہ حدیث نقل کی ہے ۔ زوجی ابوزرع میرے خاوند کا نام ابوزرع تھا، چونکہ گیارہویں خاتون کا شوہر مالدار تھا، کھیتی باڑی اور کافی صاحبِ جائیداد تھا، انہار وباغات کا مالک تھا۔ گھوڑے اور اونٹ، بھیڑ بکریاں بھی کثیر تعداد میں اس کی مملوک تھیں۔ محلات ومکانات بھی تھے اور اللہ نے اولاد بھی عنایت فرمائی تھی۔ اس لئے ابوزرع کہنے میں ایک خاص لطافت ہے۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں، کناية عن كثرة زرعه و وفرة نعمه و يحتمل ان يكون الزرع بمعنى الولد (اتحافات ص۳۰۲) ( کہ ابوزرع کھیتی باڑی اور کثرتِ نعمت وجائیداد سے کنایہ ہے اور یہ بھی احتمال ہے کہ زرع بمعنیٰ اولاد کے ہو (یعنی کثیر الاولاد بھی تھے ) شیخ ابراہیم البیجوریؒ ابوزرع کی توجیہ بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں : کنته بذلک لکثرة زرعه کما يدل عليه مازاده الطبرانی من قولها صاحب نعم و زرع و يحتمل انها کنته بذلک تفاؤلا بکثرة اولاده (مواہب ص۱۹۱) (اس کی بیوی نے اس کو بوجہ کثرت کھیتی باڑی اور باغات کے ابوزرع کے کنیت سے موصوف کیا جیسے کہ اس پر طبرانی کی روایت میں اس کی بیوی کے اس قول کی زیادتی ہے کہ وہ جانوروں کھیتوں اور باغات کے مالک ہیں اور یہ بھی احتمال ہے کہ بطورِ تفاول اور نیک فالی کثرتِ اولاد سے کنایہ بیان کیا ہو )

## استفہام برائے تعظیم و تفخیم :

وما ابوزرع 'یہاں ما استفہامیہ ہے بمعنیٰ تعظیم کے، مبتدا واقع ہے اور اس کے مابعد خبر ہے۔ فما استفهامية بمعنىٰ التعظيم مبتداء و مابعده خبره من قبيل الحاقة ماالحاقة۔ (مناوی ج۲ ص٦٦) وما ابوزرع' کی طرح استفہامیہ کلام تعظیم و تفخیم کے لئے ہوتا ہے۔ قرآن میں بھی اس کی مثالیں موجود ہیں۔ وما ادراک ماليلة القدر (سورۃ قدر) (تجھے کیا خبر کہ لیلۃ القدر کیا ہوتی ہے)

## لفظِ اناس اور حلی کا معنیٰ و تشریح :

اناس من حلي اذني : اناس ' اقام کے وزن پر ہے۔ النوس سے ماخوذ ہے۔ وهو التحرّك الشي متدلياً (جمع ج۲ص٦٦) (کسی چیز کو ناز و نخرہ کر کے حرکت دینا) اناسه ای حركه غيره ای اثقل باب افعال سے بمعنیٰ لٹکانے اور جھکانے کے۔ حلي اسم جنس ہے بمعنیٰ زیور یا حلية کی جمع ہے، بمعنیٰ زیور کے وهي الصيغة للزينة اور تنوینِ تنکیر تعظیم کے لئے ہے اور اسی میں بلاغت پنہاں ہے' والتنكير للتعظيم (جمع ج۲ص٦٦) (اور حلّی کی تنکیر تعظیم کے لئے ہے) وفيه البلاغة مالا يخفي (مناوی ج۲ص٦٦) (اور اس میں بے تحاشا بلاغت مخفی ہے)

امّ زرع بتانا چاہتی ہے کہ میرے شوہر مالدار بھی ہیں اور مجھ پر مہربان اور شفیق بھی' اس نے مجھے سونے کے اس قدر زیورات پہنائے کہ اس کے بوجھ نے میرے کانوں کو جھکا دیا اور لٹکا دیا۔ وهذا التعبير يفيد عظم الحلية التي وضعت في أذنيها (اتحافات:۲۰۳) (اور ان الفاظ سے تعبیر کرنا اس کے کانوں میں پہنے ہوئے زیورات کا بھاری اور قدر و قیمت والے ہونے کا فائدہ دے رہے ہیں)

## بازوؤں کے موٹاپے کا ذکر :

وملأ من شحم عضدی ، من ' تعلیلیہ ہے یعنی عمدہ کھانوں' بہترین غذاؤں اور میرے لئے کھانے کھلانے کے خصوصی اہتمام نے میرے بازوؤں کو موٹا کر دیا۔ اس طرف بھی اشارہ ہے کہ میرے زوج کی معیشت بہت عمدہ ہے، فقط عضدین کے ذکر پر اکتفا کیا، لان سمنهما دلالة على سمن

الجسم (اتحافات ص۳۰۳)(اس لئے کہ بازوؤں کا موٹاپن جسم کے موٹاپے پر دلالت کرتا ہے و یمکن ان یکون کنایة عن قوة یدیها و سائر بدنها او کنایة عن حسن حالها و طیب معاشرته ایاها (جمع ج۲ص۲۶)(اور یہ بھی ممکن ہے کہ ملأ من شحم عضدی ہاتھوں اور باقی بدن کی زور وقوت سے کنایہ ہو یا اس کی خوشحالی اور خاوند کے اچھے برتاؤ سے کنایہ ہو)

## زوجہ کو انتہا درجہ خوش کر دیا :

و بجحنی فبجحت الّی نفسی :اس نے مجھے اس قدر خوش کر دیا،ای فرّحنی و قیل عظمنی (مناوی ج۲ص۶۷) کہ میں خوش ہوگئی۔اس نے مجھے اس قدر عظمت دلائی کہ میں خودکو عظیم محسوس کرنے لگی۔ای فرحنی ففرحت او عظمنی فعظمت نفسی عنده(مناوی ج۲ص۶۷)(مجھے اتنی قدر وعزت دی کہ میں خودکو بڑی معزز سمجھنے لگی) شیخ احمد عبد الجواد الدومیؒ لکھتے ہیں، ای عظمنی؛ فعظمت عنه نفسی و قال الشاعر ......ـہ

و ما الفقر من أرض العشیرة ساقنا إلیک و لکنا بقرباک نبجح

(اتحافات ص۳۰۲)

(اور مجھے اپنے خاندان وقبیلہ اور وطن سے تیری طرف فقر وغربت نہیں لائی لیکن تیری قربت اور نزدیکی میں خوشی اور بڑا ابنا نصیب ہوا)

## غریب خاندان سے اُٹھا کر مالداروں میں جگہ دی :

وجدنی فی اهل غنیمة بشق ' غنم بکری کو کہتے ہیں۔غنیمة اس سے تصغیر ہے اور تصغیر تقلیل کے لئے ہے۔ ای التصغیر للتقلیل ای أهل غنم قلیلة (مواہب ص۱۹۲) شق کے تین معانی نقل ہوئے ہیں (۱) خاص مقام یعنی معین جگہ کا نام (۲) دامنِ کوہ یا کنارۂ پہاڑ (۳) اگر بکسر الشین ہو تو بمعنیٰ مشقت ہے ،فتح شین کے ساتھ پڑھیں تو پہلے دونوں معانی مراد ہیں، وهو المعروف لاهل اللغة. (مواہب ص۱۹۲) اور شین کسرہ کے ساتھ پڑھیں تو تیسرا معنیٰ مراد ہے،وهو المعروف لاهل الحدیث (مواہب ص۱۹۲)

گیارہویں خاتون بتانا چاہتی ہے کہ میں ایک غریب وفقیر خاندان سے ہوں اور میرے

والدین معمولی حیثیت کے لوگ تھے، جن کا گذر اوقات محض تھوڑی بکریوں پر ہوا کرتا تھا۔ فجعلنی فی أهل صهيل و اطيط و دائس و منق ، پھر میرا شوہر مجھے ایسے لوگوں میں لے آیا، جو گھوڑوں والے اونٹوں والے تھے، اناج گاہنے والے اور اسے صاف کرنے والے تھے، مراد خوش حال اور متمول لوگ ہیں۔ صہیل گھوڑے کے ہنہنانے کی آواز کو کہتے ہیں، هو صوت الخيل 'اطيط اونٹوں کی آواز کو کہتے ہیں هو صوت الابل ارادت انها كانت فی اهل قلة فنقلها الى اهل كثرة و ثروة لان اهل الخيل والابل اعظم و اشرف من اهل الغنم (مناوی ج۲ ص۶۷) (ام زرع کا مطلب یہ ہے کہ میں معاشی طور پر تنگدست غریب گھرانے سے تعلق رکھتی تھی تو ابوزرع نے بہت مالدار اور خوشحال گھرانے میں مجھے نقل کر دیا اس لئے کہ گھوڑوں اور اونٹوں والے عرف میں بکریوں والوں سے معزز اور شریف شمار ہوتے ہیں)

دائس :اسم فاعل ہے، اس سے مصدر دوس داسا اور دیاسة آتا ہے، معنیٰ خرمن کو پاؤں سے روند کر دانے نکالنا، اگر دائس سے مراد بیل ہے تو پھر صہیل پر عطف ہے اور اگر مراد وہ لوگ ہیں جو بیلوں کو ہانکتے اور اُن کے بازوں سے دانے نکلواتے ہیں تو پھر فی کے تحت آئے گا اور اہل پر عطف ہوگا۔

منق : تنقية سے ماخوذ ہے، بمعنیٰ اناج کو صاف کرنا اور کھانے کے قابل بنانا یا نقیق سے ماخوذ ہے بمعنیٰ مرغی کا ذبح ہونے کے وقت آواز نکالنا ...... فالصحيح انه من التنقية فهو الذى ينقى الحب و يصلحه و ينظفه من التبن وغيره بعد الدوس بغربال وغيره وهذ المعنىٰ هو المناسب فى المقام ...... و قيل الاولىٰ تفسير المنق بذابح الطير لانه عندذبحه ينق فيصير هو ذا نقيق اى جعلنى من اهل ذابحى الطير و طاعمى لحومها (جمع ج۲ ص۶۷)

پہلے معنیٰ کی صورت میں خاتون یہی بتانا چاہتی ہے کہ مجھے میرے شوہر نے زراعت پیشہ خاندان میں جگہ دی ہے، جو اناج کو صاف کر کے کھاتے ہیں، جن کے مال کثیر ہیں، جن کی نعمتیں بہت ہیں، جن کے احوال قابل رشک ہیں، دوسرے معنیٰ کی مراد بھی یہی ہے کہ مجھے اس نے ان لوگوں میں جگہ دی ہے جو پرندوں کو ذبح کر کے ان کا گوشت کھانے والے ہیں، یہ کنایۃ ہے اس بات سے کہ اس کا شوہر مرغیوں اور جنگلی پرندوں کے گوشت سے اس کی تربیت کرتا ہے، گویا وہ عمدہ گوشت کھانے اور

کھلانے والے خوشحال لوگ ہیں۔

## زوج اور سسرال کے عمدہ اخلاق :

**فعنده** ...... شوہر اور اس کے خاندان کے عمدہ اخلاق کی تعریف کرتے ہوئے کہتی ہے کہ جب میں ان کے سامنے بات کرتی ہوں تو میری کرامت واکرام اور عزت افزائی کے پیش نظر میری کسی بات کا وہ برانہیں مناتے۔ **فلا انسب الی تقبیح شئی من الافعال** (جمع ج۲ص۶۸) وہ میرے ذاتی اعزاز کے پیش نظر میری کسی بات کو رد نہیں کرتے کہ میرا کلام انہیں پسند ہے اور میری ہر ادا اور ہر بات سے اُن کی محبت ہے، جیسا کہ حدیث میں بھی آیا ہے، **لا تقبحوا الوجوه ای لاتقولوا قبح الله وجه فلان** (جمع ج۲ص۶۷) (تم چہروں کی قباحت نہ کیا کرو یعنی یہ نہ کہا کرو کہ اللہ تعالیٰ فلاں کی چہرے کو قبیح کردے)

**وارقد فأتصبح** ' بعض نسخوں میں ارقد کی جگہ انام آیا ہے، تصبّح تفعّل کے باب سے ہے۔ یعنی صبح کو اُٹھنا جب خوب دن چڑھ آئے یعنی میں اپنی مرضی سے سوتی اور اپنی مرضی سے اُٹھتی ہوں، سوجاتی ہوں، تو میرے آرام وراحت کے پیش نظر مجھے نیند سے نہیں اُٹھایا جاتا، کوئی خدمت اور کام مجھ سے نہیں لیا جاتا کہ ان کے پاس کام کرنے والے خدم وحشم پہلے سے موجود ہوتے ہیں، تو میری خدمت اور ضرورت انہیں محسوس ہی نہیں ہوتی۔

**واشرب فاتقمح**' جب میں کوئی مشروب (نبیذ' دودھ' شربت' ٹھنڈا پانی) پیتی ہوں تو خوب سیر ہو کر پیتی ہوں یعنی جب سیر ہو جاتی ہوں، تب اسے چھوڑتی ہوں۔ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں، **والمعنیٰ لا أتألم منه لا من حيث المرقد ولا من حيث المأكل والمشرب** (جمع ج۲ص۶۸) (مطلب یہ کہ کھانے پینے اور سونے میں مجھے ابوزرع کی طرف سے کوئی مشکل اور تکلیف درپیش نہیں ہوتی) باقی رہی یہ بات کہ پینے کا ذکر کیا اور کھانے کا ذکر نہ کیا، تو ظاہر ہے کہ پینا، کھانے کے بعد ہوتا ہے، جب پینے میں یہ اکرام ہے تو کھانے میں تو لامحالہ ہوگا، **انما لم تذكر الأكل اما اكتفاء او لأن الشرب متفرع عليه او لانه قد علم مما سبق** (جمع ج۲ص۶۸) (ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں کہ کھانے کا تذکرہ یہاں

نہیں کیا گیا یا تو اشرب فاتقمح پر اکتفاء کیا (کہ پینے کے ذکر سے اکتفاء کیا گیا) اور یا اس لئے کہ پینا تو کھانے پر متفرع ہے (یعنی پینا تو کھانے کے بعد ہی ہوتا ہے) یا پھر یہ سابقہ کلام سے پہلے ہی معلوم ہو چکا ہے)

## امّ ابی زرع کے احوال :

اب تک تو امّ زرع نے اپنے خاوند کے حالات وصفات بیان کئے ۔ اب خاندان کے دیگر افراد کا حال بیان کرتی ہوئی سب سے پہلے اپنی ساس کی توصیف بیان کرتی ہیں ۔ امّ ابی زرع فما امّ ابی زرع : ابوزرع کی ماں یعنی میری ساس کا کیا کہیے؟ میں تمہیں بتاؤں کہ اس کا کیا مقام ہے، مالداری، کشادہ حالی، وسعتِ مال و دار، کیا کیا نعمتوں سے اللہ نے نوازا ہے ۔ عموماً ہوتا یہ ہے کہ خواتین اپنی ساس کی صفت اور مدح کم بیان کرتی ہیں، مگر یہاں تو بات ہی کچھ اور ہے، اعلاماً بانها فی نهاية حسن الخلق و كمال الانصاف (مناوی ج۲ص۶۸) (یہ بتلانا چاہتی ہے کہ میری ساس انتہائی بااخلاق اور کامل انصاف والی عورت ہے)

عکومها رداح ! عکوم ، عکم کی جمع ہے سامان رکھنے کے برتن کو کہتے ہیں، وهی اوعية المتاع (اتحافات: ص۳۰۳) و قيل نمط تجعل فيه النساء ذخائرها (مناوی ج۲ص۶۸) (اور بعض کہتے ہیں کہ یہ ایک خاص قسم کی ٹوکری جس میں عورتیں اپنے سامان وغیرہ محفوظ کرتی ہیں) رداح بڑے بھاری اور زیادہ برتنوں کو کہتے ہیں، عظيمة ثقيلة كثيرة (مناوی ج۲ص۶۸) یعنی میرے ساس کے گھر کے برتن بڑے کشادہ اور وسیع ہیں، جن میں اناج اور کھانے پینے کی اشیاء ہر وقت وافر مقدار میں موجود رہتے ہیں ۔ وبيتها فساح اس کا گھر بھی کشادہ اور صحن بڑا وسیع ہے، ای فسيح كطويل و طوال (مناوی ج۲ص۶۸) قرآن میں بھی اسی معنیٰ میں استعمال ہوا ہے ، فافسحوا يفسح الله لكم وفی معناه حديث خير المجالس افسحها ای اوسعها ۔ (مناوی ج۲ص۶۸) (کشادگی کرو اللہ تعالیٰ تمہیں کشادگی نصیب کرے گا اور اسی معنیٰ میں یہ حدیث ہے کہ اچھی مجالس (نشستیں) وہ جو وسیع اور کشادہ ہوں) یہ اس کی ساس کی دولت ثروت، کثرت نعمت اور کثیر اہل خدمت کے وجود کی

دلیل بھی ہے،و ذلک دلیل علی الثروة و کثرة النعمة (جمع ج۲ص۶۹)

## شوہر کی پہلی بیوی سے بیٹے کا ذکر :

ابن ابی زرع و ما ابن ابی زرع......مسلّ : سلول سے ہے نصر کے باب سے آتا ہے بمعنیٰ کھینچنے اور چھیلنے اور صاف کرنے کے۔ شطبة : کا معنیٰ تراشی ہوئی شاخ، یعنی ابن ابی زرع کا بدن ہلکا پتلا اور چھریرا ہے، جو عرب کے عرف عام میں پسندیدہ ہے، جو سونے کے وقت بہت ہی کم جگہ گھیرتا ہے ۔شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ لکھتے ہیں، هی جریدة النخل الرطبة ای مکان نومه خفیف لطیف نظیف (اتحافات ص۳۰۴) شطبة کا معنیٰ کھجور کی شاخ، کھجور کی شاخ کو جب کھینچا جائے تو وہ مناسب نشان ڈالتی ہے اور بالکل صاف نشان پڑتا ہے۔ مقصد یہ ہے کہ اس کے بستر پر سلوٹ نہیں پڑتی یعنی وہ مغلوب النوم نہیں ہے، بلکہ اس کا سونا مہذب ہے۔ یا مسل :ظرف مکان ہے اور شطبة کا معنیٰ تلوار، ابن ابی زرع کا بدن میان سے نکلی ہوئی تلوار کی طرح صاف، ستھرا، پاکیزہ، باریک اور چمکدار ہے۔اس کے سونے کی جگہ مثل مقام سلولِ تلوار کے ہے یا نیامِ سیف کی طرح قلیل ہے اور ہوشیار ہے کہ غافلوں کی طرح چت نہیں لیٹتا کہ بہت سی جگہ گھیر کر سو جائے۔

وتشبعه ذراع الجفرة ' الجفرة: بکری یا بھیڑ کا چھوٹا بچہ جس کی عمر چار ماہ ہو اور جس کی کوکھیں شبع کی وجہ سے پُر ہوں۔ ولد الشاة اذا عظم واستکرش (مواہب:ص۱۹۳)أنثی ولد المعز و قیل الضأن اذا بلغت اربعة اشهر و فصلت عن امها و قد مدحته بقلة الأكل (اتحافات ص۳۰۴) (الجفرة کا معنیٰ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ یہ بکری یا بھیڑ کا چھوٹا بچہ جو چار ماہ کی عمر کو پہنچ جائے اور ماں کے دودھ سے جدا کر دیا جائے گویا ابن ابی زرع کے تھوڑے کھانے کی تعریف کی ہے )

یعنی ابن ابی ذرع قلیل الاكل ہے،کھانا بہت کم کھاتا ہے،مگر کھاتا عمدہ ہے، چھوٹا گوشت اور وہ بھی پائے کا، فهو قليل الاكل أو قليل اللحم و هو محمود شرعًا و عرفاً لاسيّما عند العرب (جمع ج۲ص۶۹ ) ( گویا وہ تھوڑے کھانے والا ہے یا موٹا نہیں ہے اور یہ شرعاً اور عرفاً قابل تعریف ہیں خصوصاً اہلِ عرب کے نزدیک )

## بنتِ ابی زرع کا وصف :

بنت ابی زرع گیارہویں خاتون بیٹے کی توصیف کے بعد اب بیٹی کی صفت بیان کرتی ہیں **فما بنت ابی زرع** اس بات سے کنایہ ہے کہ ان کی بیٹی بھی ایک عظیم انسان ہے، **ای ھی شئی عظیم فالمقصود بالاستفهام التعظيم** (مواہب: ص ۱۹۳) **طوع ابیها ...... الخ** 'طوع مصدر ہے بمعنی اسم فاعل کے یعنی ماں باپ کی مکمل فرمانبردار ہے، **ای مطيعة لابيها و مطيعة لامها غاية الاطاعة** (مواہب ص ۱۹۳) **طوع ابیها و امها** کہنے کے بجائے لفظِ **طوع** کو **امها** کے ساتھ مستقل ذکر کر کے اس طرف اشارہ ہے کہ وہ والدین میں ہر ایک کی مستقلاً فرمانبرداری کرتی ہے۔ **اشارة الى ان طاعة كل مستقلة** (مواہب: ۱۹۳) **ملأ كسائها** : **کساء** کا لغوی معنی چادر اور کمبل ہے یعنی کمبل کو بھر دینے والی ہے، گویا بھرے اور گداز جسم والی ہے اور عرب معاشرے میں عورت کے لئے بھرا جسم محمود وممدوح اور پسندیدہ ہے **كناية عن ضخامتها وسمنها وامتلاء جسمها وكثرة شحمها ولحمها وهو مطلوب فى النساء** (جمع ج ۲ ص ۷۹) **وغيظ جارتها** ، وہ اپنے پڑوسنوں کو غصہ اور غضب دلانے والی ہے۔ ایسی حسین متوازی جسم، عمدہ اخلاق' کریمانہ صفات کی مالکہ کہ اس کی پڑوسنیں اس سے حسد کرنے لگتی ہیں **والمعنى انها محسودة لجارتها و انها لحسنها صورة وسيرة تغيظ جارتها** (جمع ج ۲ ص ۷۰) بعض شارحین نے یہاں **جارة** سے مراد سوکن بھی لیا ہے، **والمراد منها ضرتها و سميت جارة للمجاورة بين الضرتين غالباً** (مواہب: ۱۹۳)

## ابوزرع کی لونڈی کی صفت :

اب امّ زرع اپنے سسرال کی لونڈی کا ذکر کرتی ہیں، **جارية ابى زرع** : یہاں پر **جارية** بمعنی مملوکة کے ہے کہ ابوزرع کی لونڈی کے کیا کہئے' وہ بھی بھلے مانس' شریف اور حیادار و عزت دار خاتون ہے۔ **لا تبث حديثنا** ، وہ ہماری باتوں کا ہمارے خاندانی امور کا اور گھریلو رازداریوں کا افشاء نہیں کرتی، وہ عام خواتین کی طرح بات سے بتنگڑ نہیں بناتی، نہ آگ لگاتی ہے اور نہ ناچاقیاں پیدا کرتی ہے، **اى لاتنشر و لاتظهر ولا تذيع ولا تشيع** (جمع ج ۲ ص ۷۰) **تبثيثا** : مصدر من غیر بابه ہے ما

قبل کی تاکید کے لئے آیا ہے، جیسے قرآن میں ہے، وَتَبَتَّلْ اِلَیْهِ تَبْتِیْلًا (مزمل:۸) (اور منقطع ہو جا اس کی طرف منقطع ہو کر)

**ولا تنقث میرتنا تنقیثا:** نقث بمعنٰی تقسیم کرنے' پھیلانے اور بکھیرنے کے آتا ہے۔ میرة اناج وطعام کو کہتے ہیں کہ ہماری لونڈی دیگر خواتین کی طرح گھر کا اناج لے کر بازاروں میں فروخت کر کے اسے ضائع نہیں کرتی یا بقدر ضرورت لے کر تقاضوں کی تکمیل کرتی ہے، ڈنڈی نہیں مارتی، چوری نہیں کرتی، تنقیثاً یہ مصدر من غیر بابه یا من غیر لفظه کے قبیل سے ہے۔ تاکیداً و مبالغة فی وصفها بالامانة والدیانة والصیانة (جمع ج۲ص۷۰) (تنقیثاً مصدر برائے تاکید ہے اور ابوزرع کی لونڈی کی وصف امانت دیانت اور حفاظت میں مبالغہ کے اظہار کے لئے ہے)

**ولا تملأ بیتنا تغشیشاً:** وہ ہمارے گھر کو پرندوں کے گھونسلوں کی طرح کھانس پھونس اور تنکوں سے نہیں بھرتی، یعنی صفائی پسند ہے، ای انها مهتمة بتنظیفه والقاء کناسته (اتحافات ص۳۰۴) (کہ وہ صفائی کا پورا اہتمام کرتی ہے اور کوڑا کرکٹ کو (باہر) ڈالتی ہے)

## ابوزرع کی ایک حسین خاتون سے ملاقات:

**قالت خرج ابوزرع:** اب تک توام زرع نے ابوزرع کے اپنے' اور ان کے خاندان کے افراد حتی کہ ان کی لونڈیوں تک کے حالات اور صفات بیان کئے۔ اب یہاں سے اپنی سرگذشت کا باقی حصہ بیان کرتی ہیں کہ ابوزرع ایک روز گھر سے سفر کے لئے نکلے، **والاوطاب تمخض** ' اوطاب جمع ہے، اس کی مفرد وطب آتی ہے' جس کا لفظی معنی مشک یا مشکیزہ ہے' جس میں دودھ رکھا اور بلویا جاتا ہے وهی انیة اللبن (اتحافات ص۳۰۴) (لفظ تمخض صیغہ مجہول ہے یعنی مشکیزہ کو حرکت دی گئی دودھ سے مکھن نکالنے کے لئے) تمخض، مخض سے ہے بمعنی دودھ کو حرکت دے کر مکھن نکالنا و تمخض بالبناء المجهول ای تحرک لاستخراج الزبد من اللبن۔ (مواهب ص۱۹۴) اسی سے مخاض بھی آیا ہے، دردِزہ کو کہتے ہیں جو خواتین کو ہلا کے رکھ دیتا ہے، **تمخض الاوطاب** کا معنٰی یہ ہے کہ ابوزرع کے سفر کے لئے خروج کے وقت دودھ کی مشکوں کو ہلایا جاتا تھا تا کہ مکھن اور چھاچھ علیحدہ علیحدہ ہو جائیں۔

یہ دودھ کی کثرت اور مکھن کی کثرت سے کنایہ ہے۔ ابوزرع کا نکلنا صبح کے وقت بھی ہوسکتا ہے اور موسم بہار کا زمانہ بھی مراد ہوسکتا ہے کہ سبزہ زار کی وجہ سے جانور سیر ہوتے ہیں اور دودھ خوب دیتے ہیں اور دونوں معانی بیک وقت بھی مراد ہوسکتے ہیں کہ ابوزرع صبح کے وقت ایک دن موسم بہار میں گھر سے باہر نکلے۔

## دولڑکے کون تھے :

**فلقی امرأة معها ولدان لها** 'اس نے ایک ایسی خاتون کے ساتھ ملاقات کی جس کے ساتھ دولڑکے بھی تھے، **کالفهدین** وہ دونوں لڑکے چیتوں کی طرح چست وچالاک اور بیدار تھے، **مثلها فی الوثوب و اللعب و سرعه الحرکة** (مواہب ص۱۹۴)

یہاں پر **ولـــدان** بمعنیٰ مصاحبان کے ہے۔ اس سے یہ لازم نہیں آتا ہے کہ یہ دونوں لڑکے اس کی اپنی اولاد بھی ہوں، اس لئے تو **ولدان لها** کہا منہانہ کہا۔

## یلعبان سے مراد کیا ہے ؟

**یـلـعبان** : ابوزرع کی اس خاتون سے ملاقات کے وقت یہ دونوں لڑکے اس کی کمر کے نیچے یعنی خاتون کی گودی میں دواناروں کے ساتھ کھیل رہے تھے۔ **خصـرها ای وسطها و فی روایة من تـحـت صـدرهـا** (جمع ج۲ص۱۷) اس جملے کے دو معانی ہوسکتے ہیں، ایک تو حقیقی کہ اس خاتون کے سرین بڑے تھے اور خاصرہ (کمر) باریک تھی، اسی لئے نیچے سے گویا **فجوة** تھا جس سے چھوٹے انار آجاسکتے تھے اور لڑکے حقیقی اناروں سے کھیل رہے تھے ...... **تعنی انها ذات کفل عظیم فاذا استلقت' عـلی قفاها ارتفع الکفل بها من الارض حتی یصیر تحتها فجوة یجری فیها الرمان** (جمع ج۲ص۱۷) مجازی معنیٰ یہ ہوسکتا ہے کہ خاتون کے دونوں پستانوں کو اناروں سے تشبیہ دی گئی ہو اور وہ لڑکے اپنی ماں کی حقیقی اولاد ہوں کہ وہ دونوں اپنی ماں کے پستانوں سے کھیل رہے تھے ' **وقیـل ذات ثـدیـین حسنین صـغیرین کالرمانتین** (جمع ج۲ص:۱۷) ہردونوں کی مراد ایک ہی ہے کہ وہ خاتون خوبصورت اور حسن و جمال کی پری پیکر تھی' ابوزرع نے دیکھا تو دل دے بیٹھا، جیسے کہ شیخ احمد عبدالجواد ؒ فرماتے ہیں **وهی کنایة**

عن الجمال و قد رغب أبوزرع فيها لنجابتها و نجابة اولادها (اتحافات ص ۳۰۴)

## ابوزرع نے طلاق دیدی :

فطلقني ...... نتیجہ یہ ہوا کہ مجھے ابوزرع نے طلاق دیدی اور اس سے نکاح کرلیا۔ اس طلاق دینے کے عمل میں بھی یہ خاتون ابوزرع کی مدح وتوصیف کا پہلو نکال رہی ہے کہ جب اس کا دل ادھر مائل ہوا تو ظاہر ہے کہ دونوں کو گھر میں رکھنا' دونوں کے لئے سوکنیں ہونے کی وجہ سے باعث ملال ہوتا، لہٰذا دونوں کی اور خود ابوزرع کی بہتری اس میں تھی کہ مجھے آزاد کردیتا۔ سو اس نے ایسا ہی کردیا اور جدید خاتون سے نکاح کرلیا۔

## گیارہویں خاتون نے نکاح کرلیا :

ونكحت بعده رجلاً، اپنی سرگذشت بیان کرتے ہوئے گیارہویں خاتون کہتی ہے کہ جب ابوزرع سے مجھے طلاق مل گئی تو میں نے بھی دوسرے ایک مرد سے نکاح کرلیا۔

## زوجِ ثانی کی توصیف میں کمال :

رجلاً سريا ، جو رجلیّت میں کامل اور شرافت وسخاوت کا مجسمہ تھا۔ سرياً اى شريفاً و قيل سخيا (جمع ج۲ص۱۷) اى من سراة الناس و اشرافهم (اتحافات ص۳۰۴) جو اپنی قوم کا رئیس، آسودہ حال اور مالدار آدمی تھا، جو عمدہ گھوڑوں پر سواری کرتا تھا۔ شريا اى فرساً يمضى بلا فتور ولا انكسار قال ابن السكيت اى فرساً فائقاً جيدا (جمع ج۲ص۱۷) (شریا کا معنیٰ گھوڑے کا تیز دوڑنا جس کی چال میں سستی اور ٹوٹا پن نہ ہو ابن سکیت فرماتے ہیں کہ شریاً کا معنیٰ عمدہ اور اچھا گھوڑا)

## زوجِ ثانی کی بہادری کی توصیف :

و اخذ خطياً ، اور وہ بے حد بہادر تھے کہ خطی نیزے استعمال کرتا تھا، خط یمن کے ایک علاقے کا نام ہے، جہاں عمدہ ترین جنگی نیزے تیار ہوتے تھے، گو خطی نیزہ ایک اعلیٰ اور عمدہ قسم کا نیزہ تھا جو ان کے استعمال میں ہوتا تھا، وهو الرمح المنسوب الى الخط قرية بساحل بحر عمان تعمل

فیہ الرماح (مواہب ص۱۹۴)(خطیاً سے مراد وہ نیزہ جو خُط بستی (جو بحر عمان کے ساحل پر واقع ہے) کی طرف منسوب ہے اس میں اچھی قسم کے نیزے تیار ہوئے تھے)

## حسنِ سلوک :

**و اراح علی نعما ثریا :** یہ زوج ثانی کے حسن سلوک کا بیان ہے کہ اس نے میری بہت دلجوئی کی، نعمتیں عطا کیں اور قسم قسم کے عمدہ جانور عنایت فرمائے، اراح یعنی انہوں نے بعد الزوال مجھے نعمتوں سے مالا مال فرمایا اور نعمتیں بھی کثرت سے اور نوع نوع کی، صاحب اتحافات کے الفاظ اس کے متعلق یہ ہیں **ای کان یاتی بالنعم فی وقت الرواح و ھو مابعد الزوال و ثریا ای کثیرۃ من الثروۃ وھی کثرۃ المال** (اتحافات ص۳۰۴)

اراح سے مراد چرنے چگنے والے حیوانات بھی ہو سکتے ہیں۔قرآن میں یہ لفظ اسی معنیٰ میں آیا ہے۔ **حین تریحون و حین تسرحون** (النحل:٦)(جس وقت کہ شام کو چرا کر لاتے ہو اور جب چرانے کو نکالتے ہو) شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں **أو ادخلھا علی فی المراح والنعم الابل والبقر والغنم** (مواہب ص۱۹۴) (اور شام کے وقت ان (حیوانات) کو میرے سامنے لائے اور نعم سے مراد اونٹ، بیل، بکریاں مراد ہیں)

## جانوروں کا جوڑا جوڑا عنایت فرمایا :

**واعطانی** یعنی احسان و مروت کی بھی اس نے انتہاء کردی اور مجھے ہر جانور کا جوڑا جوڑا عنایت فرمایا ، **رائحة** ، ہر وہ جانور جو شام کے وقت گھر کو لوٹتا ہے، **ای من کل بھیمة ذاھبة الی بیته فی وقت الرواح (وھو ما بعد الزوال)**(مواہب ص۱۹۴) **زوجاً ای صنفاً او اثنین اثنین مبالغة فی الاحسان الیھا** (اتحافات ص۳۰۴) زوج بمعنیٰ صنف کے قرآن میں آیا ہے، **وکنتم ازواجًا ثلاثة۔**

## زوجہ کے خاندان کی کفالت کے احسانات :

**وقال کلی امّ زرع :** پھر زوجِ ثانی نے مجھے کہا یہ مال و دولت، اناج و نعمت اور حیوان و انعام

سب تمہارے لئے ہیں، خوب مزے لے کر کشادہ دلی سے کھاؤ۔ امّ زرع منصوب ہے کلمۂ نداء محذوف ہے، نصب علی النداء ای یاامّ زرع (مناوی ج۲ص۲۷) (لفظ ام زرع منصوب بہ نداء ہے اصل میں یا ام زرع ہوگا) ای کلی ما تشائین ۔ (مواہب ص۱۹۴) و میری اھلک ، میری امر ہے کبیعی و أطعمی (مناوی ج۲ص۲۷) یعنی اپنے خاندان، میکے، والدین اور رشتہ داروں پر احسان کرو، ان کے پاس بھی فراخدلی سے بھیجو وتفضلی علیھم وھو امر من المیرة وھی الطعام الذی یمتارہ الانسان ای یجلبه لاھله قال اللّٰہ تعالٰی و نمیر اھلنا (جمع ج۲ص۲۷) (اپنے خاندان اور رشتہ داروں پر احسان کر، لفظِ میری یہ صیغہ امر حاضر میرة" سے ہے یہ وہ کھانا ہوتا ہے جو کوئی انسان اپنے خویش واقارب کو بھیجتا ہے جیسے کہ اللہ تعالٰی نے حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائیوں کا قول نقل کرتے ہوئے کہ ونمیر اھلنا فرمایا)

## دونوں ازواج میں تقابل اور فوقیتِ ابوزرع :

فلو جمعت کل شی اعطانیه یہاں سے بطورِ تلخیص وآخر کلام کے ابوزرع کے نعمتوں کی کثرت، ان کے احسانات کی وسعت اور اس کے کرم واخلاق اور شفقت ومحبت کا بیان کرکے زوجِ ثانی سے اس کا تقابل کرنا چاہتی ہے۔ فلو جمعت ... یعنی اگر میں زوج ثانی کی تمام نعمتوں وانعامات کو جمع کرکے یکجا کرلوں ، مابلغ ...... یہ سب کچھ جمع ہوکر بھی زوجِ اول ابوزرع کے عنایت فرمودہ ایک چھوٹے سے برتن کی مالیت اور عظمت ورفعت کو نہیں پہنچ سکتے۔ ما بلغ اصغر آنیة ابی زرع ای قیمتھا او قدر مثلھا (مواہب ص۱۹۴)

زوجِ ثانی نے مجھے جس قدر بھی عنایات واکرام سے نوازا ہے یہ بہت کچھ ہے، مگر کچھ ہونے کے باوجود بھی زوجِ اول ابوزرع کی عنایات کی ایک حقیر ترین چیز معمولی سے برتن کی عظمت ومقام کے برابر نہیں ہوسکتے ، چہ جائیکہ اس کے عظیم، اور کثیر عنایات کا تقابل کیا جائے۔ شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں۔ یعنی انّ جمیع ما اعطاھا لایساوی اصغر شئی حقیر مما لابی زرع فکیف بکثیرہ و فی ذالک اشارة الی قولھم ما الحب الا للحبیب الاول ولذالک کانت السنة تزوج البکر وھذا احد

**وجوہ احبیۃ عائشۃؓ الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۔** (مواہب ص۱۹۵)
(یعنی سب کچھ جو زوجِ ثانی نے مجھے دیا ہے وہ ابوزرع کی کسی چھوٹی حقیر چیز کے برابر بھی نہیں ہوسکتا چہ جائیکہ اس کی بڑی بڑی چیزوں اور نعمتوں کے ساتھ اس کی برابری ہوسکتی ہے اور اسی میں عرب کے اس مقولہ کو اشارہ ہے کہ محبت صرف پہلے دوست ہی سے ہوتی ہے اسلئے بہتر اور سنت ہے کہ باکرہ کے ساتھ نکاح کیا جائے اور آپ کی حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کے ساتھ زیادہ محبت کی وجوہات میں سے ایک وجہ یہ بھی ہے ) شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ نے لکھا ہے، **وھذا یدل علی وفائھا لزوجھا الاول مع تطلیقھا منہ وانہ لخلق نادر فی النساء** (اتحافات ص۳۰۵) (اور یہ اس کی پہلے خاوند کے ساتھ طلاق دینے کے باوجود وفاداری کا ثبوت ہے اور یہ صورت اور برتاؤ عورتوں میں ایک نادر اور نایاب خصلت ہے )

## فضیلتِ عائشہؓ و عظمتِ رسول ﷺ :

**قالت عائشۃؓ** ...... ام المؤمنین حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ جب یہ پورا واقعہ بیان ہو چکا تو حضور اقدس ﷺ نے مجھے ارشاد فرمایا، **کنت لک کابی زرع لامّ زرع** میں بھی تمہارے حق میں ایسا ہی ہوں جیسے کہ ابوزرع اپنی بیوی امّ زرع کے حق میں تھا۔ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں **ای فی اخذک بکرا و اعطائک کثیرا لا فی الطلاق والفراق** (جمع ج۲ ص۲۷) (یعنی تجھے بکرا نکاح کرنے میں اور بہت کچھ تجھ کو دینے میں نہ کہ طلاق دینے اور جدا کرنے میں ) تشبیہ جمیع وجوہ میں نہیں، **فالتشبیہ لیس من کل وجوہ کما یفید ذلک قولہ لک** (مواہب ۱۹۵) (پس یہ تشبیہ من کل الوجوہ نہیں جیسے کہ حضور ﷺ کے فرمان لکِ سے معلوم ہو رہا ہے ) جبکہ طبرانی میں **غیر انی لم اطلقک** (بغیر اس کے کہ میں نے تجھے طلاق نہیں کہا) کی تصریح ہے اور طبرانی میں یہ اضافہ بھی ہے کہ سیدہ عائشہؓ نے آپؐ کے جواب میں عرض کیا : **یا رسول اللہ ! بل انت خیر من ابی زرع ' و من روایۃ الزبیر : بأبی و أمی ' لانت خیر لی من أبی زرع لأمّ زرع** (اتحافات ص۳۰۵) (اے میرے محبوب اور اللہ کے رسول بلکہ تو تو میرے لئے ابوزرع سے بہت اچھا ہے اور حضرت زبیرؓ کی روایت میں ہے کہ میرے ماں باپ آپؐ پر قربان ہوں البتہ آپ تو بہت بہتر ہیں میرے لئے ابوزرع سے ام زرع کے لئے )

محدثین حضرات نے یہاں یہ بحث بھی کی ہے کہ اُصول کی رو سے اس حدیث کا مقام کیا ہے۔
اس پر تو سب کا اتفاق ہے کہ یہ حدیث مرفوع ہے، وجہ ظاہر ہے کہ اس کی سند حضور اقدس ﷺ تک پہنچی ہے، البتہ یہ بات بہرحال واضح نہیں کہ گیارہ خواتین کی یہ حکایت خود حضور اقدس ﷺ نے اپنی زبانِ مبارک سے ارشاد فرمائی یا کسی نے آپؐ کی موجودگی میں یہ کہانی سنائی۔

محدثین نے تصریح کی ہے کہ اگر اس قصہ کے راوی خود حضور اقدس ﷺ ہیں تو یہ بذاتہ مرفوع حدیث ہے اور اگر آپؐ کی موجودگی میں کسی دوسرے صاحب نے یہ قصہ بیان کیا ہے تو یہ مرفوع حدیث کے حکم میں ہے **ان التشبیہ المتفق علی رفعه یقتضی ان یکون النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم سمع القصة و عرفها فاقرها فیکون مرفوعاً کله من هذه الحیثیة** (جمع ج۲ص۲۷) (تشبیہ (کنت لک کابی زرع لام زرع) جو متفق علیہ مرفوع ہے یہ تقاضا کرتی ہے کہ آپؐ نے اس قصہ کو سنا بھی اور جانا بھی ہے پھر بھی اس کو برقرار رکھا ہے تو گویا سب حدیث اس حیثیت سے مرفوع ہوئی (البتہ از قسم حدیث تقریری ہوئی)

## اخذِ مسائل :

حدیث باب سے اپنے اہل وعیال کے ساتھ حسنِ معاشرہ، سیدہ عائشہؓ کی فضیلت، قصہ گوئی اور ماضی کے واقعات سنانے کے جواز اور مشبہ کا ہر چیز میں مشبہ بہ کے ساتھ مساوی ہونے کی عدمِ ضرورت اور بغیر تعیینِ شخصیت کے کسی کی برائی بیان کرنا غیبت نہیں اور دیگر بھی بہت سے فوائد حاصل ہوتے ہیں، علامہ مناویؒ گذشتہ مسائل کا تذکرہ ان الفاظ میں فرماتے ہیں **وفیه ندب حسن العشرة للاهل و فضل عائشة و جعل السمر فی خیر کملاطفة حلیلة والاخبار عن الامم الغابرة و ان المشبه لایعطی له حکم المشبه به من کل وجه لان المصطفی صلی اللّٰہ علیه وسلم لم یطلق عائشة** (مناوی ج۲ص۲۷)

## کیا ذکرِ عیوبِ ازواج غیبت تھا ؟

باقی رہی یہ بات کہ ان خواتین نے اپنے ازواج کی غیر موجودگی میں ان کے عیوب ظاہر کر کے

غیبت کا ارتکاب کیا ہے، پھر وہی عیوب آپؐ کے سامنے بیان ہوئے، مگر آپؐ نے نکیر نہ فرمائی یا آپؐ نے خود نقلِ حکایت کے صورت میں انکے عیوب بیان فرمائے اور قباحت محسوس نہ فرمائی' جو بظاہر غیبت ہے حالانکہ باری تعالیٰ کا حکم ہے لا یغتب بعضکم بعضاً (الحجرات:۱۲) (تمہارے بعض بعض کی غیبت نہ کریں) شارحینِ حدیث نے اس کے تفصیل سے جواب دیئے ہیں (۱) بغیر تعیینِ شخصیت کے کسی فرد کی برائی بیان کرنا شرعاً غیبت نہیں ہے، وان ذکر الانسان لابعینھاو جماعة کذلک بامر مکروہ لیس بغیبة (جمع ج۲ ص۴۳) (کسی غیر معین شخص یا جماعت کا تذکرہ کسی غیر مناسب فعل کے ساتھ یہ غیبت نہیں)

نیز شیخ عبدالرؤفؒ لکھتے ہیں، وان ذکر المجھول بما یکرہ لیس غیبة والمراد جھلہ عند المتکلم والسامع (المناوی ج۲ص۷۲) ( کسی مجہول شخص کا تذکرہ ناپسندیدہ فعل کے ساتھ کرنا غیبت نہیں اور اس سے مراد یہ ہے کہ وہ شخص متکلم اور سامع دونوں کو معلوم نہ ہو ) شیخ ابراہیم البیجوریؒ حدیثِ باب سے اخذِ مسائل کی تفصیل کے ذیل میں فرماتے ہیں کہ وجواز ذکر المجھول عند المتکلم والسامع بما یکرہ فانہ لیس غیبة غایة الامر أن عائشة ذکرت نساء مجھولات ذکر بعضھن عیوب أزواج مجھولین لایعرفون بأعیانھم ولا بأسمائھم و مثل ھذا لا یعد غیبة علی انھم کانوا من اھل الجاھلیة و ھم ملحقون بالحربیین فی عدم احترامھم . (مواہب ص۱۹۵)
(جو شخص متکلم اور سامع کے نزدیک مجہول ہو اس کے کسی ناپسندیدہ کام کرنے کے تذکرنے سے غیبت لازم نہیں آتی اور یہ جائز بھی ہے زیادہ سے زیادہ قابل اعتراض بات یہ ہوئی کہ حضرت عائشہؓ نے ایسی چند مجہول عورتوں کا ذکر کیا جن میں بعض نے اپنے مجہول خاوندوں کے کچھ عیوب کا تذکرہ کیا جو نہ خود بذاتہ معلوم ہیں اور نہ کوئی ان کے نام وغیرہ اور اس جیسا تذکرہ غیبت شمار نہیں ہوتی اس کے علاوہ وہ زمانہ جاہلیت کے لوگ تھے جو حکماً اہلِ حرب کی طرح غیر محترم ہیں)

==================================

# بَابُ مَاجَآءَ فِیْ صِفَةِ نَوْمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

## باب ! حضوراقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے سونے کے بیان میں

اس میں ایسی احادیث درج کی گئی ہیں، جن میں آپ کے نوم مبارک کا بیان ہے۔ نوم کا معنی سونا اُونگھنا اور مرنا کیا گیا ہے، نوم کی تعریف یوں کی گئی ہے، **هو غشية ثقيلة تهجم على القلب فتقطعه عن المعرفة بالاشياء .** (مواہب ص۱۹۵) (یہ ایک بھاری ثقیل قسم کا پردہ جو اچانک دل پر پڑ جاتا ہے تو اس کو چیزوں کی پہچان سے روک دیتا ہے) بعض نے نوم کی تعریف یوں کی ہے ، **والنوم حالة طبيعية تتعطل معها القوىٰ تسير في البخار الى الدماغ** (مناوی ج۲ ص۴۷) (یہ ایک طبعی حالت ہے جس کی وجہ سے قویٰ انسانیہ معطل ہو جاتی ہیں اور بخارات کے ذریعہ دماغ تک سرایت کرجاتی ہے ) حضوراقدس ﷺ کے سونے کا طریقہ سوتے وقت اُدعیہ، اسی طرح سوکر اٹھنے کے وقت دعائیں اور معمولات کیا تھے؟ نیز آپ کا خراٹے بھرنا کس نوعیت کا تھا، صبح کو نیند سے اٹھے اور وضو کئے بغیر نماز پڑھی۔ یہ آپ ہی کی خصوصیت تھی۔ نیند کے آداب میں یہ بھی ہے کہ وضو کر کے سویا جائے جیسا کہ بخاری اور مسلم میں ہے، **اذا اخذت مضجعک فتوضأ وضوءک للصلوٰة** (اتحافات ص۳۰۶) (جب تو سونا چاہے تو پھر نماز جیسا وضو کرلیا کریں) اور نیند سے اُٹھتے وقت آپ کے معمولات' اسی طرح کھانے پینے' بول و براز' لباس وغیرہ میں آپ کے معمولات سنن زوائد ہیں۔ **فانها طريقة مسلوكة و مسنونة على وجه العادة لا العبادة** (حاشیہ نورالانوار ص۱۴۷) (یہ امور رائج اور مسنون بطریق عادت کے ہیں نہ کہ عبادت) اس باب میں مصنفؒ نے چھ (۶) احادیث درج کی ہیں۔

---

(۲۴۵/۱) **حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى اَنْبَاَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ اَنْبَاَنَا اِسْرَائِيْلُ عَنْ اَبِىْ اِسْحٰقَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ عَنِ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا اَخَذَ مَضْجَعَهٗ**

وَضَعَ کَفَّهٗ تَحۡتَ خَدِّهِ الۡاَیۡمَنِ وَ قَالَ رَبِّ قِنِیۡ عَذَابَکَ یَوۡمَ تَبۡعَثُ عِبَادَکَ.

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بۡنُ الۡمُثَنّٰی اَنۡبَاَنَا عَبۡدُ الرَّحۡمٰنِ اَنۡبَاَنَا اِسۡرَآئِیۡلُ عَنۡ اَبِیۡ اِسۡحٰقَ عَنۡ اَبِیۡ عُبَیۡدَةَ عَنۡ عَبۡدِ اللّٰهِ مِثۡلَهٗ وَ قَالَ یَوۡمَ تَجۡمَعُ عِبَادَکَ .

ترجمہ : امام ترمذی کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن مثنیٰ نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر عبدالرحمٰن بن مہدی نے دی، اُن کو یہ روایت اسرائیل نے ابی اسحٰق کے واسطہ سے بیان کی۔ انہوں نے یہ حدیث عبداللہ بن یزید سے روایت کی اور انہوں نے صحابی رسول حضرت براء بن عازب سے روایت کیا۔ حضرت براء رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ جس وقت آرام فرماتے، اپنا دایاں ہاتھ دائیں رخسار کے نیچے رکھتے اور یہ دعا پڑھتے، رَبِّ قِنِیۡ عَذَابَکَ یَوۡمَ تَبۡعَثُ عِبَادَکَ. اے اللہ مجھے قیامت کے دن اپنے عذاب سے بچائیو۔

(دوسری سند) امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمارے پاس یہ حدیث محمد بن مثنیٰ نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر عبدالرحمٰن نے اسرائیل کے واسطہ سے دی۔ انہوں نے یہ روایت ابی اسحٰق سے ابی عبیدہ کے واسطہ سے روایت کی اور انہوں نے یہ روایت عبداللہ سے پہلی روایت کی مثل نقل کی۔ البتہ اس روایت میں دُعا کے الفاظ یَوۡمَ تَبۡعَثُ عِبَادَکَ کے بجائے یَوۡمَ تَجۡمَعُ عِبَادَکَ آیا ہے۔ حدیث کے باقی الفاظ پہلی روایت جیسے ہی ہیں ۔

راوی حدیث (۵۱۷) عبداللہ بن یزیدؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## لفظِ مضجع وکف کا بیان :

ان النبی صلی اللہ علیه وسلم کان اذا اخذ مضجعه الخ ، مضجع ' اضطجاع سے ہے ، موضع الضجوع و جمعه مضاجع (مناوی ج۲ ص۷۳) یعنی سونے کی جگہ' بستر' چارپائی' پلنگ وغیرہ، فالمعنٰی اذا اراد النوم فی مضجعه (جمع ج۲ ص۷۳) (جب آپ ؐ بستر پر سونے کا ارادہ فرماتے) وضع کفه الیمنی ......الخ ' کف :انگلیوں سمیت ہتھیلی کو کہتے ہیں، کف کا معنی ہے روکنا، منع کرنا، چونکہ یہ بدن سے مضرتوں کو روکتی ہے۔ اس لئے اسے کف کہتے ہیں۔ الکف الراحة مع الاصابع

سمیت به لانها تکف الاذیٰ عن البدن (مناوی ج۲ص۷۳)

## سونے میں آپؐ کا معمول مبارک :

تحت خده الایمن 'دائیں رخسار کے نیچے ہتھیلی مبارک کو رکھ لیتے تھے رو بہ قبلہ ہو کر' یہ اقویٰ بھی ہے اور اس میں تیامن بھی ہے اور یہی اولیٰ بھی ہے۔ گویا دائیں کروٹ پر لیٹنا اور دائیں رخسار کے نیچے ہتھیلی مبارک رکھنا سونے میں آپؐ کا معمول اور عادت مبارک تھی، ویسے بھی ہر پاکیزہ کام میں تیامن آپؐ کا معمول تھا فی طھوره و ترجّله و تنعله۔ (یعنی وضو کرنے کنگھی دینے اور جوتے پہننے میں) ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں ، انما کان یختار الایمن لانه کان یحب التیامن فی شأنه کله ولتعلیم امته (جمع ج۲ص۷۴) (سونے میں دائیں پہلو کو اس لئے پسند فرماتے کہ آپؐ ہر (پسندیدہ امور) میں تیامن کو پسند فرمایا کرتے اور امت کی تعلیم کے لئے بھی)

## دائیں کروٹ پر سونا امت کے لئے مستحب ہے :

حدیث باب سے یہ بھی معلوم ہوا کہ دائیں پہلو پر سونا اور داہنی ہتھیلی کو دائیں رخسار کے نیچے رکھنا امت کے لئے مستحب ہے، وھذا دلیل علی استحباب النوم علی الشق الایمن (اتحافات ص۳۰) (اور یہی دائیں کروٹ پر سونے کے مستحب ہونے کی دلیل ہے)

## چت لیٹنا، اُلٹا یا بائیں کروٹ پر سونے کا حکم :

اُمت کے لئے چت لیٹنا' بائیں پہلو پر لیٹنا یا اُلٹا لیٹنا مکروہ ہے۔ جیسے شیخ احمد عبدالجوادؒ فرماتے ہیں و قد کره العلماء النوم علی الظھر والبطن و علی الجانب الایسر (اتحافات ص۳۰۶) لکن النوم علی الظھر اردأ النوم واردأ منه النوم منبطحا علی الوجه و قد روی ابن ماجة انه صلی الله علیه وسلم لما مر بمن ھو کذالک فی المسجد ضربه برجله و قال قم اواقعد فانھا نومة جھنمیة (جمع ج۲ص۷۴) (ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں لیکن چت لیٹ کر سونا ردی اور نکما سونا ہے اور اس سے زیادہ خراب اور ردی الٹا لیٹ کر سونا ہے اور ابن ماجہ نے ایک روایت ذکر کی ہے کہ جب حضور ﷺ ایسے

ہی لیٹے ہوئے شخص پر مسجد میں گزرے تو اسے پاؤں سے ٹھوکر دیتے ہوئے فرمایا کہ کھڑے ہو جاؤ یا فرمایا کہ بیٹھ جاؤ یہ جہنمی سونا ہے) ملا علی قاریؒ اس کے کراہت کی ایک اور وجہ یہ بھی لکھتے ہیں کہ **ولعل السبب فيه انه موافق للرقاد اللوطية المحركة للناظر داعية الشهوة النفسية الشومية** (جمع ج ۲ ص ۴۷) (شاید اس کا سبب یہ بھی ہے کہ اس قسم کا سونا لوطی شخص کے سونے کے مشابہ ہے جو کسی دیکھنے والے کی قوت شہوانیہ کو اس فعل بد پر محرک ہوگا)

## سونے میں حضور اقدس ﷺ کا اختصاص :

دائیں کروٹ پر لیٹنا اور اس کا استحباب امت کے لئے ہے اور آپؐ کا یہ معمول بھی تعلیم امت کے لئے ہے، ورنہ آپؐ دائیں کروٹ سوئیں یا بائیں کچھ فرق نہیں، کیونکہ آپؐ کا قلب مبارک تو سوتا ہی نہیں تھا، جیسے علامہ مناویؒ لکھتے ہیں کہ **ثم نوم المصطفىٰ صلى الله عليه وسلم على الايمن انما هو تشريع و تعليم لامته لانه لاينام قلبه فلا فرق فى حقه بين الشق الايمن والايسر۔**

(مناوی ج ۲ ص ۴۷)

## سوتے وقت کی دعا :

**رب قنى عذابک يوم تبعث عبادک** : یہاں **قنى** بمعنی **احفظنى** کے ہے **يوم تبعث** سے مراد یہ ہے کہ جس روز پروردگار اپنے بندوں کو حشر ونشر کے لئے اٹھائے گا، اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے۔ نیند موت کا بھائی اور بیداری بمنزلہ بعث بعد الموت کے ہے۔ اس لئے بیداری کے بعد کی دعا **اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا** (ساری تعریفیں اس اللہ کی ہیں جس نے ہمیں موت کے بعد زندہ فرمایا) کے الفاظ سے منقول ہے۔ اس دعا کے بعض الفاظ میں قدرے اختلاف ہے۔ حصن حصین میں **رب** کے بجائے **اللّٰهم** منقول ہوا ہے۔ غرض بہر حال یہی ہے کہ ہوسکتا ہے کہ یہ آخری سونا ہو اور اس میں موت واقع ہو جائے تو آخری کلمات اللہ کا ذکر، دعا، اور آخرت میں کامیابی ونجات کی دعا ہو، حصن حصین میں یہ بھی منقول ہے کہ یہ کلمات آپؐ تین مرتبہ پڑھا کرتے تھے۔

## نبی معصومؐ کا عذاب سے بچنے کی دعا کا اہتمام :

دوسری بات یہ ہے کہ آپؐ تو معصوم ہیں اور آپؐ پر عذاب کا تصور ہی گناہ ہے، پھر آپؐ عذاب سے بچنے کی دعا کیوں کرر ہے ہیں۔ ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں، **و ذکر ذلک مع عصمته و علو مرتبته تواضعاً لله واجلالاله و تعلیماً لامته** (جمع ج۲ص۴۷) (اور آپؐ نے باوجود معصوم اور عالی شان مرتبہ والا ہونے کے یہ دعا اللہ تعالیٰ کی عظمت وجلالت اور اپنی تواضع اور امت کی تعلیم کے لئے ارشاد فرمائی)

بعض علماء نے یہ توجیہ بھی کی ہے کہ قیامت کا منظر اور بعث بعد الموت ایک ہیبت ناک منظر ہوگا۔ ذی ہیبت چیز کی ہیبت تو ہر وقت رہتی ہے، پھر حضراتِ انبیاء کو ہر وقت اس کا استحضار بھی رہتا ہے۔ حق تعالیٰ کی عظمت وجلال کا مشاہدہ بھی رہتا ہے، وجدانی طور پر باوجود معصوم ہونے کے بھی وہ بارگاہِ قدس میں اپنے کو کمال عبدیت کے پیش نظر قصوروار سمجھتے تھے۔ اس لئے اس دعا کا اہتمام کرتے تھے۔

## شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کا ارشاد :

حصن حصین میں ہے کہ آپؐ تین مرتبہ یہ دعا پڑھتے تھے۔ دوسری حدیث میں حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ سے بھی یہ مضمون نقل کیا گیا ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم ﷺ کا یہ عام معمول تھا، جس کو متعدد حضرات نے سنا۔ حضور ﷺ کا معصوم ہونے کے باوجود اس قسم کی دعاؤں کو پڑھنا یا تو اظہارِ عبدیت کے لئے ہوتا تھا کہ بندگی کا مقتضیٰ مولیٰ سے مانگنا ہی ہے یا امت کی تعلیم کے لئے۔ اس حدیث سے حضور اقدس ﷺ کا دائیں کروٹ پر سونا معلوم ہوتا ہے اور یہی حضور اکرم ﷺ کا دائمی معمول تھا۔ اسی وجہ سے دائیں کروٹ پر سونا مستحب بھی ہے اور اس میں ایک خاص مصلحت بھی ہے۔ وہ یہ کہ آدمی کا دل چونکہ سینہ کی بائیں طرف ہوتا ہے، اسلئے دائیں کروٹ پر سونے سے وہ اوپر رہتا ہے اور استغراق کی اور گہری نیند نہیں آتی، بلکہ آدمی چوکنا سوتا ہے اور اگر بائیں کروٹ پر سوتا ہے تو دل نیچے کی جانب ہوتا ہے اور اس صورت میں گہری نیند آتی ہے۔ اس وجہ سے بعض اطباء نے بائیں جانب سونے کو اچھا بتایا ہے کہ گہری نیند آنے سے ہضم بہتر ہوتا ہے اور یہ صحیح ہے، لیکن اس میں ایک مضرت بھی ہے،

جس کی طرف ان کا ذہن نہیں گیا۔ وہ یہ کہ جب دل نیچے کی جانب ہوگا تو تمام بدن کا زور اس پر پڑے گا اور بدن کا مواد اس پر اثر کرے گا، دل اعضائے رئیسہ میں اہم عضو ہے۔ اس پر مواد کا تھوڑا سا اثر ہونا بھی بہت سے امراض کا سبب ہے۔ اس لئے بائیں کروٹ سونے میں اگر طبی مصلحت ہے تو ایک طبی مضرت بھی ہے اور مضرت سے بچنا زیادہ اہم ہے۔ اس لئے طبی حیثیت سے بھی دائیں کروٹ پر سونا بہتر ہے۔ اس کے علاوہ دائیں کروٹ پر لیٹنا موت کے بعد قبر میں لیٹنے کی یاد کو تازہ کرتا ہے اور موت کو یاد کرنے کا حکم بھی ہے اور دینی دنیوی بہت سے فوائد موت کو یاد کرنے سے حاصل ہوتے ہیں، آدمی کو چاہئے کہ اس لذتوں کے ختم کر دینے والی چیز کو کثرت سے یاد کیا کرے اور حق تو یہ ہے کہ آدمی ایسی چیز کو کیسے بھولے جو بہر حال آنے والی ہے، نہ معلوم کب آجائے۔ (خصائل: ص ۲۰۸ و ۲۰۹)

## بعث، جمع اور نشور :

**مثل هو قال يوم تجمع عبادک** : مثله سے مراد لفظ و معنیٰ دونوں مراد ہیں اور اس دوسری روایت میں تبعث کی جگہ **تجمع** کے الفاظ نقل ہوئے ہیں۔ پہلی حدیث میں بعث اور دوسری میں لفظ جمع مذکور ہے۔ دونوں حدیثوں میں ایک ایک لفظ پر اکتفا کیا گیا ہے۔ **لانه يكون البعث ثم الجمع ثم النشور** (مواہب: ۱۹۶) (اس لئے کہ پہلے اٹھنا پھر اکٹھا ہونا پھر پھیل جانا)

---

**(۲۴۶/۲) حَدَّثَنَا مَحْمُودُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ اَخْبَرَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ رِبْعِيِّ بْنِ حِرَاشٍ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كَانَ نَوْمُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَوٰى اِلٰى فِرَاشِهٖ قَالَ اَللّٰهُمَّ بِاسْمِکَ اَمُوْتُ وَ اَحْيٰى وَ اِذَا اسْتَيْقَظَ قَالَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَحْيَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا وَ اِلَيْهِ النُّشُوْرُ .**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالرزاق نے بیان کیا۔ ان کو سفیان نے عبدالملک بن عمیر کے واسطہ سے خبر دی۔ انہوں نے یہ روایت ربعی بن حراش سے اور انہوں نے اسے صحابی رسول حضرت حذیفہؓ سے روایت کی۔ حذیفہ رضی

اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ جب بستر پر لیٹتے تو اَللّٰھُمَّ بِاِسْمِکَ اَمُوْتُ وَ اَحْیَا پڑھتے تھے یا اللہ تیرے ہی نام سے مرتا (یعنی سوتا) ہوں اور تیرے ہی نام سے زندہ ہوں گا (یعنی سو کر اُٹھوں گا)

راوی حدیث (۵۱۸) ربعی بن حراش ؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## جب بستر پر تشریف فرما ہوتے :

اذا اوٰی الی فراشه ' بستر پر آرام کرنے کے لئے بیٹھنے یا سونے کے معنیٰ میں آتا ہے ای دخل بقصد النوم (اتحافات ص ۳۰۷) لغوی معنیٰ متوجہ ہونا ہے۔ لازم بھی آتا ہے اور متعدی بھی۔ قصر کے ساتھ بھی آتا ہے اور مد کے ساتھ، والافصح فی اللازم القصر وفی المتعدی المد ای وصل الیٰ فراشه (مواہب ص ۱۹۶) (اور زیادہ فصیح باب لازم میں قصر ہے اور متعدی باب میں مدّ کے ساتھ، معنیٰ یہ ہوگا کہ جب آپ ؐ بستر پر تشریف فرما ہو جاتے)

## سوتے اور جاگتے وقت دعا کے الفاظ کی تشریح :

قال .... تو یہ دعا پڑھتے ، دعا پڑھنے کا مقصد بھی یہی ہے کہ ہوسکتا ہے یہ آخری مہلت ہے کہ النوم اخو الموت ،اور النوم هو الموت الاصغر (کہ نیند موت کا بھائی ۔۔۔ نیند چھوٹی موت ہے) تو خاتمہ دعا وذکر اللہ پر ہو ۔ و حکمة الدعا عند النوم احتمال ان یکون هذا آخر عمر الشخص فیقع ذکر الله خاتمة امره و عمله (مواہب ص ۱۹۶) (اور سونے کے وقت دعا کرنے کی حکمت یہ ہے کہ ہوسکتا ہے کہ یہ اس شخص کی عمر کے آخری لمحات ہوں تو چاہئے کہ اس کا آخری عمل اللہ تعالیٰ کا ذکر ہو)

اللهم باسمک اموت و احییٰ :بعض حضرات موت وحیات سے حقیقی معنیٰ مراد لیتے ہیں، مگر یہ تکلف ہے، واضح معنیٰ مجازی ہے کہ موت سے مراد نیند اور حیاۃ سے مراد بیداری ہے، وهذا اولیٰ و اظهــــر (اور یہی معنیٰ زیادہ ظاہر اور بہتر ہیں) جیسا کہ دعا کے جزء کا یہی مدلول ہے' ملا علی قاری ؒ نے موت کے کئی معانی نقل کئے ہیں۔ (۱) سکون ٹھہرنا (۲) جہالت (۳) احوال شاقہ وغیرہ' ...... و قیل الموت فی کلام العرب یطلق علی السکون یقال ماتت الریح اذا سکنت ...... وقد یستعمل فی زوال القوة العاقلة وهی الجهالة لقوله تعالیٰ او من کان میتا فاحییناه و قوله تعالیٰ فانک

لاتسمع الموتی و منه حدیث مثل الذی یذکر ربه والذی لایذکر مثل الحی والمیت و قد یستعار الموت للاحوال الشاقة کالفقر والذل والسوال والهرم والمعصیة وغیر ذلک (جمع ج ۲،ص۷۵) (اور بعض کہتے ہیں کہ موت کا اطلاق سکون (ٹھہرنے) پر ہوتا ہے کہا جاتا ہے کہ ماتت الریح جب ہوا ساکن اور ٹھہر جاتی ہے اور موت کا اطلاق کبھی قوتِ عاقلہ کے زوال یعنی جہالت پر بھی ہوتا ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں او من کان میتافاحیینا ہ (وہ شخص کہ وہ جاہل تھا پھر ہم نے اسے عاقل بنایا) اور اللہ تعالیٰ کا یہ قول فانک لاتسمع الموتی (اے حضور ﷺ آپؐ جاہلوں کو نہیں سنا سکتے) اور اسی قبیل سے وہ حدیث ہے جس میں آیا ہے کہ وہ شخص جو اللہ کو یاد کرتا ہو اور وہ جو اسے یاد نہیں کرتا مثل الحی والمیت کہ وہ بمنزلہ عاقل اور جاہل کے ہیں۔ اور کبھی موت کا استعارہ مشکل احوال جیسے فقر، ذلت، سوال، بڑھاپا اور گناہ وغیرہ کے لئے بھی ہوتا ہے) واستیقظ' بیداری کے وقت بھی اللہ کا ذکر و دعا مسنون ہے۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں و فیه اعلان البراء ة من الحول والطول، و استناد الی حول اللّٰه و قوته ۔(اتحافات ص۳۰۷) (اور ان ادعیہ کرنے میں ایک نوع اپنے زور قوت سے بیزاری کا اعلان اور اس کی نسبت کو صرف ذاتِ خداوندی کی طرف منسوب کرنا ہے)

و الیه النشور (۱) لفظِ نشور کا معنیٰ التفرق فی الامر المعاش کا لافتراق حال المعاد (جمع ج ۲ص ۷۵) یعنی باری تعالیٰ ہی معاش کے مالک ہیں اور معاد کے بھی اور اسی سے ان کا حصول ہے۔ (۲) بعض نے کہا کہ النشور کا معنیٰ زندگی بعد الموت ہے' هو الحیاة بعد الموت (جمع ج۲ص ۷۵)(۳) النشور سے مراد مرجع ہے، ای الیه الرجوع للثواب أو العقاب، ای لابد من رجوع الخلق کلهم الی اللّٰه لیجازوا بأعمالهم اِن خیرا فخیر و ان شرا فشر فمرجعهم اما الی دار الثواب واما الی دار العقاب (مواہب ص۱۹۷)

(علامہ بیجوریؒ نشور کا معنیٰ مرجع سے کرتے ہیں فرماتے ہیں اسی ذات کی طرف ثواب وعقاب کا مآل اور انجام ہے یعنی سب مخلوق کا لوٹنا اللہ تعالیٰ کی طرف ہوگا تا کہ ان کو اپنے اعمال خیر وشر کا بدلہ دیا جائے تو لامحالہ ان کا مرجع یا جنت یا جہنم ہی ہوگا)

## دنیا کی ساری زندگی ایک خواب ہے :

محدثِ جلیل شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں چونکہ نیند موت کے مشابہ تھی، اس لئے جاگنے کو دوبارہ زندہ ہونے سے تعبیر کیا، علماء نے لکھا ہے کہ سو کر اُٹھنے کے بعد یہ بھی سوچنے کی چیز ہے کہ اسی طرح مرنے کے بعد قیامت میں دوبارہ زندہ ہونا ہے۔ درحقیقت حق تعالیٰ جل شانہٗ نے اس دنیا کو آخرت کی مثال بنایا ہے اور عبرت اور غور کے واسطے ہر قسم کی چیزیں یہاں پیدا فرمائیں۔ دنیا کی ساری زندگی ایک خواب سے زیادہ نہیں ہے۔ ایک آدمی نہایت خوش حال ہے، متمول ہے، ہر قسم کی راحت کے سامان اس کے پاس موجود ہیں کسی قسم کی اس کو کوئی بھی تکلیف نہیں ہے، وہ خواب میں اگر اپنے کو قید میں کوڑے کھاتا ہوا دیکھے، ہر قسم کی مصیبتوں میں گرفتار دیکھے، وہ نہیں سمجھ رہا کہ یہ خواب ہے، وہ اس سے پریشان بھی ہے رو بھی رہا ہے، لیکن دفعتہً آنکھ کھل جاتی ہے، وہ سب راحت و آرام مل جاتے ہیں، اس خواب کی تکلیف کا ذرا بھی احساس اس کو نہیں رہتا۔ اسی طرح ایک دیندار کا حال سمجھ لو، وہ اس دنیا میں جتنی بھی تکالیف اٹھائے، وہ خواب ہے، اگر آنکھ کھلنے کے بعد اس کو ساری راحتیں میسر ہیں تو اس خواب کا کیا اس پر اثر ہو سکتا ہے، اس کے بالمقابل حسرت سے غور کرو، اُس تہی دست پر جو اس خواب میں ہر قسم کے آرام پا رہا ہے، مگر آنکھ کھلنے کے بعد وہ جیل خانہ میں ہے کوڑے اس پر پڑ رہے ہیں تو اس خواب کی راحت و آرام کو لے کر وہ کیا چاٹ لے گا۔ ایک بامشقت سزا کا قیدی خواب میں اپنے آپ کو ہفت اقلیم کا بادشاہ بنا ہوا دیکھے، لیکن آنکھ کھلنے کے بعد وہ جیل کے اندھیری کوٹھڑی میں ہے' ہتھکڑی لگی ہوئی ہے تو اس خواب کی بادشاہت سے اس کو کیا ملا۔ اس گُر کو صحابہؓ نے سمجھا تھا، اسلئے وہ دنیا میں ہر مشقت کو لطف و لذت سے برداشت کرتے تھے، وہ سمجھتے تھے کہ یہ خواب ہے۔ حق تعالیٰ جل شانہٗ اپنے لطف سے ہم لوگوں کو بھی یہ دولت نصیب فرمادے تو اس کے کرم سے بعید نہیں (خصائل ص ۲۰۹ تا ۲۱۰)

---

(۳/۲۴۷) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا الْمُفَضَّلُ بْنُ فُضَالَةَ عَنْ عُقَيْلٍ رَوَاهُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهِ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَوٰى اِلٰى فِرَاشِهٖ كُلَّ لَيْلَةٍ جَمَعَ

كَفَّيْهِ فَنَفَثَ فِيْهِمَا وَ قَرَأَ فِيْهِمَا قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ o وَ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ o وَ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ o ثُمَّ مَسَحَ بِهِمَا مَااسْتَطَاعَ مِنْ جَسَدِهٖ يَبْدَأُ بِهِمَا رَأْسَهٗ وَ وَجْهَهٗ وَمَا اَقْبَلَ مِنْ جَسَدِهٖ يَصْنَعُ ذٰلِكَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبہ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے مفضل بن فضالہ نے بیان کیا، انہوں نے یہ روایت عقیل سے سماعت کی اوران کا خیال ہے کہ عقیل نے زہری سے یہ حدیث سنی، انہوں نے عروۃ سے اورانہوں نے اسے ام المؤمنین عائشہؓ سے روایت کیا ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ حضورِاقدس ﷺ ہر شبانہ جب بستر پر لیٹتے تھے تو دونوں ہاتھوں کو دعا مانگنے کی طرح ملا کران پر دم فرماتے اور سورہ اخلاص اورمعوّذتین پڑھ کرتمام بدن پر سر سے پاؤں تک جہاں جہاں ہاتھ جاتا ہاتھ پھیر لیا کرتے تھے، تین مرتبہ ایسے ہی کرتے سر سے ابتدا فرماتے اور پھر منہ اور بدن کا اگلا حصہ پھر بقیہ بدن پر۔

راویان حدیث (۵۱۹) المفضل بن فضالۃ ؒ اور (۵۲۰) عقیل ؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## نفث ، نفخ ، تفل کا فرق :

قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ...... مضمونِ حدیث تحت اللفظ ترجمہ میں واضح کردیا گیا ہے۔ جمع کفیہ فنفث فیھما : نفث کا معنیٰ پھونکا، دم کیا، منہ سے ہوا کا نکالنا ضعف کے ساتھ کہ تھوک نہ نکلے۔ النفث ! نفخ لطیف بلا ریق (جمع ج۲ص۷۶) نفخ کا معنیٰ منہ سے بزور قوت ہوا نکالنا، وھو اقل من التفل (جمع ج۲ص۷۶) تفل کا معنیٰ منہ سے ہوا کے ساتھ تھوک کا تھوڑا سا نکالنا۔ انه لایکون الا ومعه شئی من الریق (المواہب ص۱۹۷)

## ظواہر کا مسلک :

حدیث میں لفظِ نفث پہلے اور قرأ بعد میں واقع ہوا ہے اہلِ ظواہر، ظاہر حدیث سے استدلال کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ پہلے دم کیا جائے، پھر پڑھا جائے تاکہ ساحرین کی مخالفت کی جائے۔

بان الحکمة فیه مخالفة السحرة و البطلة (جمع ج۲ص۷۷)

## نفث و قراءت میں تقدیم تاخیر کی بحث :

تاہم اس شبہ سے کہ نفث مقدم اور قراءت مؤخر ہے، شارحینِ حدیث جواب میں کہتے ہیں، اصلاً قراءت مقدم ہے اور نفث مؤخر ہے، راوی سے قلب ہو گیا ہے اور اگر قلب راوی نہ ہو تو شارحین کہتے ہیں کہ واو مطلق جمع کے لئے آیا ہے، **لان الواو تقتضی الجمع لا الترتیب فیحمل علیٰ ان النفث بعد القراءة** (جمع ج۲ص۷۷) (اس لئے کہ حرف واؤ صرف دو چیزوں کے اکھٹے ہونے پر دلالت کرتا ہے نہ کہ ان کے درمیان ترتیب پر اس لئے حدیث کا محمل کہ نفس (پھونک مارنا) قراءت (پڑھنے) کے بعد ہوگا) علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں، **وکذا فی صحیح البخاری بالواو و قال شارحٌ من علمائنا وھو الوجه لان تقدیم النفث علی القرأة لم یقل به احدٌ** (جمع ج۲ص۷۷) (اسی طرح لفظ واؤ کے ساتھ صحیح بخاری میں بھی ہے اور اہل سنت والجماعت کے علماء میں سے کسی شارحؒ نے فرمایا کہ یہی توجیہ بہتر ہے اس لئے کہ پھونک مارنے کی تقدیم سورتوں کے پڑھنے پر کا قائل کوئی بھی نہیں ہے)

## جمہور کا مسلک :

جمہور کا مسلک بھی یہی ہے کہ اولاً قراءت ہو پھر دم کرنا چاہئے۔ جیسا کہ دیگر روایات کا مدلول بھی یہی ہے۔ **لان النفث ینبغی ان یکون بعد التلاوة لیوصل برکة القرآن الیٰ بشرته** (حاشیہ شمائل ترمذی) (چاہیے کہ پھونک مارنا تلاوت کے بعد ہو تا کہ قرآن کی برکت انسانی بدن تک پہنچے) بعض روایات میں واؤ عاطفہ کے بجائے **فا تعقیبیه** آیا ہے، تو پھر **فنفث فیھما** کا معنی ہوگا، **فاراد النفث فیھما فقرأ فنفث بالفعل** (مواہب ص۱۹۷) (آپؐ نے ہاتھوں میں پھونکنے کا ارادہ فرما کر سورتیں پڑھیں اور پھر ان میں پھونک ماری) اور **فا** بمعنیٰ واؤ کے بھی آتا ہے، جو مطلق جمع کے لئے ہوتا ہے۔ ملا علی قاریؒ نے اسے راجح قرار دیا ہے، **فالاولیٰ ان یقال الفاء ھنا بمعنی الواو ففی القاموس ایضاً ان الفاء تاتی بمعنی الواو** (جمع ج۲ص۷۷) (پس بہتر یہ کہ کہا جائے کہ یہاں فا بمعنیٰ واؤ کے ہے

قاموس میں بھی ہے کہ فا بمعنیٰ واؤ کے آتا ہے) اس کی نظیر قرآن میں بھی موجود ہے، وکم من قریة اهلکناها فجاء ها باسنا (اعراف : ۴) ( اس آیت میں فجاء ها بمعنیٰ وجاء ها کے ہے یعنی بہت ہی بستیاں ہیں کہ ہلاک کیا ہم نے ان کو جب ان کے پاس ہمارا عذاب آیا) وحمل بعضهم علی ان النفث وقع قبل القرأة و بعدها ایضاً ( جمع ج۲ص۷۷)(اور بعض حضرات نے یہ فرمایا کہ نفث (پھونک مارنا) قراءت سے پہلے بھی اور بعد میں بھی واقع ہوا ہے)

## سوتے وقت تبرک بالقرآن کا معمول :

سوتے وقت قرآن کی سورتیں پڑھنا تبرک بالقرآن ہے، وهذا للتبرک بالقرآن (اتحافات ص۳۰۸) سورۃ کی ابتداء کے ذکر کرنے سے مراد پوری کامل سورتیں ہیں، ای السور الثلاثة بکما لها (مناوی ج۲ص۷۶) شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں، هذه حال أخری من حالات نومه و ظاهر الحديث ان رسول الله صلی الله علیه وسلم کان یفعل ذلک فی الصحة والمرض (اتحافات ص۳۰۷) (کہ آپؐ کے سونے کے حالات میں یہ ایک اور حالت ہے اور حدیث کے ظاہر سے یہ معلوم ہو رہا ہے کہ حضور ﷺ ہمیشہ (صحت و مرض میں) یہ عمل فرمایا کرتے تھے)

## خلاصۂ بحث :

نبی کریم ﷺ سے سونے کے وقت مختلف دعائیں پڑھنا بھی ثابت ہے اور کلام اللہ کی مختلف سورتیں پڑھنا بھی ثابت ہے۔ ایک حدیث میں حضور ﷺ کا یہ ارشاد بھی نقل کیا گیا ہے کہ جو شخص قرآن پاک کی کوئی سورۃ سوتے ہوئے پڑھے، اللہ کی طرف ایک فرشتہ محافظ اس کے لئے مقرر ہو جاتا ہے جو جاگنے کے وقت تک اس کی حفاظت کرتا رہتا ہے۔ خود حضور اکرم ﷺ سے تین سورتوں کا پڑھنا حدیث بالا میں وارد ہے۔ ان کے علاوہ مسبحات یعنی اُن سورتوں کا پڑھنا جو سبح، یسبح، سبحان سے شروع ہوتی ہیں وارد ہے، الٓمٓ سجدة اور تبٰرک الذی کا ہمیشہ پڑھنا۔ نیز آیۃ الکرسی اور سورہ بقرہ کی اخیر دو آیتوں کا پڑھنا بھی وارد ہے۔ ایک صحابی کہتے ہیں کہ مجھے حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ سوتے ہوئے ہمیشہ قل یاایها الکفرون پڑھ کر سویا کرو ان کے علاوہ بہت سی دعائیں پڑھنا بھی

حضور اکرم ﷺ سے ثابت ہے (فتح الباری خصائل :۲۱۱)

---

(۴/۲۴۸) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سَلْمَةَ بْنِ كُهَيْلٍ عَنْ كُرَيْبٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَامَ حَتّٰى نَفَخَ وَ كَانَ اِذَا نَامَ نَفَخَ فَاَتَاهُ بِلَالٌ فَاٰذَنَهُ بِالصَّلٰوةِ فَقَامَ وَ صَلّٰى وَلَمْ يَتَوَضَّأْ وَ فِي الْحَدِيْثِ قِصَّةٌ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالرحمٰن بن مہدی نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں سفیان نے سلمۃ بن کہیل کے واسطہ سے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت کریب سے روایت کی اور انہوں نے اسے حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے سنا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ ایک مرتبہ سوئے اور خراٹے لینے لگے۔ حضور اکرم ﷺ کی یہ عادتِ شریفہ تھی کہ جب سوتے تو خراٹے لیتے تھے، پس حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے آ کر تیاریٔ نماز کی اطلاع دی۔ حضور اکرم ﷺ تشریف لے گئے اور نماز پڑھائی وضو نہیں کیا۔ اس حدیث میں ایک قصہ بھی ہے۔

## حضور اقدس ﷺ سوتے تھے مگر دل بیدار رہتا تھا :

**نام و نفخ** :حضور اقدس ﷺ سو گئے اور ہلکے سے خراٹے لینے لگے ، **وكان اذا نام نفخ** اور خراٹے لینا آپؐ کی عادت مبارک تھی، مگر یاد رہے کہ یہ وہ خراٹے نہیں جیسے زور زور سے لیا جاتا ہے سننے والے پریشان ہو جاتے ہیں اور سونے والے بے آرام ہو جاتے ہیں، جسے غطیط کہتے ہیں، جو صوتِ منکر کے ساتھ بوجہ کسی بیماری کے سرزد ہوتے ہیں، جبکہ آپؐ سے نفخ ثابت ہے جو نہ تو کسی مرض کی وجہ سے ہوتا ہے اور نہ مذموم ہے۔ **وانه ليس بمذموم ولا مستهجن** (مناوی ج۲ص۷۷) شیخ عبد الرؤفؒ فرماتے ہیں : **والنفخ اخراج الريح من الفم بصوتٍ والمراد هنا ما يخرج من النائم حين استغراقه فى نومه** (مناوی ج۲ص۷۷) ( نفخ کا معنیٰ منہ سے کچھ آواز کے ساتھ ہوا نکالنا اور یہاں اس سے مراد وہ خراٹے ہیں جو کہ سونے والے شخص سے جب کہ وہ نیند میں مستغرق ہو نکلتے ہیں )

## گہری نیند کے باوجود وضوء کی تجدید نہ فرمائی :

ولم یتوضأ : سوکر اٹھنے کے بعد جبکہ سونا بھی خوب آرام کا تھا، آپؐ نے وضو نہیں بنایا اور نماز پڑھ لی اور یہ صبح کی نماز تھی، وھی صلاۃ الصبح (مواہب ص۱۹۸) بظاہر یہ اعتراض وارد ہوتا ہے کہ نیند سے تو وضو ٹوٹ جاتا ہے، پھر آپؐ نے کیونکر نماز پڑھی۔ شارحینِ حدیث جواب میں لکھتے ہیں کہ یہ حضور اقدس ﷺ کے خصائص سے ہے۔ کہ اس لئے آپؐ کی آنکھیں سوتی ہیں، مگر قلب نہیں سوتا، ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں وھذا من خصائصه علیه السلام لان عینه کانت تنام و لاینام قلبه و یقظة قلبه یمنعه عن الحدث (جمع ج۲ص۷۷) خود حضور اقدس ﷺ کا ارشاد ہے ، تنام عینی ولا تنام قلبی (موارد الظمآن ص۵۲۲) (کہ میری آنکھیں سوتی ہیں اور دل نہیں سوتا)

## انبیاءِ کرام کی نیند ناقض وضوء نہیں :

بخاری اور مسلم شریف کی ایک روایت میں یہ تصریح موجود ہے کہ محض سوجانے کی وجہ سے انبیاء کرام کا وضو نہیں ٹوٹتا، نوم الانبیاء غیر ناقض للوضوء ایک دوسری روایت میں بھی یہی صراحت مذکور ہے، نحن معاشر الانبیاء تنام اعیننا و لا تنام قلوبنا (مواہب ص۱۹۸) (ہم انبیاء کرام ایک ہی جماعت اور گروہ ہیں ہماری آنکھیں سوتی ہیں اور ہمارے دل نہیں سوتے)

وفی الحدیث قصة ' اس حدیث میں ایک قصہ بھی ذکر کیا گیا ہے، جو آئندہ باب ماجاء فی عبادة رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم کی حدیثِ خامس میں نقل کیا جارہا ہے۔

---

(۲۴۹/۵) حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ حَدَّثَنَا عَفَّانُ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا اَوٰى اِلٰى فِرَاشِهٖ قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَ سَقَانَا وَ كَفَانَا وَ اٰوَانَا فَكَمْ مِمَّنْ لَا كَافِیَ لَهٗ وَلَا مُؤْوِیَ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں اسحٰق بن منصور نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عفان نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت حماد بن سلمہ نے ثابت کے واسطہ سے بیان کی

اور انہوں نے یہ حدیث صحابی رسول حضرت انس بن مالکؓ سے سنی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ جب اپنے بستر پر تشریف لاتے تو یہ دعا پڑھتے : اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَ سَقَانَا وَ کَفَانَا وَ اٰوَانَا فَکَمْ مِمَّنْ لَا کَافِیَ لَہٗ وَلَا مُؤْوِیَ ، تمام تعریفیں اللہ جل جلالہٗ عم نوالہٗ کے لئے ہیں، جس نے شکم سیر فرمایا اور ہماری مہمات کے لئے خود کفایت فرمائی اور سونے کے لئے ٹھکانا مرحمت فرمایا۔ بہت سے لوگ ایسے ہیں جن کی نہ کوئی کفایت کرنے والا ہے نہ کوئی ٹھکانا دینے والا ہے۔

## سونے کے وقت کی ایک اور دعا :

اس حدیث میں رات کو سوتے وقت کی ایک اور دعا مذکور ہے، جس میں حمد و شکر، اعتراف امتنان و احسان اور عبدیت و انابت کی تعلیم ہے۔

## دُعا کا معنیٰ و تشریح :

الحمد للہ الذی ...... یہ دعا کھانے پینے کے بعد بھی ہے اور بستر پر جانے کے وقت بھی یہاں اندراج سے مقصود سونے کے وقت پڑھنے کی ترغیب ہے کہ آپؐ کا یہ معمول مبارک تھا۔ اللہ تعالیٰ صبح و شام کی نعمتوں، کھانے پینے کے وسائل و اسباب رزقِ حلال، صحت و سلامتی، گھربار اور آرام گاہ و بستر، پھر آرام کرنے کی توفیق، یہ سب خدا تعالیٰ کی نعمتیں ہیں، انہیں یاد کرو اور ان لوگوں پر بھی نظر ڈالو، جو ان سے محروم ہیں۔ کفانا ای کفٰی مہماتنا و دفع عنا اذیاتنا و آوانا ای ردّنا الی ما وانا و لم یجعلنا من المنتشرین کالبھائم فی صحرانا (جمع ج۲ ص۷۷) (یعنی ہماری مہمات کی کفایت فرمائی اور ہماری تکلیفات کو ہم سے دور کیا اور ہمیں اپنے ٹھکانے کی طرف لوٹایا اور ہمیں جانوروں کی طرح جنگلوں میں منتشر نہیں فرمایا)

فکم ممن لا کافی لہ و لا موؤی ' کتنے ہی ایسے لوگ ہیں، جن کا کوئی کفایت کرنے والا نہیں ہے اور نہ ان کو کوئی ٹھکانا مہیا کرنے والا ہے۔ ای فکم من الخلق انتشر علی الارض لایجد فراشًا الا الارض ولا سقفاً الا السماء والانسان اذا ذکر الاقل منہ زاد حمدہ لربہ (اتحافات ص ۳۰۹) (پس بہت سے مخلوق میں ایسے ہیں کہ ان کا زمین کے سوا کوئی بستر وغیرہ نہیں اور کئی لوگوں کی

آسمان کے سوا سر چھپانے کے لئے کوئی چھت وغیرہ نہیں اور جب انسان کی اپنے سے کم ترین اشخاص پر نظر ہوگی اور اس کے سامنے ان کا تذکرہ ہوگا تو وہ اپنے رب کی حمد و شکر زیادہ کرے گا)

## شکر و امتنان کی ترغیب و برکات :

چونکہ عادۃ اللہ یہ ہے کہ جو شخص اللہ جل جلالہ عم نوالہ پر اپنے کاموں کو چھوڑ دیتا ہے۔ حق تعالیٰ جل شانہ بھی اس کے کاموں کو غیب سے پورا فرماتے ہیں، **ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ** جس کا کسی نے ترجمہ کیا ہے ...... ع خدا خود میرِ سامان است اربابِ توکل را

اور حضور اقدس ﷺ میں یہ مضمون علیٰ وجہ الاتم ہونا ہی چاہئے تھا۔ اس لئے وہاں سے کفایت بھی علیٰ وجہ الاتم ہوتی تھی۔ اس کے بعد جو شخص جتنا زیادہ بھروسہ اللہ جل شانہ پر کرتا ہے، اتنا ہی حق تعالیٰ شانہ کی طرف سے اس کی اعانت ہوتی ہے۔ متعدد احادیث میں مختلف عنوانات سے یہ مضمون وارد ہے۔ ایک حدیث میں وارد ہے کہ جس شخص کو فاقہ پہنچے اور وہ لوگوں سے اس کے ازالہ کی درخواست کرے تو اس کی حاجت پوری نہیں کی جاتی اور اگر اللہ جل شانہ کی بارگاہ میں اس کو پیش کرے تو بہت جلد کسی نہ کسی طرح سے اس کی ضرورت پوری کردی جاتی ہے۔ ایک حدیث میں حق تعالیٰ شانہ کا ارشاد ہے کہ اولادِ آدم! اگر تو میری عبادت کے لئے فارغ ہو جائے تو میں تیری ضرورتوں کو پورا کروں اور تیرے دل کو غناء سے بھر دوں، ورنہ تیرے دل کو تفکرات سے بھر دوں گا اور ضرورتیں پوری نہ ہونے دوں گا۔ جو لوگ دینی کاموں میں مشغول ہونے کے لئے ضروریات سے فراغت کا انتظار دیکھا کرتے ہیں، وہ اس سے سبق حاصل کریں کہ ضروریات سے فراغت کا راستہ ہی اللہ کی طرف متوجہ ہونا اور اس کے کاموں میں مشغول ہونا ہے۔ حدیثِ بالا میں جو دعا نقل کی گئی ہے، اس مین حضور اقدس ﷺ نے شکر کی طرف متوجہ فرمایا ہے کہ ہر شخص کو اپنی حالت میں شکر کرنا ضروری ہے کہ زیادتی شکر انعام کا ذریعہ ہے۔ حق تعالیٰ شانہ کا ارشاد ہے، لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ (ابراہیم:۷) اگر تم شکر کرتے رہو گے تو میں اپنے احسانات میں اضافہ کروں گا۔ اور اس طرف متوجہ فرمایا کہ اپنے سے کم تر کی حالت کی طرف بھی غور کرنا چاہئے تا کہ شکر دل سے نکلے۔ کتنے آدمی دنیا میں ایسے ہیں، جن کو کھانا میسر نہیں، فاقہ کرتے ہیں، کتنے لوگ ایسے ہیں

جن کوٹھکانا نصیب نہیں، بے ٹھکانے گزر کرتے ہیں۔اسی طرح سے کوئی حامی مددگار نہیں ہے، جو مصائب میں کوئی اعانت کر سکے۔اللہ تعالیٰ کے کتنے احسانات ہیں، جس نے یہ سب کچھ عطا فرما رکھا ہے۔

---

(۲۵۰/۶) حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ مُحَمَّدٍ الْجُرَيْرِيُّ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ بَكْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْمُزَنِيِّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ رَبَاحٍ عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا عَرَّسَ بِلَيْلٍ اِضْطَجَعَ عَلٰى شِقِّهِ الْاَيْمَنِ وَ اِذَا عَرَّسَ قُبَيْلَ الصُّبْحِ نَصَبَ ذِرَاعَهُ وَوَضَعَ رَأْسَهُ عَلٰى كَفِّهِ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں حسین بن محمد الجریری نے یہ حدیث بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے سلیمان بن حرب نے بیان کیا، انہوں نے یہ روایت حمید سے اور انہوں نے بکر بن عبداللہ مزنی سے روایت کی، انہوں نے اسے عبداللہ ابن رباح سے اور انہوں نے یہ حدیث ابوقتادہ سے سنی۔ حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ (سفر میں رات کو چلنے کے بعد) اگر اخیر شب میں کچھ سویرے کسی جگہ پڑاؤ ڈالتے تو دائیں کروٹ پر لیٹ کر آرام فرماتے اور اگر صبح کے قریب ٹھیرنا ہوتا تو اپنا دایاں بازو کھڑا کرتے اور ہاتھ پر سر رکھ آرام فرما لیتے۔

راویان حدث (۵۲۱) حسین بن محمد الجریریؒ (۵۲۲) سلیمان بن حربؒ اور (۵۲۳) عبداللہ بن رباحؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

عرس ! تعریس سے ہے رات کے آخری حصے میں مسافر کے نیند و استراحت کے لئے اترنے کو کہتے ہیں، من التعریس و هو نزول المسافر فی آخر اللیل للاستراحة و النوم (جمع ج ۲ ص ۷۸) بلیل ! ماقبل کیلئے تاکید ہے، یا تجرید ہے، وقد یطلق و یراد به النوم مطلقاً (جمع ج ۲ ص ۷۸) (اور کبھی تعریس کا ذکر ہوتا ہے اور اس سے مطلق نیند مراد ہوتی ہے) علی شقه الایمن : شق کا لغوی معنی نصف الشئی اور یہاں شق کا معنیٰ طرف و جانب ہے۔ شق ایمن پر سونا حضور

اقدس ﷺ کا پسندیدہ عمل تھا۔ لأنہ کان یحب التیامن فی أمرہ کلہ (اتحافات ص ۳۰۹) (آپ ﷺ تمام امور (حسنہ) میں تیامن (دائیں طرف) کو محبوب اور پسند فرماتے)

## صبح سے قبل استراحت کی صورت :

واذا عرس قبیل الصبح …… آپؐ کا یہ عمل صلوٰۃ الصبح کے لئے بیداری میں سہولت کے لئے تھا اور اس سے تعلیم امت بھی مقصود تھی، انما کان یفعل ذلک حرصاً علی صلوٰۃ الصبح و ھو تعلیم لنا (اتحافات ص ۳۰۹)

خلاصۂ حدیث یہ ہے کہ اگر وقت میں وسعت و گنجائش ہوتی تو آرام و استراحت سے دائیں کروٹ پر لیٹ جاتے اور آرام فرماتے، لیکن اگر وقت قلیل ہوتا تو پھر ہاتھ پر تکیہ لگا کر تھوڑی دیر کے لئے آرام فرما لیتے۔ ایسے وقت میں پوری طرح لیٹ کر آرام فرمانے سے گریز کرتے کہ نیند گہری آ جائے تو نماز فوت ہو جانے کا امکان تھا، بلکہ کہنی پر ٹیک لگا کر سر مبارک کو ہاتھوں پر رکھ کر تھوڑا سا آرام کر لیتے تھے۔

## اوقاتِ خواب اور اس کی اعتدالیت :

علامہ ابن قیمؒ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ اکثر اوقات میں رات کو سویرے سوتے اور آخر رات میں اُٹھ کر عبادت میں مصروف رہتے۔ البتہ مسلمانوں کے بعض مصالح کے پیشِ نظر کبھی کبھار رات کا ابتدائی حصہ بھی بیداری میں گذارتے۔ وکان ینام اول اللیل ویقوم آخرہ و ربما سھر اول اللیل فی مصالح المسلمین . وکان نومہ اعدل النوم وھوٰ انفع مایکون من النوم والاطباء یقولون ھو ثلث اللیل والنھار ثمان ساعات (زاد المعاد ج۱ ص ۵۶) (اور آپؐ کی نیند معتدل ہوتی تھی اور وہ زیادہ نافع ہوا کرتی ہے اور اطباء حضرات کہتے ہیں کہ وہ رات اور دن کی تہائی یعنی آٹھ گھنٹے ہیں)

==================================

# بَابُ مَا جَآءَ فِیْ عِبَادَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

# باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت کے بیان میں

## عبادة کا معنیٰ وتشریح :

عبادۃ کا لغوی معنیٰ عاجزی' انکساری و اماندگی' خدمت' بندگی اور اطاعت ہے۔ خواہ وہ کسی بھی ہیئت پر ہو یا وہ اطاعت بطورِ عادت کے ہو، اصل مقصود عبادت سے امتثالِ امر ہے۔ بارگاہِ قدس میں غایتِ خضوع اور غایت تذلل کے ساتھ جبینِ نیاز جھکانا اور سجدہ کرنا عبادت ہے...... **والعبادة اقصی غاية الخضوع و التذلل** (مواہب ص۱۹۹) پھر عبادت کی مختلف صورتیں ہیں، قولی' فعلی' بدنی' مالی وغیرہ، پھر عبادات میں' فرائض' واجبات' سنن اور نوافل کی تقسیم ہے۔

لفظِ عبادت اپنے معنیٰ کے لحاظ سے جمیع عبادات کو شامل ہے۔ حتیٰ کہ بعض عادات بھی عبادات بن جاتے ہیں۔ بعض اُمور ایسے بھی ہیں کہ جن کی مشروعیت عبادت کے لئے ہوئی ہے، مگر بعض اعمال و افعال ایسے ہیں کہ ان کا جواز اِنسانی حاجات کی تحصیل و تکمیل کے لئے ہوا ہے۔ تاہم نیت درست ہو تو ایسے اعمال و افعال بھی عبادت بن جاتے ہیں۔ تاہم اس باب میں نقل فرمودہ چوبیس (۲۴) روایات سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ یہاں لفظِ عبادت سے مراد عبادات نافلہ ہیں، **والمقصود هنا هو عبادة التطوع' سواء كانت بليل أونهار** (اتحافات ص۳۱۱) (اور یہاں آپ کی نفلی عبادت مقصود ہے چاہے وہ رات کو ہو یا دن کو) جن پر عام لوگ کم واقفیت رکھتے ہیں۔ فرائض تو سب کو معلوم ہوتے ہیں۔

## غرضِ انعقادِ باب :

حضور اقدس ﷺ باوجود معصوم ہونے کے نوافل کا کس قدر اہتمام فرماتے تھے۔ یہی اس

باب کی غرض انعقاد ہے، **ستعرف فی هذا الباب کیف کانت عبادة النبی صلی اللہ علیه وسلم، و کیف داوم علیها حتی ورمت قلماه** ۔(اتحافات ص ۳۱۱)(چنانچہ عنقریب اسی باب میں تو یہ جان لے گا کہ حضور ﷺ کی عبادت کی کیفیت کیا ہوتی تھی اور آپؐ نے عبادت پر کیسے دوام فرمایا کہ آپؐ کے قدموں میں ورم آ جاتا تھا) باب نوم کے بعد لانے کی وجہ ظاہر ہے، **وعقب باب النوم بباب العبادة لأن نومه صلی اللہ علیه وسلم من اجلّ العبادات و أكمل الطاعات** ۔(مواہب:ص ۱۹۹)(اور مصنفؒ نے باب العبادۃ کو باب النوم کے بعد اس لئے ذکر کیا کہ آپؐ کی نیند بھی ایک بڑی عبادت اور کامل طاعات میں سے تھی)او **لانه کان یعقب نومه بعبادته** ۔(المناوی ج ۲ ص ۸۰)(یا اس لئے کہ نیند کے بعد آپؐ عبادت فرمایا کرتے)

## حضور اقدس ﷺ کا عظمتِ مقام کے باوجود نوافل کا اہتمام :

حضور اکرم ﷺ کی ہر حرکت وسکون عبادت ہے، ہر کلام وخاموشی ذکر وفکر ہے، لیکن مثال کے طور پر شمائل کا جز ہونے کی وجہ سے مصنفؒ نے چند عبادات کا ذکر کیا ہے، جس سے اندازہ ہو جائے کہ نبی کریم ﷺ معصوم ہونے کے باوجود مغفرت اور مراتب عالیہ کے حصول کا پروانہ ملنے کے باوجود اُس مرتبہ پر فائز ہونے کے باوجود جہاں تک نہ کوئی ولی اللہ پہنچ سکتا ہے نہ کوئی نبی پہنچا، کس قدر نفلی عبادات کا اہتمام فرماتے تھے اور ہم لوگ جو امتی کہلاتے ہیں حضور اکرم ﷺ کے اتباع کا دعویٰ کرتے ہیں، کتنا اہتمام کرتے ہیں، حالانکہ ہم گنہ گار ہیں، سیہ کار ہیں، گناہوں کے مقابلے اور تول کے لئے بھی ہم عبادات کے حضور اکرم ﷺ سے زیادہ محتاج ہیں، پھر ہماری عبادتیں بھی ایسی ہیں، جن کا پورا معاوضہ تو درکنار ان کا کوئی بھی معاوضہ مل جائے تو بسا غنیمت ہے۔ اللہ جل شانہٗ کے یہاں ہر عبادت کا وزن اور اس کی قیمت اخلاص پر مبنی ہے، جس درجہ کا اخلاص ہوگا اسی درجہ کا عبادت میں وزن ہوگا۔ حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ ایک آدمی نماز سے فارغ ہوتا ہے اور اس کے لئے نماز کا دسواں حصہ لکھا جاتا ہے، کسی کے لئے نواں اسی طرح آٹھواں ساتواں چھٹا پانچواں چوتھائی تہائی آدھا حصہ لکھا جاتا ہے۔ (ابوداؤد) اور دسواں بھی مثال کے طور پر ارشاد ہے ورنہ اس سے بھی کم ہوتا ہے۔ دوسری حدیث میں

ارشاد ہے کہ قیامت میں سب سے اول نماز کا حساب ہوگا۔حق تعالیٰ شانہٗ فرشتوں سے ارشاد فرمائے گا کہ میرے بندے کی نماز کو دیکھو پوری ہے یا ناقص ہے، اگر وہ پوری ہوتی ہے تو جائزہ میں پوری لکھ دی جاتی ہے اور اگر ناقص ہوگی تو ارشاد ہوگا کہ دیکھو اس کے لئے کچھ نوافل بھی ہیں یا نہیں، اگر نوافل ہوتے ہیں تو ان سے فرائض کی تکمیل کر دی جاتی ہے، اس کے بعد پھر اسی طرح دوسری عبادات زکوٰۃ وغیرہ کا محاسبہ ہوتا ہے۔(ابوداؤد)

ہم لوگوں کے فرائض جیسے ادا ہوتے ہیں، وہ ہمیں بھی معلوم ہیں، ایسی صورت میں کیا ضروری نہیں کہ نفلی عبادات نماز کے قبیلہ سے ہوں یا صدقات کے یا اور دوسری عبادات کے نہایت کثرت سے و اہتمام اور اخلاص سے کی جائیں۔عدالت میں پیشی کا وقت نہایت سخت ہے اور ہمارے اعمال کے دو نگراں ہر وقت ہمارے ساتھ ہیں اور اسی پر بس نہیں بلکہ آدمی کے بدن کا ہر جز اُس عملِ نیک یا بد کی گواہی دینے والا ہے، جو اس سے صادر ہوئے ہیں۔اسی لئے حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ انگلیوں پر کلمہ طیبہ اور تسبیحات کو گنا کرو کہ قیامت کے دن ان انگلیوں سے بھی محاسبہ ہوگا کہ اپنے اپنے اعمال بتائیں اور ان کو گویائی عطا کی جائے گی اور حضور اکرم ﷺ پر میرے ماں باپ قربان کہ آپؐ کا نمونہ ہر چیز میں ہمارے سامنے ہے۔(خصائل:۲۱۴ تا ۲۱۵)

باقی رہی یہ بات کہ نبوت سے قبل بھی تو حضو اقدس ﷺ غارِ حرا میں عبادت کا اہتمام فرماتے تھے۔یہ عبادت کیا تھی اور کس طریقہ پر تھی۔ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں، انه صلى الله عليه وسلم كان متعبدا بالعبادات الباطنية من الاذكار القلبية والافكار في الصفات الالٰهية والمصنوعات الآفاقية و الانفسية و الاخلاق السنية والشمائل البهية من الترحم على الضعفاء و الشفقة على الفقراء والتحمل من الاعداء والصبر على البلاء والشكر على النعماء والرضاء بالقضاء والتسليم والتفويض والتوكل على ربّ الارض والسماء والتحقق بحال الفناء و مقام البقاء على ما يكون منتهى حال كمل الاولياء والاصفياء۔(جمع ج۲ص۸۰)

(نبی کریم ﷺ عباداتِ باطنیہ یعنی اذکارِ قلبیہ، صفاتِ الٰہیہ، آفاقی (بیرونی) اور انفسی (اندرونی) مظاہر اور مناظر خداوندی میں تدبر و تفکر نیز بلند اخلاق اور اچھے عادات یعنی ضعیف اور کمزور لوگوں پر

شفقت ورحمت دشمنوں کی تکالیف پر تحمل، مصائب پر صبر اور اللہ کی نعمتوں پر شکر قضاوقدر، تسلیم وتفویض جیسے اوصافِ جمیلہ آسمانِ وزمین کے مالک پر توکل فنا وبقاء کے مقام کا تحقق جو کہ اولیاء کرام اور برگزیدہ شخصیات کا مطمح نظر اور منتہی ہوا کرتا ہے پر غور وفکر کرنے میں ہمہ تن منہمک رہا کرتے تھے )

---

(ا/۲۵۱) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَ بِشْرُ بْنُ مَعَاذٍ قَالَا اَخْبَرَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ زِيَادِ بْنِ عَلَاقَةَ عَنِ الْمُغِيْرَةَ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى انْتَفَخَتْ قَدَمَاهُ فَقِيْلَ لَهٗ اَتَتَكَلَّفُ هٰذَا وَ قَدْ غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ قَالَ اَفَلَا اَكُوْنُ عَبْدًا شَكُوْرًا ۔

ترجمہ : '' امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبۃ بن سعید و بشر بن معاذ نے یہ حدیث بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو ابوعوانہ نے زیاد بن علاقہ کے حوالہ سے خبر دی، انہوں نے یہ روایت صحابی رسول حضرت مغیرۃ بن شعبہؓ سے روایت کی ۔ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ اس قدر لمبی نفلیں پڑھتے تھے کہ آپؐ کے قدم مبارک ورم کر گئے تھے ۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ آپ اس قدر مشقت برداشت کرتے ہیں، حالانکہ حق تعالیٰ جل شانہٗ نے آپؐ کے اول وآخر سب گناہ بخش دیے ہیں ۔ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ( کہ جب حق جل شانہٗ نے مجھ پر اتنا بڑا انعام فرمایا ہے ) تو کیا میں اس کا شکر ادا نہ کروں ۔

راویان حدیث (۵۲۴) بشر بن معاذؒ (۵۲۵) ابوعوانۃؒ اور (۵۲۶) زیاد بن علاقہؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں ۔

## نوافل کا اہتمام :

**انتفخت قدماہ** ' مسلسل عبادت اور طویل قیام کی وجہ سے آپؐ کے پاؤں پر دباؤ پڑ جاتا تھا اور وہ سوجھ جاتے تھے، **ای واستمر علی الاجتھاد فی الصلوۃ حتی تورمت قدماہ الشریفتان مِن طول قیامہ فیھا و اعتمادہ علیھما** ۔ (مواہب ص۲۰۰) چونکہ فرائض میں آپؐ کا تخفیف کا معمول تھا، امت کو بھی اس کی تعلیم فرمائی، اس لئے اس سے مراد نفلی عبادت ہے ۔

## نبیؑ معصومؐ سے گناہوں کی مغفرت کا معنیٰ :

فقیل له 'حضوراقدس ﷺ کی خدمت میں عرض کیا گیا،بعض اکابر صحابہؓ نے عرض کیا،وفی روایة انه عمر ۔(مواہب ص۲۰۰) (اورایک روایت میں ہے کہ وہ عمرؓ تھے ) کہ آپ یہ کلفت ومشقت کیوں برداشت کرتے ہیں،وقد غفر الله لک ...... : بظاہراس سے یہ شبہ ہوتا ہے کہ گناہ تو آپؐ سے صادر ہوئے ،لیکن حق تعالیٰ جل شانہٗ نے معاف فرمادیے حالانکہ انبیاء علیہم السلام معصوم ہوتے ہیں ،ان سے گناہ صادر ہی نہیں ہوتا ۔ اس کے بہت سے جواب علماء نے مرحمت فرمائے ہیں ، جو اپنے موقعوں پر درج ہیں ۔ بالخصوص سورۂ انا فتحنا کی تفسیروں میں مختلف جواب نقل کیے گئے ہیں' بندہ کے نزدیک سہل یہ ہے کہ حسنات الابرار سیئات المقربین ( نیک لوگوں کی خوبیاں مقربین کے لئے گناہ بن جاتے ہیں ) ہر شخص کے گناہ اس کے درجہ کے مناسب ہوتے ہیں ۔ آپؐ کے درجہ اور رتبہ کے مناسب جو کوتاہیاں شمار کی گئیں وہ ایسے اُمور ہیں ، جو ہمارے لئے عین طاعت ہیں ۔ مثال کے طور پر دیکھ لیجئے کہ حضوراقدس ﷺ کافر سرداروں کے اسلام لانے کی توقع اور اُمید میں ان سے گفتگو فرما رہے تھے، جو عین دین تھا۔ اس وقت ایک نابینا صحابی حضرت ابن ام مکتومؓ نے آکر کچھ بات کی ،جس کی بنا پر حضوراکرم ﷺ کو ان لوگوں کی اہمیت کی وجہ سے ان کے درمیان میں دخل دینا گراں ہوا۔ اس پر سورۂ عبس میں حضوراکرم ﷺ پر تنبیہ ہوئی ، اسی طرح جنگِ بدر کے قیدیوں کے بارے میں حضورِ اقدس ﷺ نے غایتِ شفقت اور رحمت کی وجہ سے اس توقع پر کہ یہ لوگ مسلمان ہو جائیں یا ان کی نسل سے مسلمان پیدا ہوں ، فدیہ لے کر ان کو چھوڑ دیا ،تو قرآن پاک میں اس پر تنبیہ ہوئی ۔ اس نوع کے واقعات ہیں جو حضوراکرم ﷺ کی علوِ شان کے لحاظ سے وہ تقصیر شمار کیے گئے (خصائل ص۲۱۶ تا ۲۱۷)

## تکلّف بمعنیٰ تحمّل کے ہے :

تکلف کی دو قسمیں ہیں،ان یفعل الانسان فعلاً بمشقة و هو ممدوح و هو المراد هنا و أن یفعل فعلاً تصنعاً وهو مذموم ۔(مواہب ص۲۰۰)((۱) کہ انسان کسی کام کو تکلیف ومشقت برداشت کر کے کرلے اور یہ تو قابل مدح ہے اور یہاں یہی مراد ہے (۲) اور دوسری قسم یہ کہ تصنع اور

بناوٹ کے طور پر کسی کام کو کرنا اور یہ قابل مذمت ہے) یہاں دوسری قسم مراد نہیں، جیسا کہ حدیث میں آیا ہے، انا و امتی بر آء من التکلف ۔(جمع ج۲ص۸۰) (میں اور میری امت تکلف اور بناوٹ سے بیزار ہیں) قرآن میں بھی اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کو یہ کہنے کا حکم دیا ہے ، وَ مَا اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِين۔ (سورۂ ص:۸۶)(اور نہیں میں تکلف کرنے والوں سے) پہلی قسم سے مراد تکلف بمعنیٰ تحمل و برداشت کے ہے،اور یہاں یہی معنیٰ مراد ہے قال افلا اکون عبدا شکورا 'حرفِ فا میں دو اقوال ہیں۔(۱) الفاء للعطف علی مقدر تقدیرہ أأترک الصلوٰۃ اعتمادا علی الغفران فلا اکون عبدا شکورا ۔(فاء برائے عطف مقدر پر ہے۔تقدیرِ عبارت اأترک الخ کہ کیا میں نمازِ نفل (کی کثرت) کو چھوڑ دوں پھر نہ بنوں بندہ شکر گزار) (۲) و قیل للتسبب عن غیر مذکور ای أأترک صلواتی بما غفرلی فلا اکون عبدا شکورا یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف سے میری مغفرت کا اعلان وانعام اس بات کا سبب ہے کہ میں اللہ پاک کی نماز پڑھوں اور اس کا شکر ادا کروں۔

## منشأ سوال :

شاید سائل کی غرض یہ ہو کہ باوجود غفران کے اعلان وانعام کے اپنے آپ کو عبادت کے لئے مشقت میں ڈالنے کی وجہ یا تو گناہوں کا خوف ہوسکتا ہے یا مغفرت کی اُمید" اماخوف الذنب او رجاء المغفرۃ ۔(جمع ج۲ص۸۰) مگر حضور اقدس ﷺ کے ارشاد نے بات واضح کردی کہ اس قدر کثرت و اہتمامِ عبادت کا سبب کچھ اور ہے، وھو الشکر علی التأھل لھا مع المغفرۃ و اجزال النعمۃ ۔(جمع ج۲ص۸۰)(اور وہ رحیم کریم ذات کا شکر کرنا کہ اس نے مجھے باوجود مغفرت اور کمال نعمت عطا کرنے کے اپنی عبادت کی اہلیت بھی نصیب فرمائی)

جیسا کہ آپ ؐ کا یہ بھی ارشاد ہے، ولا یکونن احدکم کالعبد السوء' اِن خاف عمل ولا کالأجیر السوء ان لم یعط الأجر لم یعمل ۔(اتحافات ص۳۱۱)(اور تم میں کوئی ہرگز اس برے غلام کی طرح نہ ہو کہ اگر اس کو خوف ہو تو پھر کام کرتا ہے اور نہ اس برے مزدور جیسے کہ اگر اسے اجرت نہ دی جائے تو کام چھوڑ دے)

## حضرت علیؓ کا ارشاد مبارک :

علامہ ملا علی قاریؒ نے حضرت علیؓ کا ارشاد نقل فرمایا ہے کہ بے شک جو لوگ جنت کی حرص و لالچ پر عبادت کرتے ہیں یہ عبادت تاجروں کی عبادت ہے اور جو لوگ خوف اور ڈر کی وجہ سے عبادت کرتے ہیں یہ غلاموں کی عبادت ہے اور جو لوگ بلا رغبت و خوف محض نعماءِ الٰہی کے شکریہ میں عبادت کرتے ہیں یہ عبادت احرار کی عبادت ہے، **عن علی کرم اللہ وجھه ان قوماً عبدوا رغبة فتلک عبادة التجار و ان قوماً عبدوا رهبة فتلک عبادة العبید و ان قوماً عبدوا شکراً فتلک عبادة الاحرار**۔(جمع ج۲ص۸۰)

## سیاقِ حدیث کی غرض :

دراصل اس حدیث سے یہ بیان کرنا مقصود ہے کہ اطاعتِ خداوندی میں ساری کائنات میں سے آپ ﷺ کی ذاتِ اقدس ایک عظیم شخصیت تھی۔ نیز حدیث سے نفلی عبادات کا اہتمام اور اس کے لئے حتی الوسع مشقت برداشت کرنے کا استحباب بھی معلوم ہوتا ہے۔ علامہ مناویؒ فرماتے ہیں : **والغرض من سیاق ھذا الحدیث بیان انه اعظم الخلق طاعة لربّه و فیه ندب تشمیر ساق الجد فی العبادة و ان ادی لمشقة مالم یفض الی ملال**۔(مناوی ج۲ص۸۰)

---

**(۲۵۲/۲) حَدَّثَنَا اَبُوْعَمَّارِ نِ الْحُسَیْنُ بْنُ حُرَیْثٍ اَخْبَرَنَا الْفَضْلُ بْنُ مُوْسٰی عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ حَتّٰی تَرِمَ قَدَمَاهُ قَالَ فَقِیْلَ لَهٗ تَفْعَلُ هٰذَا وَ قَدْ جَآءَکَ اَنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی قَدْ غَفَرَلَکَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَ مَا تَأَخَّرَ قَالَ اَفَلَا اَکُوْنُ عَبْدًا شَکُوْرًا.**

ترجمہ : " امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوعمار حسین بن حریث، نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو فضل بن موسیٰ نے محمد بن عمرو کی وساطت سے خبر دی، انہوں نے یہ روایت ابی سلمۃ سے اور انہوں نے ابوہریرہؓ سے روایت کی۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ اس درجہ نوافل

پڑھا کرتے تھے کہ پاؤں پر ورم ہو جاتا تھا۔ کسی نے عرض کیا کہ آپ پر اگلے پچھلے سب گناہوں کی معافی کی بشارت نازل ہو چکی ہے، پھر آپ اس درجہ کیوں مشقت برداشت فرماتے ہیں، آپؐ نے فرمایا کیا میں شکر گزار بندہ نہ بنوں۔

مضمونِ حدیث تو وہی ہے جو اس سے قبل کی حدیث میں گذر چکا ہے۔ مصنفؒ کی غرض بھی یہی ہے کہ دوسری سند سے بھی سابقہ مضمونِ حدیث کی تائید حاصل ہو جائے۔ ترم قدماه' ایک نسخہ میں تورم نقل ہوا ہے **اتفعل هذا ای الاجتهاد والتکلف فهو علی تقدیر همزة الاستفهام** ۔(مواہب ص ۲۰۱) (**تفعل هذا** یہاں ہمزہ استفہام مقدر ہے اور معنیٰ یہ ہوگا کیا تو اتنی محنت و مشقت کرتا ہے) حضور اقدس ﷺ بارگاہِ قدس میں تشکر و امتنان اور عبدیت و عبادت کا کس قدر اہتمام فرماتے تھے۔ حضراتِ مفسرین نے سورۃ آل عمران کے آخری رکوع "اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ......" کی تفسیر میں حضرت عائشہؓ سے روایت نقل کی ہے۔

## آیت کا شانِ نزول :

اس آیت کے شانِ نزول کے متعلق ابن حبان نے اپنی صحیح میں اور محدث ابن عساکر نے اپنی تاریخ میں نقل کیا ہے کہ عطاء بن ابی رباحؒ حضرت عائشہؓ کے پاس تشریف لے گئے، اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ کے حالات میں جو سب سے زیادہ عجیب چیز آپ نے دیکھی ہو، وہ مجھے بتلایئے۔ اس پر حضرت عائشہؓ نے فرمایا: آپؐ کی کس شان کو پوچھتے ہو؟ اُن کی تو ہر شان عجیب ہی تھی۔ ہاں ایک واقعہ عجیب سناتی ہوں، وہ یہ ہے کہ حضور اکرم ﷺ ایک رات میرے پاس تشریف لائے اور لحاف میں میرے ساتھ داخل ہو گئے، پھر فرمایا اجازت دو کہ میں اپنے پروردگار کی عبادت کروں، بستر سے اُٹھے، وضو فرمایا، پھر نماز کے لئے کھڑے ہو گئے اور قیام میں اس قدر روئے کہ آپؐ کے آنسو سینۂ مبارک پر بہہ گئے، پھر رکوع فرمایا اور اس میں بھی روئے، پھر سجدہ کیا اور سجدہ میں بھی اسی قدر روئے، پھر سر اُٹھایا اور مسلسل روتے رہے، یہاں تک کہ صبح ہو گئی۔ حضرت بلالؓ آئے، اور حضور ﷺ کو نماز کی اطلاع دی۔

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ میں نے عرض کیا کہ حضور ﷺ اس قدر کیوں گریہ فرماتے ہیں؟ اللہ تعالیٰ نے تو آپؐ کے اگلے پچھلے گناہ معاف فرما دیئے ہیں۔آپؐ نے فرمایا تو کیا میں شکرگزار بندہ نہ بنوں؟اور شکریہ میں گریۂ وزاری کیوں نہ کروں، جب کہ اللہ تعالیٰ نے آج کی شب مجھ پر آیتِ مبارکہ نازل فرمائی ہے: اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ :لْاٰیۃ۔اس کے بعد آپؐ نے فرمایا: بڑی تباہی ہے، اس شخص کے لئے جس نے ان آیتوں کو پڑھا اور ان میں غور نہیں کیا(معارف القرآن ج۲ص۲۶۱'۲۶۲ )

## الحاصل :

علامہ ملا علی قاریؒ الحاصل بیان کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں، **والحاصل انه لایستغنی احد عن فضله سبحانه و لذا قال صلی اللّٰه علیه وسلم لن ینجو احد منکم بعمله قالوا ولا انت یا رسول اللّٰه قال ولا انا ' الا ان یتغمدنی اللّٰه برحمته و بهذا یتبین ان اللّٰه تعالیٰ لو عمل بالعدل مع الخلق لعذب الاولین و الآخرین و هو غیر ظالم لهم فنسأل اللّٰه فضله و نستعیذ من عدله** (جمع ج۲ص۸۱) (خلاصہ یہ کہ دنیا میں کوئی بھی اللہ جل شانہ کے فضل وکرم اور مہربانی سے مستغنی نہیں اس لئے تو آپ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے کہ ہرگز تم میں سے کوئی آدمی اعمال کی وجہ سے نجات نہیں پا سکتا صحابہؓ نے عرض کیا حضور ﷺ! آپ بھی۔آپ ﷺ نے فرمایا ہاں اور میں بھی نہیں بچ سکتا الا یہ کہ اللہ اپنے فضل وکرم سے مجھے اپنی رحمت میں ڈھانپ لے اس سے بخوبی معلوم ہوا کہ اگر اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق سے عدل وانصاف کا معاملہ فرماویں تو بھی اولین وآخرین کو عذاب دینے میں ظالم نہیں ہوں گے اس لئے ہم تو اس سے اس کے فضل وکرم کا معاملہ چاہتے ہیں اور اس کے صرف عدل سے پناہ مانگتے ہیں) ۔

---

**(۲۵۳/۳) حَدَّثَنَا عِیْسَی بْنُ عُثْمَانَ بْنِ عِیْسَی بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الرَّمْلِیُّ حَدَّثَنَا عَمِّیْ یَحْیَی بْنُ عِیْسَی الرَّمْلِیُّ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهُ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْمُ یُصَلِّیْ حَتّٰی یَنْتَفِخُ قَدَمَاهُ فَیُقَالُ لَهٗ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتَفْعَلُ هٰذَا وَ قَدْ غَفَرَ اللّٰهُ لَکَ مَا**

تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَمَا تَأَخَّرَ قَالَ اَفَلَا اَکُوْنُ عَبْدًا شَکُوْرًا.

ترجمہ : ’’ امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمارے پاس یہ حدیث عیسٰی بن عثمان بن عیسٰی بن عبدالرحمٰن رملی نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ میرے سامنے یہ روایت میرے چچا یحیٰی بن عیسٰی رملی نے بیان کی، انہوں نے یہ روایت اعمش سے نقل کی اور انہوں نے اسے ابی صالح سے روایت کیا۔ ابوصالح حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نماز اتنی طویل پڑھتے کہ آپؐ کے قدم مبارک ورم کر آئے۔ آپ سے عرض کیا گیا کہ آپؐ اتنی طویل نماز پڑھتے ہیں، حالانکہ آپ کے سب گناہ اوّلین و آخرین معاف ہو چکے ہیں۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ کیا میں شکرگزار بندہ نہ بنوں۔

راوی حدیث (۵۲۷) عیسٰی بن عثمان الرملیؒ کے حالات ’’تذکرہ راویان شمائل ترمذی‘‘ میں ملاحظہ فرمائیں۔

مضمون حدیث وہی ہے جو گذشتہ دو احادیث میں بیان ہو چکا ہے انما ذکر الحدیث بالاسانید الثلاثة للتاکید والتقویة (جمع ج ۲ ص ۸۲) (حدیث کو تین اسناد سے ذکر کرنا تاکید وتقویت کے لئے ہے)

## بعض اشکالات کا تفصیلی جواب :

امامِ ترمذیؒ نے اہتمام کی وجہ سے تین طریقوں سے اس مضمون کو ذکر کیا۔ ان روایات پر ایک اشکال وارد ہوتا ہے۔ وہ یہ کہ نبی کریم ﷺ سے مختلف طریقوں سے طاقت سے زیادہ مجاہدات اور عبادات کی ممانعت وارد ہوئی ہے، لیکن حق یہ ہے کہ آدمی صرف عبادت کے لئے پیدا کیا گیا ہے۔ حق تعالیٰ شانہٗ نے قرآن شریف میں ارشاد فرمادیا کہ میں نے جن وانس کو صرف اس لئے پیدا کیا ہے کہ وہ میری عبادت کریں۔ جب یہی اصل مقصد پیدائش کا ہے تو اس میں جتنا بھی اضافہ اور اہتمام اور زیادتی ہوگی، وہ ممدوح اور پسندیدہ ہوگی۔ اس کے بعد زیادتی کی ممانعت جہاں جہاں وارد ہوئی ہے۔ وہ عوارض کی وجہ سے ہے، جہاں کوئی عارض اور مانع پیش آجائے گا، وہاں غیر مستحسن ہوجائے گی۔ منجملہ اِن عوارض کے اُکتا جانا اور گھبرا کر بالکل ترک کر دینا ہے۔ مثل مشہور ہے کہ بھاگ کر چلنا نہ اُکھڑ کر گرنا۔ احادیث میں اس طرف اشارہ ہے، چنانچہ حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ اعمال اسی قدر کرو

جتنے کا تحمل ہو سکے۔ اللہ جل شانہ ثواب عطا کرنے سے دریغ نہیں فرماتے، جب تک کہ تم عمل سے اُکتا نہ جاؤ اسی لئے علماء مجاہدات کی زیادتی سے روکتے ہیں کہ مبادا اُکتا کر بالکل ہی ترک ہو جائے۔ جب کہ حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ میری آنکھ کی ٹھنڈک نماز میں ہے اور کیوں نہ ہوتی، جب کہ نماز اللہ کے ساتھ راز و نیاز ہے، تو حضور اکرم ﷺ جیسے مخلص بندے کے لئے آقا کے ساتھ سرگوشی میں جتنی بھی لذت ہو قرینِ قیاس ہے۔ اُکتاوے وہ جو اس لذت سے محروم ہو۔ اسی طرح دوسرا مانع جو احادیث میں وارد ہوا ہے، حقوقِ لازمہ کی ادا میں کوتاہی ہے کہ مجاہدات کی کثرت سے ضعف پیدا ہو کر حقوق میں کوتاہی ہوگی۔ حضور اکرم ﷺ کے یہاں یہ سوال بھی پیدا نہیں ہوتا، اس لئے کہ جو قدسی ذات ان مجاہدات اور تقلیلِ طعام وغیرہ پر بھی ایک دفعہ میں نو بیویوں سے صحبت کر سکتا ہو، وہاں ضعف کا کیا سوال۔ اسی طرح دیگر عوارض کا حال ہے جو حضور اکرم ﷺ کے یہاں منتفی تھے۔ اس لئے ان جیسی روایات پر کوئی اشکال نہیں ہے۔ (خصائل)

---

(۲۵۴/۴) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ یَزِیْدَ قَالَ سَاَلْتُ عَآئِشَةَ عَنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِاللَّیْلِ فَقَالَتْ کَانَ یَنَامُ اَوَّلَ اللَّیْلِ ثُمَّ یَقُوْمُ فَاِذَا کَانَ مِنَ السَّحَرِ اَوْتَرَ ثُمَّ اَتٰی فِرَاشَهٗ فَاِنْ کَانَتْ لَهٗ حَاجَةٌ اَلَمَّ بِاَهْلِهٖ فَاِذَا سَمِعَ الْاَذَانَ وَثَبَ فَاِنْ کَانَ جُنُبًا اَفَاضَ عَلَیْهِ مِنَ الْمَآءِ وَاِلَّا تَوَضَّاَ وَخَرَجَ اِلَی الصَّلٰوةِ.

ترجمہ: ”امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خبر دی محمد بن جعفر نے، وہ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت شعبہ نے ابی اسحاق کی وساطت سے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت اسود بن یزید سے روایت کی۔ حضرت اسود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے حضور اقدس ﷺ کی رات کی نماز یعنی تہجد اور وتر کے متعلق استفسار کیا کہ حضور اکرم ﷺ کا کیا معمول تھا، انہوں نے فرمایا کہ حضور ﷺ (عشاء کی نماز کے بعد) شب کے نصفِ اوّل میں استراحت فرماتے تھے، اس کے بعد تہجد پڑھتے تھے، یہاں تک کہ اخیر شب ہو جاتی، تب وتر پڑھتے،

اس کے بعد اپنے بستر پر تشریف لے آتے، اگر رغبت ہوتی، تو اہل کے پاس تشریف لے جاتے یعنی صحبت کرتے، پھر صبح کی اذان کے ساتھ فوراً اُٹھ کر اگر غسل کی ضرورت ہوتی تو غسل فرماتے ورنہ وضو فرما کر نماز کے لئے تشریف لے جاتے۔

## صلواۃ اللیل :

قال سألت عائشة عن صلواة رسول الله صلى الله عليه وسلم ...... ' صلواة الليل میں اگر چہ عموم ہے، مغرب وعشاء دونوں کو شامل ہے، مگر یہاں مزید تفصیل ہے وہ بمعنیٰ تہجد کیے، کان السؤال عن صلاة الليل يشمل التهجد و الوتر (اتحافات ص۳۱۲) (گویا صلوۃ اللیل کا سوال (مغرب وعشاء کے ساتھ) تہجد اور وتر کو بھی شامل ہے) کان ينام اول الليل۔ حضور اقدس ﷺ کا یہ عام معمول تھا کہ عشاء کی نماز پڑھ کر سو جاتے تھے اور نصف شب تک آرام فرماتے، قبل العشاء سونے کو پسند نہ فرماتے، لانہ يكره النوم قبلها (مواہب ص۲۰۲) ثم يقوم ، پھر نماز تہجد کے لئے قیام فرماتے، ای يصلى فان قيام الليل متعارف فى الصلاة فيه يستمر يصلى السدس الرابع والخامس (مناوی ج۲ص۸۲) (ثم يقوم کا مطلب یہ کہ پھر نماز تہجد پڑھتے اس لئے کہ قیام لیل تہجد پڑھنے کے لئے متعارف ہے۔ اور آپ ﷺ کی عادتِ مستمرہ چوتھے سدس اور پانچویں سدس میں تہجد پڑھنے کی تھی)

## صلواۃِ وتر :

فاذا كان مِن السحر اوتر ۔ اسی طرح جب عبادت الٰہی میں رات کا آخری حصہ ہو جاتا، تو وتر ادا فرماتے، السحر کا معنیٰ آخر الليل ہے۔ (اتحافات ص۳۱۳) اوتر میں وتر کی کوئی کیفیت بیان نہیں کی گئی۔ شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں، كان ﷺ يوتر بثلاث يقرأ فيهن بتسع سور من المفصل يقرأ فى كل ركعة ثلاث سور آخرهن قل هوا الله احد ، وفى رواية كان يقرأ فى الاولىٰ سبح اسم ربک الأعلىٰ ، وفى الثانية قل ياايها الكافرون و فى الثالثة قل هو الله احد ، والمعوذتين رواه ابو داؤد والترمذى۔ (مواہب ص۲۰۲) (نبی کریم ﷺ تین رکعت وتر پڑھا کرتے اور مفصل سورتوں میں سے نو سورتیں ان میں پڑھتے تھے ہر رکعت میں تین سورتیں پڑھا کرتے ان میں آخر قل هوا الله احد

ہوتی تھی اور ایک روایت میں ہے کہ وتر کی پہلی رکعت میں **سبح اسم ربک الاعلیٰ** اور دوسری میں **قل یاایھا الکافرون** اور تیسری رکعت میں **قل ھو اللہ احد** اور معوذتین پڑھا کرتے تھے اس کو ابوداؤد اور ترمذی نے روایت کیا ہے) **ثم اتی فراشہ**، پھر اپنے بستر پر استراحت کے لئے تشریف لے آئے، **لیقوی بھا علی صلاۃ الصبح و مابعدھا من و ظائف الطاعات و لانہ یدفع صفرۃ السھر عن الوجہ** (جمع ج ۲ ص ۸۲) (تاکہ صبح کی نماز اور بعد کے نفلی وظائف وغیرہ پر تقویت حاصل کی جائے اور اس لئے بھی کہ بیداری کی وجہ سے چہرہ کی زردی (کمزوری) کو دور کیا جائے)

## وظیفۂ زوجیت :

**فاذا کان لہ حاجۃ.....الخ** 'مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہے، **الم باھلہ**' **الماممعنیٰ** نزولِ خفیف کے آتا ہے، گویا جماع سے کنایہ ہے، **ای قرب من زوجتہ و ھو کنایۃ عن الجماع**۔ (اتحافات ۲۱۳) (یعنی اپنی بیوی کے قریب ہو جاتے اور یہ جماع سے کنایہ ہے)

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ حضور اقدس ﷺ وظیفۂ زوجیت کے لئے **بعد السحر** کے وقت کو ترجیح دیتے تھے۔ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ تحریر فرماتے ہیں :

''اطباء کے نزدیک بھی صحبت کے لئے بہترین وقت اخیر شب ہے کہ وہ اعتدال کا وقت ہے۔ نیز سو کر اٹھنے کے بعد طرفین کی طبیعت بھی نشاط پر ہوتی ہے۔ اول شب میں پیٹ بھرا ہوا ہوتا ہے۔ ایسی حالت میں مضر ہوتی ہے اور بھوک کی حالت میں زیادہ مضر ہے، اخیر شب کا وقت اس لحاظ سے بھی اعتدال کا ہوتا ہے، لیکن یہ طبی مصالح ہیں۔ شرعاً جواز ہر وقت حاصل ہے۔ نبی کریم ﷺ سے بھی اوّل شب اور دن کے مختلف اوقات میں صحبت کرنا ثابت ہے۔ البتہ بعض مشائخ نے لکھا ہے کہ عین نماز کے وقت اگر صحبت کی جائے اور اس سے حمل ٹھہر جائے تو وہ اولاد والدین کی نافرمان ہوتی ہے۔ (خصائل)

---

(۲۵۵/۵) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ (ح) وَ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسَى الْاَنْصَارِيُّ حَدَّثَنَا مَعْنٌ عَنْ مَالِكٍ عَنْ مَخْرَمَةَ بْنِ سُلَيْمٰنَ عَنْ كُرَيْبٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهُ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ بَاتَ عِنْدَ

مَیْمُوْنَةَ وَهِیَ خَالَتُهٗ قَالَ فَاضْطَجَعْتُ فِیْ عَرْضِ الْوِسَادَةِ وَاضْطَجَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ طُوْلِهَا فَنَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰی اِذَا انْتَصَفَ اللَّیْلُ اَوْ قَبْلَهٗ بِقَلِیْلٍ اَوْ بَعْدَهٗ بِقَلِیْلٍ فَاسْتَیْقَظَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَجَعَلَ یَمْسَحُ النَّوْمَ عَنْ وَجْهِهٖ وَ قَرَأَ الْعَشْرَ الْاٰیٰتِ الْخَوَاتِیْمَ مِنْ سُوْرَةِ اٰلِ عِمْرَانَ ثُمَّ قَامَ اِلٰی شَنٍّ مُّعَلَّقٍ فَتَوَضَّأَ مِنْهُ فَاَحْسَنَ الْوُضُوْءَ ثُمَّ قَامَ یُصَلِّیْ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبَّاسٍ فَقُمْتُ اِلٰی جَنْبِهٖ فَوَضَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَدَهُ الْیُمْنٰی عَلٰی رَأْسِیْ ثُمَّ اَخَذَ بِاُذُنِی الْیُمْنٰی فَفَتَلَهَا فَصَلّٰی رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ رَکْعَتَیْنِ قَالَ مَعْنٌ سِتَّ مَرَّاتٍ ثُمَّ اَوْتَرَ ثُمَّ اضْطَجَعَ حَتّٰی جَآءَ الْمُؤَذِّنُ فَقَامَ فَصَلّٰی رَکْعَتَیْنِ خَفِیْفَتَیْنِ ثُمَّ خَرَجَ فَصَلَّی الصُّبْحَ ۔

ترجمہ : ’’ امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبہ بن سعید نے مالک بن انس کے واسطہ سے یہ حدیث بیان کی ۔ ( ح ) ہم کو اسحٰق بن موسیٰ انصاری نے یہ حدیث بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے معن نے مالک کے حوالہ سے بیان کیا ، انہوں نے اسے مخرمہ بن سلیمان سے نقل کیا ۔ انہوں نے یہ روایت کریب سے اور انہوں نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت کی ۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ میں ایک رات ( لڑکپن میں ) اپنی خالہ حضرت میمونہ ( ام المؤمنین رضی اللہ عنہا ) کے یہاں سویا ۔ حضور اقدس ﷺ اور ان کی اہلیہ تکیہ کے طولانی حصہ پر سر رکھے ہوئے تھے اور میں تکیہ کی چوڑان پر سر رکھے ہوئے تھا سو گئے اور تقریباً نصف رات ہونے پر اپنے چہرۂ مبارک پر ہاتھ پھیر کر نیند کے آثار کو دور فرمانے لگے ، پھر سورۂ آل عمران کے اخیر رکوع ’’ اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ‘‘ کو تلاوت فرمایا ۔ اس کے بعد مشکیزہ کی طرف جو پانی سے بھرا ہوا لٹک رہا تھا تشریف لے گئے اور اس سے ( برتن میں پانی لے کر ) وضو کیا اور نماز کی نیت باندھ لی ۔ ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ میں بھی وضو کر کے حضور اکرم ﷺ کی ( بائیں جانب ) برابر کھڑا ہو گیا ۔ حضور اقدس ﷺ نے ( اس لئے کہ مقتدی کو دائیں جانب کھڑا ہونا چاہئے ) میرے سر پر ہاتھ مبارک رکھ کر میرا کان مروڑا ، پھر حضور اقدس ﷺ دو دو رکعت پڑھتے رہے ، معن کہتے ہیں کہ چھ ( ۶ ) مرتبہ حضور اکرم ﷺ نے دو دو ( ۲ ) رکعت پڑھیں ۔ گویا بارہ ( ۱۲ ) رکعت ہو گئیں

، پھر وتر پڑھ کر لیٹ گئے۔ صبح نماز کے لئے جب بلالؓ بلانے آئے تو دو (۲) رکعت سنت مختصر قرأت سے پڑھ کر صبح کی نماز کے لئے تشریف لے گئے۔

## حضرت ابنِ عباسؓ :

یہ روایت حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے، جو حضور اقدس ﷺ کے چچازاد بھائی تھے اور عمر میں چھوٹے صحابی تھے۔ ام المومنین حضرت میمونہؓ حضرت ابن عباسؓ کی خالہ تھیں۔ **لانھا اخت امہ لأبیھا ، واسم امہ لبابۃ و کنیتھا أم الفضل** (اتحافات ص ۳۱۳) (اس لئے کہ حضرت میمونہؓ ابن عباسؓ کی ماں کی علاتی بہن تھیں اور اس کی ماں کا نام لبابہ اور کنیت ام الفضل تھی) ابن عباس کی طرح خالد بن ولیدؓ اور حضرت زید بن اصم بھی ان کے بھانجے تھے۔ حضرت میمونہؓ کون تھیں "**ھی التی وھبت نفسھا للنبی صلی اللہ علیہ وسلم و تولی ولایتھا العباس**"۔ (اتحافات ص ۳۱۳) (یہ وہ عورت تھی جس نے اپنا نفس (جان) حضور ﷺ کو بخش دی تھی اس کا متولی حضرت عباسؓ تھا)

ملا علی قاریؒ مزید وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں "**لانھا لما جاء تھا خطبتہ و ھی علی بعیر لھا قالت ھو و ما علیہ للہ و لرسولہ وجعلت امرھا للعباس فانکحھا النبی صلی اللہ علیہ وسلم و ھو محرم فلما رجع بنی بھا بسرف ...... و من غریب التاریخ انھا ماتت بسرف فی المحل الذی تزوجھا فیہ و صلی علیھا ابن عباس و دخل قبرھا وھی آخر ازواج النبی صلی اللہ علیہ وسلم**" (جمع ج ۲ ص ۸۳) (اس لئے کہ جب اس کے پاس حضور ﷺ کا پیغامِ نکاح پہنچا اور وہ اس وقت اپنے اونٹ پر سوار تھی کہا کہ اونٹ اور جو کچھ اس پر ہے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے لئے ہے اور میں نے اپنا متولی حضرت عباسؓ کو بنایا ہے تو حضرت عباسؓ نے حضور ﷺ کے ساتھ اس کا نکاح کروادیا اور آپؐ اس وقت محرم تھے جب آپؐ (مکہ سے واپس) لوٹے تو مقام سرف میں بیوی کے پاس گئے اور تاریخ کے عجائبات میں سے ہے کہ حضرت میمونہؓ نے مقام سرف میں اسی جگہ وفات پائی جہاں آپؐ نے اس سے نکاح فرمایا تھا اور اس پر نمازِ جنازہ حضرت عباسؓ نے پڑھی اور قبر میں اتارا اور یہ نبی کریمؐ کی بیویوں میں آخری بیوی ہے)

یہ وہی ابن عباسؓ ہیں جن کے لئے حضور اقدس ﷺ نے علم وحکمت کی دعا فرمائی تھی۔ **اللھم علمه الکتب و الحکمة' اللھم فقھهٗ فی الدین** '(اے اللہ اس کو کتاب وحکمت (قرآن وحدیث) کا علم اور دین کی سمجھ عطا فرما) اپنے محسن و مربی استاذی واستاذ العلماء امیر المومنین فی الحدیث شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالحق قدس سرہٗ العزیز کا یہ معمول تھا کہ اپنے تلامذہ وفضلاء کے لئے خصوصیت سے ان الفاظ کے ساتھ دعا فرمایا کرتے تھے۔ اساتذہ ومشائخ کے لئے مسنون یہی ہے کہ وہ اپنے تلامذہ اور شاگردوں کے لئے اِن الفاظ کے ساتھ دعا کیا کریں۔

## الوسادة :

**فاضطجعت فی عرض الوسادة** ...... یعنی حضور اقدس ﷺ تکیہ کے طولانی حصہ پر سر رکھے ہوئے تھے اور میں تکیہ کے چوڑان پر سر رکھے ہوئے تھا۔ اس روایت میں حضرت میمونہؓ کے اضطجاع کا کوئی ذکر نہیں، مگر عادتِ شریفہ یہی ہے کہ زوجین کا اضطجاع ایک ساتھ ہوتا تھا' **ووضع رأسه الشریف علی طولھا مع اھله میمونة** ۔(مواہب ص۲۰۲) (اور حضور ﷺ نے اپنا سر مبارک بمعہ اپنی اہلیہ حضرت میمونہؓ کے تکیہ کے طولانی حصہ پر رکھا)

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں :

قاضی عیاضؒ وغیرہ حضرات نے بجائے تکیہ کے بستر ے کا ترجمہ فرمایا تھا، جب کہ لفظِ وسادہ کا اصل ترجمہ تکیہ ہی کا ہے اور تکیہ مراد لینے میں کوئی بُعد بھی نہیں، تو پھر بستر مراد لینے کی ضرورت نہیں ہے۔ مثلاً تکیہ کی لمبائی پر حضور اقدس ﷺ سر مبارک رکھ کر قبلہ کی طرف منہ کر کے لیٹ گئے اور ابن عباسؓ تکیہ کی چوڑان پر سر رکھ کر یعنی قبلہ کی طرف سر کر کے لیٹ گئے۔ (خصائل)

## متنِ حدیث کی تشریح :

**حتی اذا انتصف اللیل** ...... جب آدھی رات ہوئی، **اوقبله ای قبل انتصافه** ۔(مناوی ج۲ ص۸۴) نصف رات یا اس سے قدرے قبل یا قدرے بعد میں، حضرت ابن عباسؓ وقت کے تعین میں شک کر رہے ہیں ۔ **فجعل یمسح النوم** ...... نوم کی مسح عادۃً ممکن نہیں، مراد **أثر النوم** ہے، **لان**

النوم لایمسح ۔(مواہب ص۲۰۳)اور وہ سستی، آنکھوں کی بندش اور طبعی فتور ہے۔

## سوکر اُٹھتے وقت قرآن پڑھنا سنت ہے :

و قرأ العشر الآیات ...... آپؐ سے قرأتِ قرآن 'بعد النوم' ثابت ہوئی۔ بظاہر اگر چہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپؐ نے ان آیات کو بغیر وضو کے پڑھا، مگر حقیقت یہ ہے کہ آپؐ کی نوم ناقض وضونہیں تھی۔ تاہم ظاہری صورت میں اس عمل سے بھی' اور دیگر روایات سے بھی یہ ثابت ہے کہ آپؐ بغیر وضو کے بھی قرآن مجید پڑھ لیا کرتے تھے۔ شیخ ابراہیم الیجوریؒ فرماتے ہیں کہ سوکر اٹھنے کے وقت کچھ نہ کچھ قرآن پڑھ لینا مسنون ہے کہ اس سے کسل زائل ہوتا ہے۔ نشاط اور تازگی حاصل ہوتی ہے۔ عبادت کے لئے فرحت وانبساط کی انگیخت ہوتی ہے، بلکہ سورۃ آلِ عمران کی اِن آخری آیات کی تلاوت مستحب اور آپؐ سے ثابت ہے۔ بل تندب ھذہ الآیات بخصوصھا عقب الانتباہ (مواہب ص۲۰۳)(یعنی خواب سے بیداری کے بعد ان آیات کی تلاوت ایک مستحب عمل ہے)

## شنّ کا معنی وتشریح :

الی شنّ ...... شنّ پرانی مشک کو کہتے ہیں، وھو قربة الخلق ۔(جمع ج۲ص۸۵) مواہب(۲۰۳)والے نے" قربة بالیة " سے تعبیر کیا ہے' جو کسی موزون جگہ پر معلق تھی، لٹکی ہوئی تھی، لتبرید الماء او لحفظہ (جمع ج۲ص۸۵)(پانی کے محفوظ یا ٹھنڈا رکھنے کے لئے)فتوضأ منھا میں ضمیر " الشنّ" کو راجع ہے، و تانیثہ باعتبار المعنی ۔(جمع ج۲ص۸۵،ایضاً جمع ج۲ص۸۶)(منھا کی ضمیر مؤنث لفظ شنّ کو باعتبار معنیٰ کے راجع ہے)اور صحیح نسخے میں" منہ "،ضمیر مذکر نقل ہوئی ہے۔ وفی روایة فأطلق شناقھا بکسر الشین خیط یشد بہ فم القربة ثم صب فی الجفنة ثم توضأ منھا (مواہب ص۲۰۳)(اور ایک روایت میں ہے کہ اس کا شِناق کھولا (یعنی وہ دھاگہ) جس کے ساتھ مشکیزہ کا منہ بندھا ہوا تھا) پھر ایک بڑے پیالہ میں پانی ڈال کر وضو فرمایا) فأحسن الوضوء ...... الخ ' ای اسبغہ واکملہ بأن أتی بواجباتہ و مندوباتہ ۔ (مواہب ص۲۰۳)(یعنی کامل وضو فرمایا یعنی واجبات سنن اور مستحبات سب بجالائے)۔

## حضرت ابن عباسؓ کا حضور اقدس ﷺ کے پہلو میں قیام :

**فقمت الی جنبه** ...... حضرت عبداللہ بن عباسؓ کہتے ہیں کہ میں آپؐ کے پہلو میں کھڑا ہوا اور ایک روایت میں مزید تصریح ہے کہ "**فقمت و توضأت فقمت عن یساره**" (مواہب ص ۲۰۳) (میں اٹھا اور وضو کر کے آپؐ کے بائیں طرف کھڑا ہوا)

**فوضع** ...... حضور اقدس ﷺ نے اولاً میرے سر پر اپنا مبارک ہاتھ رکھا، **قیل و ضعها علیه اولاً لیتمکن مِن اخذ الاذن او لانها لم تقع الاعلیه اولینزل بر کتها به لیحفظ جمیع افعاله صلی اللّٰه علیه وسلم فی ذلک المقام وغیره**۔ (جمع ج ۲ ص ۸۶) (بعض حضرات نے کہا کہ آپؐ نے ہاتھ مبارک سر پر پہلے اس لئے رکھا تا کہ کان پکڑنے کی قدرت اور امکان ہو۔ اور یا آپؐ کا ہاتھ پہلے سر ہی پر پڑا اور یا اس لئے کہ ہاتھ مبارک کی برکت سر پر نازل ہوتا کہ اس کی برکت سے آپؐ کے سب افعال اس جگہ کے بھی اور دوسرے مقامات کے بھی یاد ہو جاویں)

**ففتلها** ...... کان مروڑا ' **وفی روایة الشیخین فاخذ باذنی فأدارنی عن یمینه قیل و فتلها اما لینبهه علی مخالفة السنة او لیز داد تیقظه لحفظ تلک الافعال او لیزیل ما عنده من النعاس**۔ (جمع ج ۲ ص ۸۶) (بخاری اور مسلم کی روایت میں ہے کہ آپؐ نے میرا کان پکڑ کر مجھے دائیں جانب پھیر دیا۔

بعض حضرات نے کہا کہ حضور ﷺ نے اس کے کان کو یا تو اس لئے مروڑا کہ اس کو سنت (دائین کھڑنا) کی مخالفت پر تنبیہ ہو جائے یا پھر اس لئے کہ اعمال نبوی ﷺ کی محافظت پر بیدار مغزی ہو جائے یا پھر اس لئے کہ اس کی اونگھ وغیرہ کو دور کرنا مقصود تھا) **او استعطافاً للصبی المحتاج الی العطف فی مقام العبادة او ازعاجاً و تهییجاً و تحریضاً له علی قیام اللیل و تعلم الدین**۔ (مناوی ج ۲ ص ۸۶) (اور یا پھر مقام عبادت میں بوجہ کم سنی کے اس کے ساتھ نرمی محبت کا معاملہ کیا گیا یا اس کو دین کے سیکھنے اور تہجد کے اہتمام کرنے پر تحریص اور ابھارنا مقصود تھا) یہ **فتل** کوئی فعل کثیر نہیں ہے، کہ اسے مفسدِ صلوٰۃ قرار دیا جاسکے۔

## گوشمالی کا ایک اور واقعہ :

**و قد قيل إن المعلم اذا فتل أذن المتعلم كان أذكى لفهمه قال الربيع ركب الشافعي يوماً فلصقت بسرجه فجعل يفتل أذني فأعظمت ذلك حتى وجدته عن ابن عباس انه صلى الله عليه وسلم فعله به فعلمت أن الامام لايفعل شيئا الاعن اصلٍ۔** (مواہب ص۲۰۳ ومناوی ج۲ص ۸۶) (کہا جاتا ہے کہ جب استاد شاگرد کا کان مروڑتا ہے تو یہ اس کی ذکاوت علمی کا سبب بن جاتا ہے امام ربیعؒ فرماتے ہیں کہ ایک دن میرے شیخ واستاذ امام شافعیؒ سوار ہوئے تو میں بھی سواری کی زین پر اس کے ساتھ چمٹ پڑا۔ شیخ ؒ نے میرا کان مروڑنا شروع کیا تو یہ مجھے بڑا بھاری معلوم ہوا تا آنکہ ابن عباسؓ کی روایت سے پتہ چلا کہ آپ ﷺ نے بھی ان کے ساتھ یہی معاملہ فرمایا تھا تب معلوم ہوا کہ حضرت شیخؒ اور استاد کوئی بات بھی بغیر اس کی اصل اور بنیاد کے نہیں کیا کرتے)

## اخذِ مسائل :

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ تسویۃ الصفوف امام کی ذمہ داری ہے۔ شارحینِ حدیث اور فقہاء اس سے یہ بھی اخذ کرتے ہیں کہ اگر نماز میں کسی فعلِ تحریمی کا ازالہ کر دیا جائے تو کوئی حرج نہیں۔ مثلاً اگر کسی شخص سے نماز میں ٹوپی گر جاتی ہے تو وہ اسے سر پر رکھ سکتا ہے کہ ننگے سر نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔ امرِ معروف بفعل قلیل نماز میں جائز ہے۔ رات کو نماز کے بعد وتر پڑھنا افضل ہے۔ یہ کہ مؤذن کو مستحب ہے کہ اگر امام گھر میں ہو اور نماز تیار ہو تو اسے اعلام کرے۔ صبح کی سنتیں ہلکی پھلکی پڑھنا مسنون ہیں۔ صبح کی سنتیں گھر میں ادا کرنا بہتر ہیں۔ (مناوی ج۲ص۸۶) **وفيه انه يسن للمقتدى الفذّ الوقوف عن يمين الامام فان وقف عن يساره حوله ندبا و ان الفعل القليل لا يضر بل قد يسن اذا كان لمصلحة و ان الامر بالمعروف مشروع حتى فى الصلواة، وجواز صلوٰة الفرض بوضوء النفل و انّ المميز كالبالغ جماعة و موقفا و ان النفل يفعل جماعة.** (مناوی ج۲ص۸۶)

(حدیث شریف سے یہ بھی معلوم ہوا کہ تنہا ایک مقتدی کو امام کے دائیں کھڑا ہونا مسنون ہے اگر وہ بائیں کھڑا ہوا تو اس کو استحباباً امام دائیں جانب پھیر سکتا ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ عمل قلیل نماز کے لئے مضر نہیں

بلکہ کبھی مصلحت کی بناء پر مسنون بھی ہے اور یہ کہ امر بالمعروف ایک حکم شرعی ہے چاہے نماز میں بھی ہو نفل نماز کے لئے کیے ہوئے وضو سے فرض نماز پڑھنا بھی جائز ہے اور سمجھ دار لڑکے کا حکم جماعت کرنے کی صورت میں بالغ مرد جیسا ہے اور یہ کہ نفل بھی (بغیر تداعی) کے جماعت کے ساتھ پڑھے جاسکتے ہیں) **یؤخذ منہ حذق ابن عباس مذ کان طفلاً و مراقبته احوال النبی صلی اللہ علیه وسلم فی العبادات والعادات** (مواہب ص۲۰۴) (حدیث پاک سے حضرت ابن عباسؓ کی لڑکپن ہی سے عقلمندی، دانائی اور نبی کریم ﷺ کے عبادات اور خصائل کی کھوج وکرید کرنا معلوم ہو رہا ہے) جب مقتدی ایک ہو تو مسنون ہے کہ وہ امام کے دائیں جانب رہے۔ **السنة من وقوف الماموم الواحد عن یمین الامام۔** (مواہب ص۲۰۳)

**فصلّی رکعتین** ...... اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ دو دو رکعت پر سلام سنت ہے اگرچہ آپ ﷺ سے چار رکعتیں ایک سلام کے ساتھ پڑھنا بھی ثابت ہے، **والاول اصح واشهر۔** (مواہب ص۲۰۴) (اور پہلا عمل (دو دو رکعت والا) زیادہ صحیح اور مشہور ہے)

## نوافل بالجماعۃ کا حکم :

ملا علی قاریؒ حضرت ابن عباسؓ کے حضورﷺ کے پیچھے نوافل پڑھنے کے واقعہ کے ضمن میں لکھتے ہیں

**وان الجماعة فی غیر المکتوبات جائزة ...... اقول و قد صرح فی الفروع اتفاق الفقهاء بکراهیة الجماعة فی النوافل اذا کان سوی الامام اربعة قال فی الکافی ان التطوع بالجماعة انما یکره اذا کان علی سبیل التداعی و امالو اقتدی واحد بواحد او اثنان بواحد لایکره و ان اقتدی ثلاثة بواحد اختلف فیه و ان اقتدی اربعة بواحد کره اتفاقا و اما ماذکره فی شرح النقایة من جواز الجماعة فی النوافل مطلقا نقلاً عن المحیط و کذا ما ذکر فی الفتاویٰ الصوفیة و نحوهما فمحمول علی ان المراد بالجواز الصحة وهی لاتنافی الکراهة واللہ اعلم۔** (جمع ج۲ص۸۶)

(بے شک جماعت کرنا غیر فرائض میں بھی جائز ہے۔ میں کہتا ہوں کہ فقہاء نے نوافل میں جماعت جبکہ امام کے علاوہ چار آدمی ہوں مکروہ ہونے کی تصریح کی ہے۔ الکافی میں ہے کہ نوافل کی جماعت اس

وقت مکروہ ہے جب کہ علی سبیل التداعی کے ہو۔لیکن اگر ایک یا دو اشخاص کسی ایک امام کے پیچھے اقتداء کرلیں تو پھر مکروہ نہیں اور اگر تین آدمیوں نے اقتداء کرلی تو اس میں فقہاء کا اختلاف ہے البتہ اگر چار آدمیوں نے ایک امام کے پیچھے اقتداء کی تو بالاتفاق مکروہ ہے۔اور وہ جو شرح نقایہ میں محیط سے نقل کرکے یہ مذکور ہے کہ نوافل میں مطلقاً جماعت جائز ہے اور اسی طرح فتاویٰ صوفیہ وغیرہ میں بھی اس کا جواز منقول ہے تو فقہاء کرام اس کی توجیہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ یہاں جواز سے مراد نوافل کی جماعت کا محض صحیح ہونا ہے اور یہ کراہت کے منافی نہیں )

## تعدادِ وتر :

**ثم اوتر** ' پھر آپ ﷺ نے وتر پڑھے۔اس روایت میں تیرہ (۱۳) رکعت کا ذکر کیا گیا ہے۔یعنی اولاً دو رکعت تحیۃ الوضوء' آٹھ رکعت تہجد' پھر تین وتر ادا فرمائے۔آپ ؐ سے مختلف روایات میں وتروں کی ادائیگی کے مختلف طریقے منقول ہیں۔بخاری میں **اوتر بثلاث** '**اوتر بخمس** ' **اوتر باحدیٰ عشر** ' **اوتر بثلث عشر** ( کہ تین وتر ادا کیے پانچ وتر پڑھے گیارہ وتر ادا کیے تیرہ وتر پڑھے ) کے الفاظ بھی نقل ہوئے ہیں۔مسلم ج ۱ص ۲۵۶' نسائی ج ۱ص ۲۴۸ مسند اسحاق ج ۳ص ۷۰۶ کی روایات کے مطابق احناف کا مسلک یہ ہے کہ وتروں کی تین رکعت ایک سلام کے ساتھ ادا کی جائیں اور یہی آپ ؐ کا طریقہ تھا۔امام شافعیؒ کا مسلک دو سلاموں کے ساتھ تین رکعت' امام مالکؒ کے نزدیک ایک سلام کے ساتھ تین رکعت اور دو سلام کے ساتھ تین رکعت پڑھنا بھی درست ہے، مگر اولیٰ و راجح احناف کا مسلک ہے کہ دو' دو رکعت تہجد پڑھنا معمول بنالیا جائے ، جب صبح کے ظہور کا اندیشہ ہو تو ایک رکعت بڑھا کر وتر بنالو۔ **ثم اعلم ان اباحنیفة قال یتعین الوتر ثلاثا موصولة محتجا بان الصحابة اجمعوا علی ان ھذا حسن جائز واختلفوا فیما زاد او نقص فاخذ بالمجمع علیه و ترک المختلف فیه** (جمع ج ۲ص ۹۰) (معلوم ہونا چاہئے کہ امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک وتر تین رکعت یکجا متعین ہیں وہ دلیل میں فرماتے ہیں کہ صحابہؓ نے ان تین پر اجماع کیا ہے اور کہا کہ یہ جائز اور حسن ہے اور تین سے زائد اور کم میں صحابہؓ کا اختلاف ہے تو امام اعظم ابوحنیفہؒ نے متفق علیہ کو لیا اور مختلف فیہ کو چھوڑ دیا )

**اوقاتِ وتر :**

حضور ﷺ اکثر اوقات وتر آخری شب میں پڑھتے تھے۔ البتہ حسبِ ضرورت اوّل شب یعنی بعد العشاء اور کبھی وسط شب میں بھی پڑھے ہیں۔ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں' **و وتره صلی اللّٰه علیه وسلم آخر اللیل هو الاغلب بناء علی انه الافضل والاکمل و الّا ففی الصحیحین و غیرهما عن عائشةؓ ان رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم اوتر من کل اللیل من اوّله و اوسطه و آخره والمراد باوّله بعد صلاة العشاء و لعل اختلاف هذه الاوقات علی ما وردت به الروایات لاختلاف الاحوال والاعذار فایتاره اوله لعله کان لمرض و اوسطه لعله کان لسفر۔** (جمع ج ۲ص ۸۷) (حضور ﷺ کا اکثر معمول وتر کو رات کے آخری حصہ میں پڑھنے کا تھا کیونکہ یہی وقت حضورؐ کے نزدیک پڑھنے کے لئے افضل واکمل تھا۔ ورنہ دوسرے اوقات میں بھی پڑھے ہیں بخاری ومسلم وغیرھما میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے رات کے سب حصوں (یعنی شروع رات درمیان اور آخری حصہ میں) میں وتر پڑھے ہیں اور اول شب سے مراد عشاء کی نماز کے بعد پڑھنا ہے۔ اور حضور ﷺ کا مختلف اوقات میں وتر پڑھنا اعذار اور احوال کے اِختلاف کی وجہ سے تھا جیسے کہ روایات اس سلسلہ میں وارد ہوئی ہیں تو شروع رات میں پڑھنا شاید بیماری کے سبب اور درمیانی رات میں پڑھنا شاید سفر وغیرہ کی وجہ سے ہوتا ہوگا)

**ثم اضطجع** ...... '**اضطجع** سے مراد لیٹنا اور قدرے استراحت ہے تاکہ قیام لیل کا تعب' تھکاوٹ کا ازالہ ہو اور صبح کی نماز میں خوب نشاط حاصل ہو۔ کسی رنجیدگی یا بے چینی کی وجہ سے ایسا نہیں ہوتا تھا امام نوویؒ فرماتے ہیں کہ صبح کی دوسنتوں کے بعد لیٹنا بھی اسی طرح مستحب ہے ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں کہ **قال میرک المراد بالاضطجاع منه صلی اللّٰه علیه وسلم بعد التهجد للاستراحة لیزول عنه تعب قیام اللیل فیصلی فریضة الصبح بنشاط ولم یکن به ملالة قال النووی و یستحب الاضطجاع بعد رکعتی الفجر ایضاً** (جمع ج ۲ص ۸۶)

---

(۲۵۶/۶) حَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ اَبِيْ جَمْرَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ ثَلَاثَ عَشَرَ رَكْعَةً .

ترجمہ : '' امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوکریب محمد بن علاء نے یہ حدیث بیان کی ۔ انہوں نے یہ روایت وکیع سے سُنی ۔ انہوں نے شعبہ سے اور انہوں نے ابی جمرہ سے روایت کی ۔ اُنہوں نے یہ حدیث عبداللہ بن عباسؓ سے نقل کی ہے ۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ تہجد ( مع وتر کبھی ) تیرہ رکعت پڑھا کرتے تھے ۔

راوی حدیث (۵۲۸) ابو جمرۃ ؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں ۔

تفصیل وتشریح اس سے قبل روایت میں عرض کردی گئی ہے ۔ یصلی من اللیل ' میں کلمہ مِن ابتدائیہ ہے ۔ من قبیل اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم وصمت من یوم الجمعة ۔ (مناوی ج۲ص ۸۷ ) جیسے کہ ان دو مثالوں میں کلمہ من ابتدائیہ ہے ) صاحبِ قاموس کہتے ہیں کہ مِن بمعنی فی کے ہے اور مثال دیتے ہیں ، اذا نودی للصلوٰة من یوم الجمعة ۔ ( جیسے کہ اس آیت میں بھی من بمعنیٰ فی کے ہے ) ثلاث عشر رکعة یعنی دس رکعت تہجد اور تین رکعت وتر ' بعض علماء نے ان میں صبح کی دو سنتیں شمار کی ہیں ۔ اس صورت میں آٹھ رکعتیں تہجد کی ہوئیں ۔ ( خصائل )

---

(۲۵۷/۷) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ زُرَارَةَ اَبِيْ اَوْفٰى عَنْ سَعْدِ بْنِ هِشَامٍ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا لَمْ يُصَلِّ بِاللَّيْلِ مَنَعَهُ مِنْ ذٰلِكَ النَّوْمُ اَوْ غَلَبَتْهُ عَيْنَاهُ صَلّٰى مِنَ النَّهَارِ ثِنْتَيْ عَشْرَةَ رَكْعَةً .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبہ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوعوانہ نے بیان کیا ۔ اُن کو یہ روایت قتادۃ نے زرارۃ ابی اوفیٰ سے سُن کر بیان کی انہوں نے یہ روایت سعد بن ہشام سے اور انہوں نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی ۔ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ جب کبھی کسی عارض کی وجہ سے رات کو تہجد نہیں پڑھ

سکتے تھے،تو دن میں (چاشت کے وقت) بارہ (۱۲) رکعتیں پڑھ لیا کرتے تھے۔

راویان حدیث (۵۲۹) زرارہ ابی اوفیؒ اور (۵۳۰) سعد بن ہشامؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## لفظِ اُوتقسیم کے لئے ہے یا تردید کے لئے :

**کان اذا لم یصل باللیل**' (آپؐ جب رات کو نماز نہ پڑھ لیتے) مراد تہجد اور وتر ہے '**صلی من النھار**' (تو دن کو پڑھ لیا کرتے) اذا کا جواب ہے اور **منعه من ذلک النوم أو غلبته عیناہ** (کہ آپؐ کو اس سے یا تو نیند روک دیتی تھی یا آنکھیں غالب ہو جاتی تھیں) سے مراد کیا ہے؟ علامہ شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں' **فالمقصود به بیان سبب علم صلاته فی اللیل و أوللشک من الراوی أو للتقسیم والفرق بینهما ان الأول محمول علی ما إذا أراد النوم مع امکانِ ترکه اختیارا والثانی محمول علی ما اذا غلبه النوم بحیث لایستطیع دفعه** ۔(مواہب ص۲۰۴) (دراصل اس سے مقصود آپؐ کا رات کو نمازِ تہجد نہ پڑھنے کے سبب کا بیان ہے اور اس میں لفظ او شک راوی کے لئے ہے یا تقسیم کے لئے اور ان دونوں میں فرق یہ ہوگا کہ پہلی صورت کا محمل یہ ہو کہ آپؐ نیند کا ارادہ تو قصداً کرلیں اور اس کے ترک کا صرف امکان ہو اور دوسری صورت کا محمل یہ ہو کہ آپؐ پر نیند کا قدرتی طور پر ایسا غلبہ ہو کہ اس کے دفع اور روکنے کی استطاعت نہ ہو)

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں...... اگر حضور اکرم ﷺ پر تہجد فرض تھا تو قضا ظاہر ہے اور اگر فرض نہیں تھا' تب بیانِ افضلیت کے لئے قضا فرماتے تھے۔ مسلم شریف میں حضرت عمرؓ کی روایت سے حضور اکرم ﷺ کا یہ ارشاد بھی وارد ہے کہ جو شخص اپنا ورد اور معمول رات کو پورا نہ کر سکے، اس کو چاہئیے کہ صبح کے بعد سے دوپہر تک کسی وقت پورا کرلے۔ یہ ایسا ہی ہے گویا رات ہی کو پورا کرلیا۔ جیسے علامہ بیجوریؒ نے مواہب میں اسی طرح نقل فرمایا ہے **عن عمر قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من نامه عن حزبه من اللیل أو عن شئی منه فقرأہ مابین صلاۃ الفجر وصلاۃ الظهر کان کمن قرأہ من اللیل** ۔(مواہب ص۲۰۵) اسی سے مشائخِ سلوک کا یہ معمول ماخوذ ہے کہ ذکر وغیرہ

اگر رات کو پورا نہ کر سکے تو صبح کے وقت اس کو پورا کر لے۔ وقت گزر جانے کی وجہ سے بالکل ترک نہ کر دے کہ پھر نفس اس کا عادی ہو جاتا ہے۔

## استنباطِ مسائل :

وفیہ دلیل علی جواز قضاء النافلة بل علی استحبابه لئلا تعتاد النفس بالترک و علی ان صلواة اللیل ثنتا عشرة رکعة کما ھو المختار عندابی حنیفة ۔(جمع ج۲ص۸۸)(اور اس میں نوافل کی قضاء کا جواز بلکہ مستحب ہونے کی دلیل ہے تا کہ نفس ان کے ترک کا عادی نہ بن جائے اور حدیث تہجد کا بارہ رکعت ہونا بھی معلوم ہو رہا ہے جیسے کہ امام ابوحنیفہؒ کا قول مختار یہی ہے )

یہاں یہ وضاحت ضروری ہے کہ حضور ﷺ جب یہ صلوٰۃ اللیل دن کو پڑھتے تھے تو وتر اول اللیل بعد العشاء پڑھے ہوتے تھے۔ جیسے کہ مسلم کی روایت میں ہے کان صلی اللّٰہ علیه وسلم اذا نام من اللیل من وجع اوغیرہ فلم یقم من اللیل صلی ثنتی عشرة ...... و ھذا فیه تنبیه علی انه کان یقدم وتره فی اول اللیل ۔(جمع ج۲ص۸۸) کہ جب کبھی نبی کریم ﷺ رات کو درد وغیرہ کی وجہ سے سو جاتے اور پھر تہجد کے لئے نہ اٹھتے تو پھر دن کو بارہ رکعت پڑھ لیا کرتے اس میں تنبیہ ہے کہ اس رات آپؐ وتر شروع رات میں بعد العشاء تہجد سے پہلے پڑھ لیا کرتے ) علامہ ابن قیمؒ نے یہ لکھا ہے کہ چونکہ حضور ﷺ حضر اور سفر میں ہمیشہ تہجد پڑھتے تھے، اس لئے دن کو بارہ رکعت اس وقت پڑھتے تھے، جب کوئی عارضہ پیش ہو جاتا تھا، فرماتے ہیں، ولم یکن صلی اللّٰہ علیه وسلم یدع قیام اللیل حضرا ولاسفرا وکان اذا غلبه النوم او وجع صلی من النھار ثنتی عشرة رکعة ۔(زادالمعادج اص۱۰۸) (اور آپؐ سفر اور حضر میں تہجد نہیں چھوڑا کرتے اور جب کبھی آپؐ پر نیند کا غلبہ یا کوئی درد وغیرہ ہوتا (اور رات کو تہجد نہ پڑھ لیتے ) تو پھر دن کو بارہ رکعت پڑھ لیتے تھے )

---

(۲۵۸/۸) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ اَخْبَرَنَا اَبُوْاُسَامَةَ عَنْ هِشَامٍ يَعْنِىْ ابْنَ حَسَّانٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا قَامَ اَحَدُكُمْ مِنَ اللَّيْلِ فَلْيَفْتَحْ صَلَا

تَهُ بِرَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن علاء نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خبر دی ابواُسامہ نے ہشام یعنی ابن حسان کے واسطہ سے، اُنہوں نے یہ روایت محمد بن سیرین سے روایت کی اورانہوں نے ابو ہریرہؓ سے نقل کیا۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے یہ ارشادفرمایا کہ جب رات کوتہجد کے لئے اُٹھوتو شروع میں اول دو مختصر رکعتین پڑھ لو۔

## آغاز میں رکعتین میں تخفیف کی حکمت :

قال اذا قام ...... شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں ، افتتاح صلاة الليل بركعتين خفيفتين ' للتنشيط والدخول في الصلاة بعد ذلك بيقظة تامة (اتحافات ص۳۱۵) ( تہجد کودو مختصراور ہلکی رکعتوں سے شروع میں طبیعت کو چست اور ہشاش بشاش بنانا مقصود تھا تاکہ اس کے بعد کی نماز میں پوری بیداری اورچستی سے لگا رہے )

ریحانۃ العصر شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں : تاکہ شروع ہی سے طویل رکعتیں شروع کرنے سے تکان نہ ہوجائے۔ بعض علماء نے لکھا ہے کہ یہ دو رکعتیں تحیۃ الوضوء ہوتی تھیں اورتحیۃ الوضو کا مختصر پڑھنا اولیٰ ہے۔ اس لئے ان کومختصر پڑھنے کا ارشاد ہے اورحضور اکرم ﷺ بھی مختصر پڑھتے تھے۔ حافظ ابن حجرؒ نے شرح بخاری میں ایک لطیف بات لکھی ہے، وہ کہتے ہیں کہ حدیث میں آتا ہے کہ جب آدمی سوتا ہے تو شیطان اس کے بالوں میں تین گرہیں جادوگر کی طرح لگاتا ہے، جن میں یہ افسوں ہوتا ہے کہ ابھی تو رات بہت ہے اور سوتا رہوں، جب آدمی اُٹھ کر اللہ پاک کا نام لیتا ہے یعنی کوئی دعاوغیرہ پڑھتا ہے تو ایک گرہ کھل جاتی ہے اور جب وضوکرتا ہے تو دوسری گرہ کھلتی ہے اور جب نماز پڑھتا ہے تو تیسری کھلتی ہے۔ چونکہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ تیسری گرہ نماز پڑھنے پر کھلتی ہے اس لئے دو رکعت مختصر طور پر پڑھنے کا حکم ہے، تاکہ وہ تیسری گرہ بھی کھل جائے اور پھر ساری نماز شیطان کے اثر سے محفوظ ہونے کے بعد پڑھی جائے۔ نبی کریم ﷺ شیطان کے تسلّط سے گومحفوظ تھے، مگر حضور اکرم ﷺ کا معمول امت کی تعلیم کے لحاظ سے ایسے امور کی رعایت فرمانے کا تھا، جن کی

اُمت کواحتیاج ہو،اس لئے نبی کریم ﷺ بھی بسا اوقات ان مختصر رکعتوں کو پڑھتے تھے، جیسا کہ بعض روایات میں وارد ہے۔

ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں، والحکمة فيه تهوين الامر على النفس ابتداء لحصول النشاط والارشاد الى ان من شرع في شئى فليكن قليلا قليلاً حتى يتعود نفسه بالعمل على التدريج فيكون الشروع في بقية عمله بالنشاط و اتمامه على الوجه الاكمل ثم في الحديث اشعار بانه لاينبغي ان يقتصر في صلاة الليل على ركعتين الا عند الضرورة ۔(جمع ج۲ص۸۸)(اوران (دومختصر رکعتوں کے پڑھنے میں )حکمت یہ ہے کہ نفس میں چستی پیدا کرنے کے لئے ابتداء میں کچھ نرمی اور آسانی کی جائے اوراس میں امت کے لئے ہدایت اور رہنمائی ہے کہ جب تم میں سے کوئی کسی کام کو شروع کرنا چاہے تو ابتداء میں تھوڑا تھوڑا کرے تا کہ نفس کو تدریجاً اس عمل کا عادی بنا کر بقیہ اعمال کو چستی اور کامل طریقہ پر پورا کرنے کے لئے امادہ کیا جاسکے پھراس حدیث سے یہ بھی معلوم ہورہا ہے کہ انسان کے لئے یہ مناسب نہیں کہ وہ تہجد بلاضرورت اور عذر کے صرف دو رکعتیں ہی پڑھے )

---

(۲۵۹/۹) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ (ح) وَ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسٰى حَدَّثَنَا مَعْنٌ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِىْ بَكْرٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ قَيْسِ بْنِ مَخْرَمَةَ اَخْبَرَهٗ عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدِنِ الْجُهَنِّىِ اَنَّهٗ قَالَ لَاَرْمُقَنَّ صَلٰوةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَوَسَّدْتُ عَتَبَتَهٗ اَوْفُسْطَاطَهٗ فَصَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ طَوِيْلَتَيْنِ طَوِيْلَتَيْنِ طَوِيْلَتَيْنِ ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ وَهُمَا دُوْنَ اللَّتَيْنِ قَبْلَهُمَا ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ وَ هُمَا دُوْنَ اللَّتَيْنِ قَبْلَهُمَا ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ وَهُمَا دُوْنَ اللَّتَيْنِ قَبْلَهُمَا ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ وَ هُمَا دُوْنَ اللَّتَيْنِ قَبْلَهُمَا ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ وَهُمَا دُوْنَ اللَّتَيْنِ قَبْلَهُمَا ثُمَّ اَوْتَرَ فَذٰلِكَ ثَلٰثَ عَشْرَةَ رَكْعَةً.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبہ بن سعید نے مالک بن انس کے واسطہ سے یہ حدیث بیان کی (ح) ہمارے پاس اسے اسحٰق بن موسیٰ نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو یہ روایت معن نے بیان کی۔

اُن کو یہ روایت مالک نے عبداللہ بن ابی بکر کے واسطہ سے بیان کی اور انہوں نے اپنے باپ سے نقل کی کہ عبداللہ بن قیس بن مخرمہ نے اُن کو زید بن خالد جہنی کے حوالہ سے خبر دی۔ حضرت زید بن خالدؓ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک دن یہ ارادہ کیا کہ حضور اقدس ﷺ کی نماز کو آج غور سے دیکھوں گا۔ میں آپؐ کے مکان یا خیمہ کی چوکھٹ پر سر رکھ کر لیٹ گیا (تاکہ غور سے دیکھتا رہوں) حضور اقدس ﷺ نے اول دو مختصر رکعتیں پڑھیں، اس کے بعد طویل طویل طویل رکعتیں پڑھیں (تین دفعہ طویل کا لفظ اس کے زیادتی طول بیان کرنے کے لئے فرمایا) پھر ان سے مختصر دو رکعتیں دو رکعتیں، پھر وتر پڑھے، یہ سب تیرہ رکعتیں ہوئیں۔

راویان حدیث (۵۳۱) عبداللہ بن ابی بکرؒ (۵۳۲) ابیہؒ (۵۳۳) عبداللہ بن قیس بن مخرمہؒ اور (۵۳۴) زید بن الخالد الجہنیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضرت خالدؓ کا تجسس واشتیاق :

أنه قال لارمقنّ صلاة رسول الله ﷺ ہ رمق یرمق رمقاً باب نصر سے ہے۔ الرمق هو النظر الى الشئی علی وجه المراقبة والمحافظة ۔(مواہب ص۲۰۵) (اس کا معنیٰ کسی چیز کو پورے تأمل اور گہری نظر سے محافظت کے لئے دیکھنا) و مزید التأمل (اتحافات ص۳۱۶) پھر اسے لام تاکید اور نونِ تاکید ثقیلہ سے موکد کر دیا گیا ہے...... مبالغة فی طلب تحصیل معرفة ذلک و ضبطه۔ (مواہب ص۲۰۵) ((حضورؐ کی رات کی نماز کو) معلوم اور ضبط کرنے کی طلب اور تحقیق میں مبالغہ کرنا مقصود ہے) یہاں بجائے ماضی کے ''لا رمقنّ'' مضارع کا صیغہ استعمال ہوا ہے۔ یہ ماضی سے عدول مضارع کی طرف بوجہ اس حالت کے استحضار کے ہے یا مقصد یہ ہے کہ میں اب گویا آپؐ کو دیکھ رہا ہوں۔ یہ واقعہ آج کی طرح مجھے یاد ہے۔ گویا تیقظ میں مبالغہ ہوا۔

## عتبة اور فسطاط کا معنیٰ :

فتوسدت عتبته أو فسطاطه! دروازے کے اوپر نیچے والی لکڑیوں کو عتبہ کہتے ہیں۔ دروازے کی چوبوں کو لزاز کہتے ہیں۔ اس کی جمع لُزّة آتی ہے۔ ای جعلت العتبة العالية وسادة لی۔

(اتحافات ص۳۱۶)''فسطاط'' خیمے ڈیرے اور شہر کو کہتے ہیں۔لفظِ أو شک کے لئے ہے اور فسطاط سے قبل مضاف محذوف ہے۔ای عتبة فسطاطه۔(مواہب ص۲۰۵) یہ راوی کو شک ہے کہ استاذ نے عتبة کہا تھا یا فسطاط یعنی مکان کی چوکھٹ یا خیمہ کی چوکھٹ۔ یہ حضراتِ محدثین کا کمالِ احتیاط ہوتا ہے کہ جس لفظ میں انہیں ذرا بھی تردد ہوا کرتا ہے، اس کو ظاہر کر دیتے ہیں، مگر یہاں متبادر یہی ہے کہ ''عتبة فسطاط'' یعنی خیمہ کی چوکھٹ مراد ہے۔ یہ قصہ بھی کسی سفر کا ہے کہ حضر یعنی مدینہ منورہ میں آپؐ کا قیام زنانہ مکان میں ہوا کرتا تھا۔ وہاں ازواجِ طاہرات ہوا کرتی تھیں۔ظاہر ہے کہ حضرت خالدؓ کو وہاں دیکھنے کا موقع نہیں مل سکتا تھا اور سفر میں جب آپ کے ساتھ ازواجِ طاہرات نہیں ہوتی تھیں، تو حضرت خالدؓ کے لئے اس تجسس واشتیاق کی تکمیل آسان تھی۔

فانه (السفر) خال عن الازواج الطاهرات فيمكنه ان يتوسد عتبة فسطاطه و المراد بعتبة الفسطاط بابه اى محل دخوله والفسطاط بيت من شعر و قيل خيمة عظيمة و يطلق على مصر العتيقة و كل مدينة جامعة والمرادهنا الاوّل ، وفيه عشر لغات فسطاط (بطائين) مع سكون السين أو تشديدها و فستات (بتائين) مع سكون السين و فستاط (بتاء ثم طاء) و فسّاط (بسين مشدّدة ثم طاء) فهذه خمسة كل بضم الاول و كسره فتلك عشرة كاملة۔ (مواہب ص۲۰۵) (چونکہ حضور ﷺ کے ساتھ اس سفر میں ازواج مطہرات نہیں تھیں تو حضرت خالدؓ کے لئے یہ ممکن ہوا کہ (آپؐ کے حالات معلوم کرنے کے لئے) خیمہ کے چوکھٹ پر تکیہ لگائے عتبة الفسطاط سے مراد خیمہ میں داخل ہونے کی جگہ اور محل مراد ہے فسطاط کا معنیٰ بالوں سے بنا ہوا خیمہ اور بعض کہتے ہیں کہ بڑا خیمہ اسی طرح اس کا اطلاق پرانے شہر یا ہر بڑے شہر پر بھی ہوتا ہے اور یہاں مراد پہلا معنیٰ ہے لفظ فسطاط کے تلفظ میں دس لغات ہیں (۱) فسطاط دو طاء اور سین کے سکون کے ساتھ (۲) فَسّطاط دو طاء اور سین مشدد کے ساتھ (۳) فَستات دو تاء سین ساکن کے ساتھ (۴) فستاط پہلے ایک تاء اور پھر طاء کے ساتھ (۵) فُسّاط پہلے سین مشددہ پھر طاء کے ساتھ۔ یہ تو پانچ صورتیں ہوئیں ان میں سے ہر ایک کو ضمِ اول (فا) کے ساتھ یا کسرہ اول (فا) کے ساتھ)

## تعدادِ رکعات وتوجیہات :

جولوگ وتر کی ایک رکعت ہونے کے قائل ہیں، ان کے نزدیک چھے مرتبہ دو دو رکعتیں نوافل اور ایک رکعت وتر کل تیرہ ہوئیں، اور جن کے نزدیک وتر تین رکعت ہیں، ان کے نزدیک کل پندرہ (۱۵) رکعتیں ہوئیں۔ تیرہ رکعتیں فرمانا اس بناء پر ہے کہ تحیۃ الوضوء شروع کی، دو رکعت اس میں شمار نہیں کی گئیں۔ بعض روایتوں میں، پھر ان سے مختصر دو رکعت پڑھیں، یہ لفظ بجائے چار مرتبہ ان کے تین مرتبہ ہے۔ اس صورت میں تحیۃ الوضوء کی دو خفیف رکعتیں جو شروع میں وارد ہوئی ہیں، ان کے باوجود دس رکعت نوافل ہوتی ہیں۔ ایسی حالت میں لامحالہ وتر کو تین ہی رکعت ماننا پڑے گا۔ ایک رکعت ماننے کی صورت میں تیرہ رکعت کا عدد پورا نہ ہوگا۔ (خصائل)

---

(۲۶۰/۱۰) حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسٰی حَدَّثَنَا مَعْنٌ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِیْ سَعِيْدِ الْمَقْبُرِیِّ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّهٗ اَخْبَرَهٗ اَنَّهٗ سَاَلَ عَائِشَةَ كَيْفَ كَانَ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِیْ رَمَضَانَ فَقَالَتْ مَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيَزِيْدُ فِیْ رَمَضَانَ وَلَا فِیْ غَيْرِهٖ عَلٰى اِحْدٰى عَشَرَةَ رَكْعَةً يُصَلِّیْ اَرْبَعًا لَاتَسْاَلْ عَنْ حُسْنِهِنَّ وَ طُوْلِهِنَّ ثُمَّ يُصَلِّیْ اَرْبَعًا لَاتَسْئَلْ عَنْ حُسْنِهِنَّ وَطُوْلِهِنَّ ثُمَّ يُصَلِّیْ ثَلَاثًا قَالَتْ عَائِشَةُ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتَنَامُ قَبْلَ اَنْ تُوْتِرَ قَالَ يَا عَائِشَةُ اِنَّ عَيْنَیَّ تَنَامَانِ وَ لَايَنَامُ قَلْبِیْ .

ترجمہ : امام بخاریؒ کہتے ہیں کہ ہمیں اسحٰق بن موسٰی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے معن نے بیان کیا۔ ان کو مالک نے یہ حدیث بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت سعید بن ابی سعید مقبری سے نقل کی، جنہوں نے اسے ابی سلمۃ بن عبد الرحمٰن سے روایت کیا۔ ابو سلمہ کہتے ہیں کہ انہوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک میں تہجد کی کتنی رکعتیں پڑھتے تھے۔ انہوں نے فرمایا کہ حضورِ اکرم ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے (گویا آٹھ رکعت تہجد اور تین رکعت وتر' چنانچہ خود اس کی تفصیل فرماتی

ہیں ) کہ اول چار رکعت پڑھتے تھے۔ نہ یہ پوچھ کہ وہ کتنی طویل ہوتی تھیں اور کس عمدگی کے ساتھ بہترین حالت یعنی خشوع وخضوع سے پڑھی جاتی تھیں، پھر اسی طرح پھر چار رکعت اور پڑھتے تھے، ان کی لمبائی اور عمدگی کا حال کچھ نہ پوچھو' پھر تین رکعت پڑھتے تھے یعنی وتر' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضور اکرم ﷺ سے عرض کیا کہ آپ وتر سے پہلے سو جاتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا کہ میری آنکھیں سوتی ہیں، لیکن دل جاگتا رہتا ہے۔

## تہجد میں تعدادِ رکعات :

اس حدیث میں چند ضروری مباحث ہیں، جن میں سے دو ذکر کیے جاتے ہیں۔ اول تو یہ کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس حدیث میں رمضان اور غیر رمضان میں تہجد کی گیارہ رکعت سے زیادہ کی نفی فرماتے ہیں، حالانکہ حضرت ابن عباسؓ زید بن خالدؓ وغیرہ وغیرہ حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کی روایات سے تیرہ ثابت ہیں بلکہ بعض روایات میں تیرہ سے زیادہ بھی وارد ہوئی ہیں۔ چنانچہ ابوداؤد میں خود حضرت عائشہؓ نے عبداللہ بن ابی قیس کے سوال پر حضور اکرم ﷺ کی شب کی نماز کی رکعات یہ گنوائی ہیں کہ چار اور تین اور چھے اور تین آٹھ اور تین دس اور تین جو تیرہ ہوتی ہیں۔ حتیٰ کہ خود حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ سے بھی تیرہ رکعتیں نقل کی گئی ہیں۔ چنانچہ ابوداؤد کی ایک روایت میں حضرت عائشہؓ سے نقل کیا گیا کہ حضور اکرم ﷺ سات رکعت سے کم اور تیرہ رکعت سے زیادہ نہ پڑھتے تھے اور مؤطا امام مالکؒ کی روایت ہے۔ **عن عائشة قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يصلي بالليل ثلث عشرة ركعة ثم يصلي اذا سمع النداء للصبح بركعتين خفيفتين** یعنی حضور اکرم ﷺ رات کو تیرہ رکعت پڑھتے تھے۔ اس کے بعد صبح کی اذان پر دو رکعت صبح کی سنتیں پڑھتے تھے۔ بعض علماء نے تو اس اختلاف کو دیکھ کر یہ کہدیا کہ حضرت عائشہؓ کی روایتیں تہجد کی رکعات کے بارے میں مضطرب ہیں۔ یعنی ضعیف ہیں، لیکن مضطرب کہنے کی ضرورت نہیں ہے، اس میں کیا اشکال ہے کہ گیارہ رکعات اکثر اوقات اور عام معمول کے اعتبار سے ہوں اور کبھی کبھی ان سے کم وبیش بھی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھی ہوں، جیسا کہ دوسری روایت سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے۔ **وقد حاول القاضي عياض ان**

یجمع بین احادیث روایتها فقال و یجمع بین احادیثها بأنها تکون قد اخبرت باحدی عشر عن غالب امره ' و بباقی الروایات عما یقع فی حاله صلی اللّٰہ علیه وسلم نادرا بضیق الوقت و اتساعه ' او تطویل القراء ة و قصرها و ماشا به ذلک۔ (اتحافات ص ۳۱۷)

(چنانچہ صاحبِ اتحافات لکھتے ہیں کہ قاضی عیاضؒ نے تہجد کے بارے میں حضرت عائشہؓ کی مختلف روایات کی تطبیق وتوجیہ یہ فرمائی کہ گیارہ رکعات کی روایات کوتو حضورﷺ کے عام اور اکثر معمول پر حمل کیا جائے اور باقی روایات جو گیارہ سے کم وبیش کی ہیں ان کو حضورﷺ کے مختلف احوال واوقات پر محمول کیا جائے یعنی تنگی اور وسعتِ وقت کے لحاظ سے یا پھر طولِ قراءت اور مختصر قراءت کی بنا پر یا اسی قسم کے دوسرے ان کے مشابہ حالات کی وجہ سے)

علامہ ملا قاریؒ اس سلسلہ میں فرماتے ہیں، والصواب ان ما ذکرته من ذلک محمول علی اوقات متعددة و احوال مختلفة بحسب النشاط وبیان الجواز وسیعلم مما سیاتی انه کان تارة یصلی قائما و هو الاغلب و تارة جالسا ثم قبل الرکوع یقوم (جمع ج۲ص۹۰)

(اور صحیح بات یہ ہے کہ جو حضرت عائشہؓ نے مختلف روایات ذکر کی ہیں دراصل وہ مختلف اوقات وحالات کی بناء پر محمول ہیں مثلاً طبیعت میں نشاط ہونا یا پھر بیانِ جواز کے لئے یا دوسرے وجوہ کی وجہ سے اور عنقریب یہ معلوم ہو جائے گا کہ آپؐ کبھی کھڑے ہو کر نمازِ تہجد پڑھتے اور یہی اکثر اور غالب معمول ہوتا تھا اور کبھی بیٹھ کر لیکن پھر رکوع کرنے سے پہلے کھڑے ہو جاتے تھے) اس سلسلہ میں علامہ ابن قیمؒ سے یہ منقول ہے کہ وصلوٰته باللیل ثلاثة انواع احدها و هو اکثرها صلاته قائماً الثانی انه کان یصلی قاعدا ویرکع قاعداً الثالث انه کان یقرأ قاعداً فاذا بقی یسیر من قراء ته قام فرکع قائما والانواع الثلاثة صحت عنه ۔ (زادالمعاد ج۱ص۱۱۰) (کہ آپؐ کی تہجد کی نماز کی تین صورتیں تھیں (۱) کھڑے ہو کر نماز پڑھتے اور یہی اکثر اوقات میں ہوا کرتی۔ (۲) کہ نماز بھی بیٹھ کر اور اس کے رکوع بھی بیٹھ کر کیا کرتے (۳) کہ نماز کی قراءت تو بیٹھ کر فرماتے لیکن جب تھوڑی قراءت رہ جاتی تو پھر کھڑے ہو جاتے اور کھڑے سے رکوع میں چلے جاتے اور تینوں صورتیں آپؐ سے منقول

ہیں) ۔

## آٹھ رکعت تراویح کا استدلال صحیح نہیں :

دوسری بحث یہ ہے کہ بعض لوگ اس حدیث سے یہ بھی مسئلہ نکالتے ہیں کہ تراویح بھی آٹھ رکعت ہے، حالانکہ اس روایت سے تہجد کا صرف آٹھ رکعت ہونا بھی معلوم نہیں ہوتا، چہ جائیکہ تراویح۔ اس حدیث کو تراویح سے کوئی تعلق ہی نہیں۔ صلوٰۃ اللیل کے لفظی معنی رات کی نماز کے ہیں، لیکن اس سے مراد اور قرینہ تہجد کے سوا اور کچھ نہیں ہوسکتا۔ اس لئے کہ اس سے اگر رات کی ہر نماز مراد لی جائے تو تراویح کے ساتھ مغرب اور عشاء کے فرض اور ان کی سنتیں سب ہی خارج ہو جائیں گے، جن کو کوئی بھی نہیں نکال سکتا۔

## حدیث میں صرف تہجد کا ذکر ہے :

غرض اس حدیث میں صرف تہجد کا ذکر ہے، وہی پوچھنے کی یہ ضرورت پیش آئی تھی کہ حضور اکرم ﷺ کی عادت شریفہ رمضان المبارک میں زیادتی عبادت کی تھی، جیسا کہ متعدد روایات میں آیا ہے۔ اس لئے ابوسلمہ کو خیال آیا کہ شاید تہجد کے عددِ رکعت میں بھی کچھ اضافہ فرماتے ہوں۔ اس لئے پوچھا، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اس کی نفی فرمادی، کبھی نہیں ہوتی تھیں، اس لئے کہ تیرہ رکعات تک خود حضرت عائشہؓ سے ثابت ہو چکا ہے۔ تراویح کے بارے میں حضرت اقدس فخر المحدثین مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی نور اللہ مرقدہٗ کا ایک مفصل رسالہ الرای النجیح اردو میں شائع شدہ ہے، جس کا دل چاہے اسے دیکھ لے۔ مختصر امر یہ ہے کہ احادیث میں تہجد کو صلوٰۃ اللیل (رات کی نماز) سے تعبیر کیا جاتا ہے اور تراویح کو قیامِ رمضان (رمضان کی نماز) سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ یہ دونوں نمازیں علیحدہ علیحدہ ہیں۔

## قیامِ رمضان سے مراد تراویح ہیں :

متعدد علماء نے اس پر اجماع نقل کیا ہے کہ قیامِ رمضان سے تراویح مراد ہے۔ نبی کریم ﷺ کو قیامِ رمضان کا بہت اہتمام تھا۔ متعدد احادیث میں قولاً اور فعلاً اس کی اہمیت وارد ہے۔ حضور اکرم

ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص ایمان اور ثواب کی اُمید کے ساتھ قیام رمضان کرے، اس نے جتنے بھی گناہ کیے ہیں، تمام معاف ہو جاتے ہیں (علماء کے نزدیک صغائر مراد ہیں) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ارشاد فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ قیامِ رمضان کا ایجابی حکم تو نہ فرماتے تھے، البتہ ترغیب دیا کرتے تھے۔ خود نبی اکرم ﷺ کبھی کبھی بڑی لمبی جماعت کے ساتھ اس نماز کو پڑھتے تھے اور ہمیشہ نہ پڑھنے کا یہ عذر فرماتے تھے کہ مجھے اس کے فرض ہو جانے کا اندیشہ ہے اور حضور ﷺ کی ہمیشہ پڑھنے سے فرض ہو جانا کئی وجوہ سے محتمل تھا۔ البتہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین متفرق طور پر کچھ تنہا اور کچھ جماعت میں پڑھتے تھے، جو تقریباً نصف رات تک پڑھتے تھے اور کبھی اس سے بھی زیادہ۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے زمانۂ خلافت میں ان متفرق جماعتوں اور علیحدہ پڑھنے والوں کو ایک امام کے پیچھے پڑھنے کا حکم فرما دیا کہ انتشار نہ ہو۔ سائب کہتے ہیں کہ امام عموماً ہر رکعت میں سو سو آیتوں والی سورتیں پڑھتے تھے، ہم لوگ کھڑے کھڑے تکان کی وجہ سے کسی چیز پر سہارا لگاتے تھے اور سحر کے قریب فارغ ہوتے تھے۔

## تعدادِ رکعاتِ تراویح :

بہت سے علماء نے لکھا ہے کہ تراویح کے مسنون ہونے پر اہل سنت والجماعت کا اجماع ہے اور اہل قبلہ میں سے روافض کے سوا کوئی فرقہ بھی اس کا انکار نہیں کرتا۔ ائمہ اربعہ یعنی امام اعظمؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ، امام احمد بن حنبلؒ سب حضرات کی فقہ کی کتابوں میں اس کی تصریح ہے کہ تراویح کی بیس رکعات سنتِ مؤکدہ ہیں۔ البتہ امام مالکؒ کے نزدیک مشہور قول کے موافق چھتیس (۳۶) رکعتیں ہیں۔ فقۂ حنبلی کی مشہور کتاب ''مغنی'' میں لکھا ہے کہ امام احمدؒ کے نزدیک راجح قول بیس رکعت کا ہے اور یہی مذہب ہے۔ سفیان ثوریؒ اور امام ابوحنیفہؒ، امامِ شافعی کا۔ البتہ امام مالکؒ کے نزدیک چھتیس رکعات ہیں۔ امام مالکؒ سے نقل کیا گیا ہے کہ میرے پاس بادشاہ کا قاصد آیا کہ تراویح کی رکعات میں تخفیف کی اجازت دے دی جائے، میں نے انکار کر دیا۔ امام مالکؒ کے شاگرد کہتے ہیں کہ مدینہ طیبہ میں انتالیس (۳۹) رکعات پڑھی جاتی تھیں یعنی چھتیس تراویح اور تین وتر۔ اوجز میں یہ بحث مفصل ہے۔

میرے اساتذہ کا ارشاد ہے کہ مدینہ میں چھتیس رکعات جو پڑھی جاتی تھیں، ان میں بیس تراویح

ہوتی تھیں، لیکن ہر ترویحہ میں اتنی دیر ٹھہرنا مستحب ہے، جتنی دیر میں چار رکعت پڑھے۔ اس لئے وہ حضرات ہر ترویحہ میں چار رکعت نفل پڑھ لیتے تھے۔ اس لئے یہ سولہ رکعات چار درمیانی ترویحوں کی بڑھ گئیں۔ بہر حال یہ مالکیہ کا مذہب ہے، بقیہ تینوں اماموں کے نزدیک راجح قول بیس رکعات ہی کا ہے۔

## حسنِ صلوٰۃ کے بیان سے واماندگی :

**لاتسئل عن حسنهن !** سوال سے ممانعت نہیں بلکہ اس جانب اشارہ ہے کہ اس نماز کی شان بہت بڑی ہے یعنی نہایت ہی اطمینان، وقار، عظمت، فروتنی، عاجزی اور تعدیل ارکان کے ساتھ انتہائی عمدگی اور خوبصورتی سے ادا فرماتے اور ان میں قرأت بھی لمبی اور مناسب پڑھتے۔ ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ کا یہ ارشاد کس قدر پیارا ہے کہ میں آپ ﷺ کی نماز کی ادائیگی کے حسن و جمال اور خوبصورتی کو بیان ہی نہیں کر سکتی۔ **فالمنع من السوال كناية عن العجز عن الجواب۔**

(مواہب ص ۲۰۶)

(پس منع کرنا اس کے سوال سے یہ کنایہ ہے، جواب سے عاجز ہونے پر (یعنی وہ لاجواب ہے)

---

**(۲۶۱/۱۱) حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسٰی حَدَّثَنَا مَعْنٌ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ اِبْنِ شِهَابٍ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ اِحْدٰى عَشْرَةَ رَكْعَةً يُوْتِرُ مِنْهَا بِوَاحِدَةٍ فَاِذَا فَرَغَ مِنْهَا اضْطَجَعَ عَلٰى شِقِّهِ الْاَيْمَنِ.**

**حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ عُمَرَ اَخْبَرَنَا مَعْنٌ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ نَحْوَهٗ (ح) وَ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ نَحْوَهٗ.**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں اسحٰق بن موسیٰ نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے معن نے بیان کیا، انہوں نے یہ حدیث مالک سے ابن شہاب کے واسطہ سے روایت کی۔ اُنہوں نے اسے عروہ سے نقل کیا اور عروہ نے ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے نقل کیا۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ گیارہ رکعت پڑھا کرتے تھے۔ جس میں

ایک رکعت وتر ہوتی تھی، جب آپ اُس سے فارغ ہوتے تو اپنی دائیں کروٹ پر آرام فرماتے۔ امام ترمذیؒ کہتے ہیں یہ روایت ہمارے پاس ابن ابی عمر نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں ہمیں خبر دی معن نے مالک کے حوالے سے، انہوں نے یہ روایت انہی معانی میں ابن شہاب سے روایت کی (ح) ہمارے پاس یہ حدیث انہی معانی میں قتیبۃ نے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت مالک سے اور انہوں نے ابن شہاب سے نقل کی۔

## اختلافِ روایات' اختلافِ اوقات پر محمول ہے :

**کان یصلی من اللیل** ...... یہ روایت بھی حضرت عائشہؓ سے منقول ہے، جو اس پہلی روایت کے خلاف ہے، جس میں آٹھ رکعت کا بیان تھا۔ اسی وجہ سے بعض محدثین نے حضرتِ عائشہؓ کی روایات میں کلام کیا ہے۔ تاہم توجیہ بمنزلہ توجیہ کے درجہ میں اسی اختلاف کو اختلافِ اوقات پر محمول کیا جاسکتا ہے۔ شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں : **والحاصل ان فی روایة ثلاث عشرة و فی روایة احدیٰ عشرة و فی روایة تسعاً و فی روایة سبعاً و لعل اختلاف الروایات بحسب اختلاف الأوقات ، و الحالات من صحة و مرض و قوة وضعف ولذالک قال الشیخ ابن حجر والصواب حمله علی اوقات متعددة واحوال مختلفة فکان تارة یصلی کذا و تارة یصلی کذالک او للتنبیه علی سعة الامر فی ذلک** (مواہب ص ۲۰۷) (حاصل یہ ہوا کہ ایک روایت میں (صلوٰۃ اللیل) تیرہ رکعت اور ایک روایت میں گیارہ اور ایک روایت میں نو اور ایک روایت میں سات کا ذکر ہے شاید کہ اختلافِ روایات مختلف اوقات اور حالات کی بناء پر ہو یعنی صحت، مرض، قوت، ضعف، وغیرہ اس لئے تو شیخ ابن حجرؒ نے فرمایا کہ دراصل صحیح بات یہ ہے کہ اس اختلافِ روایات کو آپ ﷺ کے مختلف حالات اور متعدد اوقات پر حمل کیا جائے تو کبھی کتنی رکعات اور کبھی کتنی رکعات انہی وجوہ کی وجہ سے پڑھا کرتے تھے اور یا آپ ﷺ کا مقصد امت کے لئے اس میں وسعت اور آسانی پیدا کرنے پر تنبیہ ہے)۔

## وتر کا حکم :

**یوتر بواحدة**...... جس میں ایک رکعت وتر کی نماز ہوا کرتی تھی، مسئلہ وتر کی ایک رکعت کا

ہے، وتر کے بارے میں ائمہ کے چند اختلافات ہیں، سب سے اول اس کے حکم میں اختلاف ہے۔ حنفیہ کرامؒ کے نزدیک وہ واجب ہیں۔ بعض دیگر ائمہ کے نزدیک مستحب ہیں، چونکہ حدیث اس سے ساکت ہے، اس لئے یہاں اس بحث کو ترک کیا جارہا ہے۔

## مسلک احناف کے دلائل :

ایک اختلاف ائمہ کا وتر کی رکعات میں ہے۔ حنفیہ کے نزدیک تین رکعتیں حتمی ایک سلام کے ساتھ ہیں، دیگر بعض ائمہ کے نزدیک وتر ایک رکعت ہے، شوافع کا یہی مسلک ہے، پھر ان ائمہ میں بھی اختلاف ہے، بعض صرف ایک رکعت فرماتے ہیں اور بعض ائمہ ایک رکعت کے ساتھ اس سے پہلے دو رکعت علیحدہ سلام کے ساتھ واجب بتاتے ہیں۔ احادیث میں مختلف روایات اس بارے میں وارد ہوئی ہیں، جن کی ترجیح میں ائمہ میں اختلاف ہوا۔ اسی وجہ سے اس مسئلہ میں بھی اختلاف ہوا۔ حنفیہ حدیث باب سے جواب میں کہتے ہیں، وقیل كون الوتر واحدة منسوخ للنهي عن البتيرا۔ (جمع ج۲ص۹۲) (وتر کا ایک رکعت ہونا منسوخ ہے بوجہ منع کرنے آپؐ کے بتیراء سے (یعنی ناتمام اور ناقص عمل سے)

احناف حضرات اپنے مسلک میں چند احادیث سے استدلال کرتے ہیں :

عبداللہ بن ابی قیس کی وہ روایت جو ابوداؤد نے ذکر کی ہے' گزشتہ حدیث کی بحث اول میں گزرچکی ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضورِ اکرم ﷺ کی شب کی نماز چار اور تین' چھ اور تین' آٹھ اور تین' دس اور تین رکعتیں ذکر فرمائی۔ اس تکلیف کے ساتھ ذکر کرنا اور تین رکعت کو ہر جگہ بلاکم و زیادہ علیحدہ ذکر کرنا اس پر صاف دلیل ہے کہ یہ کوئی ایسی نماز ہے، جس میں کمی زیادتی نہیں ہوتی تھی، یہ تین ہی رکعتیں رہتی تھی، ورنہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سات، نو، گیارہ فرماتیں۔ چار اور تین' چھ اور تین وغیرہ کیوں فرماتیں۔

(۲) ملا علی قاریؒ نے حنفیہ کی دلیل یہ لکھی ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا اس پر اجماع ہے کہ تین رکعات وتر جائز و مستحسن ہیں اور اس سے کم میں اختلاف ہے۔ بعض کے نزدیک ایک رکعت بھی جائز ہے اور بعض کے نزدیک جائز ہی نہیں اور یہ ظاہر ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا مجمع علیہ قول اَولیٰ ہے مختلف

فیہ سے، حسن بصریؒ جو مشہور محدثین اور اکابر صوفیہ میں سے ہیں، وہ فرماتے ہیں کہ مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ وتر تین رکعات پڑھی جائیں۔ حضرت حسنؓ سے کسی نے کہا کہ حضرت عبداللہ بن عمر وتر کی تین رکعات میں دو سلام پھیرتے ہیں اور تیسری رکعت علیحدہ پڑھتے ہیں، انہوں نے فرمایا کہ ان کے باپ حضرت عمرؓ تینوں رکعات ایک ہی سلام سے پڑھتے تھے اور وہ ابن عمر سے زیادہ عالم تھے۔

(۳) احادیث میں ایک رکعت پڑھنے کی ممانعت آئی ہے۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے کسی نے کہا کہ حضرت سعد وتر کی ایک رکعت پڑھتے ہیں، انہوں نے فرمایا کہ ایک رکعت نماز ہی نہیں ہوتی۔ اس کے علاوہ اور بہت سے طریقوں سے حنفیہ استدلال فرماتے ہیں۔ علماء نے اس بارے میں مستقل رسائل تحریر فرمائے ہیں۔ (خصائل)

## حضرت عائشہؓ سے مزید تفصیل :

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے اس کی اور تفصیل بھی منقول ہے کہ آپؐ ان تین رکعات میں سے پہلی رکعت کے اندر **سبح اسم ربک الاعلیٰ** دوسری میں **قل یاایھا الکفرون** اور تیسری میں **قل ھو اللّٰہ احد** اور معوذتین پڑھتے تھے اور حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ آپؐ وتر کی تین رکعات پڑھتے تھے اور ہر ہر رکعت میں تین تین سورتیں پڑھا کرتے تھے اور حضرت ابن عباسؓ سے بھی مثل روایتِ حضرت عائشہؓ کے منقول ہے۔ فرق اتنا ہے کہ آخری رکعت میں صرف **قل ھو اللّٰہ احد** کہا معوذتین کا ذکر نہیں ہے۔

## صحابۂ کرامؓ کا عملی اجماع :

اور صحابۂ کرام کا عملی اجماع وتر کی تین رکعات پر حسن بصریؒ نے نقل کیا ہے۔ وہ بھی ایک سلام سے۔ اس عمل کا خلاف کسی صحابی سے منقول نہیں ہے، اگرچہ حافظ ابن حجرؒ نے کوشش کر کے اتنا ثابت کر دیا کہ سلیمان بن یسار نے تین رکعات کو مکروہ کہا ہے۔ مگر تلاش کرنے پر صرف ایک شخص مخالف نکلا، وہ بھی صحابی نہیں ہے، بلکہ تابعی ہے۔

نیز! ان تین رکعات کو نفل تو کہہ نہیں سکتے، اس لئے کہ **نھی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ**

وسلم عن صلوۃ البتیرأ ( کہ نبی کریم ﷺ نے بتیراء (نفل میں طاق رکعتوں) سے منع فرمایا ہے ) موجود ہے ، تو احناف کا مسلک مسئلہ وتر میں احوط اور اقرب الی الصواب ہے۔

---

(۲۶۲/۱۲) حَدَّثَنَا هَنَّادٌ حَدَّثَنَا اَبُوْالْاَحْوَصِ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ تِسْعَ رَكْعَاتٍ ۔

حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اٰدَمَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ الثَّوْرِيُّ عَنِ الْاَعْمَشِ نَحْوَهٗ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ھناد نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوالاحوص نے اعمش کے حوالہ سے بیان کیا، اور انہوں نے ابراہیم سے اور وہ اسود سے بیان کرتے ہیں اسود کہتے ہیں کہ انہوں نے اسے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی ایک روایت ہے فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ رات کو نو رکعات پڑھتے تھے۔

امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے یحیٰی بن آدم نے بیان کیا، ان کے پاس یہ روایت سفیان ثوری نے اعمش کے حوالہ سے بیان کی، جس کا مضمون پہلی روایت کے موافق ہے۔

## نو رکعات کی تفصیل :

مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ میں واضح کر دیا گیا ہے۔ حنفیہؒ کے نزدیک چھ رکعت تہجد اور تین رکعت وتر کے تھے، جیسا کہ حضرت عبداللہ بن قیس کی روایت میں خود عائشہ رضی اللہ عنہا سے بھی یہی منقول ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے چھ اور تین فرمایا۔

---

(۲۶۳/۱۳) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ اَخْبَرَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ اَبِيْ حَمْزَةَ رَجُلٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ عَنْ رَجُلٍ مِّنْ بَنِيْ عَبْسٍ عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ اَنَّهٗ صَلّٰى مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ اللَّيْلِ قَالَ فَلَمَّا دَخَلَ فِي الصَّلٰوةِ قَالَ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ذُو الْمَلَكُوْتِ

وَالْجَبَرُوْتِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْعَظْمَةِ قَالَ ثُمَّ قَرَأَ الْبَقَرَةَ ثُمَّ رَكَعَ فَكَانَ رُكُوْعُهُ نَحْوًا مِّنْ قِيَامِهِ وَكَانَ يَقُوْلُ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ وَكَانَ قِيَامُهُ نَحْوًا مِّنْ رُكُوْعِهِ وَكَانَ يَقُوْلُ لِرَبِّيَ الْحَمْدُ لِرَبِّيَ الْحَمْدُ ثُمَّ سَجَدَ فَكَانَ سُجُوْدُهُ نَحْوًا مِّنْ قِيَامِهِ وَكَانَ يَقُوْلُ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ فَكَانَ مَا بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ نَحْوًا مِّنَ السُّجُوْدِ وَكَانَ يَقُوْلُ رَبِّ اغْفِرْلِيْ رَبِّ اغْفِرْلِيْ حَتّٰى قَرَأَ الْبَقَرَةَ وَاٰلَ عِمْرَانَ وَالنِّسَآءَ وَالْمَآئِدَةَ اَوِالْاَنْعَامَ شُعْبَةُ الَّذِيْ شَكَّ فِي الْمَآئِدَةِ وَالْاَنْعَامِ . قَالَ اَبُوْعِيْسٰى وَاَبُوْحَمْزَةَ اِسْمُهُ طَلْحَةُ بْنُ زَيْدٍ وَ اَبُوْجَمْرَةَ الضُّبَعِيُّ اِسْمُهُ نَصْرُ بْنُ عِمْرَانَ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن مثنیٰ نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے محمد بن جعفر نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خبر دی شعبہ نے عمرو بن مرۃ کے حوالے سے انہوں نے اسے بنی عبس کے ایک شخص سے نقل کیا۔ انہوں نے یہ روایت صحابی رسول حضرت حذیفہ بن یمانؓ سے روایت کیا۔ حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ انہوں ایک رات حضور اقدس ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی۔ حضور اکرم ﷺ نے نماز شروع فرما کر یہ دعا پڑھی اللّٰہ اکبر ذوالملکوت والجبروت والکبریاء والعظمۃ ( اللّٰہ جل جلالہٗ عم نوالہٗ کی ذات والاصفات سب سے برتر ہے وہ ایسی ذات ہے جو بڑی بادشاہت والی ہے، بڑے غلبہ والی ہے، بڑائی اور بزرگی و عظمت والی ذات ہے ) پھر حضور اکرم ﷺ نے ( سورۂ فاتحہ پڑھ کر ) سورۂ بقرہ تلاوت فرمائی، پھر رکوع کیا، یہ رکوع قیام ہی جیسا تھا۔ حضور اکرم ﷺ اپنے اس رکوع میں سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ ( پاکی بیان کرتا ہوں میں اپنے پروردگار بزرگ کی ) فرماتے رہے، پھر رکوع سے سر مبارک اٹھا کر کھڑے ہوئے اور یہ کھڑا ہونا بھی رکوع ہی جیسا تھا، اس وقت لِرَبِّيَ الْحَمْدُ لِرَبِّيَ الْحَمْدُ ( میرے رب ہی کے لئے ہے ساری تعریفیں ) فرماتے رہے، پھر سجدہ ادا کیا اور وہ سجدہ بھی کھڑے ہونے کے برابر ہی تھا، اس میں سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى ( پاکی بیان کرتا ہوں میں اپنے پروردگار برتر کی ) فرماتے رہے۔ پھر سجدہ سے اٹھ کر بیٹھے۔ یہ بھی سجدہ کی طرح سے طویل تھا، اس میں حضور ﷺ رَبِّ اغْفِرْلِيْ رَبِّ اغْفِرْلِيْ

(اے اللہ بخش دے مجھے) فرماتے رہے۔ غرض حضور اکرم ﷺ اپنی اس نماز میں سورۂ بقرہ، سورۂ آلِ عمران سورۂ نساء، سورۂ مائدہ یا سورۂ انعام۔ راوی کو ان اخیر کی دو سورتوں میں شک ہو گیا کہ کونسی تھی، لیکن اوّل کی تین محقق ہیں۔ غرض تینوں سورتیں وہ اور ان دونوں میں سے ایک سورت یہ چاروں سورتیں تلاوت فرمائیں۔

راوی حدیث (۵۳۵) ابوحمزہؓ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## تعیینِ لیل :

حدیث میں یہ تعیین نہیں کی گئی کہ یہ کونسی رات تھی ۔ **ایّ لیلة قام فیها حذیفة** (جس میں حضرت حذیفہؓ نے حضورؐ کے ساتھ نماز پڑھی) لیکن احمد ونسائی کی روایات میں تصریح ہے کہ **أنها من لیلة رمضان** (اتحافات ص ۳۱۸) (کہ یہ قیامِ رمضان شریف کی کوئی رات میں تھا) **انه صلی مع رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم من اللیل** (کہ اس نے حضورؐ کے ساتھ تہجد کی نماز پڑھی) ! من تبعیض کے لئے ہے یا بمعنی فی کے ہے، جبکہ مسند احمد اور نسائی میں **صلی معه فی لیلة من رمضان** کے الفاظ نقل ہوئے ہیں۔ **فلما دخل فی الصلوٰة ای اراد الدخول** یعنی جب نماز میں داخل ہونے کا ارادہ فرمایا (جمع ج ۲ ص ۹۳)

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

**اللّٰہ اکبر "ذو الملکوت" ای صاحب الملک، و صیغة ملکوت للمبالغة والکثرة "والجبروت" من الجبر القهر "والکبریا" أی الترفع والتنزه عن کل نقص "والعظمة" ای تجاوز القدر عن الاحاطة هکذا قال ابن حجر و جاء فی جمع الوسائل أن الکبریاء هو کمال الذات والعظمة اشارة الی جمال الصفات** ۔(اتحافات ص ۳۱۸) (ذو الملکوت کا معنیٰ بڑی بادشاہت والا اور صیغہ ملکوت کا مبالغے اور کثرت شئی کے لئے ہے۔ جبروت جبر سے بمعنیٰ قہر (غالب، قدرت، عظمت) کبریاء یعنی ہر عیب ونقص سے بلند وبالا اور پاک العظمة یعنی اس ذات کی قدر وعزت کا احاطہ سے باہر ہونا یعنی مذکورہ بالا تشریح ابن حجرؒ فرماتے ہیں اور جمع الوسائل میں (علامہ ملا

علی قاریؒ فرماتے ہیں ) کہ کبریاء کا معنیٰ ذاتِ باری تعالیٰ کا کمال اور عظمت اشارہ ہے صفات کے جمال کی طرف )

## اس روایت میں اجمال ہے :

دراصل اس روایت میں اجمال ہے ۔ البتہ طوالت ارکان کا خصوصیت سے ذکر کیا گیا ہے ۔ اس میں یہ ذکر نہیں کیا گیا کہ چاروں سورتیں پہلی رکعت میں تلاوت کی گئیں یا ہر رکعت میں ایک ایک اور یہ بھی واضح نہیں کہ آپ ؐ نے چار رکعت پڑھے یا صرف دو رکعت ۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں

**و یلاحظ ان هذا الحديث لم يذكر ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كم صلّى في هذه الليلة و لكنه ذكر ان رسول الله صلى الله عليه وسلم أطال في صلاته ۔**(اتحافات ص ۳۱۹)

## تفصیل و تطبیق :

شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں **والظاهر ان رسول الله صلى الله عليه وسلم صلى أربع ركعات قرأ في كل ركعة منها سورة ويحتمل انه قرأ الثلاث الاول البقرة، و ال عمران، والنساء في ركعة واحدة و هذا ماتفيده رواية مسلم و ابى داؤد و لعل الواقعتين متعدد تان ۔** (اتحافات ص ۳۱۹) (اور ظاہر بات یہی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے چار رکعت پڑھیں ہر رکعت میں ایک ایک سورت پڑھی اور یہ احتمال بھی ہے کہ پہلی تین سورتیں (بقرہ ۔ العمران ۔ نساء) ایک رکعت میں پڑھی ہوں ۔ اور یہ مسلم اور ابوداؤد کی روایات کا حاصل اور خلاصہ ہے اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ دراصل دو متعدد واقعات ہوں )

مسلم اور ابوداؤد کی روایت کے موافق بظاہر دو قصے علیحدہ علیحدہ ہیں، اگرچہ یہ بھی احتمال ہے کہ ایک ہی قصہ ہو اور کسی روایت میں کچھ سہو ہوگیا ہو، تاہم غلطی پر حمل کرنے کی کوئی ضرورت نہیں، جبکہ حضور اقدس ﷺ کا لمبی لمبی نماز پڑھنا روزانہ کا معمول تھا ۔ اس لئے ایک مرتبہ چار سورتیں چار رکعت میں اور ایک مرتبہ تین سورتیں ایک رکعت میں پڑھی ہوں تو کیا مانع ہے ۔

---

(۲۶۴/۱۴) حَدَّثَنَا اَبُوْبَکْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ نَافِعٍ الْبَصْرِیُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ بْنُ عَبْدِ الْوَارِثِ عَنْ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ مُسْلِمِ الْعَبْدِیِّ عَنْ اَبِی الْمُتَوَکِّلِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِاٰیَةٍ مِّنَ الْقُرْاٰنِ لَیْلَةً ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوبکر محمد بن نافع بصری نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالصمد بن عبدالوارث نے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت اسماعیل بن مسلم عبدی سے نقل کی اور انہوں نے ابومتوکل سے روایت کی۔ انہوں نے امّ المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ ایک رات تہجد میں صرف ایک آیت کو تکرار فرماتے رہے۔

راویان حدیث (۵۳۶) ابوبکر محمد بن نافع البصریؒ (۵۳۷) عبدالصمد بن عبدالوارثؒ اور (۵۳۸) ابوالمتوکلؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضور اقدس ﷺ نے ایک آیت پر تمام رات گذاردی :

قالت قام رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم بآیة من القرآن لیلة یعنی حضور اقدس ﷺ قرآن مجید کی ایک ہی آیت تمام رات نماز میں پڑھتے رہے۔ اس روایت میں تو آیت کا ذکر نہیں ہے، مگر دیگر روایات میں اس کی تصریح ہے۔ ابوعبید نے فضائل القرآن میں حضرت ابوذرؓ سے نقل کیا ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے ایک رات نماز تہجد میں تمام رات ایک ہی آیت پر گذاردی۔ حتی اصبح بها و یقوم و یرکع فقیل لأبی ذر ماهی قال " ان تعذبهم فانهم عبادک و ان تغفرلهم فانک انت العزیز الحکیم ۔(مائدہ:۱۱۸)(مواہب ص۲۱۰)(تا آنکہ صبح ہوئی اور آپؐ قیام اور رکوع بھی کرتے رہے (اور آیت بھی ان میں پڑھتے رہے) ابوذرؓ سے کہا گیا وہ کونسی آیت تھی آپؓ نے فرمایا کہ ان تعذبهم الآیة ہے ''اگر عذاب دے گا تو ان کو۔ پس وہ بندے تیرے ہیں اور اگر تو ان کو بخش دے پس تو ہی غالب حکمت والا ہے)

مقصد یہ ہے کہ اے اللہ ! اگر تو اُن کو اُن کے گناہوں پر عذاب دیتا ہے، تو عین عدل ہے اور

اگر ان کے گناہوں کو میری عاجزی و دعا کو قبول فرما کر معاف کر دیتا ہے تو یہ تیرا عین فضل ہے۔ حضور اقدس ﷺ کا کھڑے ہونے میں اور رکوع سجدہ میں بھی اس آیت کو پڑھتے رہنا اور بار بار دھراتے رہنا اللہ تعالیٰ کی دو صفات عدل و مغفرت کے متحضر ہو جانے کی وجہ سے تھا کہ قیامت کا سارا منظر ان ہی دو صفتوں کا مظہر ہے۔

تمام رات سے مراد پچھلی رات کا قیام ہے، جو تہجد کے وقت آپ کا معمول تھا۔ ایک آیت کی مسلسل تلاوت یہ آپ کا امتیازی عمل تھا، خاص حالات و کیفیات اور وجدان کے پیشِ نظر ایسا ہو جاتا تھا۔ امامِ اعظم ابوحنیفہؒ کے بارے میں بھی منقول ہے کہ ایک رات صرف ایک ہی آیت کی تلاوت کرتے کرتے صبح کر دی۔ وَامْتَازُوا الْيَوْمَ اَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ ۔(یٰسین:۵۹)(اور جدا ہو جاؤ آج کے دن اے گناہگارو)۔

## اخذِ مسائل :

شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں ، ویؤخذ منه جواز تكرار الآية في الصلاة و لعل ذلك كان قبل النهي عن القراءة في الركوع والسجود فلاينافيه خبر مسلم نهيت ان أقرأ القران راكعا و ساجدا على ان النهي للتنزيه فيكون فعله لبيان الجواز (مواہب۲۱۰)(حدیث پاک سے ایک ہی آیت کا پوری نماز میں بار بار پڑھنے کا جواز معلوم کیا جا سکتا ہے اور شاید کہ یہ رکوع اور سجدہ میں قرآن پڑھنے سے منع کرنے سے پہلے کی بات ہے اس لئے یہ حدیث مسلم کی منافی نہ ہوا جس میں ہے کہ مجھے روکا گیا کہ میں رکوع اور سجدہ کی حالت میں قرآن پڑھوں اس کے علاوہ یہ بھی ممکن ہے کہ نہی (رکوع سجدہ میں) تنزیہی ہو تو آپ کا یہ فعل و عمل بیانِ جواز کے لئے ہوا) أو ان القراءة قصد بها الدعاء والتضرع و طلب المغفرة من الله العزيز الحكيم (اتحافات ص۳۲۰)(یا یہ بھی ہو سکتا ہے کہ قرأت سے ارادہ دعا، تضرع عاجزی اور اللہ تعالیٰ سے بخشش کی طلب کی درخواست ہو)

صاحب اتحافات کی توجیہ کو علامہ ملا علی قاریؒ نے دوسرے انداز میں اس طرح ذکر کیا ہے کہ

و يمكن ان يقال المعنى كان يركع و يسجد بمقتضى تلك الآية مما يتعلق بمبناها و يترتب

علی معناھا بان یقول سبحان ربی العزیز الحکیم . اللھم اغفرلنا ولاتعذبنا وارحم امتی ولا تعذبھم فانھم عبادک واغفرلھم فانک انت العزیز الحکیم و نحو ذلک واللہ اعلم۔(جمع ج ۲ص۹۶) (یہ بھی ممکن ہے کہ یرکع ویسجد کا یہ مطلب ہو کہ اس آیت کے معنیٰ ومقتضی کو ملحوظ ومدنظر رکھتے ہوئے آپؐ رکوع اور سجدہ میں پڑھتے رہے۔ مثلاً یہ پڑھتے ہوں سبحان ربی العزیز الحکیم الخ۔ کہ پاکی بیان کرتا ہوں اپنے پروردگار کی جو غالب اور حکمت والا ہے اے اللہ ہمیں بخش دے اور عذاب نہ دیجئے اور میری امت پر بھی رحم فرما اور ان کو عذاب نہ دیجیے یہ تیرے ہی تو بندے ہیں اور ان کو بخش دے تیری ہی ذات غالب اور حکمت والی ہے یا اسی قسم کے دوسرے الفاظ فرماتے تھے)

---

(۱۵/۲۶۵) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ وَائِلٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ قَالَ صَلَّيْتُ لَيْلَةً مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَزَلْ قَائِمًا حَتّٰى هَمَمْتُ بِاَمْرِ سُوْءٍ قِيْلَ لَهٗ وَمَا هَمَمْتَ بِهٖ قَالَ هَمَمْتُ اَنْ اَقْعُدَ وَ اَدَعَ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ . حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ وَكِيْعٍ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنِ الْاَعْمَشِ نَحْوَهٗ ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو یہ روایت سلیمان بن حرب نے بیان کی۔ ان کو شعبہ نے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت اعمش سے ابووائل کے حوالہ سے روایت کی اور انہوں نے اسے عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت کیا۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک شب حضور اقدس ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی۔ حضور ﷺ نے اتنا طویل قیام فرمایا کہ میں نے ایک بُرے کام کا ارادہ کرلیا۔ کسی نے پوچھا کس کام کا ارادہ کر لیا تھا، کہنے لگے کہ میں بیٹھ جاؤں اور حضور اکرم ﷺ کو تنہا چھوڑ دوں۔

راوی حدیث (۵۳۹) ابی وائلؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## نوافل میں تطویل قیام :

فلم یزل قائما ! حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے دیکھا کہ آپؐ نے بہت لمبا قیام فرمایا۔ یہاں

تک کہ عادی نہ ہونے کی وجہ سے ان پر بظاہر اسباب یہ شاق گذرا۔ یہ آپ ؐ کا ہمیشہ کا معمول نہ تھا کبھی بعض حالات، وجدان و کیف اور بارگاہِ ربّ میں حضوری کی لذتیں آپ کو ایسے عالم میں لے جاتی تھیں کہ وہ ہمیشہ کا معمول ترک ہو جایا کرتا تھا۔

## تین معانی کا احتمال :

**قال هممت ان اقعد وادع النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم** 'اس کے تین معانی محتمل ہیں۔(۱) میں نماز پڑھتے پڑھتے بیٹھ جاؤں اور اقتداء چھوڑ کر اپنی نماز منفرداً مکمل کرلوں اور آپ ؐ اپنی نماز پڑھتے رہیں، **ان اقعد مصلیًا وادع النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم یصلی قائما** (۲) دوسرا معنیٰ یہ ہے کہ میں اس شفع کے بعد بیٹھ جاؤں اور بوجہ تھکاوٹ کے مزید نماز نہ پڑھوں اور آپ ؐ اپنی نماز پڑھتے رہیں، **ان اقعد بعد هذا الشفع ولا اصلی وادع النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم یصلی** ۔یہ دونوں احتمال درست ہیں اور انہیں دو کو حضرت ابن مسعودؓ امرِ سوء سے تعبیر کر رہے ہیں۔(۳) ایک تیسرا احتمال یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ میں ابھی سے نماز سے بیٹھ جاؤں اور بقیہ نماز کو ترک کردوں اور پھر نماز نہ پڑھوں اور آپ ؐ کو چھوڑ دوں کہ آپ اپنی نماز پڑھتے رہیں، **ان اقعد عن الصلوٰۃ الآن و اترکها وراءہ ولا اصلی وادع النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم یصلی** 'مگر یہ محض احتمال ہے۔حضرت ابن مسعودؓ جیسے جلیل القدر صحابی سے ایک عمل خیر کا ترک کیسے ہوسکتا ہے، جبکہ **لاتبطلوا اعمالکم** کی ہدایات ان کے سامنے موجود ہوں، **لان ذلک لایلیق بجلالة ابن مسعود و ترک الاقتداء به والحرمان من مداومة جماعته امر سوء** ۔(مناوی ج۲ص۹۷) (اس لئے کہ احتمال مذکور حضرت عبداللہ بن مسعودؓ جیسے جلیل القدر صحابی کی شان و منزلت کے لائق نہیں اور آپ ؐ کی اقتداء کو چھوڑ دینا اور آپ ؐ کے ساتھ جماعت سے مداومت سے محرومی یہی امرِ سوء (برا کام ہے)

## اخذِ مسائل :

اس حدیث سے یہ مسئلہ بھی معلوم ہوا کہ "**من امّ قوماً فلیخفف**" کا حکم فرائض کی امامت کے لئے ہے۔ ورنہ نوافل میں آپ ؐ کی تطویل ظاہر ہے کہ کس قدر ہوتی تھی۔ یہ نوافل ہی تھے کہ حضرت

ابن مسعودؓ کے لئے بھی متابعت شاق ہوگئی تھی۔

---

**(۲۶۶/۱۶) حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسٰی الْاَنْصَارِیُّ حَدَّثَنَا مَعْنٌ حَدَّثَنَا مَالِکٌ عَنْ اَبِی النَّضْرِ عَنْ اَبِیْ سَلْمَۃَ عَنْ عَآئِشَۃَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یُصَلِّیْ جَالِسًا فَیَقْرَأُ وَھُوَ جَالِسٌ فَاِذَا بَقِیَ مِنْ قِرَاءَتِہٖ قَدْرُ مَا یَکُوْنُ ثَلَاثِیْنَ اَوْ اَرْبَعِیْنَ اٰیَۃً قَامَ فَقَرَأَ وَھُوَ قَائِمٌ ثُمَّ رَکَعَ وَ سَجَدَ ثُمَّ صَنَعَ فِی الرَّکْعَۃِ الثَّانِیَۃِ مِثْلَ ذٰلِکَ۔**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں اسحٰق بن موسی انصاری نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو یہ روایت معن نے بیان کی۔ اُن کو یہ روایت مالک نے ابونضر سے ابوسلمہ کے حوالہ سے بیان کی اور ابوسلمہ نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہ سے نقل کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اکرم ﷺ (زمانۂ ضعف میں) نوافل میں قرآن شریف (چونکہ زیادہ پڑھتے تھے اس لئے) بیٹھ کر تلاوت فرماتے تھے اور جب رکوع کرنے میں تقریباً چالیس آیت رہ جاتی تھیں تو کھڑے ہو کر تلاوت فرماتے اور رکوع میں تشریف لے جاتے اور کھڑے ہونے کی حالت میں رکوع فرماتے، پھر سجدہ کرتے اور اسی طرح دوسری رکعت ادا فرماتے۔

## نوافل قاعداً اور قائماً پڑھنے کی مختلف صورتیں اور ان کا حکم :

مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہے۔ **کان یصلی جالساً** 'نوافل بیٹھ کر پڑھنے کا یہ عمل آپؐ کی کبرسنی کا عمل بتایا جاتا ہے۔ **قیل کان ذلک فی کبر سنه**۔(مواہب ص۲۱۰) **لعل الجلوس کان لارھاق أومرض أو حالة طارئة**۔(اتحافات ص۳۲۱)(شاید کہ آپ کا یہ بیٹھنا بوجہ بدن کو ہلکا کرنے یا بیماری کے یا کوئی حالت طاری ہو جانے کی وجہ سے ہو) اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جو شخص کھڑے ہو کر نفل پڑھنے پر قادر ہو وہ بیٹھ کر بھی نفل پڑھ سکتا ہے ...... **یؤخذ صحة التنفل القادر قاعداً ھو مجمع علیه**۔(مواہب ص۲۱۰) **وفی الحدیث جواز بدء النفل من جلوس ثم القیام لعذر** (اتحافات ص۳۲۱) (حدیث شریف سے نوافل کو کسی عذر کی وجہ سے بیٹھ کر شروع کرنا اور پھر کھڑے ہو

جانے کا جواز معلوم ہوتا ہے)

شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں کہ یہ بھی آپؐ کے خصائص میں سے ہے کہ آپ کا نفل قاعداً پڑھنا اجروثواب میں قائماً کے برابر ہے۔ ان تطوعه قاعداً کهو قائماً لانه مامون الکسل فلاینقص اجره بخلاف غیره فانه من صلی قاعداً فله نصف اجر القائم۔(مواہب ص۲۱۰)

(اس لئے کہ آپؐ سستی اور کاہلی سے محفوظ ہیں اس لئے آپؐ کے اجروثواب میں کمی نہیں کی جاسکتی بخلاف دوسرے امتیوں کے کہ اگر وہ بیٹھ کر نفل پڑھیں تو ان کو کھڑے شخص کے ثواب کا آدھا اجروثواب دیا جاتا ہے) واضح رہے کہ یہ حکم غیر معذور شخص کا ہے۔ ورنہ معذور شخص کو بھی بفضل خداوندی پورا پورا اجر ملے گا۔ علامہ ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں، لکن القاعد لغیر عذر له نصف اجر القائم (جمع ج۲ص۹۸)

بعض حضرات نے کہا ہے کہ جو آدمی قاعداً نفل پڑھنا شروع کردے تو اس کے لئے قائماً رکوع وسجدہ جائز نہیں ہے، مگر ائمہ اربعہ اور جمہور علماء اسے جائز قرار دیتے ہیں۔ اسی طرح وہ آدمی جو قائماً نفل نماز شروع کرے، اسے قاعداً بھی اس کی تکمیل جائز ہے، و یوخذ من ذلک صحة بعض النفل قاعداً و بعضه قائماً و صحة بعض الرکعة قاعداً و بعضها قائماً و جعل بعض القراء ة فی القعود و بعضها فی القیام و سواء فی ذلک کله قعد ثم قام او قام ثم قعد و سواء نوی القیام ثم اراد القعود أو نوی القعود ثم اراد القیام وهو قول الائمة الاربعة لکن یمنع بعض المالکیة الجلوس بعد ان ینوی القیام ۔(مواہب ص۲۱۱) (اور اس حدیث مذکور سے چند مسائل کا علم ہوا۔ یعنی یہ جائز ہے کہ نفل نماز کا کچھ حصہ بیٹھ کر اور کچھ کھڑے ہو کر پڑھے نیز یہ کہ ایک رکعت کا بعض بیٹھ کر اور بعض کھڑے ہو کر پڑھے تو بھی جائز ہے اسی طرح قرأت کا کچھ حصہ بیٹھے پڑھے اور کچھ کھڑے ہو کر پڑھے اور ان سب صورتوں میں چاہے پہلے بیٹھا تھا پھر کھڑا ہوا یا پہلے کھڑا تھا اور پھر بیٹھا اور چاہے نیت کھڑے ہونے کی تھی پھر بیٹھنے کا ارادہ کیا اور یا نیت بیٹھنے کی تھی پھر کھڑے ہونے کا ارادہ کیا اور یہی ائمہ اربعہ کا قول اور مذھب ہے لیکن بعض مالکیہؒ کے نزدیل بیٹھنا منع ہے جبکہ پہلے نیت قیام کی تھی)

------------------------------

(۲۶۷/۱۷) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِيعٍ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ اَخْبَرَنَا خَالِدُ نِ الْحَذَّآءُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ سَأَلْتُ عَائِشَةَ عَنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ تَطَوُّعِهٖ فَقَالَتْ كَانَ يُصَلِّيْ لَيْلًا طَوِيْلًا قَآئِمًا وَلَيْلًا طَوِيْلًا قَاعِدًا فَاِذَا قَرَأَ وَ هُوَ قَائِمٌ رَكَعَ وَسَجَدَ وَ هُوَ قَائِمٌ وَ اِذَا قَرَأَ وَهُوَ جَالِسٌ رَكَعَ وَ سَجَدَ وَهُوَ جَالِسٌ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ہشیم نے بیان کیا، وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خالد حذاء نے عبداللہ بن شقیق کے واسطہ سے خبر دی ۔عبداللہ بن شقیق کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے حضور اکرم ﷺ کے نوافل کے متعلق دریافت کیا، انہوں نے فرمایا کہ حضور اکرم ﷺ رات کے طویل حصہ میں نوافل کھڑے ہو کر پڑھتے تھے اور طویل حصہ میں نوافل بیٹھ کر پڑھتے تھے۔ حضور اکرم ﷺ کی عادت شریفہ یہ تھی کہ جب کھڑے ہو کر قرآن مجید پڑھتے تو رکوع وسجود بھی کھڑے ہونے کی حالت میں ادا فرماتے اور جب بیٹھ کر قرآن مجید پڑھتے تو رکوع وسجود بھی بیٹھنے کی حالت میں ادا فرماتے۔

راوی حدیث (۵۴۰) عبداللہ بن شقیقؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

## نمازِ تہجد میں مختلف احوال کا بیان :

کان یصلی لیلاً طویلاً ...... اس کا ایک معنٰی تو یہ ہے کہ ایک ہی رات میں بہت سا حصہ کھڑے ہو کر اور بہت سا حصہ بیٹھ کر نماز پڑھتے تھے۔ دوسرا معنٰی یہ ہے کہ یہ مختلف لیالی کے احوال ہیں کہ بعض راتوں میں طویل نماز کھڑے ہو کر پڑھتے تھے اور بعض راتوں میں بیٹھ کر طویل نماز پڑھتے تھے۔ حضراتِ محدثینؒ نے دوسرے معنٰی کو راجح قرار دیا ہے کہ آپ تہجد کی نماز میں تطویل فرمایا کرتے، طبیعت میں نشاط اور صحت وسلامتی ہوتی، کھڑے کھڑے تہجد پڑھتے، ضعف اور اضمحلال ہوتا تو بیٹھ کر تہجد ادا فرماتے۔ اس حدیث کا پہلی روایت سے کوئی تعارض نہیں بلکہ دونوں حدیثوں میں مختلف احوال کا بیان ہے۔ ھذا الحدیث یروی احوالاً أخری من عبادته صلی اللّٰہ علیه وسلم ولا تنافی بین ھذا الحدیث والذی قبله۔ (اتحافات ص ۳۲۱)

یہ تو پہلے بھی عرض کیا گیا کہ نوافل کا دارومدار طبعی نشاط اور سرور پر ہے، جس وقت جس طرح نشاط وسرور حاصل ہوتا، اسی وقت اسی طرح نماز ادا فرماتے۔ دوسرا یہ کہ آپؐ کے پیشِ نظر تعلیم امت مقصود ہوتی تھی۔ مختلف صورتوں میں افعال کی ادائیگی بیان جواز کے لئے ہوتی۔ اس لئے تو آپؐ کو بیٹھ کر نماز پڑھنے پر بھی پورا ثواب ملتا کہ تعلیم اُمت وبیانِ جواز کی غرض سے بیٹھ کر نماز پڑھنا بھی نبوت کے مقصد کو پورا کرنا ہے۔

---

**(۲۶۸/۱۸) حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسَى الْاَنْصَارِيُّ حَدَّثَنَا مَعْنٌ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنِ السَّآئِبِ بْنِ يَزِيْدَ عَنِ الْمُطَّلِبِ بْنِ اَبِيْ وَدَاعَةَ السَّهْمِيِّ عَنْ حَفْصَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ فِيْ سُبْحَتِهٖ قَاعِدًا وَ يَقْرَأُ بِالسُّوْرَةِ وَ يُرَتِّلُهَا حَتّٰى تَكُوْنَ اَطْوَلَ مِنْ اَطْوَلِ مِنْهَا .**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں اسحٰق بن موسیٰ انصاری نے یہ حدیث بیان کی۔ ان کو معن نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو مالک نے ابن شہاب کے واسطہ سے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ حدیث سائب بن یزید سے مطلب بن ابی وداعہ سہمی کی وساطت سے سنی، جنہوں نے امّ المؤمنین حضرت حفصہؓ سے نقل کی۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نوافل بیٹھ کر پڑھتے اور اس میں کوئی سورت پڑھتے تو اس قدر ترتیل سے پڑھتے کہ وہ سورۃ اپنے سے لمبی سورۃ سے بھی بڑھ جاتی تھی۔

راویان حدیث (۵۴۱) المطلب بن ابی وداعۃؓ اور (۵۴۲) حفصہ بنت عمر بن الخطابؓ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضور اقدس ﷺ کا نوافل میں معمول :

**کان رسول اللہ ﷺ** ...... علامہ بیجوریؒ لکھتے ہیں **زاد مسلم من ھذا الوجہ فی اولہ مارأیت رسول اللہ ﷺ یصلی فی سبحتہ جالساً حتی اذا کان قبل موتہ بعام فکان الخ**

(امام مسلمؒ نے اسی روایت کے شروع میں کان رسول الخ سے پہلے مذکورہ عبارت زیادہ کی ہے یعنی حضرت حفصہؓ فرماتی ہے کہ میں نے حضور ﷺ کو کبھی نوافل بیٹھ کر پڑھتے نہیں دیکھا تا آنکہ آپؐ کی وفات سے ایک سال پہلے تو پھر آپؐ نوافل بیٹھ کر پڑھتے) اس سے یہ مسئلہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ آپؐ کا نوافل قائماً پڑھنے کے معمول پر (غیر سفر وغیر عذر میں) مواظبت تھی، اگر چہ آپؐ کے لئے قاعداً نوافل بھی اجر وثواب میں قائماً کے حکم میں تھے، یؤخذ من ذلک انہ ﷺ و اظب علی القیام فی النفل أکثر عمرہ و ان کان تطوعہ قاعداً کھو قائماً۔(مواہب ص۲۱۲)

## سبحة کی تحقیق :

سبحة ! تسبیح کے دانے گننے کو بھی کہتے ہیں، دعا اور نوافل نماز کو بھی کہتے ہیں قضیت سبحتی یعنی میں نے اپنی دعا پوری کر لی ۔ یہاں سبحة سے صلوٰۃ النافلة مراد ہے۔و سمیت النافلة سبحة لاشتمالھا علی التسبیح (اتحافات ص۳۲۲) (اور نفل نماز کو اس لئے سبحہ کہتے ہیں کہ وہ بھی تسبیحات پر مشتمل ہوتی ہے)۔

علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں، وخصت النافلة بذلک لان التسبیح الذی فی الفریضة نافلة فاشبھته صلوٰۃ النفل و ھذا التخصیص امر غالبی فقد یطلق التسبیح علی الصلوٰۃ مطلقاً تقول فلان یسبح ای یصلی فرضاً او نفلاً و منه قوله تعالیٰ فسبح بحمد ربک ای صلّ و قوله فلولا انه کان من المسبحین ای المصلین۔(مواہب ص۲۱۲)

(اور نفل نماز کی تخصیص تسبیح کے ساتھ اس لئے کی گئی کہ فرض نماز میں جو تسبیحات پڑھی جاتی ہیں وہ نفل ہوتی ہیں تو گویا نفل نماز تسبیح کے مشابہ ہوئی اور تسبیح کی تخصیص نفل نماز کے ساتھ حکمِ غالب اور اکثری ہے ورنہ تسبیح کا اطلاق تو مطلق نماز (چاہے فرض یا نفل ہو) پر بھی ہوتا ہے عرب کا مقولہ ہے فلان یسبح یعنی فلاں نماز پڑھتا ہے چاہے فرض ہو یا نفل اور اسی معنیٰ میں اللہ تعالیٰ کا یہ قول فسبح بحمدربک بھی ہے یعنی تو اپنے رب کی نماز پڑھ۔اور اللہ تعالیٰ کے اس قول فلو لا انه کان من المسبحین (کہ اگر یونسؑ نماز پڑھنے والوں سے نہ ہوتے) میں مسبحین بمعنی مصلینُ کے ہے)

## ترتیل کا معنیٰ :

ویرتلھا تلاوت میں مخارج، اظہارِ حروف اور حرکات انتہائی ترتیل سے ادا فرماتے اور نہایت ہی اطمینان، سکون، وقار اور ٹھہر ٹھہر کر قرآن مجید کی تلاوت فرماتے ' ای یبین حروفها و حركاتها و وقوفها مع التأنی فی قراء تها وهو معنی قول بعضهم الترتیل رعایة الحروف والوقوف ۔ (مواہب ص ۲۱۲) (یعنی قرأت کرنے میں حروف وحرکات اور وقوف وغیرہ کو پورے واضح طور پر ادا کرتے ہوئے سکون اور اطمینان سے تلاوت فرمایا کرتے اور یہی بعض حضرات فرماتے ہیں کہ ترتیل کا معنیٰ حروف (کے مخارج) اور وقوف وغیرہ کا پورا خیال رکھنا) حتی تکون أطول من أطول منها ای حتی تکون السورة المرتلة أطول من السورة الأطول منها لو قرئت غیر مرتلة (اتحافات ص ۳۲۲) (یعنی آپ ﷺ کا ترتیل سے پڑھنا اس درجہ کا ہوتا کہ ترتیل سے پڑھی گئی (چھوٹی) سورت بھی اس لمبی سورت سے طویل معلوم ہوا کرتی۔ جب لمبی سورت کو بغیر ترتیل کے پڑھا جائے)

## ایک رکعت میں مکمل سورت پڑھنا مستحب ہے :

حدیث مذکور سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ مستحب ہے کہ ایک رکعت میں پوری سورت پڑھی جائے، اگرچہ بعض سورت کا پڑھنا بھی ثابت ہے۔ علامہ مناویؒ فرماتے ہیں کہ وندب استیعاب السورة فی الرکعة الواحدة و هو افضل من قرأة بعض سورة بقدرها والاقتصار علی بعض سورة جائز حسن بلا کراهة و قد فرق المصطفیٰ ﷺ الاعراف فی المغرب (مناوی ج ۲ ص ۹۹) (اور کسی سورت کے بعض پر اکتفاء کرنا بھی بلا کراہت جائز ہے حضور ﷺ نے بھی سورہ اعراف کو مغرب کی نماز میں متفرق طور پر پڑھا۔

---

(۲۶۹/۱۹) حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُحَمَّدٍ الزَّعْفَرَانِیُّ حَدَّثَنَا الْحَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ عَنِ ابْنِ جُرَیْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عُثْمَانُ بْنُ اَبِیْ سُلَیْمَانَ اَنَّ اَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَخْبَرَهٗ اَنَّ عَآئِشَةَ اَخْبَرَتْهُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَمْ یَمُتْ حَتّٰی کَانَ اَکْثَرُ صَلَاتِهٖ وَ هُوَ جَالِسٌ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں حسن بن محمد زعفرانی نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے حجاج بن محمد نے ابن جریج کے واسطہ سے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ مجھے اس حدیث کی خبر عثمان بن ابی سلیمان نے ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن کے ذریعہ سے دی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور ﷺ وصال کے قریب زمانہ میں اکثر نوافل بیٹھ کر پڑھا کرتے تھے۔

راوی حدیث (۵۴۳) عثمان بن ابی سلیمانؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ میں واضح کر دیا گیا ہے۔ حضور اقدس ﷺ حیاۃ طیبہ کے آخری ایام میں نفلی عبادت اکثر اوقات بیٹھ کر کیا کرتے تھے اور ان میں تلاوت بہت زیادہ فرماتے تھے۔ حضرت امّ سلمہؓ سے روایت ہے **انها قالت والذی نفسی بیده ما مات رسول الله صلی الله علیه وسلم حتی کان اکثر صلوٰته قاعداً الا المکتوبة** ۔(نسائی وابن ماجۃ) (وہ فرماتی ہیں قسم ہے اس ذات پاک کی کہ میری روح اس کی قبضہ میں ہے کہ وفات کے قریب آپؐ فرض نماز کے علاوہ نفل نماز اکثر بیٹھ کر پڑھا کرتے تھے)

---

(۲۰/۲۷۰) **حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِیعٍ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِیْلُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ اَیُّوْبَ عَنْ نَّافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ صَلَّیْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ رَكْعَتَیْنِ قَبْلَ الظُّهْرِ وَ رَكْعَتَیْنِ بَعْدَهَا وَ رَكْعَتَیْنِ بَعْدَ الْمَغْرِبِ فِیْ بَیْتِهٖ وَ رَكْعَتَیْنِ بَعْدَ الْعِشَآءِ فِیْ بَیْتِهٖ.**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے اسمٰعیل بن ابراہیم نے ایوب کے واسطہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت نافع سے سُنی، جنہوں نے اسے عبداللہ بن عمرؓ سے روایت کیا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور اقدس ﷺ کے ساتھ دو رکعتیں ظہر سے قبل اور دو ظہر کے بعد اور دو مغرب کے بعد اپنے گھر میں اور دو عشاء کے بعد وہ بھی گھر میں پڑھیں۔

## سننِ مؤکدہ کی تفصیل :

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ تحریر فرماتے ہیں : اس حدیث میں سنتوں کا ذکر ہے۔ سنتِ مؤکدہ حنفیہ کے نزدیک بھی اسی طرح ہیں، جیسا کہ ابن عمرؓ کی حدیث میں گزرا۔ البتہ ظہر کی سنتیں حنفیہ کے نزدیک چار رکعت ہیں۔ نبی کریم ﷺ سے متعدد احادیث میں یہ ارشاد نقل کیا گیا ہے کہ جو شخص رات دن میں بارہ رکعات پر مداومت کرے حق تعالیٰ جل شانہٗ اس کے لئے جنت میں گھر بنا دیتے ہیں۔ ان بارہ رکعات کی تفصیل حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کی روایات سے کئی حدیثوں میں یہی آئی ہے، جو حضرت ابن عمرؓ کی روایت میں گزری۔ البتہ ظہر سے قبل ان روایتوں میں چار رکعت وارد ہوئی ہیں۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ ظہر سے پہلے چار رکعت ایک سلام کے ساتھ ہوں، ان کے لئے آسمان کے دروازے کھل جاتے ہیں یعنی بہت جلد قبول ہوتی ہیں۔ بخاری شریف اور مسلم شریف کی ایک روایت میں ہے کہ حضور اقدس ﷺ ظہر سے قبل چار رکعت کبھی ترک نہیں فرماتے تھے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مسند احمد و ابوداؤد وغیرہ میں روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ ظہر کی نماز کے لئے تشریف لے جاتے وقت چار رکعت گھر سے پڑھ کر مسجد تشریف لے جاتے تھے۔ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم ﷺ سنتیں مکان پر پڑھ کر تشریف لاتے تھے اور وہ چار رکعت ہوتی تھیں۔ جیسا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایات میں ہے۔ ابوداؤد شریف میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ایک مفصل روایت نقل کی گئی ہے، جس میں وہ فرماتی ہیں کہ حضور اکرم ﷺ ظہر سے قبل چار رکعت میرے گھر پڑھتے تھے، پھر مسجد میں تشریف لے جاتے اور فرض پڑھاتے، اس کے بعد گھر تشریف لاتے اور دو رکعت پڑھتے اور مغرب کی نماز کے بعد میرے گھر تشریف لاتے اور دو رکعت پڑھتے اور عشاء کی نماز کے بعد بھی تشریف لاتے اور دو رکعت پڑھتے اور صبح صادق کے بعد دو رکعت پڑھتے اور نماز کے لئے تشریف لے جاتے۔ اس مفصل حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ سنتیں اکثر گھر پر پڑھتے تھے' اور مسجد میں تشریف لاکر غالب یہ ہے کہ دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھا کرتے تھے، جس کو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ ارشاد فرماتے ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ حضور

اقدس ﷺ نے کبھی کبھی کسی ضرورت کی وجہ سے دو ہی رکعت سنت پڑھی ہوں، جن کو حضرت ابن عمرؓ نے نقل فرمایا۔ نیز حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کا اس حدیث میں یہ ارشاد کہ میں نے حضور اکرم ﷺ کے ساتھ یہ نمازیں پڑھیں، اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ حضور اکرم ﷺ کے ساتھ جماعت کی بلکہ مطلب یہ ہے کہ حضور ﷺ بھی پڑھتے تھے اور میں بھی پڑھتا تھا۔ سنتوں کا جماعت کے ساتھ پڑھنا ثابت نہیں ہے۔ (خصائل ص ۲۳۸ تا ۲۳۹)

## تطبیق کی تین صورتیں :

اس روایت میں آپؐ سے قبل الظہر دو اور حضرت علیؓ کی روایت سے چار رکعت منقول ہیں۔

(۱) بعض حضرات نے تطبیق یوں کی ہے کہ یہ دو رکعت تحیۃ المسجد ہیں اور چار رکعت سنت آپؐ گھر پر پڑھ کر آتے تھے۔

(۲) دوسری توجیہ یہ کی گئی ہے کہ چار رکعت احوط ہیں، لہٰذا انہیں ترجیح دی جائے گی۔ اکثر فقہاء اس کو راجح قرار دیتے ہیں۔

(۳) تیسری صورت یہ ہے کہ آپؐ کبھی دو رکعت پڑھتے اور کبھی چار۔

---

(۲۱/۲۷۱) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مُنِيعٍ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيلُ بْنُ اِبْرَاهِيمَ حَدَّثَنَا اَيُّوبُ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ ابْنُ عُمَرَ حَدَّثَتْنِيْ حَفْصَةُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ حِيْنَ يَطْلُعُ الْفَجْرُ وَ يُنَادِي الْمُنَادِيْ قَالَ اَيُّوبُ اُرَاهُ قَالَ خَفِيْفَتَيْنِ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسمٰعیل بن ابراہیم نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں ایوب نے نافع کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت عبد اللہ بن عمر سے نقل کی۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ مجھ سے (میری بہن ام المؤمنین) حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کہتی تھیں کہ حضور اقدس ﷺ صبح صادق کے بعد جس وقت مؤذن اذان کہتا ہے، اس وقت دو مختصر رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔

## بعض الفاظِ حدیث کی تشریح :

کان یصلی رکعتی ...... مرادصبح کی سنتیں ہیں، و اوجبها الحسن البصری ۔(مواہب ص ۲۱۳) (حسن بصریؒ صبح کی سنتوں کوواجب قرار دیتے ہیں) یطلع بمعنٰی یظهر کے ہے، الفجر وهو ضوء الصبح و هو حمرة الشمس فی سواد اللیل سمی بذلک لانفجاره والمراد الفجر الصادق ' أراه ای اظن نافعاً فالهاء راجعة لنافع شیخ ایوب ۔(مواہب ص ۲۱۳)(فجر سے مرادصبح کی روشنی ہے اوروہ رات کی تاریکی میں سورج کی سرخی کانمودار ہونا ہے فجر کواس لئے فجر کہتے ہیں کہ اس میں صبح کی روشنی آجاتی ہے یہاں اس سے مرادصبحِ صادق ہے۔

قال ایوب اراه الخ یعنی شیخ ایوب کہتے ہیں میں خیال کرتاہوں نافع کاتواس صورت میں ضمیر اراہ کی حضرت نافع کوراجع ہوگی جوایوب کا شیخ اوراستاد ہے۔

## صبح کی سنتوں میں قرأت کا مسئلہ :

اس حدیث میں صبح کی نماز سے قبل دوسنتوں کا بیان ہے۔اکثر روایات میں ان دورکعت کے بارے میں یہی آیا ہے کہ آپؐ ان کومختصر پڑھتے تھے،جیسا کہ روایت باب میں ہے، "قال خفیفتین" یہی وجہ ہے کہ بعض علماء نے محض فاتحہ پر اکتفاء کرنے اور دوسری سورۃ نہ ملانے کا کہا ہے،مگر یہ قول مرجوح ہے صحیح یہی ہے کہ ان دورکعت میں حضوراقدس ﷺ سے سورتوں کا پڑھنا ثابت ہے، جواکثر مختصر ہوا کرتی تھیں مسلم شریف کی حدیث میں صراحت ہے کہ آپؐ ان دونوں رکعت میں سورۂ الکافرون اورسورۂ اخلاص پڑھا کرتے تھے۔

ایک حدیث میں ہے نعم السورتان تقرأبهما فی رکعتی الفجر ۔(جمع ج ۲ ص ۱۰۱) یعنی یہ دوسورتیں کیسی اچھی ہیں کہ صبح کی سنتوں میں پڑھی جاتی ہیں۔صبح کی سنتوں میں ان دوسورتوں کے پڑھنے کی بہت تاکید آئی ہے۔مسلم شریف کی حدیث ہے کہ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنَ الدُّنیَا جَمِیعًا۔ (کہ یہ مجھے پوری دنیا سے بھی زیادہ محبوب اور پسند ہیں)

علامہ ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں کہ امامِ ابوحنیفہؒ سے روایت ہے کہ د. نتیں واجب ہیں اوراس

میں تو کسی قسم کا شک نہیں ہے کہ تمام رواتب سے یہ افضل ہیں "ولھذا روی عن ابی حنیفة انھما واجبتان فلا شک انھما افضل من سائر الرواتب" (جمع ج۲ص ۱۰۲) علامہ ابن قیمؒ ان کے باقی رواتب سے زیادہ افضل ومؤکد ہونے کے متعلق لکھتے ہیں : و کان تعاھدہ و محافظة علی سنة الفجر اشد من جمیع النوافل و لذلک لم یکن یدعھا ھی والوتر سفراً و حضرا و کان یواظب فی السفر علی سنة الفجر ...... دون سائر السنن ۔(زادالمعادج اص ۱۰۴) آپ ؐسنت فجر کی دوسرے سنن ونوافل سے زیادہ محافظت اور پابندی کا خیال رکھا کرتے اس لئے تو ان کو اور وتروں کو سفر وحضر میں نہیں چھوڑتے تھے اور سفر میں بھی ہمیشہ فجر کی سنتوں پر مواظبت اختیار فرمایا کرتے نہ کہ دوسرے سنن ونوافل پر )

شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں : والمراد بتخفیفھما عدم تطویلھما علی الوارد فیھما وھو " قولوا امنا باللّٰہ الیٰ آخر آیة البقرة " أو الم نشرح و قل یأیھا الکافرون فی الرکعة الاولیٰ و قل یا أھل الکتاب تعالوا الیٰ آخر آیة آلِ عمران او ألم ترکیف ، أو قل ھو اللّٰہ احد فی الثانیة حتی لوقرأ جمیع ذلک لم تفتہ سنة التخفیف ۔(مواہب ص ۲۱۳)(اور سنت فجر میں تخفیف سے مراد یہ کہ جو قرأت احادیث میں ان میں پڑھنے کے متعلق وارد ہوئی ہیں اس سے لمبی نہ پڑھا کرتے اور وہ قولوا امنّا باللّٰہ الخ یعنی سورہ بقرہ کی اس آیت کے آخر تک یا پھر الم نشرح یاقل یاایھا الکافرون پہلی رکعت میں اور قل یااھل الکتاب تعالوا الخ یعنی سورت آل عمران کی اس آیت کے آخر تک اور یا پھر الم ترکیف یا قل ھوا اللّٰہ احد دوسری رکعت میں گویا اگر یہ سب سورتیں منقولہ صورت میں بھی پڑھ لے تو سنت فجر کی تخفیف کرنا فوت نہ ہوگا)

---

(۲۲/۲۷۲) حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیدٍ حَدَّثَنَا مَرْوَانُ بْنُ مُعَاوِیَةَ الْفَزَارِیُّ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ بُرْقَانَ عَنْ مَیْمُوْنِ بْنِ مِھْرَانَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ حَفِظْتُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثَمَانِیَ رَکْعَاتٍ رَکْعَتَیْنِ قَبْلَ الظُّھْرِ وَ رَکْعَتَیْنِ بَعْدَھَا وَ رَکْعَتَیْنِ بَعْدَ الْمَغْرِبِ وَ رَکْعَتَیْنِ بَعْدَ الْعِشَآءِ قَالَ ابْنُ عُمَرَ

وَحَدَّثَتْنِیْ حَفْصَةُ ؓ بِرَكْعَتِي الْغَدَاةِ وَلَمْ اَكُنْ اَرَاهُمَا مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبۃ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے مروان بن معاویہ فزاری نے جعفر بن برقان کے حوالہ سے بیان کی ۔ انہوں نے یہ روایت میمون بن مہران سے روایت کی ، جنہوں نے اسے حضرت عبداللہ بن عمر سے نقل کیا۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ میں نے حضور ﷺ سے آٹھ رکعتیں یاد کی ہیں ۔ دو ظہر سے قبل ، دو ظہر کے بعد ، دو مغرب کے بعد ، دو عشاء کے بعد ، مجھے میری بہن حفصہ رضی اللہ عنہا نے صبح دو رکعتوں کی بھی خبر دی ہے جن کو میں نے نہیں دیکھا تھا۔

راوی حدیث (۵۴۴) میمون بن مھرانؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

**رکعتا الفجر** سے مراد صبح کی سنتیں ہیں، **وأصل الغداة ما بين طلوع الفجر و طلوع الشمس ۔** (اتحافات ص ۳۲۴) (اور الغداۃ اصل اور قاعدہ کی رو سے صبح صادق اور سورج نکلنے کے درمیانی وقت کا نام ہے )

## آپ ﷺ صبح کی دو سنتیں گھر میں ادا فرماتے تھے :

**وحدثتنی حفصة** ...... یعنی مجھے میری بہن حفصہؓ نے صبح کی دو رکعتوں کی بھی خبر دی ہے ، جن کو میں نے نہیں دیکھا تھا۔ یہ اس سے قبل بھی گذر چکا ہے کہ آپ ﷺ صبح کی دو رکعت سنت گھر میں ادا فرماتے تھے۔ اس لئے حضرت ابن عمرؓ کا یہ فرمانا کہ **ولم اکن اراھما من النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم** ( کہ میں نے حضور ﷺ کو یہ دو رکعتیں پڑھتا نہیں دیکھا ) کچھ مستبعد نہیں ہے۔ نیز ظہر کی چار سنتیں بھی آپؐ اپنے گھر میں ادا فرماتے تھے۔ اسی لئے حضرت ابن عمرؓ نے ان کا ذکر بھی نہیں کیا۔

بعض علماء نے ''نہ دیکھنے کی'' یہ توجیہ بھی کی ہے کہ اس وقت تک نہیں دیکھا' جب حضرت حفصہؓ نے خبر دی تھی' اس کے بعد دیکھنے کی نوبت آئی تھی ، کیونکہ بعض روایات میں حضرت ابن عمرؓ کا اپنا مشاہدہ بھی اِن سنتوں کے متعلق نقل ہوا ہے۔ **رمقت النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم شهرا یقرأ بهما ای بسورتی الاخلاص والکافرون فی رکعتی الفجر فهذا صریح فی انه رأه یصلیهما** ۔(مناوی ج ۲ ص ۱۰۲) (میں نے حضور ﷺ کا ایک ماہ تک سنت فجر میں سورت کافرون اور سورت اخلاص پڑھنے کا مشاہدہ

کیا ہے تو یہ روایت اس بات میں صریح ہے کہ ابن عمرؓ نے حضور ﷺ کو سنت فجر پڑھتے ہوئے دیکھا ہے)

---

(۲۷۳/۲۳) حَدَّثَنَا اَبُوْ سَلَمَةَ يَحْيَى بْنُ خَلَفٍ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ الْمُفَضَّلِ عَنْ خَالِدِ نِ الْحَذَّآءِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ عَنْ صَلٰوةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ يُصَلِّيْ قَبْلَ الظُّهْرِ رَكْعَتَيْنِ وَ بَعْدَهَا رَكْعَتَيْنِ وَ بَعْدَ الْمَغْرِبِ رَكْعَتَيْنِ وَ بَعْدَ الْعِشَآءِ رَكْعَتَيْنِ وَ قَبْلَ الْفَجْرِ ثِنْتَيْنِ

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت ابوسلمۃ یحییٰ بن خلف نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے بشر بن مفضل نے خالد حذاء کے واسطہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت عبداللہ بن شقیق سے نقل کی۔ عبداللہ بن شقیق کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے حضور اکرم ﷺ کے نوافل کے متعلق سوال کیا تو انہوں نے دو رکعت ظہر سے قبل اور دو ظہر کے بعد اور دو مغرب کے بعد اور دو عشاء کے بعد اور دو صبح کی نماز سے قبل بتلائیں۔

راوی حدیث (۵۴۵) ابوسلمۃ یحیی بن خلفؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## ظہر کے چار رکعت سنت :

سننِ مؤکدہ میں حنفیہ حضرات کا بھی یہی مسلک ہے، جو روایت میں مذکور ہے، البتہ ظہر کی سنتوں میں اختلاف ہے۔ ظہر سے قبل کی سنتیں حنفیہ کے نزدیک چار ہیں، جو مؤکد ہیں۔ ام المؤمنین سیدہ عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ ظہر سے قبل چار رکعت، صبح سے قبل دو رکعت نہیں چھوڑتے تھے یعنی ہمیشہ پڑھتے تھے۔ (بخاری)

---

(۲۷۴/۲۴) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِىْ اِسْحٰقَ قَالَ سَمِعْتُ عَاصِمَ بْنَ ضَمْرَةَ يَقُوْلُ سَاَلْنَا عَلِيًّا عَنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ النَّهَارِ فَقَالَ اِنَّكُمْ لَاتُطِيْقُوْنَ ذٰلِكَ قَالَ قُلْنَا مَنْ اَطَاقَ مِنَّا ذٰلِكَ صَلّٰى فَقَالَ كَانَ اِذَا كَانَتِ الشَّمْسُ مِنْ

ھٰهُنَا کَهَیْئَتِهَا مِنْ ھٰهُنَا عِنْدَ الْعَصْرِ صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ وَ اِذَا کَانَتِ الشَّمْسُ مِنْ ھٰهُنَا کَهَیْئَتِهَا مِنْ ھٰهُنَا عِنْدَ الظُّهْرِ صَلّٰی اَرْبَعًا وَ یُصَلِّیْ قَبْلَ الظُّهْرِ اَرْبَعًا وَ بَعْدَهَا رَکْعَتَیْنِ وَ قَبْلَ الْعَصْرِ اَرْبَعًا یَفْصِلُ بَیْنَ کُلِّ رَکْعَتَیْنِ بِالتَّسْلِیْمِ عَلَی الْمَلٰئِکَةِ الْمُقَرَّبِیْنَ وَالنَّبِیّٖنَ وَ مَنْ تَبِعَهُمْ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُسْلِمِیْنَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن مثنیٰ نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے محمد بن جعفر نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں شعبہ نے ابواسحٰق کی وساطت سے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے عاصم بن ضمرۃ کو یہ کہتے ہوئے سُنا۔ عاصم بن ضمرۃؒ کہتے ہیں کہ ہم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے حضور اقدس ﷺ کے ان نوافل کے متعلق استفسار کیا، جن کو آپؐ دن میں پڑھتے تھے۔ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ تم اس کی طاقت کہاں رکھ سکتے ہو۔ اس پر حضرت علیؓ نے فرمایا کہ صبح کے وقت جب آفتاب آسمان پر اتنا اوپر چڑھ جاتا، جتنا اوپر عصر کی نماز کے وقت ہوتا ہے، اُس وقت حضور اکرم ﷺ دو رکعت (صلوٰۃ الاشراق) پڑھتے تھے اور جب مشرق کی طرف اس قدر اوپر ہو جاتا، جس قدر ظہر کی نماز کے وقت مغرب کی طرف ہوتا ہے، تو اس وقت چار رکعت (چاشت کی نماز جس کا مفصل بیان دوسرے باب میں آرہا ہے) پڑھتے تھے، ظہر سے قبل چار رکعت پڑھتے تھے اور ظہر کے بعد دو رکعت (یہ چھ رکعتیں سنتِ مؤکدہ ہیں) اور عصر سے قبل چار رکعت پڑھتے تھے چار رکعت کے درمیان بیٹھ کر ملائکہ مقربین اور مؤمنین پر سلام بھیجتے تھے۔

راوی حدیث (۵۴۶) عاصم بن ضمرۃؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## دن میں پڑھے جانے والے نوافل :

**من النهار** ! دن کو پڑھے جانے والے نوافل کے متعلق استفسار کیا گیا، کیونکہ رات کے نوافل یعنی تہجد وغیرہ کے معمولات ان کو پہلے سے معلوم تھے، تہجد کی روایات کثرت سے منقول ہیں اور مشہور ہیں۔

## تحقیق وسوال کے ساتھ جذبۂ عمل بھی :

**فقال انکم لا تطیقون ذلک** تم اس کی طاقت کہاں رکھتے ہو، یعنی آپ ﷺ جیسی عبدیت، فروتنی وعاجزی، خشوع وخضوع، حسنِ اہتمام، تعدیلِ ارکان اور کمال عبدیت کے اظہار کی طاقت تم میں

کہاں ہے؟ ای خشوعاً و تمام أرکان و طول رکوع و سجود و انصرافاً عن الدنیا۔(اتحافات ص۳۲۵) شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں کہ اس سے مقصود تنبیہ تھی کہ محض سوال اور تحقیق سے کیا فائدہ جب تک عمل کی سعی نہ ہو۔

## عمل نہ ہوسکے تو صرف علم بھی فائدے سے خالی نہیں :

فقلنا .... یعنی جو طاقت رکھ سکتا ہوگا، وہ پڑھے گا اور جس کی طاقت نہ ہوگی، اس کو علم تو حاصل ہوجائیگا، وہ دوسروں کو تو بتا سکے گا اور خود بھی عمل کرنے کی کوشش کرے گا۔ شیخ ابراھیم البیجوریؒ فرماتے ہیں ومن لم یطق ذلک منا فقد علمه ۔(مواہب ص۲۱۴)

## اشراق اور چاشت کی نماز :

کان اذا کانت الشمس ! یہ پہلی بیان کردہ دو رکعت ہیں، مراد صلوٰۃ الاشراق ہے، جو سورج نکلنے کے بعد سب سے پہلے پڑھی جاتی ہیں۔ دوسری روایات میں تصریح ہے کہ آپؐ یہ دو رکعت تب ادا فرماتے تھے، جب سورج نیزہ یا سوا نیزہ کے برابر نکل آتا تھا۔

واذا کانت الشمس ...... اِن چار رکعت سے مراد چاشت کی نماز ہے، جس کا مفصل بیان آگے آرہا ہے، جو سورج کے نکلنے کے ایک پہر بعد پڑھی جاتی ہے۔ ھی صلوٰۃ الاوابین و ورد فی الحدیث "صلاۃ الأوابین حین ترمض الفصال" (اتحافات ص۳۲۵) یعنی جب اونٹ کے بچوں کے پاؤں ریت میں جلنے لگیں، آج کل کے حساب سے کوئی نو تا گیارہ بجے کا وقت ہوسکتا ہے، یعنی زوال سے ایک گھنٹہ پہلے تک۔

ویصلی قبل الظهر اربعاً هی سنة الظهر القبلية وبعدها رکعتين هی السنة البعدية و بقية الحديث واضح (اتحافات ص۳۲۵) (اور ظہر سے پہلے آپؐ چار رکعات پڑھا کرتے یہ ظہر سے پہلے کی سنتیں ہیں اور دو رکعت ظہر کے بعد پڑھتے اور یہ ظہر کے بعد کی سنتیں ہیں اور باقی حدیث کا مطلب واضح ہے)

## تسلیم بین الرکعتین سے مراد :

یفصل بین کل رکعتین بالتسلیم ...... اس سے التحیات بھی مراد ہوسکتا ہے۔یعنی التحیات میں دعاوسلام کے کلمات پڑھنا ہے۔لہٰذا حدیث میں جہاں جہاں چار رکعت کا بیان کیا گیا ہے، سب کوشامل ہے، کیونکہ روایت میں" النبیین و من تبعھم" (انبیاءؑ اور جن لوگوں نے ان کی اتباع اور تابعداری کی ہو) کی تصریح موجود ہے، جس کا تقاضا ہے کہ سلام سے آخری ختم صلوٰۃ کا سلام مرادنہیں، بلکہ التحیات کا سلام مراد ہے اور آخری سلام تو صرف مخاطبین پر ہوتا ہے۔ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں :"اور یہ بھی ممکن ہے کہ اس سے صرف دورکعت پرسلام پھیرنا مراد ہوتو مقصود یہ ہے کہ ان چار رکعتوں میں جو عصر سے قبل پڑھی جاتی تھیں، دورکعت پرسلام پھیر دیتے تھے،عصر کے نوافل دورکعت اور چار رکعت دونوں طرح ثابت ہیں، خود حضرت علیؓ سے بھی دونوں روایتیں ہیں"۔(خصائل) البتہ یہاں تسلیم علی الملائکۃ سے مراد تسلیم فی النیۃ ہوگا۔

جیسے علامہ ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں ، فیسن للمسلم منھا ان ینوی بقولہ السلام علیکم من علی یمینہ و یسارہ و خلفہ من الملائکۃ و المؤمنین" (جمع ج۲ص۱۰۴)(پس سلام پھیرنے والے کے لئے مسنون یہ ہے کہ السلام علیکم کہتے وقت دائیں بائیں اور پیچھے موجود فرشتوں اور مومنین کی نیت کیا کرے)

## ایک اہم نکتہ :

مذکورہ روایت میں"ومن تبعھم کے بعد من المؤمنین و المسلمین کے اضافہ کے متعلق ملاعلی قاریؒ لکھتے ہیں، ولعل الجمع بین الوصفین مع ان موصوفھما واحد للاشارۃ الی انقیادھم الباطنی و الظاھری و الجمع بین النسبۃ العلمیۃ و المباشرۃ العملیۃ(جمع ج۲ص۱۰۴)(المواہب ص۲۱۵) (اور شاید یہ دو اوصاف (ایمان واسلام) کے درمیان اجتماع باوجودیکہ ان کا موصوف ایک ہی ہے یہ اشارہ ہو کہ وہ لوگ ظاہری اور باطنی طور پر تابعداری اختیار کرنے والے اور وہ نسبتِ علمیہ (اعتقادیات) اور نسبتِ عملیہ کے اوصاف کے جامع ہیں)

## حاصلِ باب :

شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ باب کے آخر میں تحریر فرماتے ہیں کہ :

" أربعة و عشرون حديثًا قدمها لنا الامام الترمذى فى عبادة التطوع لرسول الله صلى الله عليه وسلم ـ ولم يتعرض الإمام الترمذى فى الباب الفرائض ، فكيف كان وقته يسمح لذلك كله؟

وهذا مع الجهاد و مصالح العباد ، و شوؤن البيت و غير ذلك من الامور الجسام لعل الذين يضيعون أوقاتهم فى غير طائل ، يقتدون بهذا العمل لتوجيهى ، وهذه التربية المصفاة .

قال الشاعر :

إذا عاش الفتى ستين حولا ... فنصف العمر تمحقه الليالى

و نصف النصف يمضى ليس ... يدرى بغفلته يمينا من شمال

وباقى النصف آمال و حرص ... و شغل بالمكاسب و العيال

و باقى العمر أسقام و شيب ... و آفات تدل على انتقال

فحب المرء للحيوان جهل ... و قسمته على هذا التوالى

و للرواتب من النوافل حكمة جليلة قال فى الاكمال إن أوقات الصلوات تفتح فيها أبواب السماء ، و يستجاب فيها الدعاء ، فرغب فى تكثير النوافل حينئذ . قالوا و تقديم النوافل على الفرائض ليأنس العبد بالصلاة المفروضة ليكون فيها من الخاشعين (اتحافات ص ۳۲۶) (امام ترمذیؒ نے صرف حضور ﷺ کی نفلی عبادت کے متعلق بھی چوبیس (۲۴) احادیث کا ذکر کیا ہے حالانکہ اس نے باب میں فرائض کا تذکرہ نہیں کیا اس سے آپ خود اندازہ لگائیں کہ آپؐ ان کے لئے وقت میں کتنی وسعت اور فیاضی کا مظاہرہ کرتے ہوں گے اور عبادت خداوندی میں ہمہ تن مصروفیت کے ساتھ ساتھ جہاد ،لوگوں کے مصالح ،گھریلوں ضروریات کے علاوہ دیگر بڑے اہم امور میں

مصروفیات ہوا کرتیں ان امور کے تذکرے سے شاید وہ لوگ جو اپنے قیمتی اوقات کو فضول اور بے مقصد کاموں میں لگائے رکھتے ہیں کچھ غور وفکر کر کے اپنے اوقات کو آپ ﷺ کی پیروی کر کے بامقصد اور اہم امور میں مصروف رکھا کریں۔ شاعر کہتے ہیں کہ جب ایک نوجوان ساٹھ سال زندگی گزار دے تو گویا آدھی عمر کو راتوں کی غفلت وغیرہ نے گھٹا دیا اور پھر آدھی عمر کا نصف تو ایسے گزرتا ہے کہ وہ اپنی غفلت میں دائیں بائیں کی تمیز بھی نہیں کر سکتا اور باقی نصف آرزوؤں لالچ، کسبِ معاش اور اہل وعیال کی مشغولیت میں لگ جاتا ہے۔ اور باقی بیماریوں بڑھاپے اور ایسے آفات ومصائب جو موت وانتقال کی خبر دیتے ہیں۔ اس لئے انسان کو زندگی سے محبت کرنا جہالت ہی ہے اور اس کی تقسیم اسی طور طریقہ پر ہی ہے۔ اور سنن ونوافل کے اہتمام کرنے میں بہت سے فوائد اور حکمتیں مضمر ہیں۔ اکمال میں ہے کہ اوقات نماز میں آسمان کے دروازے کھل جاتے ہیں اور ان اوقات میں دعائیں قبول ہوتی ہیں اس لئے ایسے قیمتی اوقات میں نوافل کی کثرت میں رغبت اور الفت پیدا کریں اور یہ بھی کہتے ہیں کہ نوافل وسنن کی فرائض پر تقدیم اس غرض ومقصد کے لئے ہوتی ہے تاکہ بندہ فرض نمازوں کے ساتھ مانوس ہو جائے تاکہ گروہ خاشعین سے ہو جائے)

علامہ مناویؒ اس مقام پر خاتمہ کا عنوان قائم کر کے ایک ضابطہ لکھتے ہوئے فرماتے ہیں، **قال ابن دقيق العيد، ضابط ماورد فيه احاديث بالنسبة الى النوافل المرسلة ان كل خبر صحيح دل على استحباب عدد من الاعداد وهيئة من الهيئات اونفل من النوافل يعمل به فى استحبابه ...... ثم يختلف مراتب ذلك المستحب فما دل الدليل على تأكده اما بملازمة فعله اوبكثرة فعله و اما بقوة دلالة اللفظ على تأكد حكمه واما بمعاضدة خبر آخر تعلو رتبته فى الاستحباب ومانقص عن ذلك فهو بعده فى الرتبة ...... وما ورد فيه حديث لاينتهى للصحة فان كان حسنا عمل به ان لم يعارضه اقوى منه و مرتبته ناقصة عن الرتبة الثانية اعنى الصحيح الذى لم يدم عليه اولم يؤكد اللفظ فى طلبه، وما كان ضعيفا لايدخل فى حيز الموضوع فان احدث شعارا فى الدين منع والااحتمل ان يقال يستحب لدخوله تحت العمومات المقتضية لفعل الخير و ندب الصلوة و احتمل ان يقال هذه الخصوصيات بالوقت والحال والهيئة فاللفظ يحتاج لدليل خاص ليقتضى استحبابه بخصوصه**

وھذا اقرب اھ۔(مناوی ج ۲ ص ۱۰۴)

(ابن دقیق العیدؒ نے کہا کہ نوافل مرسلہ کے متعلق وارد شدہ احادیث کا ضابطہ یہ ہے کہ ہر حدیث صحیح جب اعداد میں سے کسی عدد یا ہیئات اور کیفیات میں سے کسی کیفیت اور یا کسی نفل کام کے مستحب ہونے پر دلالت کرے تو استحبابی طور سے اس پر عمل کیا جائے گا ہاں استحباب کے مراتب درجات مختلف ہوں گے یعنی جب کوئی دلیل اس کے مؤکد ہونے پر دال ہو جیسے وہ فعل یا تو بطور دوام کیا جاتا تھا یا اس کو بہت زیادہ کرتے تھے اور یا پھر اس کے حکم پر الفاظ وعبارت ہی میں تاکید نمایاں ہو یا پھر کسی دوسری حدیث وخبر سے اس کی مزید تاکید ہو رہی ہو تو یہ استحباب کے اعلیٰ درجہ کی قسم ہے اور جو اس سے کچھ کم ہو تو اس کا درجہ بھی پہلے سے بعد میں ہوگا اور جس فعل کے مستحب ہونے کے متعلق ایسی حدیث وارد ہو جو صحیح کے درجہ کو نہیں پہنچی ہے۔

تو پھر اگر وہ حسن کے درجہ میں ہو تو اس پر عمل کیا جائے گا بشرطیکہ اس کے معارض کوئی ایسی حدیث نہ ہو جو اس سے قوی تر ہو اور اس کا مرتبہ ناقص اور کم ہوگا دوسرے درجہ کی روایت سے یعنی اس حدیث صحیح سے جس سے ایسے فعل کا استحباب معلوم ہوا تھا جس پر دوام کا التزام نہیں ہوا یا اس کے کرنے میں مؤکد الفاظ اور کلمات استعمال نہیں ہوئے تھے اور اگر وہ حدیث ضعیف درجہ کی ہو تو اگر اس کی وجہ سے کوئی نیا طریقہ (بدعت) دین میں ایجاد ہونے کا خطرہ ہو تو پھر وہ ممنوع ہوگا ورنہ احتمال ہے کہ یہ کہا جائے کہ وہ مستحب ہے کیونکہ یہ ان عمومی روایات میں سے ہوگا جو نماز اور دوسرے نیکی کے امور کے استحباب کے مقتضی ہیں اور یہ بھی احتمال ہے کہ کسی وقت حال یا کیفیات کے ساتھ مخصوص ہوں تو پھر لفظ ایک ایسی دلیلِ خاص کا محتاج ہوگا جو بالخصوص اس کے استحباب کی مقتضی ہو۔اور یہ توجیہ وتطبیق اقرب ہے)

==============================

# باب صلوٰۃ الضحٰی

## باب ! نمازِ چاشت کے بیان میں

### ضحٰی کا معنٰی اور وقت کی تعین :

ضحٰی 'قری کی طرح ضحوۃ کی جمع ہے۔ضحوۃ اوّلِ نہار کو کہتے ہیں۔سورج کے بلند ہونے سے لے کر زوالِ آفتاب تک وقتِ ضحٰی ہے۔شارحینِ حدیث نے اس کے تین نام نقل کئے ہیں۔

(۱)ضحوۃ' ذلک عند الشروق ـ(۲)ضحی ذلک اذا ارتفعت الشمس ـ(۳) ضحاء ذلک الی الزوال ـ(ضحوہ سورج نکلنے سے روشن ہونے تک کو کہتے ہیں (۲) ضحٰی جب سورج خوب چڑھ جائے (۳) ضحاء۔سورج کے خوب چڑھنے سے زوال تک ) حنفیہ کے نزدیک چوتھائی دن کے بعد سے نصف النہار تک چاشت کا وقت ہے۔فالضحی اسم لزمن مخصوص والإضافة هنا بمعنٰی فی : ای الصلوۃ التی تصلی فی الضحی ـ(اتحافات ص ۳۲۷)(تو ضحٰی ایک مخصوص وقت کا نام ہے اور صلوۃ الضحٰی میں اضافت بمعنی فی کے ہے یعنی وہ نماز جو ضحٰی (چاشت ) کے وقت میں پڑھی جاتی ہے )

طلوعِ شمس سے لے کر ظہر سے پہلے پہلے تین نماز ادا کی جاتی ہیں۔سورج طلوع ہونے کے بعد دس پندرہ منٹ ( کہ اس میں نماز مکروہ ہے ) جب سورج نیزے' سوا نیزے کے برابر ظاہر ہو جاتا ہے، اس وقت نماز اشراق ادا کی جاتی ہے۔اشراق کے دو تین گھنٹے گذرنے کے بعد چاشت کا وقت شروع ہوتا ہے، جو نو' دس بجے سے قبل استواء تک رہتا ہے۔اس وقت پڑھی جانے والی نفل نماز کو چاشت کہتے ہیں۔لکن الأفضل تاخیرها الی ان یمضی ربع النهار لیکون فی کل ربع صلوۃ ـ (مواہب ص ۲۱۵)(لیکن اس میں چوتھائی دن گزرنے تک تاخیر اس لئے افضل ہے تاکہ دن کی ہر چوتھائی میں نماز ہو) جسے بعض روایات میں صلوٰۃِ اوّابین کا نام بھی دیا گیا ہے۔اس کا نام ضحٰی ہے اور

باب میں اسی کا تذکرہ ہے اور ایک صلوٰۃ الزوال ہے، جس کا وقت زوال سے کچھ بعد ہے۔ انہی کا تذکرہ علامہ ملا علی قاریؒ ان الفاظ سے فرماتے ہیں' **وانّ ما وقع فی اوائلہ یسمی صلوٰۃ الاشراق و ما وقع فی اواخرہ یسمٰی صلوٰۃ الزوال و ما بینھا یختص بصلوٰۃ الضحٰی** ۔(جمع ج۲ ص۱۰۴) اور کبھی صلوٰۃ ضحٰی سے تینوں نمازیں مراد لی جاتی ہیں۔ اس باب کے تحت امام ترمذیؒ نے آٹھ حدیثیں نقل کی ہیں۔

## صلوٰۃِ ضحٰی کی فضیلت :

صلوٰۃ ضحٰی کے بارے میں علماء کا اختلاف ہے۔ شارحینِ حدیث نے اس میں علماء کے آٹھ مذاہب ذکر کئے ہیں۔ احناف اسے مستحب قرار دیتے ہیں اوجز المسالک میں پچیس (۲۵) صحابہ کرامؓ کی روایات نقل کی گئی ہیں۔ **أخرج مسلم عن رسول اللہ ﷺ قال یصبح علی کل سلامی من احدکم صدقۃ، فکل تسبیحۃ صدقۃ و کل تحمیدۃ صدقۃ' و کل تھلیلۃ صدقۃ و کل تکبیرۃ صدقۃ و امر بالمعروف صدقۃ و نھی عن المنکر صدقۃ' ویجزی عن ذلک رکعتان یرکعھا من الضحٰی** ۔(اتحافات ص۳۳۱) (امام مسلمؒ نے نبی کریم ﷺ سے روایت کی کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ (صبح صحت وسلامتی کے ساتھ اٹھنے پر) ہر انسان کے ہر جوڑ کے بدلہ صدقہ ہے پھر اس کا سبحان اللہ کہنا صدقہ ہے اور الحمدللہ کہنا بھی صدقہ ہے اور لا الہ الا اللہ کہنا بھی صدقہ ہے اور اللہ اکبر کہنا بھی صدقہ ہے نیکی کا حکم کرنا بھی صدقہ ہے اور برائی سے منع کرنا بھی صدقہ ہے۔ اور ان سب سے چاشت کی دو رکعت نماز پڑھ لینا کافی ہے)

یہ نماز چار رکعت سے لے کر بارہ رکعت تک میں ادا کی جاتی ہے۔ امام احمدؒ سے روایت ہے، **من حافظ علی صلاۃ الضحٰی غفرت لہ ذنوبہ و ان کانت مثل زبد البحر**...... (جس شخص نے چاشت کی نماز کا اہتمام کیا تو اس کے سب گناہ ولغزشیں معاف کردی جائے گی اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر کیوں نہ ہوں) اس نماز پر مواظبت کرنے والے کو دو حجوں اور دو عمروں کا ثواب ملتا ہے

---

(۱/۲۷۵) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ الطَّيَالِسِيُّ اَخْبَرَنَا شُعْبَةُ عَنْ يَزِيْدَ الرِّشْكِ قَالَ سَمِعْتُ مَعَاذَةَ قَالَتْ قُلْتُ لِعَآئِشَةَ اَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي الضُّحٰى قَالَتْ نَعَمْ اَرْبَعَ رَكْعَاتٍ وَ يَزِيْدُ مَاشَاءَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت محمود بن غیلان نے بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوداؤد طیالسی نے بیان کیا ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خبر دی شعبة نے یزید رشک کے واسطہ سے ۔ یزید کہتے ہیں کہ میں نے معاذۃؒ کو یہ کہتے ہوئے سُنا ۔ معاذۃ رضی اللہ عنہا نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کیا حضور اقدس ﷺ چاشت کی نماز پڑھتے تھے ۔ انہوں نے فرمایا کہ ہاں چار رکعت (کم سے کم) پڑھتے تھے اور اس سے زائد جتنا دل چاہتا پڑھ لیتے ۔

راویان حدیث (۵۴۷) یزید الرشکؒ اور (۵۴۸) معاذۃؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں ۔

## صلواۃ ضحٰی اور تعدادِ رکعت :

أربع رکعات و یزید ماشاء اللّٰہ عزوجل ! شارحینِ حدیث کہتے ہیں کہ صلوٰۃ ضحٰی نوافل ہیں ۔ کم سے کم دوؔ اور زیادہ کے لئے تحدید نہیں ، جتنی بھی سرور وانبساط سے پڑھی جا سکیں پڑھی جائیں ۔ تاہم حضور اقدس ﷺ سے بارہ (۱۲) رکعت تک پڑھنا ثابت ہے ۔

علامہ ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں کہ صحیح اور ضعیف احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ؐ نے آٹھ رکعات سے زیادہ یہ نماز نہیں پڑھی اور بارہ رکعت سے زیادہ پڑھنے کی ترغیب بھی نہیں دی اور چار رکعت پڑھنا افضل ہے ، لکن باستقراء الاحادیث الصحیحة والضعیفة علم انه لم یزد علی الثمان و لم یرغب اکثر من اثنتی عشرة ۔ (جمع ج۲ ص۱۰۶) (احادیث صحیحہ اور ضعیفہ کے تتبع اور تلاش کے بعد معلوم ہوا کہ آپ ؐ نے چاشت کی نماز آٹھ رکعت سے زیادہ نہیں پڑھی اور بارہ رکعت سے زیادہ کی ترغیب نہیں دی)

حدیث باب سے متعلق ملاعلی قاریؒ فرماتے ہیں ، وفیه دلیل علی ان الاربع هو الافضل من

حیث مواظبته صلی اللّٰہ علیه وسلم والزیادة علیه احیاناً و یدل علیه اکثر الاحادیث الواورة فی ذلک و کحدیث ابی الدرداء و ابی ذر عند الترمذی مرفوعاً عن اللّٰہ تعالیٰ ابن آدم ارکع لی اربع رکعات اول النھار اکفک آخره ۔(جمع ج۲ص۱۰۶)(اورحدیث باب میں چار رکعت نماز چاشت پڑھنے کے افضل ہونے کی دلیل ہے کیونکہ نبی علیہ السلام کی چار رکعت نمازِ چاشت پڑھنے پر مواظبت ہوا کرتی تھی اور کبھی کبھی اس سے زیادہ بھی پڑھ لیا کرتے نیز چار رکعت نماز چاشت کی افضلیت پر اکثر احادیث بھی دال ہیں اور جیسے کہ ترمذی کے نزدیک ابودرداءؓ اور ابوذرؓ سے حدیث قدسی منقول ہے اے ابنِ آدم! تو میری رضا کے لئے چار رکعت شروع دن میں پڑھ لے میں تیرے دن کے سارے امور کے لئے کافی ہو جاؤں گا)

علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں انیس (۱۹) صحابہ کرامؓ نے آپ ﷺ کو صلوٰۃ الضحٰی پڑھتے دیکھا ہے، حتی قال ابن جریر اخبارھا بلغت حد التواتر ۔(مواہب ص۲۱۶)(تا آنکہ ابن جریرؒ فرماتے ہیں کہ چاشت کی نماز کے متعلق احادیث حدتواتر کو پہنچے ہیں)

---

(۲/۲۷۶) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی حَدَّثَنِیْ حَکِیْمُ بْنُ مُعَاوِیَةَ الزِّیَادِیُّ حَدَّثَنَا زِیَادُ بْنُ عُبَیْدِ اللّٰهِ بْنِ الرَّبِیْعِ الزِّیَادِیُّ عَنْ حُمَیْدِ الطَّوِیْلِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ یُصَلِّی الضُّحٰی سِتَّ رَکَعَاتٍ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن مثنیٰ نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ مجھے اسے حکیم بن معاویہ زیادی نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو یہ روایت زیاد بن عبیداللہ بن ربیع زیادی نے حمید طویل کے حوالہ سے بیان کی اور انہوں نے صحابی رسول حضرت انس بن مالکؓ سے نقل کیا۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ صلوٰۃ الضحٰی یعنی چاشت کی چھ رکعات پڑھا کرتے تھے

راویان حدیث (۵۴۹) حکیم بن معاویہؒ اور (۵۵۰) زیاد بن عبیداللہؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

## چھ رکعت کی بات :

کان یصلی الضحی ستّ رکعات ! گذشتہ حدیث میں اربع رکعات و یزید ماشاء اللہ منقول ہوا ہے۔مختلف حالات اور کیفیات کے پیش نظر تعدادِ رکعات میں کمی بیشی ہوتی رہتی ہے۔کم از کم دو رکعت، عام معمول چار رکعت، زیادہ کا معمول آٹھ رکعت اور گاہے گاہے بارہ رکعت بھی پڑھ لیا کرتے تھے۔شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں : فالحاصل أنه صلاها تارة ركعتين و هو اقلها و تارة اربعًا و هو اغلب احواله و تارة ستا و تارة ثمانية و هو اكثرها فضلا و عددا على الراجح و قيل افضلها ثمان و اكثرها اثنتا عشرة (مواہب ص۲۱۶)

---

(۳/۲۷۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ اَخْبَرَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ لَيْلٰى قَالَ مَا اَخْبَرَنِیْ اَحَدٌ اَنَّهٗ رَاَى النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّی الضُّحٰى اِلَّا اُمُّ هَانِیءٍ فَاِنَّهَا حَدَّثَتْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ بَيْتَهَا يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ فَاغْتَسَلَ فَسَبَّحَ ثَمَانِیَ رَكْعَاتٍ مَارَاَيْتُهٗ صَلّٰى صَلٰوةً قَطُّ اَخَفَّ مِنْهَا غَيْرَ اَنَّهٗ كَانَ يُتِمُّ الرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن مثنیٰ نے یہ حدیث بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے محمد بن جعفر نے بیان کیا۔وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر دی شعبہ نے عمرو بن مرہ سے اور انہوں نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ کے حوالہ سے روایت کی۔عبدالرحمٰنؒ ایک تابعی کہتے ہیں کہ مجھے امّ ہانی رضی اللہ عنہا کے سوا اور کسی نے حضور اکرم ﷺ کی صلوٰۃ الضحٰی کی خبر نہیں پہنچائی۔البتہ حضرت امّ ہانیؓ نے یہ فرمایا کہ حضور اقدس ﷺ اُس روز جس روز مکہ مکرمہ فتح ہوا تھا، ان کے مکان پر تشریف لے گئے اور غسل فرما کر آٹھ رکعات نماز پڑھی۔میں نے ان آٹھ رکعات سے زیادہ مختصر حضور اکرم ﷺ کی کبھی کوئی نماز نہیں دیکھی، لیکن باوجود مختصر ہونے کے رکوع، سجود پورے پورے فرما رہے تھے یہ نہیں کہ مختصر ہونے کی وجہ سے رکوع اور سجدے ناقص ہوں۔

راویانِ حدیث (۵۵۱) عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰؒ اور (۵۵۲) امّ ھانیؓ ـــ ۔لات "تذکرہ راویان شمائل

ترمذی''میں ملاحظہ فرمائیں۔

## دیگر صحابہؓ سے عدم روایت کی حقیقت :

**ما اخبرنی احد** ...... عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ کے اس کہنے سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس نماز کا علم سوائے امّ ہانی کے کسی اور صاحب کو تھا ہی نہیں۔ شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں..... **والمنفی انما هو اخبار غير ام هانی لعبد الرحمن بن ابی لیلیٰ بصلواة النبی صلوة الضحی و هو لاينافی ما تقدم مِن ان اكابر الصحابة تسعة عشر شهدوا ان النبی صلی الله عليه وسلم كان يصليها و من ثم قال ابوزرعة ورد فيها احاديث كثيرة صحيحة مشهورة حتی قال ابن جرير انها بلغت حد التواتر** (مواہب ص۲۱۷) (عبدالرحمٰن ابن ابی لیلیٰ کا یہ کہنا کہ مجھے ام ھانیؓ کے علاوہ حضورؐ کی چاشت نماز پڑھنے کی روایت کا تذکرہ کسی نے نہیں کیا تو یہاں منفی صرف یہ ہے کہ عبدالرحمٰن ابن ابی لیلیٰ کو حضور ﷺ کی نمازِ چاشت کا علم ام ھانیؓ کے علاوہ کسی دوسرے کے خبر دینے کی ہے۔ اور یہ بات سابقہ انیس (۱۹) صحابہؓ سے مروی شدہ روایت کے خلاف نہیں جس میں وہ شہادت دیتے ہیں کہ نبی علیہ السلام (نماز چاشت) پڑھا کرتے تھے اور اسی لئے تو امام ابوزرعہ نے کہا ہے کہ اس سلسلہ میں تو بہت سے احادیث صحیحہ مشہورہ وارد ہوئی ہے ابن جریرؒ نے تو اس حد تک کہہ دیا کہ نمازِ چاشت کے بارے میں احادیث درجہ تواتر تک پہنچی ہوئی ہیں)

## ایک تعارض کا حل :

**دخل بيتها يوم فتح مكة** ...... (حضور ﷺ فتح مکہ کے دن ام ھانیؓ کے گھر گئے) جبکہ بعض دیگر روایات میں اس کے بالعکس ہے، یعنی **دخلت امّ هانی علی رسول الله صلی الله عليه وسلم** (ام ھانیؓ حضور ﷺ کے پاس آئیں) شارحینِ حدیث نے تطبیق کی مختلف توجیہات نقل کی ہیں۔ راجح یہ ہے کہ یہ دو مختلف واقعات ہوں گے اور ایک صورت یہ بھی ہے کہ آپؐ جب امّ ہانی کے گھر تشریف لے گئے، تو **دخل بيتها** صادق ہوگیا، مگر حضرت امّ ہانی اس وقت گھر میں موجود نہیں تھیں۔ بعد میں جب وہ اپنے گھر تشریف لائیں تو وہ **دخلت امّ هانی علی رسول الله صلی الله عليه**

وسلم کی مصداق قرار پائیں۔ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں کہ ''یہ نماز جو اس حدیث میں ذکر کی گئی ہے یہ چاشت کی نماز نہ تھی بلکہ مکۃ المکرمہ کے فتح ہونے پر شکرانہ کی نماز تھی۔ حضور اقدس ﷺ کا معمول تھا کہ جب کوئی مسرت کی بات ہوتی تو شکرانہ کی نماز پڑھتے تھے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ ان رکعات میں سے کچھ حصہ چاشت کی نماز ہو اور کچھ حصہ شکرانہ کی نماز ہو''۔ (خصائل)

## تخفیفِ رکعات کیوں ؟

**اخف منها** ...... شیخ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ نمازِ چاشت میں پیغمبرِ خدا ﷺ کی قرأت لمبی ہوتی تھی۔ سوائے اس کے اور کچھ نہیں کہ فتح مکہ کے دن مشاغل اور مشکل ذمہ داریوں کے پیشِ نظر اس نماز کی قرأت کو نہایت مختصر فرمادیا ہو۔ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں **و انما خفف یوم الفتح لاحتمال انه قصد التفرغ لمهمات الفتح لكثرة شغله به**۔ (جمع ج۲ ص۱۰۹)

---

(۲۷۸/۴) حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ عُمَرَ حَدَّثَنَا وَ كِيْعُ حَدَّثَنَا كَهْمَسُ ابْنُ الْحَسَنِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ قُلْتُ لِعَآئِشَةَ اَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهِ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّى الضُّحٰى قَالَتْ لَا اِلَّا اَنْ يَّجِيْءَ مِنْ مَغِيْبِهٖ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابن ابی عمر نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے وکیع نے بیان کیا۔ اُن کو یہ حدیث کہمس بن حسن نے عبداللہ بن شقیقؒ کے حوالہ سے نقل کی۔ عبداللہ بن شقیق کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ حضور اکرم ﷺ صلوٰۃ الضحٰی پڑھتے تھے، انہوں نے فرمایا کہ معمولاً تو نہیں پڑھتے تھے۔ ہاں سفر سے جب لوٹتے تو ضرور پڑھتے۔

## صلوٰۃ ضحٰی پڑھنے کا معمول کیا تھا :

**قالت لا الّا ان یجئی من مغیبه** ! امّ المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے جواب میں فرمایا، معمولاً تو نہیں پڑھتے تھے، ہاں سفر سے جب لوٹتے تو ضرور پڑھتے تھے۔ لفظی ترجمہ میں لفظِ معمولاً کا اضافہ کر کے تعارض روایات کے اشکال کا جواب دے دیا گیا ہے۔

حضرتِ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا یہ جواب، حضرت معاذۃ رضی اللہ عنہا کے جواب کے بالعکس ہے۔ وہاں قطعاً اثبات اور یہاں بظاہر نفی ہے۔ شارحینِ حدیث کہتے ہیں کہ اس حدیث میں نفی مداومت کی ہے، جو کبھی کبھی پڑھنے کے منافی نہیں ہے۔ علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں، ای لم یکن یداوم علی صلوتها فقولها هنا لا نفی للمداومة۔ (مواہب ص ۲۱۷)

## تعارضِ روایات سے جواب:

الّا ان تجئی من مغیبه ! حضور اقدس ﷺ کا عام معمول یہ تھا کہ اکثر سفر سے واپسی پر صبح کے وقت مدینہ منورہ میں داخل ہوتے اور پہلے مسجد نبوی میں تشریف لے جا کر نوافل ادا فرماتے اور یہ عموماً چاشت کا وقت ہوا کرتا تھا، پھر وہیں تشریف رکھتے، کعب بن مالک سے روایت ہے، انه صلی اللّٰه علیه وسلم کان لایقدم من سفره الانهارا من الضحی فاذا قدم بدأ بالمسجد اوّل قدومه فصلّی فیه رکعتین ثم جلس فیه۔ (مواہب ص ۲۱۷)

لہٰذا بعض علماء نے اسی طرح تطبیق کی ہے کہ سفر سے لوٹنے کے علاوہ اور ایام میں مسجد میں نہیں پڑھتے تھے، بلکہ گھر میں پڑھتے تھے۔ گویا حدیث میں نفی خاصۃً مسجد میں پڑھنے کی مقصود ہے کہ مسجد میں جب ہی پڑھتے تھے، جب سفر سے واپس تشریف لاتے۔ (خصائل)

---

(۲۷۹/۵) حَدَّثَنَا زِيَادُ ابْنُ اَيُّوبَ الْبُغْدَادِيُّ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَبِيْعَةَ عَنْ فُضَيْلِ بْنِ مَرْزُوْقٍ عَنْ عَطِيَّةَ عَنْ اَبِىْ سَعِيْدِ ِالْخُدْرِيِّ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي الضُّحٰى حَتّٰى نَقُوْلَ لَايَدَعُهَا وَ يَدَعُهَا حَتّٰى نَقُوْلَ لَايُصَلِّيْهَا.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں زیاد بن ایوب بغدادی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے محمد بن ربیعہ نے فضیل بن مرزوق کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت عطیہ سے سُنی اور انہوں نے صحابی رسول حضرت ابوسعید خدریؓ سے نقل کیا۔ حضرت ابوسعید خدریؓ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ صلوٰۃ الضحٰی کبھی تو اس قدر اہتمام سے پڑھتے تھے کہ ہم لوگوں کا یہ خیال ہوتا تھا کہ اب کبھی

نہیں چھوڑیں گے اور حضور اکرم ﷺ کبھی (فرض ہونے کے خوف سے یا کسی اور مصلحت سے) ایسا ترک فرماتے تھے کہ ہم یہ سمجھتے تھے کہ بالکل چھوڑ دی۔ اب کبھی نہیں پڑھیں گے۔

راویان حدیث (۵۵۳) محمد بن ربیعہ الکلابیؒ (۵۵۴) فضیل بن مرزوقؒ اور (۵۵۵) عطیہؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## صلوٰۃ ضحٰی میں آپ ﷺ کا ایک اور معمول :

کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم ...... صلوٰۃ ضحٰی کے بارے میں حضور اقدس ﷺ کا معمول تھا، کبھی پڑھ لیتے، کبھی ترک فرما دیتے، کبھی کم پڑھتے اور کبھی زیادہ پڑھتے۔ اس میں بھی باری تعالیٰ کی حکمت و مصلحت کارفرما تھی، اگر مسلسل پڑھتے تو احتمال تھا کہ اللہ پاک اسے فرض قرار دے دیں اور اگر مسلسل ترک فرما دیتے تو لوگ اس کی برکات سے محروم رہ جاتے۔ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ بعض امور میں حضور اقدس ﷺ کا دل چاہتا تھا کہ وہ اسے کر ڈالیں، مگر اس ڈر سے اہتمام نہیں فرماتے تھے کہ مبادا امت پر یہ فرض ہو جائیں۔ شیخ الیجوریؒ فرماتے ہیں والحاصل انه کان یحبها فکان یواظب علیها ایاما و یترکها احیانا للخوف من اعتقاد فرضیتها (مواہب ص ۲۱۸)

---

(۲۸۰/۶) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِیعٍ عَنْ هُشَیْمٍ اَخْبَرَنَا عُبَیْدَةُ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ سَهْمِ بْنِ مِنْجَابٍ عَنْ قُرْثَعٍ الضَّبِیِّ اَوْ عَنْ قَزْعَةَ عَنْ قُرْثَعٍ عَنْ اَبِیْ اَیُّوْبَ الْاَنْصَارِیِّ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ یُدْمِنُ اَرْبَعَ رَکْعَاتٍ عِنْدَ زَوَالِ الشَّمْسِ فَقُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّکَ تُدْمِنُ هٰذِهِ الْاَرْبَعَ الرَّکْعَاتِ عِنْدَ زَوَالِ الشَّمْسِ فَقَالَ اِنَّ اَبْوَابَ السَّمَآءِ تُفْتَحُ عِنْدَ زَوَالِ الشَّمْسِ فَلَا تُرْتَجُ حَتّٰی تُصَلَّی الظُّهْرُ فَاُحِبُّ اَنْ یَصْعَدَ لِیْ فِیْ تِلْکَ السَّاعَةِ خَیْرٌ قُلْتُ اَفِیْ کُلِّهِنَّ قِرَاءَةٌ قَالَ نَعَمْ قُلْتُ هَلْ فِیْهِنَّ تَسْلِیْمٌ فَاصِلٌ قَالَ لَا.

حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِیعٍ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِیَةَ حَدَّثَنَا عُبَیْدَةُ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ سَهْمِ بْنِ مِنْجَابٍ عَنْ قَزْعَةَ عَنِ الْقُرْثَعِ عَنْ اَبِیْ اَیُّوْبَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَهٗ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ بیان کرتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ھشیم نے نقل کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خبر دی عبیدۃ نے ابراہیم کے واسطہ سے، اُن کو یہ حدیث ابراہیم نے سہم بن منجاب سے اور اس نے قرثع ضبی سے بلاواسطہ یا بالواسطہ قزعہ عن قرثع سُن کر نقل کی ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ ہمیشہ زوال کے وقت چار رکعت پڑھتے تھے۔ میں نے عرض کیا کہ آپ ان چار رکعتوں کا بڑا اہتمام فرماتے ہیں، حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ آسمان کے دروازے زوال کے وقت سے ظہر کی نماز تک کھلے رہتے ہیں۔ میرا دل چاہتا ہے کہ میرا کوئی کارِ خیر اُس وقت آسمان پر پہنچ جائے۔ میں نے عرض کیا کہ ان کی ہر رکعت میں قرأت کی جائے حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ہاں قرأت کی جائے۔ میں نے عرض کیا کہ کیا ان میں دو رکعت پر سلام پھیرا جائے۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ نہیں چاروں رکعات ایک ہی سلام سے ہونی چاہییں۔

## بحث اسناد :

امامِ ترمذی نے ابوایوب انصاریؓ کی حدیث مذکور کو دو سندات سے ذکر کیا ہے۔(۱) اپنے شیخ **احمد بن منیع عن هشيم** ...... کے واسطہ سے جس میں یہ شک ہے کہ **سهم بن منجاب عن قرثع عن ابی ایوب الانصاری** ہے یا **عن قزع عن قرثع عن ابی ایوب الانصاری** ہے۔(۲) اپنے شیخ احمد بن منیع **حدثنا ابو معاوية** ...... کے واسطہ سے، جس میں بلاشک **عن قزعة عن قرثع عن ابی ایوب الانصاری** ہے۔ اس کی وجہ علامہ مناویؒ نے نقل فرماتے ہوئے لکھا ہے **قال القسطلانی کذا وقع فی هذه الروية ( الاولى) بالشك و فی طریق ابی معاوية عن قزعة بلاشك ...... قال بعضهم ابومعاوية المذكور هو هشيم و فيه تأمل لانه لو كان كذلك فليس لا يراد المؤلف الاسناد بعينه و قوله فی آخره نحوه كبير فائدة فيحتمل ان يكون ابومعاوية هو محمد بن خازم او شيبان النحوی و يحتمل ان مراد المؤلف ان ابن منيع رواه تارة عن هشيم على التردد و تارة على الجزم** ۔(مناوی ج۲ص۱۱۲) (علامہ قسطلانیؒ فرماتے ہیں اسی طریقہ سے اسی روایت (پہلی) میں شک کے ساتھ واقع ہوا (کہ سھم بن منجاب قرثع سے اور وہ ابوایوب انصاری سے روایت کرتے ہیں یا

سہم قزع سے اور وہ قرثع سے اور وہ ابوایوب انصاری سے روایت کرتے ہیں ) اور ابومعاویہ عن قزع کے طریق (سند) میں بغیر شک کے اسی طرح ہے کہ (عن قزعة عن قرثع عن ابی ایوب الانصاری ) بعض حضرات کہتے ہیں کہ ابومعاویہ مذکورہ وہ ھشیم ہی ہیں لیکن یہ کہنا قابل تأمل ہے اس لئے کہ اگر ایسا ہی ہوتا تو مصنفؒ کا اسناد کو بعینہ ذکر کرنا اور پھر اس کے آخر میں نحوه (کہ اس کے مثل ہے) کہنے کا کوئی خاص فائدہ نظر نہیں آتا تو یہ احتمال ہوسکتا ہے کہ ابومعاویہ وہ محمد بن خازم یا شیبان نحوی ہوں اور یہ احتمال بھی ہے کہ مصنفؒ کی مراد یہ ہو کہ احمد بن منیع کبھی تو ہشیم سے شک کی صورت میں اور کبھی یقینی طور پر روایت کرتے ہیں)

راویان حدیث (۵۵۶) عبیدہؒ وابراھیمؒ (۵۵۷) سہم بن منجابؒ (۵۵۸) قرثعؒ اور (۵۵۹) قزعہؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## صلوٰۃ الزوال کی حقیقت :

کان یلمن اربع رکعات ......یلمن ہمیشگی کرتے تھے۔ ای یداوم (مواہب ص ۲۱۸)

عند زوال الشمس 'یہاں عند بمعنی بعد کے ہے، ای عقبه لعدم التراخی کانها عنده ۔ (مواہب ص ۲۱۸) یعنی زوال کے بعد چونکہ زوال کے بعد بلا تاخیر پڑھا کرتے اس لئے اس کو عند زوال الشمس سے تعبیر کیا گیا) صوفیاء کرام صلوٰۃ الزوال کو ایک مستقل نماز قرار دیتے ہیں، مگر محدثین حضرات ان چار رکعت سے ظہر کی سنتیں مراد لیتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ زوال کے بعد اور ظہر سے پہلے پہلے ان چار رکعت سنت کے علاوہ دوسری کوئی نماز نہیں ہے۔ جن پر آپ ﷺ نے مداومت فرمائی ہو۔ وهذه الصلوة هی سنة الزوال و قیل سنة الظهر القبلية و يبعد الاول التعبير بالادمان المراد به المواظبة اذلم يثبت انه صلى الله عليه وسلم واظب على شئى من السنن بعد الزوال الاعلىٰ راتبة الظهر (مواہب ص ۲۱۸) (اور یہ چار رکعات زوال کے بعد یہ سنت زوال ہیں اور بعض حضرات اس کو ظہر سے پہلے کی سنتیں کہتے ہیں حدیث میں ادمان یعنی مواظبت سے پڑھنے کے قرینہ نے پہلے معنی کو بعید قرار دے دیا اس لئے کہ آپؐ سے زوال کے بعد سنن ظہر کے علاوہ دوسرے سنن پر دوام ثابت نہیں ہے)

## ایک اشکال کا جواب :

جب یہ صلوٰۃ الضحیٰ نہیں تو امام ترمذیؒ نے اسے اس باب کے تحت کیوں درج کیا۔ شارحینِ حدیث فرماتے ہیں (۱) کہ اس وقت چاشت کی نماز کا منتہٰی تھا۔ اس لئے تبعاً یہاں ذکر کر دیا گیا۔ (۲) بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ یہ کاتب کی غلطی ہے، اس کا محل گذشتہ باب ہے، جیسا کہ بعض نسخوں میں یہ گذشتہ باب میں نقل بھی ہوئی ہے۔

## سوال کی حکمت :

**فقلت !** سوال کی غرض اس کی حکمت وفضیلت کا استفہام ہے۔ **ھو الاستفهام عن حکمة ذلک**۔ (اتحافات ص ۳۳۰) حضور اقدس ﷺ کا جواب واضح ہے۔ **تفتح !** آسمان کے دروازے کھلتے ہیں۔ **لصعود الطاعة و نزول الرحمة**۔ (اتحافات ص ۳۳۰) (طاعت اور نیکیوں کے چڑھنے اور رحمت خداوندی کے نزول کے لئے) **فاحبّ !** شیخ عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں۔ **قد یراد بالصعود القبول**۔ (اتحافات ص ۳۳۰) (کہ کبھی صعود (اوپر جانے) سے مراد قبول ہونا ہوتا ہے)

## چار رکعت نوافل سلامِ واحد سے :

**ھل فیھن تسلیم فاصل قال لا** ' یہ مسئلہ ماقبل باب کی آخری حدیث میں بھی بیان ہو چکا ہے۔ **یفصل بین کل رکعتین بالتسلیم علی المقربین و النبیین و من تبعھم من المؤمنین والمسلمین** ' یعنی آپ ﷺ دو دو رکعت سلام کے ساتھ فاصلہ کرتے تھے۔ احناف کہتے ہیں، یہ سلامِ فصل نہیں، بلکہ مومنین پر سلام ہے۔ یہ سلام چار رکعت کے درمیان بھی ہے کہ دو رکعت کے درمیان گویا فاصل ہے اور فاصل نہیں بھی کہ سلام نہیں پھیرا جاتا بلکہ ایک سلام سے چار رکعت مکمل کر لئے جاتے ہیں امام اعظمؒ کے نزدیک نوافل چار رکعت ایک سلام کے ساتھ پڑھنا افضل ہیں...... **قال الافضل اربعاً اربعاً لیلاً ونھارا و وافقه صاحباه فی النھار دون اللیل**۔ (مواہب ص ۲۱۹) (علامہ بیجوریؒ لکھتے ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں کہ نوافل چار چار رکعات پڑھنا رات اور دن دونوں میں افضل ہیں اور

صاحبین (امام ابو یوسفؒ و محمدؒ) نے امام صاحب کی دن میں نہ کہ رات میں موافقت کا قول کیا ہے)

---

(۲۸۱/۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی اَخْبَرَنَا اَبُوْدَاوٗدَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُسْلِمِ بْنِ اَبِی الْوَضَّاحِ عَنْ عَبْدِ الْكَرِيْمِ الْجَزَرِيِّ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ السَّائِبِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ اَرْبَعًا بَعْدَ اَنْ تَزُوْلَ الشَّمْسُ قَبْلَ الظُّهْرِ وَ قَالَ اِنَّهَا سَاعَةٌ تُفْتَحُ فِيْهَا اَبْوَابُ السَّمَآءِ فَاُحِبُّ اَنْ يَّصْعَدَلِيْ فِيْهَا عَمَلٌ صَالِحٌ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن مثنیٰ نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خبر دی ابوداؤد نے۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو محمد بن مسلم ابن ابی الوضاح نے یہ روایت بیان کی اور انہوں نے اسے عبداللہ بن سائب سے روایت کیا۔ عبداللہ بن سائب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ زوال کے بعد ظہر سے قبل چار رکعت پڑھتے تھے اور یہ فرمایا کرتے تھے کہ اس وقت آسمان کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں۔ میرا دل چاہتا ہے کہ میرا کوئی عملِ صالح اس وقت بارگاہِ عالی تک پہنچے۔

راویانِ حدیث (۵۶۰) محمد بن مسلمؒ (۵۶۱) عبدالکریم الجزریؒ اور (۵۶۲) عبداللہ بن السائبؓ کے حالات ''تذکرہ راویانِ شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

حدیث باب میں ظہر سے پہلے اور بعد الزوال کے وقت کی برکت واہمیت کو اُجاگر کیا گیا ہے، پھر اس میں عبادت اور وہ بھی نماز' آخر اس سے بڑھ کر اور سعادت کیا ہوسکتی ہے۔ نماز میں نبی ﷺ کی آنکھوں کی ٹھنڈک اور باری تعالیٰ سے مناجات و مذاکرات ہیں۔ حضرت ثوبانؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ کو زوالِ آفتاب کے بعد کی سنتیں بہت پسند تھیں۔ ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اس کا سبب دریافت کیا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا **تفتح فیھا ابواب السماء و ینظر اللّٰہ الی خلقه بالرحمة وھی صلوۃ یحافظ علیھا آدم و نوح و ابرھیم و موسیٰ و عیسی علیھم السلام**۔ (جمع ج۲ص۱۱۲) (اس وقت آسمان کے دروازے کھل جاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق کو نظرِ رحمت سے نوازتے ہیں یہ ایک ایسی نماز ہے کہ اس پر آدم، نوح، ابراھیم، موسیٰ اور عیسیٰ علیھم السلام جیسے

جلیل القدر انبیاء نے محافظت فرمائی ہے )

---

(۲۸۲/۸) حَدَّثَنَا اَبُوْسَلَمَةَ يَحْيَى بْنُ خَلَفٍ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ عَلِيٍّ الْمُقَدَّمِيُّ عَنْ مِسْعَرِ ابْنِ كِدَامٍ عَنْ اَبِىْ اِسْحٰقَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ ضَمْرَةَ عَنْ عَلِيٍّ اَنَّهٗ كَانَ يُصَلِّيْ قَبْلَ الظُّهْرِ اَرْبَعًا وَ ذَكَرَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْهَا عِنْدَ الزَّوَالِ وَيَمُدُّ فِيْهَا .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوسلمہ یحیٰی بن خلف نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عمر بن علی مقدمی نے مسعر بن کدام کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت ابواسحٰق سے روایت کی، جنہوں نے اسے عاصم بن ضمرۃ کے واسطہ سے نقل کیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ ظہر سے قبل چار رکعت پڑھتے تھے اور یہ فرمایا کرتے تھے کہ حضور اقدس ﷺ بھی ان چار رکعت کو پڑھتے تھے اور ان میں طویل قرأت فرماتے تھے۔

راوی حدیث (۵۶۳) عمر بن علی المقدمیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

## تطویلِ قراءت :

و یمد فیها ! تطویل قرأت کی طرف اشارہ ہے۔من المد بمعنی الاطالة ۔(جمع ج۲ص۱۱۴) (یمدّ کالفظ مدّ سے ماخوذ ہے بمعنیٰ لمبی قراءت کے )

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں، امام غزالیؒ نے احیاء العلوم میں لکھا ہے کہ اِن چار رکعت میں بہتر یہ ہے کہ سورۂ بقرہ پڑھے، ورنہ کوئی ایسی سورۃ جو سو آیات سے زیادہ ہوتا کہ حضور اکرم ﷺ کا اتباع طویل قرأت میں ہوجائے۔(خصائل)

باب ھذا میں حدیث چھ سے تا آخر تینوں روایات کا بظاہر اس باب سے تعلق معلوم نہیں ہوتا، ویلاحظ ان الأحادیث الثلاثة الاخیرة غیر مناسبة للباب۔(اتحافات ص۳۳۱)

===

# بَابُ صَلٰوةِ التَّطَوُّعِ فِی الْبَیْتِ

## باب ! نفل نماز گھر میں پڑھنے کے بیان میں

(۲۸۳/۱) حَدَّثَنَا عَبَّاسُ الْعَنْبَرِیُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِیٍّ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ صَالِحٍ عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ الْحٰرِثِ عَنْ حِرَامِ بْنِ مُعَاوِيَةَ عَنْ عَمِّهٖ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّلٰوةِ فِیْ بَیْتِیْ وَالصَّلٰوةِ فِی الْمَسْجِدِ قَالَ قَدْ تَرٰی مَا اَقْرَبَ بَیْتِیْ مِنَ الْمَسْجِدِ فَلَاَنْ اُصَلِّیَ فِیْ بَیْتِیْ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ اَنْ اُصَلِّیَ فِی الْمَسْجِدِ اِلَّا اَنْ تَكُوْنَ صَلٰوةً مَكْتُوْبَةً۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عباس عنبری نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو عبدالرحمٰن بن مہدی نے معاویہ بن صالح کے واسطہ سے یہ روایت بیان کی۔ اُنہوں نے یہ روایت علاء بن حارث سے حرام بن معاویہ کے حوالہ سے بیان کی۔ اُنہوں نے یہ روایت اپنے چچا عبداللہ بن سعدؓ سے نقل کی۔ عبداللہ بن سعد رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور اقدس ﷺ سے دریافت کیا کہ نوافل مسجد میں پڑھنے افضل ہیں یا گھر میں۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ تم دیکھتے ہو کہ میرا گھر مسجد سے کتنا قریب ہے، (جس کی وجہ سے مسجد کے آنے میں کسی قسم کی دقت یا رُکاوٹ نہیں ہوتی، لیکن اس کے باوجود) فرائض کے علاوہ مجھے اپنے گھر میں نماز پڑھنا مسجد سے زیادہ پسند ہے۔

راویان حدیث (۵۶۴) عباس العنبریؒ (۵۶۵) معاویہ بن صالحؒ (۵۶۶) العلاء بن الحارثؒ (۵۶۷) حرام بن معاویہؒ اور (۵۶۸) عبداللہ بن سعدؓ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

### گھر نوافل ادا کرنا :

سألت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ...... اس سوال کے جواب میں حضور اقدس ﷺ نے

کس قدر پیارا اور خوبصورت جواب مرحمت فرمایا کہ اے ابن سعد! یقیناً تو دیکھ رہا ہے کہ میرا گھر اسی مسجد یعنی مسجد نبوی کے کتنا ہی نزدیک ہے یعنی بغیر کسی ہچکچاہٹ' بغیر کسی رکاوٹ اور تکلیف برداشت کرنے کے مسجد نبوی میں نفل نماز ادا کرسکتا ہوں، مگر میں پسند یہی کرتا ہوں کہ علاوہ فرائض کے باقی نفل نمازیں گھر میں ہی پڑھوں۔

شیخ عبدالرؤفؒ فرماتے ہیں' فمعنی الحدیث انه مع کمال قرب بیتی من المسجد صلاتی فی بیتی احب الی من صلوتی فی المسجد الا المکتوبة۔(مناوی ج۲ص۱۱۵) (حدیث کا مطلب یہ کہ باوجودیکہ میرا گھر مسجد کے بہت ہی قریب ہے لیکن پھر بھی فرائض کے علاوہ مجھے اپنے گھر میں نماز پڑھنا زیادہ پسندیدہ ہے) دلیل میں صحیحین کی حدیث نقل فرماتے ہیں، افضل الصلاة صلاة المرء فی بیته الا المکتوبة (مناوی ج۲ص۱۱۵) (کسی شخص کے لئے زیادہ افضل نماز فرض نماز کے علاوہ گھر میں نماز پڑھنا ہے) البتہ فرائض کے علاوہ وہ نمازیں جن کا اخفا مناسب نہیں ہے ۔مسجد ہی میں افضل ہیں، جیسے طواف کعبہ کی رکعتیں تحیة المسجد' صلواة التراویح' صلواة الکسوف یعنی ہر وہ نفل نماز جو جماعت سے ادا کی جاتی ہو۔

علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں وکذالک یستثنیٰ من النفل ما تسن فیه الجماعة و الضحیٰ و سنة الطواف والاحرام والاستخارة وغیر ذلک۔(مواہب ص۲۲۰)

## گھر میں نوافل پڑھنے کی حکمتیں :

حدیث میں تصریح ہے کہ نوافل کا مسجد میں پڑھنے سے گھر میں پڑھنا افضل ہے' حالانکہ حدیث میں ہے مسجد نبویؐ میں ایک نماز پر پچاس ہزار نمازوں کا ثواب ملتا ہے' مگر پھر بھی گھر میں نماز پڑھنے کو افضل کہا گیا ہے۔اسی طرح جامع مسجد میں ایک نماز پر پانچ سو نمازوں کا ثواب ملتا ہے' مگر نوافل گھر میں پڑھنا اس سے افضل ہے۔وجہ ظاہر ہے کہ کمیت کے لحاظ سے مساجد میں نماز ادا کرنا افضل ہے، مگر کیفیت کے اعتبار سے صلواة تطوع فی البیت نفل نماز گھر میں افضل ہے' لتحصیل البرکة فی البیت و أهله و لتنزل الملائکة و لیذهب عنه الشیطان (المواہب ص۲۱۹) (اہل وعیال اور گھر میں خیر وبرکت حاصل

ہونے کی غرض سے اور تا کہ رحمت کے فرشتوں کا نزول ہو اور اس گھر سے شیطان چلا جائے **ولأن الصلوٰة فی البیت ابعد عن الریاء و اقرب الی الإخلاص** ۔(مواہب ص۲۲۰)(اور اس لئے بھی کہ نفل نماز کا گھر میں پڑھنا ریا وسمعہ سے بعید اور اخلاص سے زیادہ قریب ہے) حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے، **اجعلوا فی بیوتکم من صلاتکم ولاتتخذوھا قبورا** ۔(مواہب ص۲۱۹)(نفل نماز گھروں میں پڑھا کرو اور ان کو قبرستان نہ بناؤ)**الا ان تکون صلواۃ مکتوبۃ** ! فرض نمازوں کا مسجد میں پڑھنا افضل ہے' **لانھا من شعائر الاسلام** ۔ (مواہب ص۲۲۰)(اس لئے کہ فرائض تو اسلام کے شعائر میں سے ہیں) اس سے تو بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ سنن اور واجبات بھی تطوع میں داخل ہیں، تاہم سنن مؤکدہ اور وتروں کے بارے میں کہا گیا ہے کہ یہ ملحق بالفرائض ہیں ۔ کیونکہ یہ مکملاتِ فرائض ہیں' لہٰذا بہتر ہے کہ آج کل انہیں مساجد میں پڑھنا چاہئے ۔ امام شعرانیؒ یہی فرماتے ہیں کہ خواص بھی انہیں مسجد میں ادا کریں، ورنہ عامۃ المسلمین ان کا پڑھنا بھی چھوڑ دیں گے۔

===================================

# بَابُ مَاجَآءَ فِیْ صَوْمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

## باب ! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روزوں کے بیان میں

### صوم کا لغوی اور اصطلاحی معنٰی :

صوم کا لغوی معنٰی "الامساک" ہے یعنی رُکنا' چاہے کھانے پینے سے ہو یا بولنے سے۔ قرآن میں بھی اس معنٰی میں استعمال ہوا ہے۔ انی نذرت للرحمن صوماً ای امساکًا عن الکلام ۔ (مواہب ص۲۲۰) (میں نے اللہ کے لئے روزہ کی نذر کی ہے یعنی لوگوں سے بات چیت سے رکنا اور خاموشی اختیار کرنا) شریعت میں صبح صادق سے غروبِ آفتاب تک نیتِ معتبرہ کے ساتھ کھانے پینے اور جماع کرنے سے رک جانا روزہ ہے ، و شرعاً الامساک عن المفطرات جمیع النھار بنیة والمراد ھھنا مایشمل الفرض والنفل (مواہب ص۲۲۰) (اور یہاں صوم سے مراد عام ہے فرض اور نفل دونوں کو شامل ہے)

### نفل روزوں کا معمول :

اس باب میں آپ ﷺ کے نفلی روزوں کے معمولات کا بیان ہے۔ باب میں سولہ (۱۶) حدیثیں نقل کی گئی ہیں۔ جن میں یہ بتایا گیا ہے کہ آپ ﷺ مہینہ میں کتنے دن روزے رکھتے تھے۔ مسلسل یا وقفہ وقفہ سے' مہینہ کے آغاز میں اور انتہا میں تین تین ایام روزے رکھنا آپ ﷺ سے ثابت ہے۔ ایام بیض یعنی تیرہ چودہ پندرہ (۱۳'۱۴'۱۵) کو تو اکثر روزے رکھنے کا معمول تھا۔ ماہِ صیام کی فرضیت سے قبل عاشورے کا روزہ فرض تھا جب شعبان ۲ھ میں روزہ فرض قرار دیا گیا تو یہ روزہ مستحب قرار پایا۔

## نفل روزوں میں فلسفہ وحکمت :

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ نے یہاں دلچسپ بحث لکھی ہے من وعن نذرِ قارئین ہے۔

اس باب سے مقصود حضور اقدس ﷺ کے نفل روزوں کا بیان ہے۔ آپ ﷺ کی عادت شریفہ روزے بہت رکھنے کی تھی، کبھی کبھی آپ ﷺ مسلسل کئی کئی دن کے روزے رکھتے تھے۔ روزہ کی فضیلتیں احادیث کی کتابوں میں بہت وارد ہوئی ہیں۔ حق تعالیٰ جل شانہٗ کے ہر حکم میں، ہر ارشاد میں ہزاروں مصالح ہیں، حکمتیں ہیں۔ آدمی کی عقل کی اتنی پرواز کہاں ہے کہ حق تعالیٰ جلّ شانہٗ جیسے حکیم کی حکمتوں تک پہنچ سکے۔ ہر شخص کی جہاں تک پرواز ہے۔ وہاں تک وہ اللہ تعالیٰ کے احکام کے دینی اور دنیوی فوائد کا ادراک کرسکتا ہے، لیکن اللہ تعالیٰ کی حکمتیں اس سے بھی اونچی ہوتی ہیں، جس طرح اور احکام میں ہزاروں مصلحتیں ہیں، روزے میں بھی ہیں، من جملہ ان کے چند مصالح ظاہر اور بدیہی ہیں، جن میں سے (۱) ایک جذبۂ مواساۃ اور ہمدردی ہے، جو شخص خود بھوکا رہتا ہے، اس کو بھوکے کی ہمدردی پیدا ہوسکتی ہے۔ جو خود بھوک کی تکلیف اُٹھاتا ہے، وہ سمجھتا ہے کہ غریب پر کیا گزرتی ہے، بھوکے کو کس مصیبت کا سامنا ہے۔ ایسی حالت میں اس کو بھوکے کی امداد کا جذبہ بھی پیدا ہوتا ہے اور غریب کے ساتھ ہمدردی کو بھی طبیعت تقاضا کرتی ہے۔ (۲) اس سے بڑھ کر یہ ہے کہ روزہ سے قوتِ بہیمیّہ اور شہوانیہ کا زور کم ہوتا ہے۔ یہ قوت جب زور پکڑتی ہے، تو بہت سے ایسے اُمور آدمی سے سرزد ہوتے ہیں، جو دین ودنیا میں روسیاہی کا سبب بنتے ہیں، اسی کو مولانا رومی فرماتے ہیں ...... ؎

این نہ عشق است آں کہ درمردم بود

این فسادِ خوردنِ گندم بود

یہ عشق یعنی جو آج کل لوگوں میں ہوتا ہے، وہ عشق نہیں ہے، جو بھلے آدمیوں میں ہوتا ہے، یہ پیٹ بھرنے کا فساد ہے کہ جب پیٹ بھرائی مل جاتی ہے تو ناپاک حرکتیں خوب سوجھتی ہیں اور جب بھوک کا غلبہ ہورہا ہو تو عشق وِشق سب بھول جاتا ہے۔ اسی لئے حدیث پاک میں آیا ہے کہ جو نکاح نہ کرسکتا ہو، اس کو چاہئے کہ روزے کثرت سے رکھا کرے کہ یہ شہوت کو توڑنے والا ہے۔ (۳) اس کے علاوہ ایک

بڑی مصلحت روحانیت کی قوت ہے۔ روزہ سے روحانیت کو بہت زیادہ ترقی ہوتی ہے، اسی وجہ سے ہر ملت و مذہب میں کسی نہ کسی صورت میں روزے کا وجود ہے اور مذاہب حقہ میں حضرت آدم علیٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ و السلام کے زمانے سے روزہ کی مشروعیت رہی ہے۔ حضرات انبیاء کرام علی نبینا و علیھم الصلوٰۃ والسلام کا معمول روزے میں مختلف رہا ہے۔ حضرت نوح علیہ السلام کا معمول ہمیشہ بارہ مہینے روزے رکھنے کا تھا' اور حضرت داؤد علیہ السلام کا معمول ایک دن روزہ اور ایک دن افطار کا تھا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا معمول ایک دن روزہ دو دن افطار کا تھا۔ اسی طرح دیگر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے مختلف معمولات رہے ہیں۔ نبی کریم ﷺ کا معمول اس میں بھی عجیب نرالا تھا کہ مصالح وقتیہ کے تحت خاص خاص ایام کے روزے معمول اور متعین فرما رکھے تھے اور ان کے علاوہ وقتی مصالح کے تحت بھی بسا اوقات لگاتار روزے رکھتے اور بسا اوقات افطار فرماتے، جس کی وجہ ظاہر ہے کہ جب روزہ بمنزلہ ایک تریاق اور دوا کے ہے تو وقتی مصالح سے اس میں قلت و کثرت جیسا کہ دوا کا اُصول ہے لابدی ہے، چنانچہ حضور اکرم ﷺ کے چند معمولات نمونہ کے طور پر مصنفؒ نے ذکر فرمائے ہیں۔ (خصائل)

---

(۲۸۴/۱) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيقٍ قَالَ سَأَلْتُ عَائِشَةَ عَنْ صِيَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ صَامَ وَ يُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ أَفْطَرَ قَالَتْ وَمَا صَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَهْرًا كَامِلًا مُنْذُ قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ إِلَّا رَمَضَانَ۔

ترجمہ: امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبۃ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے حماد بن زید نے ایوب کی وساطت سے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت عبداللہ بن شقیق سے نقل کی۔ عبداللہ بن شقیق کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ سے حضور اقدس ﷺ کے روزہ رکھنے کے متعلق پوچھا، انہوں نے فرمایا کہ کبھی حضور اقدس ﷺ متواتر روزے رکھتے کہ ہمارا یہ خیال ہوتا کہ

اس ماہ میں افطار ہی نہیں فرمائیں گے اور کبھی ایسا مسلسل افطار فرماتے تھے کہ ہمارا خیال یہ ہوتا کہ اس ماہ میں روزہ ہی نہیں رکھیں گے، لیکن مدینہ منورہ تشریف آوری کے بعد سے رمضان المبارک کے علاوہ کسی تمام ماہ کے روزے نہیں رکھے۔ حضور اقدس ﷺ کے اس معمول کے متعلق کسی قدر تفصیل حدیث نمبر۳ کے ذیل میں آئے گی۔

**قالت کان یصوم** ...... یعنی کبھی تو آپ ﷺ تواتر سے روزے رکھتے اور یہ اس قدر تواتر و تسلسل ہوتا، ہم سمجھتے کہ اس ماہ میں افطاری ہی نہیں فرماویں گے اور کبھی افطار میں اس قدر تسلسل ہوتا' ہمارا خیال بنتا کہ اس ماہ میں روزہ نہیں رکھیں گے۔

## روایات میں تعارض کا جواب :

**وما صام** ...... یعنی مدینہ منورہ تشریف آوری کے بعد رمضان المبارک کے علاوہ کسی بھی مہینہ میں پورے مہینہ کے روزے نہیں رکھے' جبکہ اگلی حدیث میں ہے' **کان یصوم شعبان الا قلیلاً** اور ایک روایت میں یہ بھی ہے، **ماصام شهراً کاملاً الّا شعبان** (شعبان کے علاوہ کسی مہینہ کے پورے روزے نہیں رکھے) بظاہر روایات میں تعارض ہے' شارحینِ حدیث جواب میں کہتے ہیں کہ مکہ مکرمہ میں وصالِ صیام ہوتا تھا، مگر مدینہ منورہ میں تشریف آوری کے بعد وصال کو چھوڑ دیا تھا یا کُل سے مراد اکثر ہے...... **یجمع بینهما بحمل الکل علی المعظم حتی جاء فی کلام العرب إذا صام اکثر الشهر یقال صام الشهر کله أو أنه صامه کله فی سنة و صام بعضه فی سنة اخری۔**

(مواہب ص۲۲۰) (تعارض کے دفعیہ کے لئے یا تو یہ تطبیق کی جائے گی کہ کل کو اکثر پر محمول کرلیں گے اور کلام عرب میں بھی ہے کہ جب ایک شخص مہینہ کے اکثر دنوں کے روزے رکھ لے تو کہا جاتا ہے کہ فلاں نے مہینہ کے روزے رکھے ہیں اور یا یہ کہ نبی علیہ السلام نے ایک سال تو پورے شعبان کے روزے رکھے اور دوسرے سال میں شعبان کے بعض روزے)

## رمضان کی وجہ تسمیہ :

**سمی بذلک لأن وضع اسمه علیه و افق الرمض وهو شدة الحر أو لانه یرمض**

الذنوب ای یذھبھا ۔(مواہب ص۲۲۱)(رمضان کا نام رمضان اس لئے ہے کہ اس کے اس کی وضع رمضان کے نام پر رمض کے ساتھ موافق ہوئی اور رمض سخت گرمی کو کہتے ہیں اور یا اس لئے کہ گناہوں کو دور کرتا ہے)

## استنباطِ مسائل :

مذکورہ بالا حدیث میں غور کرنے سے چند مسائل معلوم کئے جا سکتے ہیں۔(۱) مستحب ہے کہ ہر ماہ میں نفلی روزے رکھے جائیں۔(۲) یہ کہ نفلی روزوں کا تسلسل مہینہ سے کم ہو۔(۳) اور نفلی روزے رمضان(عیدین ایام تشریق) کے علاوہ پورے سال میں رکھے جا سکتے ہیں۔(۴) **و قال شارح من علمائنا فیه دلیل للمذھب الصحیح المختار الذی ذھب الیه البخاری و المحققون انه یجوز ان یقال رمضان من غیر ذکر الشھر بلا کراھیة** ۔(جمع ج۲ص۱۱۶)(اور علماء احنافؒ میں سے کسی شارح نے کہا کہ اس میں مذہبِ مختار کی دلیل ہے اور امام بخاریؒ اور دیگر محققین کا بھی یہی مذہب ہے وہ یہ کہ جائز ہے کہ کہا جائے رمضان بغیر ذکر کرنے لفظ شہر کے اور اس میں کوئی کراہت بھی نہیں)

---

(۲/۲۸۵) **حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهٗ سُئِلَ عَنْ صَوْمِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ كَانَ يَصُوْمُ مِنَ الشَّهْرِ حَتّٰى نَرٰى اَنْ لَّا يُرِيْدَ اَنْ يُّفْطِرَ مِنْهُ وَ يُفْطِرَ حَتّٰى نَرٰى اَنْ لَّا يُرِيْدَ اَنْ يَّصُوْمَ مِنْهُ شَيْئًا وَ كُنْتَ لَا تَشَآءُ اَنْ تَرَاهُ مِنَ اللَّيْلِ مُصَلِّيًا اِلَّا اَنْ رَاَيْتَهٗ مُصَلِّيًا وَلَا نَائِمًا اِلَّا رَاَيْتَهٗ نَائِمًا۔**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں علی بن حجر نے یہ حدیث بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسمٰعیل بن جعفر نے حمید سے روایت بیان کی۔انہوں نے یہ روایت حضرت انس بن مالکؓ سے نقل کی۔حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے کسی نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے روزوں کے متعلق پوچھا، انہوں نے فرمایا کہ عادتِ شریفہ اس میں مختلف تھی، کسی ماہ میں تو اتنی کثرت سے روزے رکھتے تھے، جس سے یہ خیال ہو جاتا کہ اس میں افطار فرمانے کا ارادہ ہی نہیں ہے اور کسی ماہ میں ایسا مسلسل افطار فرماتے تھے

،جس سے ہم یہ سمجھتے کہ اس ماہ میں آپ ﷺ کا روزہ کا ارادہ ہی نہیں ہے۔ آپ ﷺ کی عادتِ شریفہ یہ بھی تھی کہ اگر تم حضور اکرم ﷺ کو رات کو سوتا ہوا دیکھنا چاہو تو یہ بھی مل جاتا اور اگر نماز پڑھتا ہوا دیکھنا چاہو تو یہ بھی میسر ہو جاتا۔

راوی حدیث (۵٦۹) اسماعیل بن جعفرؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

## عبادات میں افراط وتفریط سے اجتناب :

**کان یصوم** ...... یعنی حضور اقدس ﷺ روزے بھی رکھتے تھے اور افطار بھی فرماتے تھے۔ رات کو نماز بھی پڑھتے تھے اور نیند بھی فرماتے تھے۔ گویا روزوں اور نمازوں میں کمالِ اعتدال تھا نہ افراط ہوتا تھا اور نہ تفریط۔ علامہ بیجوریؒ فرماتے ہیں **والحاصل ان صومه و صلاته صلى الله عليه وسلم كانا على نهاية الاعتدال فلا افراط فيهما و لا تفريط**۔ (المواہب ص۲۲۱)

علامہ مناویؒ مزید وضاحت فرماتے ہوئے لکھتے ہیں: **ومن ثم لما بلغه ان بعض صحبه حلف ليقومن الليل ابدا و البعض ليصومن الدهر ابدا قال امّا انا فاصلي و انام و اصوم وافطر فمن رغب عن سنتي فليس مني** ۔(مناوی ج۲ص۱۱۹) (جب حضور ﷺ کو یہ بات پہنچی کہ بعض صحابہؓ نے یہ قسم اٹھائی ہے کہ وہ ضرور بہ ضرور ہمیشہ قیام اللیل کریں گے اور بعض دوسرے صحابہؓ نے یہ حلف کیا ہے کہ ہم ضرور بہ ضرور ہمیشہ روزے رکھیں گے تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ میں تو نماز بھی پڑھتا ہوں اور سوتا بھی ہوں اور روزے بھی رکھتا ہوں اور افطار بھی کرتا رہتا ہوں پس جس شخص نے میری سنت سے روگردانی کی تو وہ مجھ سے نہیں)

## دوامِ عمل بھی، اور شفقت علی الامت بھی :

**حتّٰى نرى ان لا يريد انه يصوم منه شيئا** ، ظاہراً حدیث کی اس عبارت سے دوام معلوم نہیں ہوتا۔ محدثین حضرات اس کی توضیح میں فرماتے ہیں، دوامِ عمل تو تھا یعنی جس قدر روزے ایک مہینے میں آپ ﷺ رکھنا چاہتے تھے، وہ رکھ لیتے تھے۔ البتہ اوقات اور ایام میں تبدیلی کرلیا کرتے تھے، تاکہ کسی وقتِ خاص کے تعیّن سے امت پر وجوب نہ ہو جائے، تو اس طرح گویا دوامِ عمل بھی رہا اور شفقت

امت بھی ملحوظ رہی، جبکہ مکہ المکرمہ میں تسلسل سے روزے رکھتے تھے' حتی کہ چالیس روز بلکہ دو ماہ تک بھی صومِ وصال ہوا کرتا تھا۔ شیخ احمد عبد الجواد الدومی ؒ فرماتے ہیں **وكذالك تهجده صلى الله عليه وسلم اى كان ينام ماشاء الله أن ينام و يصلي ماشاء الله ان يصلي** (اتحافات ص ۳۳۴) (اور اسی طرح آپ ﷺ کی تہجد کی نماز کا وطیرہ تھا کہ جتنا اللہ تعالیٰ چاہے آپ ﷺ اتنا ہی سویا کرتے اور نماز بھی کہ جتنی اللہ تعالیٰ کی مرضی ہوتی اتنی ہی پڑھتے)

## عبادات میں اعتدال کا اہتمام :

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں :

مقصود یہ ہے کہ حضور اکرم ﷺ کی عادتِ شریفہ نہ تمام رات سونے کی تھی نہ تمام رات جاگنے کی تھی ، بلکہ درمیانی رفتار میں حقوقِ نفس کی رعایت فرماتے ہوئے عبادات کا اہتمام بھی پورا پورا فرماتے تھے۔ اس لئے شب کو سوتے ہوئے دیکھنا بھی ممکن تھا کہ کچھ حصہ آرام بھی فرماتے تھے اور نماز کی حالت میں دیکھنا بھی کہ کچھ حصہ نماز میں گزرتا تھا۔ بعض علماء نے اس کا دوسرا مطلب یہ بھی بتایا ہے وہ یہ کہ عادتِ شریفہ اس باب میں مختلف تھی کہ کبھی اوّلِ شب میں نوافل پڑھتے ، کبھی وسطِ رات میں' کبھی اخیر میں۔ اس لئے اگر رات کے کسی حصۂ خاص میں کوئی سوتے ہوئے یا نماز پڑھتے ہوئے دیکھنا چاہے تو دیکھ سکتا ہے ، یعنی اگر کوئی یہ چاہے کہ میں اوّل رات میں حضور اکرم ﷺ کو نماز پڑھتا ہوا دیکھوں تو کسی دن یہ بھی مل جاتا اور اس وقت سوتا ہوا دیکھنا چاہے تو یہ بھی مل جاتا۔ اس لئے کہ رات کا ہر حصہ کسی نہ کسی دن حضور ﷺ نماز میں گزارتے تھے اور اس کی دو مصلحتیں سمجھ میں آتی ہیں۔

اول تو یہ کہ عبادت جو اصل مقصد اور آدمی کے وجود کی غرض ہے اور اللہ تعالیٰ کی رضا کا سبب ہے ، رات کے ہر حصہ کو کبھی نہ کبھی اس کی برکات میسر ہو جائیں اور قیامت میں رات کا ہر حصہ اپنے اندر عبادت کا وجود رکھے۔ دوسرے یہ کہ عبادت جب ایک ہی وقت میں ہوتی رہے تو بمنزلہ عادت کے بن جاتی ہے ، پھر مشقت کا لطف نہیں رہتا اور جب رات کے مختلف حصوں میں عبادت کی جائیگی تو عادت نہ بنے گی۔

## تعارض اور تطبیق :

حدیث بالا کا بظاہران احادیث جو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے منقول ہیں کہ...... کان اذا صلی صلاۃً داوم علیها و فی الروایة الاخری کان عمله دیمة (کہ آپ ﷺ جب کبھی کوئی (نفل نماز) پڑھتے تو پھراس پر دوام کیا کرتے اور دوسری روایت میں بھی ہے کہ آپ ﷺ کا عمل دائمی ہوتا تھا) سے تعارض ہے۔علامہ ملا علی قاریؒ اس کی توجیہ میں لکھتے ہیں، لان المراد ما اتخذه و اجباً لا مطلق النافلة ...... قلت الاظهر ان یقال اعمال العمل المسمٰی بالتهجد مثلا تارة فی اول اللیل و اخری فی آخره......لاینا فی مداومة العمل کما ان صلوة الفرض تارة تصلی فی اوّل الوقت و تارة فی آخره۔(جمع ج۲ص۱۱۸) (کہ اس سے مطلق نماز نفل نہیں بلکہ جس کو آپ ﷺ واجب بنالیا کرتے۔میں کہتا ہوں کہ زیادہ واضح یہ بات ہے کہ کہا جائے کہ حضور ﷺ کی تہجد کی نماز کبھی شروع رات میں ہوا کرتی اور پھر کبھی رات کے آخری حصہ میں اور یہ عمل دوام کے منافی نہیں جیسے کہ فرض نماز کبھی آپ ﷺ شروع وقت میں پڑھ لیتے اور کبھی وقت کے آخر میں)

---

(۲۸۶/۳) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَیْلَانَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوٗدَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِیْ بِشْرٍ قَالَ سَمِعْتُ سَعِیْدَ بْنَ جُبَیْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَصُوْمُ حَتّٰی نَقُوْلَ مَا یُرِیْدُ اَنْ یُّفْطِرَ مِنْهُ وَ یُفْطِرُ حَتّٰی نَقُوْلَ مَایُرِیْدُ اَنْ یَّصُوْمَ مِنْهُ وَ مَا صَامَ شَهْرًا کَامِلًا مُنْذُ قَدِمَ الْمَدِیْنَةَ اِلَّا رَمَضَانَ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ حدیث بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوداؤد نے بیان کیا۔وہ کہتے ہیں کہ ہمیں شعبۃ نے ابی بشر کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ میں نے یہ روایت سعید بن جبیر سے صحابی رسول حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے حوالہ سے سُنی۔حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے بھی حضور اکرم ﷺ کی یہ عادتِ شریفہ مروی ہے کہ کسی ماہ میں اکثر حصہ روزہ رکھتے تھے، جس سے ہمارا خیال ہوتا تھا کہ اس میں افطار کا ارادہ نہیں اور کسی ماہ میں ایسے ہی افطار

فرماتے تھے، جس سے ہمیں خیال ہوتا کہ اس میں روزہ نہیں رکھیں گے' لیکن کسی ماہ میں بجز رمضان المبارک کے تمام ماہ روزہ نہیں رکھتے تھے۔

## روزوں میں تسلسل کی وجہ :

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ معمول متعدد روایات میں گزر چکا ہے۔ اس معمول کی دو وجہ ہیں۔ اوّل تو یہ کہ روزہ حقیقت میں ایک تریاق ہے اور بسا اوقات روحانی ترقی اور دیگر وقتی مصالح کے لئے بطورِ دوا کے بھی استعمال کی حاجت ہوتی ہے اور بسا اوقات خاص ضرورت نہیں ہوتی یا اگر معمولی ضرورت بھی ہوتی ہے تو دوسرے وقتی عوارض کی وجہ سے دوا کا ترک ضروری ہوتا ہے، جو اطباء کے یہاں ایک معروف چیز ہے اور نبی کریم ﷺ کے برابر روحانیت کا طبیب کون ہو سکتا ہے۔ اس لئے نبی کریم ﷺ وقتی ضروریات کے لحاظ سے بسا اوقات مسلسل روزے رکھتے تھے اور بسا اوقات مسلسل افطار فرماتے تھے۔ اُمت کے لئے بھی جو حضرات خود روحانی طبیب ہیں، وہ روحانی مصالح کے لحاظ سے روزے اور افطار کے اوقات متعین فرما سکتے ہیں اور جو شخص خود طبیب نہیں ہے، وہ کسی روحانی طبیب کے زیر علاج عملدر آمد کرے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ کے کچھ خصوصی معمولات تھے، مثلاً پیر جمعرات کا روزہ رکھنا، ہر مہینے میں تین روزے رکھنا، ایامِ بیض' عشرۂ محرم' عشرۂ ذی الحجہ کے روزے رکھنا وغیرہ وغیرہ یہ معمولات بسا اوقات اسفار وغیرہ کے عوارض کی وجہ سے چھوٹ جاتے تھے۔ اس لئے عوارض دور ہو جانے کے بعد بطورِ قضا اور تلافی کے جتنے روزے معمول میں سے ترک ہو جاتے تھے، ان کو پورا فرما لیا کرتے تھے کہ یہ بھی حضور اکرم ﷺ کی ایک خصوصی عادتِ شریفہ تھی کہ جب کسی عبادت کو شروع فرماتے، تو اس پر دوام اور نباہ فرمایا کرتے تھے، اس لئے جتنے روزے معمول سے رہ جاتے، تو ان کو رکھتے۔ اس لئے لگاتار روزے رکھنے کی نوبت آ جاتی تھی۔ اللّٰھم وفّقنا اتباعه۔ (خصائل)

---

(۲۸۷/۴) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ مَّنْصُوْرٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ اَبِي الْجَعْدِ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ مَارَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

يَصُومُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ اِلَّا شَعْبَانَ وَ رَمَضَانَ .

قَالَ اَبُوْعِيْسٰى هٰذَا اِسْنَادٌ صَحِيْحٌ وَ هٰكَذَا قَالَ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ وَرَوٰى هٰذَا الْحَدِيْثَ غَيْرُ وَاحِدٍ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ يَحْتَمِلُ اَنْ يَّكُوْنَ اَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَدْ رَوٰى هٰذَا الْحَدِيْثَ عَنْ عَائِشَةَ وَ اُمِّ سَلَمَةَ جَمِيْعًا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبد الرحمٰن بن مہدی نے سفیان سے سُن کر بیان کی۔ اُنہوں نے یہ روایت منصور (الثقفی) سے سُنی، جنہوں نے اسے سالم بن ابی جعد سے نقل کیا۔ انہوں نے یہ روایت ابوسلمۃ سے ام سلمۃ کے حوالہ سے سُنی۔ حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضور اقدس ﷺ کو رمضان و شعبان کے سوا دو ماہ کامل روزے رکھتے نہیں دیکھا۔

راویان حدیث (۵۷۰) منصورؒ اور (۵۷۱) سالم بن ابی الجعدؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## شعبان ورمضان کے روزے' مختلف روایات میں تطبیق :

یہ حدیث بظاہر گزشتہ تمام احادیث کے خلاف ہے' کیونکہ اب تک سب روایتیں اس پر متفق تھیں کہ حضور اکرم ﷺ رمضان المبارک کے علاوہ کسی ماہ کے مسلسل روزے نہیں رکھتے تھے، لیکن اس حدیث میں اس کے ساتھ شعبان کو بھی ملا دیا' ان دونوں کی تطبیق علماء نے مختلف طریقوں سے فرمائی ہے۔ اول یہ کہ اس حدیث میں تمام شعبان کو مبالغہ کے طور پر کہا گیا ہے۔ حضور اکرم ﷺ کی عادتِ شریفہ اکثر حصہ شعبان کے روزے رکھنے کی تھی۔ چنانچہ آئندہ حدیث میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے خود اس کی تصریح موجود ہے۔ دوسرے یہ کہ ممکن ہے کسی وقت میں اتفاقاً حضور اکرم ﷺ نے تمام ماہ شعبان کے روزے رکھے ہوں، جس کی حضرت ام سلمہؓ کو اطلاع ہوئی اوروں کو نہیں ہوئی۔ تیسرے یہ کہ حضرت عائشہؓ اور حضرت ابن عباسؓ وغیرہ حضرات کی روایت میں عادت کی نفی ہے کہ حضور اکرمؐ کی

عادت شریفہ رمضان کے علاوہ اور کسی ماہ کے مسلسل روزے رکھنے کی نہیں تھی۔ اتفاقاً کسی ماہ کے پورے روزے رکھ لینا اس کے منافی نہیں ہے۔ اس لئے اگر کسی سال عارض کی وجہ سے حضور اکرم ﷺ نے شعبان کے بھی پورے روزے رکھ لیے ہوں تو چونکہ وہ معمول نہ تھا، اس لئے حضرت عائشہؓ وغیرہ نے ان کا تذکرہ نہیں کیا اور چونکہ پورے مہینے رکھے تھے۔ اس لئے حضرت اُمّ سلمہؓ نے ان کو ذکر کر دیا۔ اس لئے اس میں کوئی اشکال نہیں ہے۔ چوتھے یہ کہ حضور اکرم ﷺ ابتداء میں شعبان کے تمام مہینے کے روزے رکھتے ہوں اور اخیر میں ضعف کی وجہ سے کم کر دیے ہوں۔ اس لئے جس نے آخری فعل ذکر کیا اس وجہ سے کہ وہ آخری فعل تھا، اس نے اکثر ذکر کر دیا اور جس نے یہ خیال کیا کہ عارض کی وجہ سے تھا، اصل معمول تمام مہینہ کا تھا اس نے تمام مہینہ ذکر کر دیا۔ بعض نے اس کا عکس بتایا ہے، جیسا کہ روایت کے ظاہر الفاظ سے معلوم ہوتا ہے کہ اوّل اکثر مہینے کے روزے رکھتے تھے، بعد میں تمام مہینے کے رکھنے لگے۔ (خصائل)

---

(۲۸۸/۵) حَدَّثَنَا هُنَّادٌ حَدَّثَنَا عَبْدَةُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو حَدَّثَنَا اَبُوْسَلَمَةَ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ لَمْ اَرَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ فِيْ شَهْرٍ اَكْثَرَ مِنْ صِيَامِهٖ فِيْ شَعْبَانَ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ اِلَّا قَلِيْلًا بَلْ كَانَ يَصُوْمُ كُلَّهٗ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ھناد نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدۃ نے محمد بن عمرو سے سُن کر بیان کیا۔ انہوں ابوسلمہ سے اور انہوں نے ام المؤمنین حضرت عائشہؓ سے نقل کیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضور اکرم ﷺ کو (رمضان کے علاوہ) شعبان سے زیادہ کسی ماہ میں روزے رکھتے نہیں دیکھا۔ شعبان کے اکثر حصہ میں آپ ﷺ روزے رکھتے تھے، بلکہ (قریب قریب تمام مہینے کے روزے رکھتے تھے)۔

راویان حدیث (۵۷۲) عبدۃؒ اور (۵۷۳) محمد بن عمرو بن العطاءؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## شعبان کے روزوں کی فضیلت واہمیت :

یہ ترقی کر کے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا تمام ماہ شعبان کے روزوں کا ذکر صاف بتلا رہا ہے کہ اس سے مبالغہ مقصود ہے۔ شعبان میں روزوں کی کثرت کی وجہ سے خود حضور اقدس ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا ہے کہ اس مہینہ میں وہ دن بھی ہے، جس میں سال کے اعمال حق تعالیٰ جل شانہٗ کے دربار میں پیش ہوتے ہیں۔ میرا دل چاہتا ہے کہ میرے اعمال ایسی حالت میں پیش ہوں کہ میں روزہ دار ہوں۔ اس کے علاوہ اور بھی بعض وجوہ احادیث وغیرہ میں وارد ہوئی ہیں اور بعض اوقات ایک وجہ کا ہونا' دوسرے وقت دوسری وجہ کا ہونا بھی ممکن ہے اور متعدد وجوہ کا جمع ہو جانا بھی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے نقل کیا گیا ہے کہ حضور اکرم ﷺ کا معمول تین دن ہر ماہ میں روزے رکھنے کا تھا۔ وہ بسا اوقات عوارض کی وجہ سے رہ جاتے تھے اور سب کا مجموعہ شعبان میں حضور اکرم ﷺ رکھا کرتے تھے۔ اس کے ساتھ دوسری روایات میں پیر جمعرات کا روزہ بھی حضور اکرم ﷺ کا معمول نقل کیا گیا ہے، ایسی صورت میں اگر دو تین مہینے بھی تمام سال میں کسی عذر سے چھوٹ گئے تو ایک مہینہ کے روزے بن جانا کیا مشکل ہے۔ ایک روایت میں آیا ہے کہ رمضان کی تعظیم کی وجہ سے شعبان کا روزہ افضل ہے، یعنی جیسا فرض نمازوں سے قبل سنتیں پڑھی جاتی ہیں۔ ایسے ہی رمضان سے قبل نفل روزے ہیں، اگرچہ حضور اکرم ﷺ نے ضعف کے خیال سے رمضان شریف کے قبل روزے کو منع بھی فرمایا ہے' مگر حضور اکرم ﷺ پر ضعفِ روزہ کا کچھ ایسا اثر نہ ہوتا تھا۔ اسی وجہ سے لگاتار روزے بھی رکھ لیتے تھے۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ حضور اکرم ﷺ سے کسی نے شعبان میں روزوں کی کثرت کا سبب پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس مہینہ میں ہر اُس شخص کا نام مرنے والوں میں لکھا جاتا ہے جو اس تمام سال میں مرنے والے ہوں۔ میرا دل چاہتا ہے کہ میری موت ایسی حالت میں لکھی جائے کہ میں روزہ دار ہوں۔ بعض علماء نے لکھا ہے کہ نبی کریم ﷺ کا ہر مہینہ میں نفل روزے رکھنے کا مخصوص معمول تھا اور رمضان المبارک میں نفل روزے رکھنے کی کوئی صورت نہ تھی۔ اس لئے ماہِ رمضان کے حصے کے روزے بھی پیشگی شعبان ہی میں رکھ لیتے تھے اور اسی بناء پر شعبان رمضان دو مہینوں کے روزے مل کر اکثر حصہ مہینہ کا

ہو جاتا تھا۔(خصائل)

---

(۶/۲۸۹) حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ بْنُ دِيْنَارٍ الْكُوْفِيُّ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوْسٰى وَ طَلْقُ بْنُ غَنَّامٍ عَنْ شَيْبَانَ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ زِرٍّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ مِنْ غُرَّةِ كُلِّ شَهْرٍ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ وَ قَلَّ مَا كَانَ يُفْطِرُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قاسم بن دینار کوفی نے یہ روایت بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبداللہ بن موسیٰ اور طلق بن غنام (الکوفی مات ۲۱۱ھ) نے بیان کیا، انہوں نے یہ روایت شیبان سے اور انہوں نے عاصم سے سُنی۔اُنہوں نے یہ روایت زر سے نقل کی اور انہوں نے صحابی رسول حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت کی۔عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ ہر مہینہ کے شروع میں تین دن روزہ رکھا کرتے تھے اور جمعہ کے دن بہت کم افطار فرماتے تھے۔

راویان حدیث (۵۷۴) طلق بن غنامؒ اور (۵۷۵) زر بن جیشؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## ہر ماہ میں تین روزوں کا اہتمام :

کان رسول الله صلى الله عليه وسلم يصوم ... حضور اقدس ﷺ ہر مہینہ کی ابتداء میں تین روزے رکھتے تھے۔ الغرة اول الشهر (غرۃ کا معنیٰ مہینہ کا شروع) ہر مہینہ میں تین روزے رکھنا، گویا سال بھر روزے رکھنے کے برابر ثواب ہے کیوں کہ ہر روزہ دس روزوں کے ثواب کی ضمانت ہے۔ومن ثم ورد في الخبر صوم ثلثة ايام من كل شهر صوم الدهر۔(مناوی ج ص ۱۲۲) (اس لئے تو حدیث میں آیا ہے کہ ہر مہینہ سے تین دن روزہ رکھنا پورے زمانہ کے روزے رکھنا ہے (یعنی جو شخص یہ عمل کرے گا وہ صائم الدہر ہوگا) و يظهر أن ثلاثة ايام كانت في اول الشهر ' و سبب الثلاثة أن الحسنة بعشر امثالها فيكون كصيام الدهر۔(اتحافات ص ۳۳۵) (اور حدیث سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ تین دن شروع مہینہ میں ہوا کرتے تھے اور مہینہ میں تین دن روزہ رکھنے کی وجہ یہ ہے

کہ ہر نیکی کا ثواب دس گنا ہوتا ہے تو گویا یہ پوری زندگی روزے رکھنے والا ہوا) البتہ ہر مہینہ میں تین دن کی تعیین میں روایات مختلف ہیں، کبھی شروع میں تین دن' کبھی ہر پیر اور جمعرات' کبھی تیرہ' چودہ' پندرہ' کبھی آخری تین دن کی روایات منقول ہیں۔ احادیث میں تعارض نہیں، معمول میں ایام کی تعیین نہیں تھی

## جمعہ کے دن کا روزہ :

و قلّ ما کان یفطر یوم الجمعة اور جمعہ کے دن بہت کم افطار فرماتے تھے ' وھو دلیل لابی حنیفة و مالک حیث ذھبا الی ان صوم یوم الجمعة وحده حسن۔(جمع ج۲ص۱۲۳)(اور آپ ﷺ کا یہ معمول امام ابوحنیفہؒ اور امام مالکؒ کے مذہب کی دلیل ہے کیونکہ یہ حضرات فرماتے ہیں کہ صرف تنہا جمعہ کا روزہ رکھنا مستحب ہے)

حدیث باب سے جمعہ کے روز' صیام کا اہتمام معلوم ہوتا ہے۔ مگر دیگر روایات میں جمعہ کی تخصیص کی ممانعت آئی ہے۔ لہٰذا بعض علماء سے اس کے استحباب کا قول منقول ہے۔ بعض علماء ممانعت کی وجہ سے جمعہ کی تخصیص کو مکروہ بتاتے ہیں۔ اس کے متعلق مفصل بحث کے لئے علامہ ابن قیمؒ نے زاد المعاد ج۱ص۱۴۲ میں مستقل عنوان فصل فی افراد صوم یوم الجمعة قائم فرمایا ہے۔

---

(۲۹۰/۷) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوٗدَ اَخْبَرَنَا شُعْبَةُ عَنْ يَزِيْدَ الرِّشْکِ قَالَ سَمِعْتُ مُعَاذَةَ قَالَتْ قُلْتُ لِعَآئِشَةَ اَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ قَالَتْ نَعَمْ قُلْتُ مِنْ اَيِّهٖ كَانَ يَصُوْمُ قَالَتْ كَانَ لَايُبَالِيْ مِنْ اَيِّهٖ صَامَ …… قَالَ اَبُوْعِيْسٰى وَ يَزِيْدُ الرِّشْکُ هُوَ يَزِيْدُ الضُّبَعِيُّ الْبَصْرِيُّ وَهُوَ ثِقَةٌ رَوٰى عَنْهُ شُعْبَةُ وَ عَبْدُ الْوَارِثِ بْنُ سَعِيْدٍ وَ حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ وَ اِسْمٰعِيْلُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ وَ غَيْرُ وَاحِدٍ مِّنَ الْاَئِمَّةِ وَهُوَ يَزِيْدُ الْقَاسِمُ وَ يُقَالُ الْقَسَّامُ وَالرِّشْکُ بِلُغَةِ اَهْلِ الْبَصْرَةِ هُوَ الْقَسَّامُ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوداؤد نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں شعبہ نے یزید رشک کے واسطہ سے خبر دی، وہ کہتے ہیں کہ

معاذۃ کہتی ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ حضور اکرم ﷺ ہر ماہ میں تین روزے رکھتے تھے۔ انہوں نے فرمایا کہ ہاں رکھتے تھے۔ میں نے مکرر پوچھا کہ مہینہ کے کن ایام میں رکھتے تھے۔ انہوں نے فرمایا کہ اس کا اہتمام نہیں تھا، جن ایام میں موقعہ ہوتا رکھ لیتے۔

من ایّہ صام ' آپ ﷺ کا ایک زمانہ یہ بھی معمول رہا ہے کہ مہینہ میں صوم کے لئے تعین ایام کا اہتمام نہیں تھا، کبھی اوّل میں' کبھی وسط میں اور کبھی آخر میں' ای کان یستوی عندہ الصوم من اولہ و من اوسطہ و من آخرہ ۔(مواہب ص۲۲۴)(یعنی آپ ﷺ کے خیال میں مہینہ کے شروع درمیان اور آخر کے تین دن روزہ رکھنے میں برابر تھے)

---

(۲۹۱/۸) حَدَّثَنَا اَبُوْحَفْصٍ عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ دَاوٗدَ عَنْ ثَوْرِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ رَبِيْعَةَ الْجُرَشِيِّ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَحَرّٰى صَوْمَ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسَ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوحفص عمرو بن علی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبداللہ بن داؤد نے ثور بن یزید سے روایت کر کے بیان کیا، انہوں نے یہ روایت خالد بن معدان سے اور انہوں نے ربیعۃ جرشی سے روایت کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ پیر جمعرات کے روزہ کا (اکثر) اہتمام فرماتے تھے۔

راویان حدیث (۵۷۶) عبداللہ بن داؤدؒ اور (۵۷۷) ربیعۃ الجرشیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## پیر اور جمعرات کا روزہ :

کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یتحری ...... یتحری' تحری سے ہے بمعنٰی قصد کرنا اور ترجیح دینا' من التحری وھو طلب الحری او الاحریٰ بحسب الظن الغالب و منہ قولہ تعالیٰ فاولئک تحروا رشدا ای کان یقصد ۔(جمع ج۲ص۱۲۵)(یتحریٰ یہ تحری سے ہے اور اس کا معنٰی

یہ کہ غالب ظن سے زیادہ مناسب یا زیادہ لائق تلاش کرنا اور اسی سے ہے اللہ تعالیٰ کا یہ قول کہ فاولئک تحروا رشدا ''سو انہوں نے بھلائی کا راستہ ڈھونڈ لیا'' تو یتحریٰ بمعنیٰ یقصد کے ہوا) آپ پیر او رجمعرات کو روزے کا اہتمام کیا کرتے تھے۔ مسلم شریف کی حدیث ہے۔ صوم الاثنین قد ثبت عند مسلم عن ابی قتادة قال سئل عن صوم الاثنین فقال فیه ولدت و انزل علیّ فاحب (الحدیث)۔ (حاشیۂ شمائل ترمذی) (حضرت ابوقتادہؓ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ سے سوموار یعنی پیر کے روزے کے متعلق پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس دن میں پیدا ہوا اور اسی دن (پہلی) وحی نازل ہوئی تو میں پسند کرتا ہوں کہ اس میں روزہ سے ہوں)

اسی باب میں دسویں نمبر پر حدیث نقل کی گئی ہے کہ یہ دونوں دن اعمال کی پیشی کے ہیں' قال تعرض الاعمال یوم الاثنین والخمیس فاحب ان یعرض عملی و انا صائم ۔(آپ ﷺ نے فرمایا کہ (اللہ تعالیٰ) کی بارگاہِ اقدس میں پیر اور خمیس کے دن اعمال پیش کیے جاتے ہیں پس میں پسند کرتا ہوں کہ میرے اعمال آپ کے سامنے پیش ہوں اور میں روزہ سے ہوں)۔

شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں ' وحکمة العرض ' کما ذکر العلماء ' ان اللّٰه تعالیٰ یباهی ملائکته بالطائعین الصالحین من بنی آدم ' واللّٰه سبحانهٗ و تعالیٰ غنی عن العرض ' و علیم بدقائق عباده ۔(اتحافات ص ۳۳۶) (اور اللہ تعالیٰ کے سامنے اعمال کے پیش ہونے کی علت وحکمت جیسے کہ علماء کرامؒ نے ذکر کی ہے یہ ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ فرشتوں پر انسانوں میں سے اپنے نیک اور فرمانبردار بندوں کے اعمال کے ذریعہ فخر ومباہات فرماتے ہیں۔ حالانکہ باری تعالیٰ اپنے بندوں کے اعمال دقیقہ سے باخبر ہیں اس کے سامنے پیش ہونے کی ضرورت نہیں)

---

(۲۹۲/۹) حَدَّثَنَا اَبُوْمُصْعَبِ الْمَدِیْنِیُّ عَنْ مَالِکِ بْنِ اَنَسٍ عَنْ اَبِی النَّضْرِ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ مَا کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَصُوْمُ فِیْ شَهْرٍ اَکْثَرَ مِنْ صِیَامِهٖ فِیْ شَعْبَانَ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابومصعب مدینی نے یہ روایت بیان کی۔ اُنہوں نے یہ روایت مالک بن انس سے ابی نضر کے حوالہ سے روایت کی۔ انہوں نے یہ روایت ابی سلمۃ بن عبدالرحمٰن سے نقل کی اور انہوں نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے روایت کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ شعبان سے کسی ماہ میں زیادہ روزے نہیں رکھتے تھے۔

## شعبان میں نفلی روزوں کا اہتمام :

قالت ما کان ...... مضمونِ حدیث تحت اللفظ ترجمہ میں اور تشریح اس سے قبل حدیث نمبر ۵/ ۲۸۸ میں ہو چکی ہے، یعنی نفلی عبادات میں آپ ﷺ کا کوئی مستقل معمول نہیں تھا۔ ہر مہینے میں چند ایام روزہ رکھ لیتے تھے۔ البتہ ماہِ رمضان کے فرض روزوں کے علاوہ شعبان میں نفلی روزوں کا زیادہ اہتمام فرماتے تھے۔

---

(۱۰/۲۹۳) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى حَدَّثَنَا اَبُوْعَاصِمٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ رِفَاعَةَ عَنْ سُهَيْلِ بْنِ اَبِىْ صَالِحٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ تُعْرَضُ الْاَعْمَالُ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسِ فَاُحِبُّ اَنْ يُّعْرَضَ عَمَلِىْ وَ اَنَا صَائِمٌ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن یحیٰی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوعاصم نے محمد بن رفاعہ سے روایت کر کے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت سہیل بن ابی صالح سے ان کے باپ کے حوالہ سے بیان کی، اور انہوں نے اسے صحابی رسولؐ ابوہریرہؓ سے نقل کیا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اعمال پیر اور جمعرات کے دن حق تعالیٰ جل شانہٗ کی عالی بارگاہ میں پیش ہوتے ہیں، میرا دل چاہتا ہے کہ میرے اعمال روزہ کی حالت میں پیش ہوں۔

## عرض اعمال کی تین مختلف صورتیں :

قال تعرض الاعمال ...... حدیث باب میں عرض اعمال کا ذکر ہے، جو پیر اور جمعرات

کے دن پیش کئے جاتے ہیں' جبکہ مسلم شریف میں حدیث ہے کہ رات کے اعمال دن سے پہلے اور دن کے اعمال رات سے پہلے پیش کیئے جاتے ہیں' یرفع الیہ عمل اللیل قبل عمل النھار و عمل النھار قبل عمل اللیل ۔(مسلم) جبکہ بعض احادیث میں ہے کہ ایک پیشی اعمال شعبان اور شب قدر میں بھی ہوتی ہے۔ بظاہر تینوں روایات میں اختلاف ہے۔

شارحینِ حدیث نے جمع روایات کی سہل صورت یہ لکھی ہے کہ شب و روز کے اعمال تفصیلی طور پر روزانہ دو مرتبہ پیش ہوتے ہیں، پھر معمولی تفصیل سے ہفتہ میں دو بار پیر اور جمعرات کو پیش ہوتے ہیں اور تمام سال کی مجموعی سالانہ روئیداد یا رپورٹ اجمالی طور پر شعبان اور شب قدر میں پیش ہوتی ہے اور بار بار پیشی میں جملہ دیگر مصالح کے ایک مصلحت فرشتوں کے سامنے نیک لوگوں کا اظہارِ شرف ہے، جنہوں نے پیدائش آدم پر اعتراض کیا تھا، تو باری تعالیٰ بہت سے نیک اعمال پر فرشتوں کے سامنے تفاخر کے طور پر تذکرہ فرماتے ہیں۔

---

(۲۹۴/۱۱) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا اَبُوْاَحْمَدَ وَ مُعَاوِيَةُ بْنُ هِشَامٍ قَالَا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ خَيْثَمَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ مِنَ الشَّهْرِ السَّبْتَ وَالْاَحَدَ وَالْاِثْنَيْنِ وَمِنَ الشَّهْرِ الْاٰخَرِ الثَّلَاثَاءَ وَالْاَرْبِعَاءَ وَالْخَمِيْسَ۔

ترجمہ : امامِ ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابواحمد اور معاویہ بن ہشام نے بیان کیا، وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہم کو سفیان نے بحوالہ منصور یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت خیثمہ سے روایت کی، اور انہوں نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے نقل کی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ (کبھی) ہر مہینہ کے تین روزے اس طرح بھی رکھتے تھے کہ ایک مہینہ میں ہفتہ اتوار پیر کو روزہ رکھ لیتے تھے اور دوسرے ماہ میں منگل بدھ' جمعرات کو

## نوافل میں عدم موالاۃ کا معمول :

کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ! اس حدیث کا مضمون یہی ہے کہ آپ ﷺ نے

کسی مہینہ میں نفلی روزوں کے لئے دنوں کا تقرر نہیں فرمایا تھا تاکہ آپ ﷺ کی اُمت کو کوئی مشکل اور صعوبت پیدا نہ ہو۔ لم یزال الرسول صلی اللہ علیہ وسلم فی الصیام بین أیام الأسبوع تخفیفاً علی الأمة و رحمة بها و لأن المو الاة لم تفرض الا فی شهر رمضان ۔(اتحافات ص ۳۳۶)

(حضور ﷺ نے امت پر ترحم اور تخفیف وآسانی کرنے کی غرض سے پورے ہفتے کے مسلسل نفلی روزے کبھی نہیں رکھے اور اس لئے بھی کہ روزوں کا تسلسل اور تواتر ماہ رمضان کے علاوہ فرض نہیں کیا گیا ہے)

علامہ ملا علی قاریؒ آپ ﷺ کے اس طرزِ عمل کی ایک اور توجیہ یہ فرماتے ہیں کہ اراد صلی اللہ علیہ و سلم ان یبین سنیة صوم جمیع ایام الاسبوع فصام من شهر السبت و الاحد والاثنین و من شهر الثلاثاء والاربعاء والخمیس وانما لم یصم جمیع هذه الستة متوالیة لئلا یشق علی الامة الاقتداء به (ہوسکتا ہے کہ نبی کریم ﷺ کی غرض اور مقصد ہفتے کے تمام دنوں میں نفلی روزے کی سنّیت بیان کرنا ہو اس لئے تو کبھی ایک مہینہ میں ہفتہ، اتوار اور پیر کا روزہ رکھتے اور دوسرے مہینہ میں منگل، بدھ اور جمعرات کا روزہ رکھ لیتے اور آپ ﷺ نے مسلسل ان چھ دنوں کے روزے اس لئے نہیں رکھے تاکہ امت پر آپ ﷺ کی اقتداء وتابعداری کرنا مشکل نہ ہو جائے)

باقی آپ ؐ کا معمول صوم یوم الجمعہ کا تو اس کا تذکرہ ابن مسعود کی ایک روایت ہے کہ کان قلما یفطر یوم الجمعة منفردا او منضما الی ما قبله او بعده (جمع ج ۲ ص ۱۲۵)

(آپ ؐ بہت قلیل تنہا صرف جمعہ کا روزہ یا آگے پیچھے ملائے ہوئے (رکھنے کی عادت کو) چھوڑا کرتے)

---

(۱۲/۲۹۵) حَدَّثَنَا هَارُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ الْهَمْدَانِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدَةُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ كَانَ عَاشُوْرَاءُ يَوْمًا يَصُوْمُهُ قُرَيْشٌ فِي الْجَاهِلِيَّةِ وَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُهُ فَلَمَّا قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ صَامَهُ وَ اَمَرَ بِصِيَامِهِ فَلَمَّا افْتُرِضَ

رَمَضَانُ كَانَ رَمَضَانُ هُوَ الْفَرِيْضَةُ وَ تُرِكَ عَاشُوْرَاءُ فَمَنْ شَآءَ صَامَهٗ وَ مَنْ شَآءَ تَرَكَهٗ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ہارون بن اسحٰق ہمدانی نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو عبدۃ بن سلیمان نے ہشام بن عروۃ کے واسطہ سے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت اپنے باپ سے اورانہوں نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے نقل کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ عاشورا کا روزہ زمانۂ جاہلیت میں قریش رکھا کرتے تھے اور حضور اقدس ﷺ بھی (ہجرت سے قبل تطوعاً) رکھ لیا کرتے تھے (لیکن ہجرت کے بعد) جب مدینہ منورہ تشریف لائے، تو خود بھی (اہتمام سے) رکھا اور اُمت کو بھی (وجوباً) حکم فرمایا، مگر جب رمضان المبارک کے روزہ کا حکم نازل ہوا تو وہی فرضی روزہ بن گیا اور عاشورہ کی فرضیت منسوخ ہوگئی۔ (اب استحباب باقی ہے) جس کا دل چاہے رکھے جس کا دل چاہے نہ رکھے۔

## صوم عاشورہ کی فضیلت :

**قالت كان عاشورآء يوماً تصومه ......** عاشورے کے روزے کی فضیلت میں مختلف روایتیں وارد ہوئی ہیں۔ چنانچہ مسلم شریف کی روایت میں ہے کہ عرفہ کے روزہ سے دو سال کے گناہ معاف ہوتے ہیں اور عاشورہ کے روزہ سے ایک سال کے۔ بعض شروح میں لکھا ہے کہ عاشورہ کے دن حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ قبول ہوئی تھی اور حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کنارہ پر آئی تھی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو فرعون سے نجات ملی تھی اور فرعون غرق ہوا تھا۔ اُسی دن حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت ہوئی اور اسی دن آسمان پر اُٹھائے گئے۔ اُسی دن حضرت یونس علیہ السلام کو مچھلی کے پیٹ سے خلاصی ملی اور اس دن ان کی اُمت کا قصور معاف ہوا اور اسی دن حضرت یوسف علیہ السلام کنوئیں سے نکالے گئے۔ اسی دن حضرت ایوب علیہ السلام کو مشہور مرض سے صحت عطا ہوئی اور اسی دن حضرت ادریس علیہ السلام آسمان پر اُٹھائے گئے۔ اسی دن حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ولادت ہوئی۔ اسی دن حضرت سلیمان علیہ السلام کو ملک عطا ہوا۔ اس کے علاوہ اور بھی کرامات اس دن کی شروح حدیث اور کتب سیر میں لکھی ہیں۔ محدثانہ حیثیت سے ان میں کلام بھی ہے، مگر بہت سے کرامات صحیح طور سے بھی

ثابت ہیں، کہتے ہیں کہ وحشی جانور بھی اُس دن روزہ رکھتے ہیں۔ اللہ اکبر کس قدر متبرک دن ہے، جس کو ہم لوگ لہو ولعب میں ضائع کر دیتے ہیں۔ غالباً انہیں میں سے کسی وجہ سے زمانۂ جاہلیت میں اس دن کی فضیلت مشہور تھی، جس کی وجہ سے قریش اسلام سے قبل اس کا روزہ رکھتے تھے، جب حضور اکرم ﷺ مدینہ طیبہ ہجرت کر کے تشریف لائے تو دیکھا کہ یہود جو اہل کتاب ہیں، وہ بھی اس دن کا روزہ رکھتے ہیں۔ حضور اکرم ﷺ نے ان سے دریافت فرمایا کہ یہ روزہ کیوں رکھتے ہو، انہوں نے کہا کہ اس دن حق تعالیٰ شانہٗ نے موسیٰ علیہ السلام کو خلاصی عطا کی تھی اور فرعون کو غرق کیا تھا، جس کے شکریہ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس دن روزہ رکھا ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہم لوگ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اتباع کے تم سے زیادہ مستحق ہیں۔ اس لئے حضور اکرم ﷺ نے خود بھی روزہ رکھا اور اُمت کو بھی اس روزہ کا حکم فرمایا۔ مسلم شریف میں یہ قصہ مذکور ہے۔ اسی وجہ سے حنفیہ کے نزدیک رمضان سے پہلے یہ روزہ فرض تھا، جب رمضان شریف کا روزہ فرض ہوا تو اس کی فرضیت منسوخ ہوگئی۔ استحباب اور ایک سال کے گناہ معاف ہونے کی فضیلت اب بھی باقی ہے۔

**مسئلہ** : عاشورے کا روزہ اصل دسویں تاریخ کا ہے، لیکن نبی کریم ﷺ ابتداء اسلام میں اہل کتاب کی موافقت فرماتے تھے کہ ان کا مذہب بہرحال آسمانی ہے اور مشرکین کے مذہب سے اولیٰ ہے، مگر اخیر زمانے میں اہل کتاب کی مخالفت کا قولاً اور فعلاً اہتمام ہوگیا تھا، جو بہت سی وجوہ سے ضروری تھا۔ اسی سلسلہ میں کسی صحابیؓ نے ادھر توجہ دلائی تو حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں اگر زندہ رہا تو آئندہ سال نویں تاریخ کا روزہ رکھوں گا۔ ایک دوسری روایت میں ہے کہ یہود کی مخالفت کرو اور نویں یا گیارہ کا روزہ رکھا کرو یعنی دسویں کے ساتھ ایک اور ملا لیا کرو کہ اس سے تشبّہ جاتا رہتا ہے۔ اس لئے تنہا عاشورے کا روزہ نہیں رکھنا چاہئے، بہتر تو یہ ہے کہ اس کے ساتھ نویں تاریخ کا روزہ ملا لے تاکہ دونوں حدیثوں پر عمل ہو جائے، اگر نویں کا نہ ملا سکے تو پھر گیارھویں کا ملا لے۔ (خصائل) **ولذا قال بعض المحققین صیام یوم عاشوراء ثلاثة مراتب ادناها ان یصام وحده و فوقه ان یصام التاسع معه و فوقه ان یصام التاسع والحادی عشر معه** ۔ (جمع ج۲ ص۱۲۸) (اس لئے تو بعض

محققین کہتے ہیں کہ عاشورہ کے دن کے روزوں کے تین درجات ہیں ان میں ادنیٰ یہ ہے کہ صرف تنہا عاشورہ ہی کے دن روزہ رکھے اس سے اوپر کا درجہ یہ ہے کہ عاشورہ کے دن کے ساتھ نویں تاریخ کا بھی روزہ رکھے اور سب سے اعلیٰ یہ ہے کہ عاشورہ کے دن کے ساتھ نویں اور گیارہ تاریخ کا روزہ بھی رکھے)

---

**(۲۹۶/۱۳) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ قَالَ سَأَلْتُ عَائِشَةَ اَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخُصُّ مِنَ الْاَيَّامِ شَيْئًا قَالَتْ كَانَ عَمَلُهُ دِيْمَةً وَ اَيُّكُمْ يُطِيْقُ مَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُطِيْقُ**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبد الرحمٰن بن مہدی نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو سفیان نے منصور کے ذریعہ سے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت ابراہیم سے روایت کی، جنہوں نے اسے علقمۃ سے نقل کیا۔ علقمہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کیا حضور اقدس ﷺ کوئی ایام کو عبادت کے لئے مخصوص فرمایا کرتے تھے، انہوں نے فرمایا کہ (نہیں) حضور اکرم ﷺ کے اعمال دائمی ہوتے تھے، تم میں سے کون طاقت رکھتا ہے، جس کی حضور اقدس ﷺ طاقت رکھتے تھے۔

**کان عمله دیمة** ...... **ای دائماً متصلاً** (مناوی ج۲ ص۱۳۲) (یعنی دائمی اور متصل) علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں ' **فان الدیمة فی الاصل المطر الذی لارعد فیه و لابرق و فیه سکون و اقله ثلث اللیل او ثلث النهار و اکثره مابلغ من عدة۔** (جمع ج۲ ص۱۳۲)

یعنی دیمہ دراصل اس بارش کو کہتے ہیں، جس میں نہ گرج ہوتی ہے، نہ چمک بلکہ موسلا دھار بارش ہوتی رہتی ہے۔ تہائی رات یا تہائی دن کم از کم اور زیادہ کی کوئی حد نہیں، برستی رہتی ہے۔ امّ المؤمنین حضرت عائشہؓ کا خطاب حضرات صحابہ کرامؓ کو ہے باوجودیکہ ان کی علوِ ہمت اور قلبی جِلا حضور پاک ﷺ کی صحبت مبارک سے نور علی نور تھی، مگر حضورِ اقدس کے برابر کی طاقت وہ کب رکھتے تھے ' **والحق انه لیس یطیق ما کان یطیق النبی صلی اللّٰه علیه وسلم فی الخشوع والأعمال.** (اتحافات ص۳۳۹)

(اور حق بات یہی ہے کہ آپ ﷺ جتنے اعمال کی اور جس خشوع وخضوع سے انہیں ادا کرنے کی طاقت رکھتے تھے اتنی طاقت صحابہؓ میں کوئی بھی نہیں رکھتا تھا)

---

(۱۴/۲۹۷) حَدَّثَنَا هَارُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ اَخْبَرَنَا عَبْدَةُ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ عِنْدِیْ اِمْرَأَةٌ فَقَالَ مَنْ هٰذِهٖ قُلْتُ فُلَانَةٌ لَا تَنَامُ اللَّيْلَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْكُمْ مِنَ الْاَعْمَالِ مَا تُطِيْقُوْنَ فَوَاللّٰهِ لَا يَمَلُّ حَتّٰى تَمَلُّوْا وَ كَانَ اَحَبُّ ذٰلِكَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الَّذِیْ يَدُوْمُ عَلَيْهِ صَاحِبُهٗ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ہارون بن اسحٰق نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو عبدۃ نے ہشام بن عروۃ سے خبر دی۔ جنہوں نے اسے اپنے باپ سے نقل کیا۔ انہوں نے یہ روایت امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے روایت کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ ایک مرتبہ تشریف لائے تو میرے پاس ایک عورت بیٹھی ہوئی تھیں۔ حضور اکرم ﷺ نے دریافت فرمایا کہ یہ کون ہے، میں نے عرض کیا کہ فلانی عورت ہیں، جو رات بھر نہیں سوتیں، حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ نوافل اس قدر اختیار کرنے چاہیں، جن کا تحمل ہو سکے، حق تعالیٰ شانہٗ ثواب دینے سے نہیں گھبراتے، یہاں تک کہ تم کرنے سے گھبرا جاؤ۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کو وہی عمل زیادہ پسند تھا، جس پر آدمی نباہ کر سکے۔

**و عندی امرأة** ...... **کانت المرأة من بنی اسد و اسمها الحولاء بنت تویت بضم التاء الاولٰی ابن حبیب بن عبد العزیٰ ، من رهط خدیجة أمّ المؤمنین** ۔(اتحافات ص ۳۳۹) (یہ عورت بنی اسد قبیلہ کی تھی اس کا نام حولاء بنت تُویت (پہلی تاء کے ضمہ کے ساتھ) ابن حبیب بن عبدالعزیٰ تھا ام المؤمنین حضرت خدیجہؓ کی قوم سے تھی)

**لاتنام اللیل** ...... **ای لذکرها و تهجدها** (ذکر کرنے اور تہجد پڑھنے کی وجہ سے ساری رات نہیں سویا کرتی) علامہ الدومیؒ فرماتے ہیں کہ اس میں منہ سامنے مدح کا جواز بھی ثابت ہوتا ہے۔ بشرطیکہ فتنہ کا اندیشہ نہ ہو، **وفیه جواز المدح فی الوجه اذا امنت الفتنة** (اتحافات ص ۳۳۹) **فو اللّٰہ !**

والقسم من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم للتاکید ۔(اتحافات ص۳۳۹)(حضور ﷺ کا قسم اٹھانا تاکید ہی کے لئے ہے)

## طاقت کے مطابق عمل :

**علیکم من الاعمال ما تطیقون** ...... حضور ﷺ کا ارشاد ہے ”جتنی طاقت رکھتے ہو اُتنے اعمال کرو“ یعنی خواہ روزہ ہو یا نماز یا قرآن مجید کی تلاوت یا ذکر الٰہی وغیرہ وغیرہ اپنی بساط کے مطابق نفلی عبادت کرو، اپنی طاقت اور بساط سے زیادہ نہ کرو، تاکہ تکلیف مالایطاق کا باعث نہ بنے اور تم خود بھی دل برداشتہ نہ ہو جاؤ۔ ارشاد ہے ”وہ نہیں تھکتا یہاں تک کہ تم خود تھک جاؤ گے“ یعنی اللہ تبارک و تعالیٰ جل جلالہٗ ثواب عطا فرمانے میں ہرگز نہیں تھکتا، مگر تم اپنی طاقت سے زیادہ عبادت کرو گے تو تھک جاؤ گے اور جب تمہاری عبادت میں اس تھکاوٹ کے باعث بے اطمینانی اور دل برداشتگی پیدا ہو گی تو خلوص عاجزی اور جو خشوع وخضوع ہونا چاہیے، وہ جاتا رہا تو پھر قبولیت نہیں ہو گی۔ ام المؤمنین کا ارشاد ہے کہ ”حضور رسول کریم ﷺ کے نزدیک یہ بات بہت پسندیدہ تھی کہ اس پر عمل کرنے والا مداومت کرے“ یعنی ایسی عبادت کرے جو ہمیشہ کرے، اگرچہ قلیل ہی کیوں نہ ہو۔ وہ عبادت جو زیادہ کی جائے اور منقطع ہو، اس سے ہمیشگی کی عبادت اگرچہ تھوڑی ہو بہتر ہے۔

## ادائیگی حقوق کا اہتمام :

یہ صحابیہ حضرت حولاء رضی اللہ عنہ تھیں۔ صحابۂ کرامؓ میں عبادت کا ولولہ اور جوش تھا۔ حدیث کی کتابوں میں بہت سے قصے اس قسم کے مذکور ہیں کہ ان حضرات کا شوق ان کو حد سے زیادہ مجاہدہ پر مجبور کرتا تھا، مگر حضور اکرم ﷺ اعتدال کی نصیحت فرماتے تھے۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ ایک مشہور صحابی ہیں، فرماتے ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ یہ طے کر لیا کہ عبادت میں بہت ہی کوشش کروں گا، دن میں ہمیشہ روزہ رکھا کروں گا اور رات کو روزانہ ایک کلام مجید ختم کیا کروں گا۔ میرے والد نے ایک شریف عورت سے میرا نکاح کر دیا۔ ایک مرتبہ والد نے بیوی سے میرا حال دریافت کیا۔ اس نے عرض کیا بہت نیک آدمی ہیں، رات بھر بستر پر نہیں آتے، نہ کسی سے کوئی واسطہ رکھتے ہیں۔ میرے والد مجھ پر

بہت خفا ہوئے کہ میں نے کیسی شریف عورت سے تیرا نکاح کیا تھا، تو نے اس کو معلق چھوڑ کر رکھا ہے۔ مجھ پر غلبہ شوق میں کچھ اثر نہ ہوا۔ والد نے حضور اکرم ﷺ سے شکایت کردی۔ حضور اکرم ﷺ نے مجھ سے دریافت فرمایا کہ میں نے سُنا ہے کہ تم دن کو ہمیشہ روزہ رکھتے ہو اور رات بھر نماز پڑھتے ہو۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت صحیح ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ایسا نہ کیا کرو، کبھی روزہ رکھا کرو اور کبھی افطار۔ اسی طرح رات کو نمازیں بھی پڑھا کرو اور سویا بھی کرو، تمہارے بدن کا بھی تم پر حق ہے، تمہاری آنکھوں کا بھی تم پر حق ہے کہ رات بھر جاگنے سے ضعیف ہو جاتی ہیں۔ تمہاری بیوی کا بھی حق ہے، اولاد کا بھی حق ہے، ملنے والوں کا بھی حق ہے۔ (خصائل)

---

(۲۹۸/۱۵) حَدَّثَنَا اَبُوْهِشَامٍ مُحَمَّدُ بْنُ يَزِيْدَ الرِّفَاعِيُّ حَدَّثَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِيْ صَالِحٍ قَالَ سَأَلْتُ عَائِشَةَ وَ اُمَّ سَلَمَةَ اَيُّ الْعَمَلِ كَانَ اَحَبُّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتَا مَادِيْمَ عَلَيْهِ وَ اِنْ قَلَّ۔

ترجمہ: امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوہشام محمد بن یزید رفاعی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابن فضیل نے اعمش کے حوالہ سے بیان کیا، انہوں نے یہ روایت ابوصالح سے نقل کی۔ ابو صالح رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرتِ اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ حضور اقدس ﷺ کے نزدیک کونسا عمل زیادہ پسند تھا۔ دونوں نے جواب دیا کہ جس عمل پر مداومت کی جائے، خواہ کتنا ہی کم ہو۔

## عمل قلیل ہو مگر مداومت ہو :

قال سألت عائشة و امّ سلمة ...... مضمونِ حدیث واضح ہے یعنی نفلی عبادات، ذکر واشغال، نفلی روزے اور تلاوت وغیرہ کے معمولات اپنی طاقت، صحت اور بساط کے مطابق ادا کرے، ایسا نہ ہو کہ نوافل کی زیادتی و کثرت کی وجہ سے طاقت اور صحت جاتی رہے اور فرائض کی ادائیگی سے بھی ہاتھ دھو بیٹھے۔ لہٰذا شفیقِ اُمت نے اپنی اُمت کو تعلیم دی کہ تھوڑی عبادت کرو، مگر باقاعدہ اور ہمیشہ کرو۔الحدیث واضح

والعمل القليل مع الدوام خير من الكثير مع الانقطاع ۔(اتحافات ص ۳۴۰)(اور حدیث کا مطلب واضح ہے کہ تھوڑا عمل دائمی طور پر یہ بہتر ہے اس بہت سے عمل سے جس میں انقطاع (ناغہ) ہو)؛ ذ بدوام العمل تدوم الطاعة والذكر والمراقبة ولا كذلك مع انقطاعه ۔(مواہب ص ۲۲۷)(اس لئے کہ دائمی عمل سے ذکر ومراقبہ اور طاعت میں دوام کی عادت پڑ جاتی ہے اور اس جیسا (اثر) نہیں ہوتا عمل وعبادت کے رہ جانے سے)وهذه ثمرات تزيد على الكثير المنقطع اضعافاً كثيرة ۔(جمع ج ۲ ص ۱۳۵)((دائمی اور باقاعدگی سے تھوڑے عمل کرنے کے) اتنے زیادہ فوائد ونتائج ہوتے ہیں کہ وہ اس عمل کثیر جس میں انقطاع ہوتا ہو کئی گنا بڑھ جاتے ہیں)

---

(۲۹۹/۱۶) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْمٰعِيلَ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ صَالِحٍ حَدَّثَنِي مُعَاوِيَةُ بْنُ صَالِحٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ قَيْسٍ اَنَّهُ سَمِعَ عَاصِمَ بْنَ حُمَيْدٍ قَالَ سَمِعْتُ عَوْفَ بْنَ مَالِكٍ يَقُوْلُ كُنْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةً فَاسْتَاكَ ثُمَّ تَوَضَّأَ ثُمَّ قَامَ يُصَلِّي فَقُمْتُ مَعَهُ فَبَدَأَ فَاسْتَفْتَحَ الْبَقَرَةَ فَلَايَمُرُّ بِآيَةِ رَحْمَةٍ اِلَّا وَقَفَ فَسَأَلَ وَلَا يَمُرُّ بِآيَةِ عَذَابٍ اِلَّا وَقَفَ فَتَعَوَّذَ ثُمَّ رَكَعَ فَمَكَثَ رَاكِعًا بِقَدْرِ قِيَامِهِ وَيَقُوْلُ فِيْ رُكُوْعِهِ سُبْحَانَ ذِي الْجَبَرُوْتِ وَالْمَلَكُوْتِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْعَظَمَةِ ثُمَّ سَجَدَ بِقَدْرِ رُكُوْعِهِ وَيَقُوْلُ فِيْ سُجُوْدِهِ سُبْحَانَ ذِي الْجَبَرُوْتِ وَالْمَلَكُوْتِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْعَظَمَةِ ثُمَّ قَرَأَ اٰلَ عِمْرَانَ ثُمَّ سُوْرَةً سُوْرَةً يَفْعَلُ مِثْلَ ذٰلِكَ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن اسمٰعیل نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبد اللہ بن صالح نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ مجھے یہ روایت معاویہ بن صالح نے عمرو بن قیس کے حوالہ سے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے عاصم بن حمید (السکونی الحمصی) سے سُنا۔ عاصم کہتے ہیں کہ میں عوف بن مالک سے سنا عوف بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں ایک شب حضور اقدس ﷺ کے ساتھ تھا۔ حضور اکرم ﷺ نے مسواک فرمائی، پھر وضو فرمایا، پھر نماز کی نیت باندھ لی۔ میں نے بھی حضور اکرم ﷺ کا اقتداء کیا اور حضور اکرم ﷺ کے ساتھ نماز کی نیت باندھ لی۔ حضور اکرم ﷺ

نے سورۂ بقرہ شروع فرمائی اور جس آیتِ رحمت پر گزرتے، وہاں وقفہ فرما کر حق تعالیٰ شانہٗ سے رحمت کا سوال فرماتے اور ایسے جس آیت عذاب پر گذرتے، وہاں وقفہ فرما کر اس عذاب سے پناہ مانگتے، پھر حضور اکرم ﷺ نے تقریباً اتنی دیر رکوع فرمایا، رکوع میں سبحان ذی الجبروت والملکوت والکبریاء والعظمة، یہ دعا پڑھتے رہے۔ پاک ہے وہ ذات جو حکومت اور سلطنت والی نہایت بزرگی اور عظمت و بڑائی والی ہے۔ پھر رکوع ہی کی مقدار کے موافق سجدہ کیا اور اس میں بھی یہی دعاء پڑھی، (پھر دوسری رکعت میں) سورۂ آل عمران (اور اسی طرح ایک ایک رکعت میں ایک ایک سورۃ پڑھتے رہے۔

راویان حدیث (۵۷۸) عبداللہ صالحؒ (۵۷۹) عمرو بن قیسؒ اور (۵۸۰) عوف بن مالک الاشجعیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## آپ ﷺ صائم الدھر اور قائم اللّیل تھے :

حدیث ۱۴ تا ۱۶ کا بظاہر باب ھذا سے کوئی تعلق نظر نہیں آتا۔ بعض نے اسے سہوِ کاتب قرار دیا ہے ''ان احادیث کو'' باب ما جاء فی عبادة رسول صلی الله علیه وسلم (حضور ﷺ کی عبادت کرنے کے باب) میں ہونا چاہئے تھا۔ بعض حضرات یہ توجیہ فرماتے ہیں کہ مصنف کا مقصود یہ ہو کہ آپ ﷺ دن کو روزہ رکھتے تھے اور رات کو بھی اس طرح کی عبادت کرتے تھے' گویا آپؐ صائم الدھر اور قائم اللیل تھے۔ (پوری عمر روزے رکھنے والے اور ساری راتوں میں تہجد کرنے والے)

## جب غلبہ شوق ہو :

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں کہ ''عموماً'' جو لوگ روزہ کے شوقین ہوتے ہیں' اکثر دیکھا گیا کہ وہ ایسی افراط کرنے لگتے ہیں کہ حقوق میں کوتاہی ہو جاتی ہے' اس لئے اوّل امام ترمذیؒ نے اعتدال اور میانہ روی کی حدیثیں نقل کیں اور اخیر روایت سے اس طرف بھی اشارہ کر دیا کہ اگر غلبۂ شوق میں کسی وقت کچھ معمول سے زیادتی ہو جائے تو مضائقہ نہیں۔ البتہ ایسا نہ ہونا چاہئے کہ عبادت سے ملال اور نفور پیدا ہو جائے۔

==========================

# بَابُ مَا جَآءَ فِیْ قِرَآءَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

## باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی قرأت کے بیان میں

اس باب میں مصنف نے آٹھ (۸) احادیث درج کی ہیں، جن میں حضور اقدس ﷺ کی تلاوت کا بیان ہے کہ آپ ﷺ انتہائی وقار اور متانت سے اور ٹھہر کر تلاوت فرماتے تھے۔ حروف واضح ہوتے، سننے والے کو کوئی شبہ نہ ہوتا بعض نسخوں میں "فی صفة قراءة رسول الله صلی الله علیه وسلم" (یعنی لفظِ قرأت سے پہلے صفة کا لفظ ہے یعنی حضور ﷺ کے پڑھنے کی صفت اور نوعیت کے بیان میں) نقل ہوا ہے۔ والمراد بها الترتیل والمد والوقف والاسرار والاعلان الترجیع و غیرها (مواہب ص ۲۲۸) (اور صفت قرأت سے مراد ترتیل، مدّ، وقف، خفیہ، جہر اور ترجیع (کلمات و آیات کو دوبارہ پڑھنا) وغیرہ مراد ہے)

---

(۱/۳۰۰) حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ بْنُ شِهَابٍ عَنْ اِبْنِ اَبِیْ مُلَیْکَةَ عَنْ یَعْلَی بْنِ مَمْلَکٍ اَنَّهٗ سَأَلَ اُمَّ سَلَمَةَ عَنْ قِرَاءَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاِذَا هِیَ تَنْعَتُ قِرَاءَةً مُفَسَّرَةً حَرْفًا حَرْفًا.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبۃ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو لیث بن شہاب نے ابن ابی ملیکہ سے سن کر بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت یعلٰی بن مملک سے نقل کیا۔ یعلٰی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت امّ سلمۃ رضی اللہ عنہا سے حضور اکرم ﷺ کی قراءت کی کیفیت پوچھی، انہوں نے ایک ایک حرف علیحدہ علیحدہ صاف صاف کیفیت بتائی۔

راوی حدیث (۵۸۱) یعلٰی بن مملکؒ کے حالات "تذکرہ راویان شمائل ترمذی" میں ملاحظہ فرمائیں۔

## قراءت رسول ﷺ کی توصیف :

فإذا هي تنعت ...... فا ' عطف کیلئے ہے اور اذا ' مفاجاۃ کے لئے ، مفیدة باجابتها لـذالک عـلـی الـفـور مبیّـنة بـانها فی کمال ضبطها ۔(جمع ج۲ص۱۳۷) (حضرت ام سلمہؓ فوری طور مفید جواب دیتی ہوئی بیان کرتی ہے اور اس کو پورے ضبط و وضاحت کے ساتھ مفصل اور واضح طور پر خاص کیفیت سے بیان کر دیا۔ مفسرة یہ فسر سے مشتق ہے اس کا معنیٰ بیان کا آتا ہے اور اس مادہ سے تفسیر بھی ہے ) قـراءةً مفسّرة ای مبیّنة مشروحةً واضحةً مفصولة الحروف من الفسر وهو البیان و منه التفسیر ۔(جمع ج۲ص۱۳۷) قال الجزری ، حرفاً حرفاً ای کلمة کلمة ولعلها ذکرت بـالقول او الفعل لتبیّن الکیفیة فتثبت فی ذهن السائل ۔(اتحافات ص۳۴۲) (امام جزریؒ فرماتے ہیں کہ حرفاً حرفاً بمعنیٰ کلمۃً کلمۃً یعنی ایک ایک حرف اور کلمہ بتادیا اور شاید کہ ام سلمہؓ نے یہ زبانی طور پر کہا اور یا فعل کے ساتھ (یعنی خود پڑھ کر ) اس کی کیفیت کو واضح کرنے کے لئے پڑھا تا کہ وہ سائل کو خوب ذہن نشین ہو جائے )یعنی حضرت ام سلمہؓ نے یہ کیفیت یا تو زبانی بتائی یا پڑھ کر عملاً بتائی اقرب دوسرا احتمال ہے ،جس کی باب ہٰذا کی تیسری حدیث سے تائید بھی ہوتی ہے ۔ علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں' وظاهر السیاق یدل علی الثانی فکانها علمت بقرینة المقام ماهو مراد السائل او اظهرت کیفیة مـاسمعت بالفعل الذی هو اقویٰ من القول مع انه یفید الروایة والدرایة (جمع ج۲ص۱۳۷)(سیاقِ کلام کا ظاہر دوسرے احتمال پر دلالت کر رہا ہے گویا کہ قرینہ مقام ہی کی وجہ سائل کی مراد کو جان لیا یا پھر اس نے وہ کیفیت ( جو حضور ﷺ سے سنی تھی ) بالفعل ظاہر کر دی جو کہ محض قول سے زیادہ قوی ہے باوجودیکہ وہ روایت اور درایت کے لحاظ سے مفید ہے )

---

(۳۰۱/۲) حَـدَّثَـنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا وَهْبُ بْنُ جَرِیْرِ بْنِ حَازِمٍ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ قُلْتُ لِاَنَسِ بْنِ مَالِكٍ كَيْفَ كَانَ قِرَاءَةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَدًّا ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ روایت بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے

وہب بن جریر بن حازم نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو میرے باپ نے قتادہ کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی۔ قتادہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے حضور اکرم ﷺ کی قراءۃ کی کیفیت پوچھی تو انہوں نے فرمایا کہ حضور اقدس ﷺ (مدوالے حروف کو) مد کے ساتھ کھینچ کر پڑھتے تھے۔

قال مدًا ای ممدودۃ ' أو ذات مد ' اور یہ طبعًا تھا۔ قرأت وتجوید کے اُصول اور قواعد کے مطابق جتنی کہ ایک ''مد'' اس کی مستحق ہوتی ہے۔ و هذا هو المدّ الطبيعي و طبعاً الخالي من المبالغة والمد يستلزم الترتيل و الترتيل يستلزم التدبر و قدكان رسول الله صلى الله عليه و سلم في قرأته يكسوه من كل آية يقرؤها حال يناسب تلك الآية وقد قال علي كرم الله وجهه " لا خير في عبادة لا فقه فيها و لا في قراءة لا تدبر فيها أفلا يتدبرون القرآن" (اتحافات ص ۳۴۲)

---

(۳۰۲/۳) حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدِ الْأُمَوِيُّ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنِ ابْنِ أَبِي مُلَيْكَةَ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُقَطِّعُ قِرَاءَتَهُ يَقُولُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ۝ ثُمَّ يَقِفُ ثُمَّ يَقُوْلُ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ ثُمَّ يَقِفُ وَ كَانَ يَقْرَأُ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یعلی بن حجر نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے یحیٰی بن سعید اموی نے ابن جریج کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت ابن ابی ملیکہ سے ام المؤمنین امّ سلمہؓ سے نقل کی۔ حضرت امّ سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم تلاوت میں ہر آیت کو جُدا جُدا کر کے علیحدہ علیحدہ اس طرح پڑھتے تھے کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْن پر ٹھہرتے پھر اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پر وقف کرتے تھے پھر مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ پر وقف کرتے۔

راوی حدیث (۵۸۲) یحیٰی بن سعید الاموی ؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## قراءت میں وقف واتصال کا مسئلہ :

كان النبي صلى الله عليه وسلم يقطع قراءته ...... ظاہر حدیث سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ

آپ ﷺ ہر آیت پر وقف کرتے تھے۔ ای بالتوقف من التقطیع و ہو جعل الشئی قطعة قطعة (جمع ج ۲ ص ۱۳۹) یقطع کا لفظ تقطیع سے ماخوذ ہے یعنی کسی چیز کو ٹکڑے ٹکڑے بنانا) ای یقف علی رؤس الآیة فالوقوف علی الآیاتِ سنة۔ (اتحافات ص ۳۴۳) (یعنی آپ ﷺ ہر آیت پر وقف فرمایا کرتے تو گویا ہر آیت پر وقف کر کے پڑھنا سنت ہوا) ہر آیت پر وقف کرنے کے بارے میں علماء کے اقوال مختلف ہیں۔ (۱) بعض حضرات کہتے ہیں کہ جب تک سانس جاری رہے پڑھتا رہے، گویا اتصال افضل ہے اور وقف ضرورت پر مبنی ہے۔ (۲) بعض حضرات کا قول ہے کہ ہر آیت پر وقف ہونا چاہئے، گویا وقف افضل ہے اور اتصال بھی جائز ہے۔ امام جزریؒ سے بھی یہی منقول ہے۔ محققینؒ بھی اسی کو ترجیح دیتے ہیں۔ روایات بھی اس کی تائید کرتی ہیں۔ تاہم یاد رہے کہ جواز میں کسی کا اختلاف نہیں ہے۔ البتہ یہ اولویت اور غیر اولویت کا فرق ہے۔ فقیہ العصر حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ نے اردو زبان میں ایک رسالہ "رد الطغیان فی اوقاف القرآن" کے نام سے لکھا ہے، جو اپنے موضوع پر بے حد نافع ہے۔

---

(۳۰۳/۴) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ صَالِحٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ قَيْسٍ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ عَنْ قِرَاءَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَكَانَ يُسِرُّ بِالْقِرَاءَةِ اَمْ يَجْهَرُ قَالَتْ كُلُّ ذٰلِكَ قَدْ كَانَ يَفْعَلُ رُبَّمَا اَسَرَّ وَ رُبَّمَا جَهَرَ قُلْتُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَ فِی الْاَمْرِ سَعَةً ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبہ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے لیث نے معاویہ بن صالح کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت عبداللہ بن ابی قیس سے نقل کی۔ عبداللہ بن ابی قیس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ حضور اقدس ﷺ قرآن شریف آہستہ پڑھتے تھے یا پکار کر۔ انہوں نے کہا کہ دونوں طرح معمول تھا۔ میں نے کہا الحمد للہ اللہ کا شکر واحسان ہے ، جس نے ہر طرح سہولت عطا فرمائی (کہ بمقتضائے وقت جیسا مناسب ہو آواز سے یا آہستہ اسی طرح پڑھ سکے)

## قرأت جہراً ہو یا سراً :

یہ سوال جیسا کہ جامع ترمذی شریف کی روایت میں تصریح ہے، تہجد کی نماز کے بارے میں تھا اوراس کے جواب میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا یہ فرمانا کہ دونوں طرح معمول تھا، یعنی آواز سے بھی اور آہستہ بھی۔ اس کا مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ایک رات میں ہی دونوں طرح معمول تھا اور یہ بھی صحیح ہے کہ کسی رات میں آواز سے پوری نماز پڑھنے کی نوبت آتی تھی اور کسی رات میں آہستہ تمام نماز پڑھ لیتے تھے۔ دونوں صحیح ہیں اور تہجد میں دونوں طرح پڑھنے میں مضائقہ نہیں ہے، وقت کی مناسبت سے بسا اوقات آواز سے پڑھنا افضل ہوتا ہے۔ بالخصوص جہاں دوسروں کی ترغیب کا سبب بنے یا نشاط پیدا ہو اور جہاں کسی تکلیف کا احتمال ہو یا ریا کا شائبہ ہو، وہاں آہستہ پڑھنا اولیٰ ہوتا ہے، جہر سے پڑھنے میں دوسروں کی تکلیف کی رعایت ضروری ہے اور کسی وقت دونوں برابر ہوں تو معمولی جہر اولیٰ ہے۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ کا معمول تہجد میں آہستہ پڑھنے کا تھا اور حضرت عمرؓ بلند آواز سے پڑھتے تھے۔

ایک مرتبہ حضور اقدس ﷺ کا دونوں حضراتؓ پر گذر ہوا، دونوں کا حال دیکھا۔ صبح کو جب دونوں حضراتؓ حاضرِ خدمت ہوئے تو حضور اقدس ﷺ نے اس کا تذکرہ فرمایا کہ ابوبکر! میں تمہارے پاس سے گزرا تم بہت آہستہ آہستہ پڑھ رہے تھے۔ انہوں نے عرض کیا کہ میں جس پاک ذات سے باتیں کررہا تھا، وہ سُن ہی رہا تھا، پھر حضرت عمرؓ سے فرمایا کہ تم بہت بلند آواز سے پڑھ رہے تھے۔ انہوں نے عرض کیا کہ غفلت سے سونے والوں کو جگانا اور شیطان کو اپنے سے دور رکھنا مقصود تھا۔ حضور اکرم ﷺ نے دونوں حضرات کی تصویب فرمائی اور حضرت ابوبکرؓ سے فرمایا کہ تم اپنی آواز کو تھوڑا سا بڑھا لیا کرو اور حضرت عمرؓ سے فرمایا کہ تم ذرا آہستہ کردو۔ (خصائل)

---

(۵/۳۰۴) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ حَدَّثَنَا مِسْعَرٌ عَنْ اَبِى الْعَلَاءِ الْعَبْدِيِّ عَنْ يَحْيَى بْنُ جَعْدَةَ عَنْ اُمِّ هَانِیءٍ قَالَتْ كُنْتُ اَسْمَعُ قِرَاءَةَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِا للَّيْلِ وَ اَنَا عَلٰى عَرِيْشِيْ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے بیان کی، وہ کہتے ہیں کہ ہمیں وکیع نے اور ان کے پاس مسعر نے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت ابوالعلاء عبدی سے بواسطہ یحییٰ بن جعدۃ نقل کی اور اس نے ام ہانی سے۔ حضرت امّ ہانی رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ (مسجد حرام میں قرآن شریف پڑھتے تھے اور میں حضور اکرم ﷺ) کے پڑھنے کی آواز رات کو اپنے گھر کی چھت پر سے سُنا کرتی تھی۔

راویان حدیث (۵۸۳) ابوالعلاء العبدیؒ اور (۵۸۴) یحییٰ بن جعدۃؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## لفظِ عریش کی وضاحت :

و انا علی عریشی ! عریش ' لغت میں چھت اور سائبان کو کہتے ہیں۔ یہاں مراد بستر ہے العریش ھو السریر الذی کانت تنام علیه أوفراشها ۔(اتحافات ص۳۴۴) (عریش یا تو وہ چارپائی جس پر وہ سویا کرتی تھی اور یا اس کا بستر مراد ہے)

## جہراً تلاوت بھی جائز ہے :

حضرت امّ ہانیؓ کا گھر بیت اللہ شریف کے سامنے رکن یمانی کے مقابل تھا، جب رات کو آپ ﷺ بیت اللہ شریف میں عبادت کرتے، تو قرآنِ پاک کی تلاوت کرتے، تو حضرت امّ ہانیؓ اپنے گھر میں اپنے بستر پر آپ ﷺ کی تلاوت وقرأت سنتی تھیں۔ گویا آپ ﷺ اونچی آواز سے بھی تلاوت فرمایا کرتے تھے۔ وهذه القراءة كانت فی مکة عند الکعبة لیلاً ۔(اتحافات ص۳۴۴) (اور آپ ﷺ کی یہ (جہراً) قرأت مکہ میں رات کو بیت اللہ شریف میں ہوتی تھی) جہری قرأت کی وجہ ایک تو یہ ہوسکتی ہے۔ لیسمع من لم یکن یسمع من قریش أو لان القراءة باللیل یکون الخشوع فیها اکثر او لغیر ذلک ۔(اتحافات ص۳۴۴) (تا کہ سن لیں قریش میں سے وہ بھی جو نہیں سنا کرتے تھے اور یا یہ کہ رات کے وقت نماز میں خشوع کی کیفیت زیادہ ہوا کرتی ہے یا ہوسکتا ہے کسی اور غرض ومقصد کے

لئے ہو) باقی رہا اس حدیث کا" المسر بالقراء ۃ کالمسر بالصدقۃ "(کہ خفیہ قرأت کرنے والے (کی مثال اور درجہ) ایسا ہے جیسا کہ خفیہ صدقہ اور خیرات کرنے والا) سے بظاہر تعارض کا مسئلہ، سو یہ کوئی تعارض ہی نہیں، یہ حکم تب ہے جب ریا کاری کا اندیشہ ہو۔ اور حضور ﷺ کے متعلق ریا کاری وغیرہ کا امکان تک نہیں ہوسکتا۔ شیخ احمد عبدالجوادؒ فرماتے ہیں فھذا یکون حین یخشی الریاء أما رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم فلایعرف الریاء الیہ سبیلا ۔(اتحافات ص۳۴۴) ریا کا تو آپ ﷺ کی طرف گمان بھی ناممکن ہے، بلکہ زوال ایمان کا باعث ہے۔ لہٰذا آپ ﷺ کا قراءت میں جہر بشرائط مذکورہ عظیم حکمتوں پر مبنی ہے۔

---

(۳۰۵/۶) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ قُرَّةَ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ يَقُوْلُ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى نَاقَتِهٖ يَوْمَ الْفَتْحِ وَهُوَ يَقْرَأُ : اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ○ لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ . قَالَ فَقَرَاَ وَ رَجَّعَ قَالَ وَ قَالَ مُعَاوِيَةُ بْنُ قُرَّةَ لَوْ لَا اَنْ يَّجْتَمِعَ النَّاسُ عَلَيَّ لَاَخَذْتُ لَكُمْ فِيْ ذٰلِكَ الصَّوْتِ اَوْ قَالَ اللَّحْنِ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے ابوداؤد نے بیان کیا اور ان کے پاس شعبۃ نے خبر دی۔ معاویۃ بن قرۃ سے معاویۃ کہتے ہیں کہ میں نے عبداللہ بن مغفلؓ کو یہ کہتے ہوئے سُنا۔ عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور اقدس ﷺ کو فتح مکہ کے دن اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ○ لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ (تحقیق فتح دی ہم نے تجھ کو فتح ظاہر۔ تاکہ بخشے تیرے واسطے خدا جو کچھ ہوا تھا پہلے گناہوں تیرے سے اور جو کچھ پیچھے ہوا) پڑھتے دیکھا۔ حضور اقدس ﷺ ترجیع کے ساتھ پڑھ رہے تھے۔ معاویۃ بن قرۃ (جو اس حدیث کے ایک راوی ہیں وہ) کہتے ہیں کہ اگر لوگوں کے جمع ہو جانے کا ڈر نہ ہوتا تو میں اُس لہجہ میں پڑھ کر سُناتا۔

## قرأت میں ترجیع کا مسئلہ :

فقرأ و رجع ...... حدیث میں ''سورۃ الفتح'' کی آیات کی تلاوت کا ذکر ہے۔ ''سورۃ الفتح'' صلح حدیبیہ کے بعد نازل ہوئی تھی، جس میں مسلمانوں کے ساتھ فتح مکہ کا وعدہ کیا گیا تھا، جب وہ وعدہ پورا ہوا اور اللہ پاک نے فتح مکہ مکمل کرادیا اور آپ ﷺ مکۃ المکرّمہ میں فاتحانہ داخل ہوئے تو تشکر و امتنان، عبدیت وانابت کے جذبات سے سرشار ہوکر اللہ کے وعدوں کو یاد کر کے آپ مزے لے لے کر سورۃ الفتح پڑھ رہے تھے رجّع ،ترجیع سے ہے، ترجیع کا معنیٰ خوش آوازی سے پڑھنے ،ایک آیت کو دو، دو بار پڑھنے اور حلق میں آواز گھمانے، لوٹانے اور لوٹا کر پڑھنے کے آتے ہیں **ای ردد صوته بالقراءة و قد فسره عبد اللّٰه بن مغفل بقوله آ، آ،آ بهمزة مفتوحة بعده الف ساكنة ثلاث مرات و زعم بعضهم ان ذلک كان من هز الناقة بغير اختياره و رد بأنه لو كان كذالک لما فعله عبد اللّٰه اقتداء به** (مواہب ص۲۳۰) (یعنی اپنی آواز کو قرأت کے ساتھ لوٹایا اور دہرایا اور اس کی وضاحت عبداللہ بن مغفلؓ نے اپنے قول آ، آ، آ سے کی یعنی ہمزہ مفتوحہ کے بعد الف ساکن تین مرتبہ پڑھا اور بعض حضرات کا خیال ہے کہ اس قسم کی آواز غیر اختیاری طور پر اونٹنی کی رفتار و حرکت کی وجہ سے تھی لیکن اس کی تردید بایں وجہ کی گئی کہ اگر ایسا ہوتا تو پھر عبداللہ بن مغفلؓ اس میں آپ ﷺ کی اقتداء ہرگز نہ کرتے)

## شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی رائے :

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں کہ ترجیع کے معنی لغت کے اعتبار سے لوٹانے کے ہیں، آواز کو لوٹا کر پڑھنا مراد ہے۔ خود عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے اس کی تفسیر آ آ آ منقول ہے۔ اس کا مطلب بعض علماء نے آواز کو درست کر کے پڑھنے کا فرمایا ہے کہ حضور اقدس ﷺ کو مکہ مکرمہ کے فتح ہونے اور دارالاسلام بن جانے کی وجہ سے غایت سرور تھا۔ اس لئے نہایت لطف سے پڑھ رہے تھے، مگر میرے اُستاذ حضرت والد صاحب نور اللہ مرقدہٗ کی تحقیق یہ ہے کہ حضور اقدس ﷺ چونکہ اونٹنی پر تشریف فرما تھے، اس لئے اس کی حرکت سے آواز ترجیعی معلوم ہوتی تھی۔ اسی بناء پر عبداللہ بن مغفلؓ

نے اس کی تفسیر آ آ آ سے نقل کی اور اسی وجہ سے معاویہ نے اس کی نقل کرنے کی ہمت نہیں کی کہ دانستہ اس طرح آواز بنانے سے لوگ مجتمع ہو جائیں گے۔ اس توجیہ کے موافق آئندہ حدیث کے بھی مخالف نہیں ہوگی۔ بندہ کے نزدیک یہی توجیہ زیادہ پسندیدہ ہے۔ اس لئے کہ اگر پہلے قول کے موافق آواز بنا کر اور درست کر کے پڑھنا مراد ہے، تو پھر لوگوں کے مجتمع ہونے کا کیا خوف ہے۔ قرآن پاک کو اچھی آواز سے جس میں گانے سے مشابہت پیدا نہ ہو، پڑھنا ہی چاہئے۔ بہت سی احادیث میں مختلف عنوان سے قرآن پاک کو ترتیل سے اچھی آواز کے ساتھ پڑھنے کی ترغیب وارد ہوئی ہے۔ (خصائل)

## قرأت میں تحسین صوت :

شیخ احمد عبدالجواد الدومی تحریر فرماتے ہیں' والترجيع هو التحطيط والترديد . ويوافق هذا الحديث : زينوا القرآن بأصواتكم ، و حديث : " وليس منا من لم يتغن بالقرآن " وحديث : " ما أذن الله لشئى كاذنه لنبى حسن الصوت يتغنى بالقرآن " .وورد أنه صلى الله عليه وسلم استمع لقراءة أبى موسى الأشعرى فلما أخبره بذلك قال : " لو كنت أعلم أنك تسمعه لحبرته لك تحبيرا ". أى حسنته لك تحسينا ، وورد : " لكل شئى حلية ، و حلية القرآن حسن الصوت " . و ظاهر هذه الأحاديث جواز التغنى بالقرآن بشرط أن لا يخرج عن الأداء الشرعى،قال فى الإكمال " و لا خلاف فى أن تحسين الصوت بقراءة القرآن مشروع مندوب اليه "(اتحافات ص ۳۴۵)

(ترجیع کا معنیٰ ایک بات کو دہرانا اور لوٹانا اور اسی معنیٰ کی موافقت اس حدیث سے ہے کہ تم اپنی آوازوں سے قرآن کو مزین اور خوبصورت کیا کرو۔ اور اس حدیث سے بھی کہ ہم (مسلمانوں) میں سے نہیں جو خوش آوازی سے قرآن نہیں پڑھتا اور اس حدیث سے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کو بھی کسی چیز کی اتنی اجازت نہیں دی جتنی کہ قرآن مجید کو خوش آوازی سے پڑھنے کی۔ اور حدیث شریف میں یہ بھی وارد ہوا ہے کہ حضور ﷺ نے ایک بار ابوموسیٰ اشعریؓ کی قرأت کو کان لگا کر سنا اور جب آپ ﷺ نے اس کو یہ بتلا بھی دیا تو ابوموسیٰؓ نے کہا کہ اگر مجھے معلوم ہو جاتا کہ آپ ﷺ میری قرأت کو سن رہے ہیں تو میں اس کو آپ ﷺ کے لئے خوب مزین و آراستہ کر کے عمدہ طریقہ پر پڑھتا۔ اور

حدیث میں یہ بھی وارد ہوا ہے کہ ہر چیز کا زیور ہوتا ہے اور قرآن کا زیور اس کو خوش آوازی سے پڑھنا ہے تو بظاہر یہ سب احادیث قرآن مجید کے پڑھنے میں خوش آوازی کرنے کے جواز پر دال ہیں بشرطیکہ یہ خوش آوازی اس کو اداء شرعی (تجوید و قرأت کے قواعد) سے خارج نہ کر دے۔ ''اکمال'' میں ہے کہ قرآن مجید کو خوش آوازی سے پڑھنا مشروع اور مندوب ہے)

تنبیہ :

مسئلہ قرأت قرآن میں تحسینِ صوت پر ترجیع وغیرہ کے جواز، عدم جواز اور اس مسئلہ کے متعلق مذاہب کی تفصیل مطلوب ہو، تو زاد المعاد ج ا ص ۱۶۵ ملاحظہ فرماویں۔

---

(۳۰۶/۷) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا نُوْحُ بْنُ قَيْسٍ الْحُدَانِيُّ عَنْ حُسَامِ بْنِ مِصَكٍّ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ مَا بَعَثَ اللّٰهُ نَبِيًّا اِلَّا حَسَنَ الْوَجْهِ حَسَنَ الصَّوْتِ وَ كَانَ نَبِيُّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَسَنَ الْوَجْهِ حَسَنَ الصَّوْتِ وَ كَانَ لَا يُرَجِّعُ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبۃ ابن سعید نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے نوح بن قیس حدانی نے حسام بن مصک کے حوالہ سے بیان کی اور انہوں نے یہ روایت حضرت قتادۃؒ سے نقل کی۔ قتادہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حق تعالیٰ جل شانہ نے ہر نبی کو حسین صورت اور حسین آواز والا مبعوث فرمایا ہے۔ اسی طرح نبی کریم ﷺ حسین صورت اور جمیل آواز والے تھے۔ حضور اقدس ﷺ قرآن شریف (گانے والوں کی طرح) آواز بنا کر نہیں پڑھتے تھے۔

راویان حدیث (۵۸۵) نوح بن قیس الحدانیؒ اور (۵۸۶) حسام بن مصکؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## تمام انبیاء خوبصورت اور خوش آواز تھے :

حسن الوجه حسن الصوت...... یعنی تمام انبیاء کرام حسین صورت اور حسین صوت والے ہوتے تھے۔ ليدل حسن ظاهره على حسن باطنه لأن الظاهر عنوان الباطن۔ (مواہب ص ۲۳۱)

(تا کہ اس کا ظاہری حسن وخوبصورتی اس کے حسنِ باطنی پر دلالت کرے کیونکہ ظاہر (ہمیشہ) باطن کا عنوان ہوا کرتا ہے) معنی الحدیث واضح فقد کان رسولنا الأکرم صلی اللہ علیه وسلم أحسن الناس وجوها و أحسنهم صوتاً "وکان لایرجع" بتشدید الجیم المکسورة ای فی بعض الأحیان فلا تنافی بینه و بین الحدیث الذی قبله۔(اتحافات ص۳۰) (تو حدیث شریف کا مطلب بالکل واضح ہے کیونکہ نبی کریم ﷺ سب لوگوں سے زیادہ خوبصورت اور خوش آواز تھے اور آپ ﷺ ترجیع (یعنی بات کو دہرانا) بعض اوقات نہیں کیا کرتے (تو اس توجیہ سے) اس حدیث اور اس سے پہلے ذکر شدہ حدیث میں کوئی منافات اور تعارض نہ رہا)

علامہ بیجوریؒ نے اسی تطبیق کے علاوہ ایک اور توجیہ بھی لکھدی، جس کی طرف ترجمہ میں بھی اشارہ کردیا گیا۔فرماتے ہیں' ای فی بعض الاحیان او کان لایرجع ترجیع الغناء ولا ینافی مامر۔ (مواہب ص۲۳۱) (یا اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ آپ ﷺ کی ترجیع (لوٹانا) راگ کے طرز کی نہ ہوتی (تو اس توجیہ سے) گذشتہ روایت (جس میں قدرتی خوش آوازی کا ذکر تھا) کے منافی نہ ہوا)

## شاہ ولی اللہ کا قولِ فیصل :

لایرجّع ......میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ آپ ﷺ باوجود خوش آواز ہونے آواز کو حلق میں گھما گھما کر بہ تکلف خوش آوازی بنا بنا کر قرآن نہیں پڑھتے تھے، بلکہ طبعی لہجہ کے مطابق حسبِ ضرورت خوش آوازی سے پڑھتے تھے، جو محمود بھی ہے اور مطلوب بھی، جیسا کہ احادیث میں آیا ہے، حسّن بالقرآن صوتک' حسنوا القرآن بأصواتکم' اور لکل شئی حلیة و حلیة القرآن الصوت الحسن (کہ قرآن مجید کے پڑھنے میں آواز کو خوبصورت بناؤ۔یا یہ کہ تم قرآن کو خوش آوازی سے پڑھا کرو اور یہ کہ ہر ایک چیز کا زیور ہوتا ہے اور قرآن مجید کا زیور خوش آوازی ہے)

لایرجّع' میں گانے اور تکلف سے آواز نکالنے کی نفی ہے۔شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ نے شرح مؤطا میں قول فیصل تحریر کیا ہے کہ ایک لہجہ طبعی ہوتا ہے، جس میں ترنم اور تکلف کی ممانعت ہے، کیونکہ اس میں تخشع اور تدبر فی القرآن حاصل نہیں ہوتا۔

(۸/ ۳۰۷) حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنِ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَسَّانٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ اَبِیْ الزِّنَادِ عَنْ عَمْرِو بْنِ اَبِیْ عَمْرٍو عَنْ عِكْرَمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ قِرَاءَةُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رُبَّمَا يَسْمَعُهَا مَنْ فِي الْحُجْرَةِ وَهُوَ فِي الْبَيْتِ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عبداللہ بن عبدالرحمٰن نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے یحییٰ بن حسان نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں عبدالرحمٰن بن ابی زناد نے عمرو بن ابی عمرو کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت عکرمہ سے روایت کی اور انہوں نے عبداللہ بن عباسؓ سے نقل کی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کی آواز (صرف اس قدر بلند ہوتی تھی کہ) آپ ﷺ اگر کوٹھڑی میں پڑھتے تو صحن والے سُن لیتے تھے۔

## قرأت بالجہر میں اعتدال :

**قال کان قراءة النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم ......** بیت سے مراد کوٹھڑی، گھر، دالان اور حجرہ سے مراد صحن ہے۔ یعنی حضور اقدس ﷺ جب اندر اپنی قیامگاہ یا دالان میں تلاوت فرماتے، تو صحن والے سن لیتے تھے، یعنی آواز مبارک نہ تو بہت اونچی ہوتی تھی اور نہ ہی بہت پست، بلکہ بین بین تلاوت فرماتے۔ علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں، **والمقصود أن قرائته کانت متوسطة لافی نهاية الجهر ولا فی غاية الاخفاء**۔ (جمع ج۲ ص ۱۴۳)

قرآن مجید کا آہستہ اور آواز سے پڑھنا، دونوں مواقع کے لحاظ سے افضل ہے، اگر ترغیب کا موقع ہو یا کوئی اور سبب جہر کی ترجیح کا ہو، تو جہر سے پڑھے اور اگر ریا وغیرہ کا خوف ہو تو آہستہ پڑھے۔ غرض یہ کہ موقع کے لحاظ سے حکم بھی مختلف ہوتا رہتا ہے۔

اس لئے نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ آواز سے قرآن پاک پڑھنے والا ایسا ہے، جیسا اعلان سے صدقہ کرنے والا اور آہستہ قرآن شریف پڑھنے والا ایسا ہے، جیسا کہ چپکے سے صدقہ کرنے والا، جبکہ صدقہ کے متعلق اظہار و اخفاء کا افضل ہونا موقع اور محل کے لحاظ سے بدلتا رہتا ہے۔ اسی طرح تلاوت کا بھی حکم ہے۔ (خصائل)

تتمہ :

قرآن مجید کی تلاوت کے متعلق حضور اکرم ﷺ کا معمول مذکورہ آٹھ حدیثوں کی تشریح کے ضمن میں واضح ہو چکا ہے۔ آخر میں بطور تکملہ کے یہ بھی ذہن نشین رہے کہ آپ ﷺ بغیر جنابت کے ہر حالت میں تلاوت فرمالیتے۔ علامہ ابن قیمؒ فرماتے ہیں، **وکان یقرأ القرآن قائما و قاعداً و مضطجعا و متوضأ و محدثا** ۔(زادالمعاد ج۱ ص۱۶۵)(آپ ﷺ ہر حالت میں قرآن مجید پڑھا کرتے چاہے کھڑے ہوتے یا بیٹھے اور لیٹے ہوئے وضو کے ساتھ بھی اور بے وضو کی حالت میں بھی)

حضرت شقیق بلخی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: **طلبنا خمسا فوجدنا فی خمس طلبنا برکة القوت فوجدنا فی صلوٰة الضحیٰ و طلبنا ضیاء القبور فوجدنا فی صلوٰة اللیل و طلبنا جواب منکر و نکیر فوجدنا فی قرأة القرآن و طلبنا عبور الصراط فوجدناه فی الصوم و الصدقة و طلبنا ظل العرش فوجدناه فی الخلوة** (روض الریاحین ص۱۵۲)(ہم نے پانچ چیزوں کی طلب وتلاش کی تو ہم نے ان کو پانچ چیزوں میں پایا ہم نے رزق میں برکت طلب کی تو وہ ہمیں نماز چاشت میں ملی اور ہم نے قبروں کی روشنی طلب کی تو وہ ہمیں تہجد گزاری میں حاصل ہوئی اور ہم نے منکر ونکیر کے (صحیح) جواب دینے کی طلب کی تو ہم نے قرآن مجید کی تلاوت میں اسے پالیا اور ہم نے پل صراط پر گزرنے کی طلب کی تو روزے اور صدقہ وخیرات میں ہم نے پالی اور ہم نے عرش خداوندی کا سایہ طلب کیا تو خلوت اور گوشہ نشینی میں میسر ہوا)

**اللّٰهم اجعل لنا ممن یعمل بها آمین یا رب العالمین** (اے اللہ! ہمیں بھی ان لوگوں سے کردے جو ان چیزوں پر عمل پیرا ہیں آمین یارب العالمین۔

==============================

# بَابُ مَاجَآءَ فِیْ بُكَآءِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی گریہ وزاری کے بیان میں

## بکاء کا معنیٰ واقسام :

بکاء ، مد کے ساتھ بھی آیا ہے اور قصر کے ساتھ بھی، جب مقصور پڑھیں گے، بُکی تو معنی ہے ضعیف اور سست آواز کے ساتھ رونا ہو، سیلان اللمع مع الحزن (حزن وغم کے ساتھ آنسو بہانا) اور اگر ممدود پڑھیں گے، تو معنی ہے بلند آواز کے ساتھ رونا وبالمد رفع الصوت معه (مواہب ص ۲۳۱) (حزن وغم کے ساتھ زور سے رونا) رونے کی بھی متعدد انواع واقسام ہیں۔ شیخ ابراہیم البیجوریؒ نے تفصیل لکھی ہے، جو نذرِ قارئین ہے۔ وهو انواع بكاء رحمة و رأفة و بكاء خوف وخشية وبكاء محبة و شوق بكاء فرح و سرور و بكاء جزع من ورود مؤلم على الشخص لايحتمله و بكاء حزن و بكاء مستعار كبكاء المرأة لغيرها من غير مقابل و بكاء مستاجرٍ عليه كبكاء النائحة و بكاء موافقة و هو بكاء من يرى من يبكى فيبكى ولا يدرى لاىّ شئى يبكى و بكاء كذب و هو بكاء المصر على الذنب (مواہب ص ۲۳۱) (رونے کی چند قسمیں ہیں (۱) رحمت ورأفت یعنی نرم دلی کا رونا (۲) خوف وخشیت کا رونا (۳) محبت اور شوق سے رونا (۴) خوشی کا رونا (۵) کسی شخص کا ناقابل برداشت تکلیف سے آہ زاری کرنا (۶) غم کا رونا (۷) عاریت کا رونا یعنی کسی عورت کا بلا معاوضہ کسی کے لئے رونا (۸) اجرت لیکر رونا جیسے کہ مردہ پر رونے والی عورت کا رونا (۹) صرف دوسرے کی موافقت کے لئے رونا جیسے کہ کسی کو روتے دیکھ کر رونا اور یہ معلوم نہ ہو کہ وہ کس لئے روتا ہے (۱۰) جھوٹا رونا یعنی گناہ پر اصرار کرنے والے شخص کا رونا)

باب ھٰذا میں چھ احادیث نقل کی گئی ہیں، جن میں حضور اقدس ﷺ کے بکاء کا ذکر ہے کہ

آپ ﷺ نماز میں اللہ پاک کے جلال و جمال کی تجلیات کے وقت اشتیاقِ محبت کے ازدیاد کے وقت قرآن کے سماع کے وقت اللہ تعالیٰ کی ہیبت عظمت و کبریائی اور اپنی اُمت پر شفقت و رحمت کی وجہ سے اُمت کے لئے بخشش و مغفرت کے طلب کرنے کے وقت اور میّت پر رحم و مودت کی وجہ سے گریہ وزاری کیا کرتے تھے۔ شیخ عبدالرؤف فرماتے ہیں کہ رونے میں غم کا رونا حضرت داؤد علیہ السلام کا تھا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا رونا شوق کا رونا تھا۔ حضور اقدس ﷺ کا رونا محبت کا رونا تھا۔ ومنه حزن و هو لداؤد و منه شوق و هو لابراهيم و منه محبة و هو لمحمد۔ (مناوی ج۲ ص۱۴۴)

شیخ الیجوری فرماتے ہیں، وبكاءه صلى الله عليه وسلم تارة يكون رحمة و شفقة على الميّت و تارة يكون خوفا على أمته و تارة يكون خشيةً من الله تعالىٰ و تارة يكون اشتياقاً و محبة مصاحباً للاجلال والخشية و ذلك عند استماع القرآن ۔ (مواہب ص۲۳۱) (نبی کریم ﷺ کا رونا کبھی تو ملت پر شفقت و رحمت کے لئے ہوا کرتا اور کبھی امت پر خوف کھانے کی وجہ سے اور کبھی خشیت خداوندی کی بنا پر اور کبھی ایسے شوق و محبت جو عظمت و خشیت باری تعالیٰ کو مدنظر رکھتے ہوئے اور یہ رونا اکثر قرآن مجید کے استماع کے وقت ہوا کرتا تھا)

---

(۱/۳۰۸) حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ اَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ مُطَرِّفٍ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الشِّخِّيْرِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يُصَلِّيْ وَ لِجَوْفِهٖ اَزِيْزٌ كَاَزِيْزِ الْمِرْجَلِ مِنَ الْبُكَآءِ ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں سوید بن نصر نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں عبداللہ بن مبارک نے حماد بن سلمہ کے حوالے سے خبر دی، انہوں نے یہ روایت ثابت سے نقل کی، اور انہوں نے اسے مطرف بن عبداللہ بن شخیرؒ سے ان کے باپ کے حوالہ سے نقل کیا۔ حضرت عبداللہ بن شخیر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا، تو حضور اکرم ﷺ نماز پڑھ رہے تھے اور رونے کی وجہ سے آپ ﷺ کے سینہ سے ایسی آواز نکل رہی تھی، جیسے ہنڈیا کا جوش ہوتا ہے۔

راویان حدیث (۵۸۷) مطرفؒ اور (۵۸۸) ابیہ کے حالات "تذکرہ راویان شمائل ترمذی" میں ملاحظہ فرمائیں۔

## ازیز و مرجل کا معنیٰ :

ولجوفه ازیز ...... رونے کی آواز کو ازیز هو صوت البكاء اور ہنڈیا کو مرجل کہتے ہیں،هو القِدر من النحاس او كل قدر يطبخ فيها و سمى بذلک لانه إذا نصب فكأنه أقيم على رجلين ۔(مواہب ص۲۳۲) (وہ تانبے کی ہنڈیا (دیگ) یا ہر ہنڈیا جس میں سالن پکایا جاتا ہو۔ مرجل کی وجہ تسمیہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ اس کو مرجل اس لئے کہا جاتا ہے کہ جب وہ رکھی جاتی ہے تو گویا وہ دو پاؤں پر کھڑی کی گئی)

## کمال خوف کا اظہار، عبودیت کاملہ کی دلیل ہے :

حضور اقدس ﷺ کا نماز میں یہ گریہ و تضرع، کمالِ خشوع و خضوع، اللہ سے خوف اور شدتِ شوق کی وجہ سے تھا۔ خوفاً من اللّٰه و شدة شوق اليه ويؤيد هذا ماروى عنه صلى الله عليه وسلم "لوتعلمون ما اعلم لضحكتم قليلا و لبكيتم كثيرا"۔(اتحافات ص۳۴۷) (اور اس کی تائید اس روایت سے ہوتی ہے جس میں آپ ﷺ نے فرمایا ہے کہ اگر تم کو معلوم ہو جائے جو میں جانتا ہوں البتہ تم لوگ پھر تھوڑے ہنستے اور بہت روتے) شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں کہ "یہ حالت آپ ﷺ پر اس وقت ہوتی تھی، جب اللہ تعالیٰ کی صفات جلالیہ اور صفات جمالیہ دونوں کا ظہور اکٹھے ہوتا تھا" (خصائل)

علامہ ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حضور اقدس ﷺ کا کمال خوف کا اظہار، کمال درجہ کا خشوع و خضوع آپ ﷺ کی عبودیت کاملہ کی دلیل ہے۔و هذا دليل على كمال خوفه و خشيته و خضوعه فى عبوديته ۔(جمع ج۲ص۱۴۴) اور ہانڈی کے جوش کی طرح آپؐ کے سینے سے آواز اور گریہ آپؐ کو سیدنا حضرت ابراہیم علیہ السلام سے وراثت میں منتقل ہوا۔ و ذلک مما ورثه من أبيه ابراهيم فانه كان يسمع من صدره صوت كغليان القدر على النار من مسيرة

میل ۔ (مواہب ص۲۳۲) ( ابراہیم علیہ السلام کے سینہ مبارک سے ایسی آواز جیسے کہ ہنڈیا آگ پر رکھے جوش مارتی ہے ایک میل سے سنائی دیتی تھی )

---

(۳۰۹/۲) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ هِشَامٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عُبَيْدَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِقْرَأْ عَلَیَّ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَقْرَأُ عَلَيْکَ وَ عَلَيْکَ اُنْزِلَ قَالَ اِنِّیْ اُحِبُّ اَنْ اَسْمَعَهٗ مِنْ غَيْرِیْ فَقَرَأْتُ سُوْرَةَ النِّسَآءِ حَتّٰى بَلَغْتُ وَ جِئْنَا بِکَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا قَالَ فَرَأَيْتُ عَيْنَیْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَهْمُلَانِ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے معاویہ بن ہشام نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت سفیان نے اعمش کے حوالہ سے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت ابراہیم سے عبیدۃ کی وساطت سے نقل کی اور انہوں نے اسے صحابی رسول حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت کیا۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ مجھ سے حضور اکرم ﷺ نے ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ قرآن شریف سُناؤ، (شاید حضور اکرم ﷺ نے اس لئے ارشاد فرمایا ہو کہ سننے میں غور وتدبر پڑھنے سے زیادہ ہوتا ہے یا کسی اور وجہ سے سننے کی رغبت فرمائی ہو کہ بہت سی وجوہ اس کی ہوسکتی ہیں، مثلاً یہی کہ قرآن شریف سننے کی سنّیت بھی حضور اکرم ﷺ کے فعل سے ثابت ہوجائے ) میں نے عرض کیا کہ حضور (ﷺ) آپ ہی پر تو نازل ہوا ہے اور آپ ﷺ ہی کو سُناؤں۔ (شاید ابن مسعودؓ کو یہ خیال ہوا ہو کہ سنانا، تبلیغ اور یاد کرانے کے واسطے ہوتا ہے ) حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میرا دل چاہتا ہے کہ دوسرے سے سنوں۔ میں نے امتثالِ حکم میں سنانا شروع کیا اور سورۂ نساء (جو چوتھے پارہ کے پونے سے شروع ہوتی ہے پڑھنا شروع کی۔ میں جب اس آیت پر پہنچا فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ بِشَهِيْدٍ وَّجِئْنَا بِکَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا ۔ (پس کیوں کر ہوگا جس وقت لاویں گے ہر امت سے ایک گواہی دینے والا اور لاویں گے ہم تجھ کو ان پر ان کے گواہ ) تو میں نے حضور

اکرم ﷺ کے چہرۂ مبارک کی طرف دیکھا تو دونوں آنکھیں گریہ کی وجہ سے بہہ رہی تھیں۔

## دوسروں سے قرآن سننا :

اقرأ علی ...... وهو علی المنبر کما فی الصحیحین ۔(مواہب ص۲۳۲)(حضور ﷺ اس وقت منبر پر تشریف فرما تھے جیسے بخاری ومسلم کی روایت میں ہے)حضرت ابن مسعودؓ سمجھ گئے کہ حضور اقدس ﷺ کا یہ امر امتحان واختبار کے لئے نہیں بلکہ استلذاذ قراءت کے لئے۔

لکون السامع خالصاً لتعقل المعانی بخلاف القاری فإنه مشغول بضبط الالفاظ و اعطاء الحروف حقها ولأنه اعتاد سماعه من جبریل و العادة محبوبة بالطبع ۔(مواہب ص۲۳۲) (اس لئے کہ سامع تو صرف معانی ومطالب سمجھنے کی طرف متوجہ رہتا ہے بخلاف پڑھنے والا کہ وہ الفاظ وحروف کے ضبط وترتیب اور اپنے مخارج سے ادائیگی کے خیال میں مصروف ہوتا ہے اور اس لئے بھی کہ آپ ﷺ کی جبرئیل علیہ السلام سے سننے کی عادت بن چکی تھی اور عادت فطری طور پر انسان کو محبوب وپیاری ہوتی ہے)حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ایک لائق فاضل کو اپنے سے کمتر مفضول سے اخذ و استفادہ میں استنکار نہیں کرنا چاہئے۔ فقد کان کثیرا من السلف یستفیدون من طلبتهم ۔ (مواہب ص۲۳۲)(بہت سے اسلاف کرامؒ اپنے طلبہ اور شاگردوں سے استفادہ کیا کرتے تھے)

## استماع قرآن کے وقت گریہ وتضرع :

قال فرأیت ...... تهملان یہ همل سے مشتق ہے هو جریان اللمع او المطر بسرعة ای تسیل دموعهما لفرط رأفته أو مزید شفقته حیث عز علیه عنتهم ۔(مناوی ج۲ص۱۴۶)(وہ آنسوؤں یا بارش کا تیزی سے بہنا۔یعنی آپؐ کی آنکھوں مبارک سے (بوجہ انتہائی نرم دلی یا آپؐ کی مزید شفقت کے کہ امت کی تکلیف آپؐ پر دشوار تھی) لگاتار آنسو بہہ رہے تھے)

(۱) حضور اقدس ﷺ کا گریہ وتضرع قرآن کے سننے کی وجہ سے تھا کہ تلاوت کے وقت عارفین وصالحین کی آنکھوں سے آنسو بہتے ہیں۔ اِذَا تُتْلٰی عَلَیْهِمْ اٰیٰتُ الرَّحْمٰنِ خَرُّوْا سُجَّدًا وَّ بُکِیًّا o (سورۂ مریم:۵۸) یعنی جب ان پر رحمٰن کی آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو زمین پر گر جاتے ہیں سجدہ

کرتے ہوئے اور روتے ہوئے۔ (سورۃ بنی اسرائیل: ۱۰۲) میں ہے اِنَّ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهٖۤ اِذَا یُتْلٰی عَلَیْهِمْ یَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ سُجَّدًا o یعنی یہ قرآن جب ان پر پڑھا جاتا ہے تو وہ ٹھوڑیوں کے بل گرتے ہیں روتے ہوئے اور یہ قرآن کا سننا ان کے خشوع کو بڑھا دیتا ہے۔

ظاہر ہے کہ اِن آیات کا اوّلین مصداق تو حضور اقدس ﷺ ہی ہو سکتے ہیں، گو آپ ﷺ کا یہ گریہ قرآن کی عظمت وجلال کی وجہ سے تھا اور زیادہ قرین قیاس بھی یہی ہے۔ اس پس منظر میں کہا جا سکتا ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی آغاز تلاوت سے آپ ﷺ پر گریہ طاری ہو گیا ہو، مگر ابن مسعودؓ کی نگاہ اس وقت پڑی ہو جب وہ وَجِئْنَابِکَ عَلٰی هٰۤؤُلَآءِ شَهِیْدًا پر پہنچے ہوں۔

۲ ...... دوسری توجیہ یہ کی گئی ہے کہ نفس آیت کے مضمون اور معانی یعنی قیامت کے ہولناک منظر اور محشر کی ہولناکی کے تصور سے گریہ آ گیا ہو۔ صاحبِ اتحافات لکھتے ہیں ومن الطبیعی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قد تمثل فی هذه اللحظة مایکون یوم القیامة من هول و شفاعة و عتاب و عقاب .... (اتحافات ص ۳۴۸)

۳ ...... بعض شارحین حدیث کہتے ہیں کہ آیت میں آپ ﷺ کی گواہی کا ذکر ہے شدتِ شہادت کی وجہ سے خوف ہو۔ چنانچہ جب یہ آیت نازل ہوئی، تو آپ ﷺ نے فرمایا یا اللہ ! جو لوگ میرے سامنے نہیں ہیں، ان پر کیسے گواہی دوں گا۔

۴ ...... بعض شارحین فرماتے ہیں کہ قیامت کا ہولناک منظر جب سامنے آیا اور اُمت کی کمزوری و ضعف تو امت کے گنہ گاروں پر شفقت ورأفت کی وجہ سے گریہ کا غلبہ ہو گیا۔

الغرض تمام وجوہات علیحدہ علیحدہ بھی گریہ کا سبب بن سکتی ہیں اور ان سب کا مجموعہ بھی سببِ گریہ بن سکتا ہے۔

## اخذِ مسائل :

اور صحیحین میں ہے کہ جب ابن مسعودؓ ان آیات پر پہنچے تو آپ ﷺ نے فرمایا' انه قال له حسبک' ویؤخذ منه حل امر الغیر بقطع قراء ته للمصلحة (مواهب ص ۲۴۳) (آپ کو بس اتنا

پڑھنا کافی ہے۔اس سے کسی شخص کو کسی مصلحت کی بناء پر قرأت سے روکنے کے حکم کرنے کا جواز معلوم ہوتا ہے) و فیہ ندب القراءۃ حتی فی مجلس الوعظ والاستماع لها والاصغاء الیها والبکاء عندها والتدبر والتواضع لاهل العلم ورفع منزلتهم وجواز استماع القرآن من محل عال والقاری أسفل منه وجواز طلبها ممن هو دونه رتبة و علما کمامر۔(مناوی ج۲ص۱۴۶)(اور اس حدیث سے قرآن مجید کے پڑھنے کا استحباب معلوم ہورہا ہے تا آنکہ وعظ ونصیحت کی مجلس میں بھی۔ نیز یہ بھی کہ اس کو پوری توجہ اور کان لگا کر سنا جائے اور استماع کے وقت رونے کا، اہل علم کا خشوع وخضوع اور تدبر کرنا اور ان کے مرتبہ کا عالی شان ہونا اور قرآن مجید کو اونچی جگہ پر سننا اور قاری اس سے نیچے کا جواز نیز قرأت کا مطالبہ اپنے سے کم علم و رتبہ سے کرنے کا جواز بھی معلوم ہوتا ہے)

---

(۳/۳۱۰) حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ حَدَّثَنَا جَرِیْرٌ عَنْ عَطَآءِ بْنِ السَّائِبِ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ انْکَسَفَتِ الشَّمْسُ یَوْمًا عَلٰی عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ حَتّٰی لَمْ یَکَدْ یَرْکَعُ ثُمَّ رَکَعَ فَلَمْ یَکَدْ یَرْفَعُ رَأْسَهٗ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهٗ فَلَمْ یَکَدْ اَنْ یَّسْجُدَ ثُمَّ سَجَدَ فَلَمْ یَکَدْ اَنْ یَّرْفَعَ رَأْسَهٗ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهٗ فَلَمْ یَکَدْ اَنْ یَّسْجُدَ ثُمَّ سَجَدَ فَلَمْ یَکَدْ اَنْ یَّرْفَعَ رَأْسَهٗ فَجَعَلَ یَنْفُخُ وَ یَبْکِیْ وَ یَقُوْلُ رَبِّ اَلَمْ تَعِدْنِیْ اَنْ لَّا تُعَذِّبَهُمْ وَ اَنَا فِیْهِمْ رَبِّ اَلَمْ تَعِدْنِیْ اَنْ لَّا تُعَذِّبَهُمْ وَ هُمْ یَسْتَغْفِرُوْنَ وَ نَحْنُ نَسْتَغْفِرُکَ فَلَمَّا صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ انْجَلَتِ الشَّمْسُ فَقَامَ فَحَمِدَ اللّٰهَ تَعَالٰی وَ اَثْنٰی عَلَیْهِ ثُمَّ قَالَ اِنَّ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ اٰیَتَانِ مِنْ اٰیَاتِ اللّٰهِ لَا یَنْکَسِفَانِ لِمَوْتِ اَحَدٍ وَّلَا لِحَیَاتِهٖ فَاِذَا انْکَسَفَا فَافْزَعُوْآ اِلٰی ذِکْرِ اللّٰهِ تَعَالٰی۔

ترجمہ: امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبہؒ نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے جریر نے عطاء بن سائب کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت اپنے باپ سے اور انہوں نے عبداللہ بن عمروؓ سے نقل کی۔ عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کے زمانے میں ایک مرتبہ سورج گہن ہوا (یہ قصہ جمہور کے نزدیک ۱۰ھ کا ہے۔ حضور اقدس ﷺ مسجد میں تشریف لے گئے

اور نماز شروع فرما کر اتنی دیر کھڑے رہے گویا رکوع کرنے کا ارادہ ہی نہیں ہے ) ( دوسری روایت میں ہے کہ سورہ بقرہ پڑھی تھی ) اور پھر رکوع اتنا طویل کیا کہ گویا رکوع سے اٹھنے کا ارادہ ہی نہیں، پھر ایسے ہی رکوع کے بعد سر اُٹھا کر قومہ میں بھی اتنی دیر تک کھڑے رہے، گویا سجدہ کرنا ہی نہیں ہے، پھر سجدہ کیا اور اس میں سر مبارک زمین پر اتنی دیر تک رکھے رہے گویا سر مبارک اُٹھانا ہی نہیں ہے۔

اسی طرح سجدہ سے اُٹھ کر جلسہ اور پھر جلسہ کے بعد دوسرے سجدہ میں۔ غرض ہر ہر رکن اس قدر طویل ہوتا تھا کہ گویا یہی رکن اخیر تک کیا جائے گا، دوسرا کوئی رکن نہیں ہے۔ شدتِ غم اور جوش سے سانس لیتے تھے اور روتے تھے اور حق تعالیٰ شانہٗ کی بارگاہِ عالی میں یہ عرض کرتے تھے کہ اے اللہ ! تو نے مجھ سے یہ وعدہ کیا تھا کہ میری موجودگی تک اُمت کو عذاب نہ ہوگا۔

اے اللہ ! تو نے ہی یہ وعدہ کیا تھا کہ جب تک یہ لوگ استغفار کرتے رہیں گے، عذاب نہیں ہوگا، اب ہم سب کے سب استغفار کرتے ہیں۔ حضور اکرم ﷺ کا یہ ارشاد اُس مضمون کی طرف اشارہ ہے، جو کلام اللہ شریف میں نویں پارے کے اخیر میں ہے۔ وَ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَ اَنْتَ فِيهِمْ وَ مَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ۔ اس آیت شریف کا ترجمہ یہ ہے کہ اللہ جل شانہٗ ایسا نہ کریں گے کہ ان لوگوں میں آپ ﷺ کے موجود ہوتے ہوئے ان کو عذاب دیں اور اس حالت میں بھی ان کو عذاب نہ دیں گے کہ وہ اِستغفار کرتے رہتے ہوں۔ حضور اکرم ﷺ جب نماز سے فارغ ہوئے تو آفتاب نکل چکا تھا۔

حضور اکرم ﷺ نے اس کے بعد وعظ فرمایا، جس میں حق تعالیٰ شانہٗ کی حمد وثنا کے بعد یہ مضمون فرمایا کہ شمس وقمر کسی کی موت یا حیات کی وجہ سے گہن نہیں ہوتے، بلکہ یہ حق تعالیٰ جل شانہٗ کی دو نشانیاں ہیں۔ جن سے حق سبحانہٗ اپنے بندوں کو عبرت دلاتے ہیں اور ڈراتے ہیں ) جب یہ گہن ہو جایا کریں تو اللہ جل جلالہٗ کی طرف فوراً متوجہ ہو جایا کرو ( اور استغفار و نماز شروع کر دیا کرو )

راویانِ حدیث ( ۵۸۹ ) عطاء بن السائب الثقفی الکوفیؒ اور ( ۵۹۰ ) ابیہ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## کسوف وخسوف :

قال انکسفت الشمس ...... کسوفِ شمس سورج کے بے نور ہو جانے (هو استتار نورها (اتحافات ص ۳۴۸) کو کہتے ہیں اور خسوف جب چاند بے نور جائے ، ہماری اصطلاح میں اسے سورج گرہن اور چاند گرہن کہتے یں۔ یوماً علی عهد رسول الله صلی الله علیه وسلم ، (ایک دن حضور ﷺ کے زمانہ میں ) یہ وہی روز تھا جب آپ کے صاحبزادے حضرت ابراہیم کا انتقال ہوا تھا اور لوگ کہنے لگے کہ سورج بھی حضرت ابراہیم کی موت پر غمزدہ ہے۔اس لئے بے نور ہو گیا ہے۔علامہ بیجوریؒ لکھتے ہیں ففی البخاری کسفت الشمس علی عهد النبی صلی الله علیه و سلم یوم مات ابراهیم فقال الناس کسفت الشمس لموت ابراهیم۔(مواہب ص ۲۳۳)

## صلواة الکسوف ہر رکعت میں ایک رکوع :

شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں۔یہ حدیث بمنزلہ صریح ہے کہ صلوٰۃ کسوف بھی عام نمازوں کی طرح ایک رکعت میں ایک رکوع کے ساتھ پڑھی گئی۔یہی مسلک امام اعظم ابوحنیفہؒ کا ہے اور یہ حدیث ان کا مستدل ہے۔ وهذا الحدیث کالصریح فی أنها صلواة برکوع واحد و به احتج ابو حنیفة (مواہب ص ۲۳۳) امام مالکؒ اور امام شافعیؒ کا مسلک یہ ہے کہ رکعتِ واحد میں دو رکوع ہیں اور امام احمدؒ تین رکوع کے قائل ہیں۔ و ذهب احمدؒ الی انها تصح بثلاث رکوعات لادلة اخریٰ ۔ (مواہب ۲۳۳)

## نماز میں گریہ :

فجعل ینفخ و یبکی ...... آپ ﷺ شدتِ غم اور جوش کے ساتھ سانس لیتے تھے اور روتے تھے۔یہ دوسری رکعت تھی۔امام احمدؒ، ابن خزیمہؒ، ابن حبانؒ اور طبرانیؒ کی روایات میں تصریح ہے کہ و یبکی و هو ساجد ۔(جمع ج ۲ ص ۱۴۷) (آپ ﷺ سجدہ کی حالت میں رو رہے تھے ) علامہ ابن قیمؒ نے حضور اکرم ﷺ کا رونا مختلف وجوہ سے نقل کر کے بکاء کی اقسام اور ان کے درمیان فرق

کو پوری تفصیل سے ذکر کیا ہے، جن حضرات کو اس کی تفصیل مطلوب ہو، وہ زاد المعاد ج ا ص ۶۴ ملاحظہ فرمادیں۔ دس اقسام کا ذکر تو اس باب کے شروع میں بھی گذر چکا ہے۔ البتہ بکاء کے اُصول کو ان الفاظ سے لکھا ہے کہ **و اما بكاءه صلى الله عليه و سلم فكان من جنس ضحكه لم يكن بشهيق و رفع صوت كما لم يكن ضحكه بقهقة و لكن كان تلمع عيناه حتى تهملا و يسمع لصدره ازيز** ۔(زاد المعاد ج ا ص ۶۴)(حضور ﷺ کا رونا بھی ہنسنے کی نوع سے تھا یعنی چیخ و پکار کے ساتھ نہیں ہوتا تھا جیسا کہ آپ ﷺ کا ہنسنا بھی قہقہہ نہیں ہوتا تھا لیکن آنکھیں مبارک صرف آنسو آلود ہو کر بہہ پڑتی تھیں اور آپ ﷺ کے سینے مبارک کی آواز بھی سنی جا سکتی تھی)

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ حضور اقدس ﷺ نماز کے دوران میں اُمت کی فکر کیا کرتے تھے۔ اُمت کے حق میں مغفرت طلب کرتے' بخشش کی دعائیں کرتے اور گریہ و زاری اور تضرع فرماتے۔ **ويقول ربّ الم تعدلنى** ...... (اور کہتے اے رب کیا تو نے میرے ساتھ وعدہ نہیں فرمایا کہ) قرآن مجید کے اس وعدے کی طرف اشارہ ہے، **وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيهِمْ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ** ۔(الانفال:۳۳)(اور نہیں تھا اللہ کہ عذاب کرتا ان کو اور تو بیچ ان کے تھا۔ اور نہیں تھا اللہ تعالیٰ عذاب کرنے والا ان کو اور وہ ہوں بخشش مانگتے۔

## صلوٰۃ کسوف کی دو طویل رکعتیں :

**فلما صلى ركعتين** ...... اس سے قبل ان رکعتین کی تفصیل کا بیان ہوا کہ سورج گرہن کے وقت حضور اقدس ﷺ نے خوب لمبی نماز پڑھی، جس میں طویل قیام فرمایا۔ رکوع بھی طویل تھا، قومہ اور سجدہ' الغرض تمام ارکان میں طوالت اختیار فرمائی۔ ان دو رکعت پر اتنا وقت صرف فرمایا کہ جب آپ ﷺ فارغ ہوئے' تو سورج گرہن دور ہو چکا تھا۔

چونکہ سورج دن کو ہوتا ہے، پہلے پہر یا پچھلے پہر اور لوگ دن کو بیدار ہوتے ہیں' لہٰذا اگر صلوٰۃ کسوف اجتماعی طور پر پڑھی جائے تو اُمت کے لئے تکلیف مالا یطاق کا باعث نہیں۔ اس لئے اس کا اجتماعی پڑھنا مستحب ہے۔ البتہ چاند گرہن رات کے وقت ہوتا ہے، لوگ آرام کر رہے ہوتے ہیں، اس

لئے بہتر یہ ہے کہ صلوٰۃ الخسوف انفرادی طور پر پڑھ لینا چاہئے اور یہی بہتر ہے۔

## شمس وقمر قدرت کی دو آیتیں :

**قال ان الشمس والقمر آیتان من اٰیات اللّٰہ ...... ای الدالتان علی وحدانیته و کمال قدرته کما قال تعالیٰ و جعلنا اللیل والنهار آیتین ای علامتین تدلان علی القادر الحکیم بتعاقبهما علی نسق واحد مع امکان غیره او علی تخویف العباد من بأسه و سطوته و یؤیده قوله تعالیٰ و مانرسل بالآیات الا تخویفا** ۔(جمع ج۲ص۱۴۹) (نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ سورج اور چاند اللہ کے نشانیوں میں سے دو نشانیاں ہیں یعنی وہ اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور کمالِ قدرت پر دال ہیں جیسے اللہ تعالیٰ بھی فرماتے ہیں کہ ہم نے رات اور دن کو دو نشانیاں بنائی ہیں یعنی ایسی دو علامتیں جو اللہ تعالیٰ کے قادر وحکیم ذات ہونے پر دلالت کرتے ہیں کہ یہ شمس وقمر کا ایک ہی نہج وطریقہ پر ایک دوسرے کے پیچھے چلنا حالانکہ دوسری صورتوں کا امکان بھی ہوسکتا ہے یہی اس ذات کی قدرت اور حکمت ودانائی کی نشانیاں ہیں۔ اور یا پھر یہ اپنے بندوں پر سخت عذاب میں مبتلا ہونے کے علامات ہیں اور اس معنیٰ کی تائید اللہ تعالیٰ کے اس قول سے بھی ہوتی ہے کہ ہم اپنی آیات (نشانیاں) نہیں بھیجتے مگر ڈرانے ہی کے لئے)

## کسوف وخسوف کو کسی کی موت وحیات سے کوئی تعلق نہیں :

**لاینکسفان لموت احد ......** آغازِ باب میں عرض کیا گیا ہے کہ سورج گرہن یا چاند گرہن کسی بڑے آدمی کی موت وحیات پر واقع نہیں ہوتا، جیسا کہ اس زمانہ کے لوگوں کا خیال تھا۔ حضور اقدس ﷺ نے بھی واضح فرمادیا، کسوف ہو یا خسوف ان کو کسی کی موت وحیات سے کوئی تعلق نہیں۔ یہ اللہ کی عظمت وقدرت کی نشانیاں ہیں۔

**فافزعوا اِلی ذکر اللّٰہ تعالیٰ** ' یہ فزع سے ہے، کہا جاتا ہے، **فزع الصبی امهٗ** جب لڑکا کسی چیز سے ڈر جائے، خوف کھائے اور پناہ کے لئے ماں کی طرف بھاگے اور سمجھے کہ خوفناک چیز سے بچنا ماں کے دامن میں آنے سے ہوگا اور وہ بچ جائے گا۔ مسلمان بھی بارگاہِ قدس میں سجدہ ورکوع اور ذکر وانابت کو

عذابِ الٰہی سے بچانے والی چیز سمجھ کر اس کی طرف لپکنا اپنائیں۔فادعوا اللّٰہ مخلصین له الدین' پر عمل کریں، اللہ کریم حفاظت فرماوے گا، نجات دے گا، پناہ ملے گی، تو بقا ملے گی' ای خافوا و تضرّعوا والتجئوا و بادروا و توجهوا الی ذکر اللّٰه والامر للاستحباب ۔(جمع ج۲ص۱۴۹)(اسی ذات سے ڈرواور تضرع وعاجزی کرو، پناہ مانگو، سبقت کرو اور متوجہ ہو اللہ کے ذکر کی طرف اور یہ امر استحبابی ہے)

## کسوف وخسوف کا ایک اہم سبب :

سورج اور چاند گرہن کے اسباب علم ہیئت والے بھی بیان کرتے ہیں۔دورِ جاہلیت میں بھی اس کو کسی کی موت وحیات کے ساتھ متعلق کیا جاتا رہا۔آپ ﷺ نے ان کی نفی کرتے ہوئے ارشاد فرمایا، ان الشمس و القمر لاینکسفان ...اوران کے آثار کے مدافعت کا عمل بھی بتلایا کما فی خبر البخاری فاذا رئیتم ذلک فافزعوا و کبروا وصلوا و تصدقوا ' (جیسے کہ بخاری شریف کی حدیث میں ہے جب تم اس طرح کا واقعہ دیکھو تو اس سے خوف کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو کر اس کی عظمت وکبریائی بیان کرو، نماز پڑھواور صدقہ وخیرات کرو) البتہ ملاعلی قاریؒ نے اس کے ایک اہم سبب کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا' وانّ اللّٰه اذا تجلی لشئی من خلقه خشع له فان ظاهره ان سبب الکسوف خشوعهما للّٰه تعالٰی و لعل السر فی ذلک ان النور من عالم الجمال الحسی فاذا تجلت صفة الجلال انطمست الانوار لهیبته و عظمته و من ثم قال طاؤس لما نظر للشمس و هی کاسفة بکی حتی کاد ان یموت و قال هی اخوف للّٰه منّا ۔(جمع ج۲ص۱۵۰)(اور جب اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق میں سے کسی چیز پر تجلی فرماتے ہیں تو وہ چیز فروتنی اور اللہ کے لئے عاجزی اختیار کرتی ہے تو یہاں بھی بظاہر سبب کسوف سورج اور چاند کی اللہ تعالیٰ کے لئے خشوع فروتنی کا اظہار ہی ہے اور شاید کہ اس میں یہ خفیہ راز ہو کہ نور (روشنی) حسی اور ظاہری جمال کے عالم میں سے ہے اور جب ان پر ذاتِ باری تعالیٰ کی صفت جلال کی تجلی کا پرتو پڑا تو اس کی ہیبت وعظمت کی وجہ سے (سورج وچاند کے) انوار مٹ اور بجھ گئے اس لئے تو امام طاؤسؒ نے جب سورج گرہن دیکھا تو اتنا روئے کہ قریب تھا کہ مرجاتے اور پھر فرمایا کہ یہ تو اللہ تعالیٰ سے ہم لوگوں سے بھی زیادہ ڈرنے والا ہے)

(۴/۳۱۱) حَدَّثَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا اَبُوْ اَحْمَدَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَطَآءِ بْنِ السَّآئِبِ عَنْ عِكْرَمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اِبْنَةً لَهٗ تَقْضِيْ فَاحْتَضَنَهَا فَوَضَعَهَا بَيْنَ يَدَيْهِ فَمَاتَتْ وَ هِيَ بَيْنَ يَدَيْهِ وَ صَاحَتْ اُمُّ اَيْمَنَ فَقَالَ يَعْنِي النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اَتَبْكِيْنَ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ فَقَالَتْ اَلَسْتُ اَرَاكَ تَبْكِيْ قَالَ اِنِّيْ لَسْتُ اَبْكِيْ اِنَّمَا هِيَ رَحْمَةٌ اِنَّ الْمُؤْمِنَ بِكُلِّ خَيْرٍ عَلٰى كُلِّ حَالٍ اِنَّ نَفْسَهٗ تُنْزَعُ مِنْ بَيْنِ جَنْبَيْهِ وَهُوَ يَحْمَدُ اللّٰهَ تَعَالٰى۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمود بن غیلان نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابواحمد نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں سفیان نے عطاء بن سائب کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت عکرمہ سے نقل کی اور انہوں نے اسے عبداللہ بن عباسؓ سے روایت کیا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ کی ایک لڑکی قریب الوفات تھیں۔ حضور اکرم ﷺ نے ان کو گود میں اُٹھایا اور اپنے سامنے رکھ لیا۔ حضور اکرم ﷺ کے سامنے ہی رکھے رکھے ان کی وفات ہوگئی۔ امّ ایمن (جو حضور اکرم ﷺ کی ایک باندی تھی) چلا کر رونے لگیں۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کیا اللہ کے نبی کے سامنے ہی چلا کر رونا شروع کر دیا۔ (چونکہ حضور اکرم ﷺ کے بھی آنسو ٹپک رہے تھے اس لئے) انہوں نے عرض کیا کہ حضور ﷺ بھی تو رو رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ یہ رونا ممنوع نہیں۔ یہ اللہ کی رحمت ہے کہ بندوں کے قلوب کو نرم فرمائیں اور، اُن میں شفقت و رحمت کا مادہ عطا فرمائیں) پھر حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ مومن ہر حال میں خیر ہی میں رہتا ہے۔ حتی کہ خود اس کا نفس نکالا جاتا ہے اور وہ حق تعالیٰ شانہٗ کی حمد کرتا ہے۔

## تقضی اور حضن کا معنیٰ :

قال اخذ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ابنۃ لہ..... تقضی بمعنیٰ قضاء کے ہے، یہاں موت کا وقوع مراد ہے۔ القضاء مرجعہ الی انقطاع الشیء و تمامہ۔ (جمع ج ۲ ص ۱۵۱) (قضا کا مآل اور انجام اس چیز کے ختم اور پورے ہونے پر ہوتا ہے)

فاحتضنها ...... یہ حضن (بمعنی گود) سے ہے، وھو مادون الا بط الی الکتف او الصدر و العضدان و ما بینھما ۔(مناوی ج۲ص۱۵۱)(اور وہ بغل کے نیچے کندھے تک یا سینہ اور دونوں بازوں اوران کے درمیان کو کہتے ہیں)

## قصہ بیٹی کا نہیں نواسی یا نواسے کا ہے :

یہ قصہ کس بیٹی کا ہے۔اس میں علماء کا اختلاف ہے۔مختلف توجیہات بیان کی گئی ہیں،مگر راجح یہی ہے کہ یہ قصہ آپ ﷺ کی کسی نواسی یا نواسے کا ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ یہ آپ ﷺ کے کسی صاحبزادے کا واقعہ ہو۔وقال عالم المغرب ، لعل المذکور : ابنه ، فوقع تحریف فی الکلمة (اتحافات ص۳۵۰)(مغرب کے بعض حضرات کا قول ہے کہ حدیث کا لفظ بجائے ابنة کے شاید ابنه ہو تو گویا کلمہ میں تحریف (ردوبدل) واقع ہوئی ہے) قالوا اِن المراد ببنته ھی أمامة بنت بنته زینب و کانت متزوجة لأبی العاص ابن الربیع (اتحافات ص۳۵۰) (اور بعض حضرات کہتے ہیں کہ آپ ﷺ کی بیٹی سے مراد آپ ﷺ کی نواسی حضرت امامہ ہیں جو کہ حضرت زینب ؓ کی بیٹی تھی اور حضرت زینب ؓ ابوالعاص ابن الربیع کی بیوی تھیں)

ملاعلی قاریؒ نے اس احتمال کی پرزور مفصل تردید کرتے ہوئے فرمایا کہ لکنه اشکل من حیث ان اھل العلم بالاخبار اتفقوا علی ان امامة عاشت بعد النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم حتی تزوجھا علی بن ابی طالب ...... (اس میں ایک اشکال یہ ہے کہ سب علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ امامہ ؓ توحضور ﷺ کے بعد بھی بہت وقت تک زندہ رہی تا آنکہ اس سے حضرت علیؓ نے نکاح بھی کیا تھا) پھر بعد میں فرمایا' ویحتمل ان یکون المراد ابن بعض بناته و ھو الظاھر ففی الاسباب المیلادی ان عبد اللّٰه بن عثمان من رقیة بنته صلی اللّٰہ علیه وسلم مات فی حجرہ فبکی و قال انما یرحم اللّٰہ من عبادہ الرحماء ...... (جمع ج۲ص۱۵۲)(اور یہ بھی احتمال ہے کہ اس کا کوئی نواسہ ہو اور یہی ظاہر بھی ہے کیونکہ اسباب المیلادی میں ہے کہ حضور ﷺ کی بیٹی حضرت رقیہ ؓ کا بیٹا عبداللہ بن عثمانؓ آپ ﷺ کے گود میں فوت ہوا تو آپ ﷺ اس وقت روئے اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ بھی

اپنے رحماء بندوں ہی پر رحم فرماتے ہیں)

الغرض واقعہ جس کا بھی ہو، مقصود آپ ﷺ کی رقت، نرم دلی، محبت اور شفقت کا بیان ہے۔ اولاد کے ساتھ محبت وشفقت نہ تو ولایت کے خلاف ہے، اور نہ نبوت کے، بلکہ عینِ فطرت، بلکہ عند اللہ ممدوح ومطلوب ہے۔

## حضرت ام ایمنؓ :

**وصاحت ام ایمنؓ**...... حضرت ام ایمنؓ حضور اقدس ﷺ کی آزاد کردہ لونڈی رونے لگی۔ ام ایمنؓ کا اصلی نام برکۃ تھا۔ معرکۂ احد میں زخمیوں کی مرہم پٹی اور مجاہدین کو پانی پلانے کی خدمات کی سعادت بھی حاصل کی تھی۔ غزوۂ خیبر میں شریک ہوئیں۔ حضرت ام ایمنؓ آپ ﷺ کے لئے والد کی طرف سے میراث میں آئی تھیں۔ انہوں نے آپ ﷺ کو اپنی گود میں کھلایا پلایا تھا، پھر آپ ﷺ نے اُن کا نکاح بھی اپنے خادم خاص حضرت زیدؓ سے کیا، جس کے بطن سے اُسامہ پیدا ہوئے، اور حضرت عمرؓ کی وفات کے بیس (۲۰) دن بعد فوت ہوئیں۔ صاحب اتحافات لکھتے ہیں کہ **وامّ ایمن هی التی حضنت النبی صلی الله علیه وسلم و مولاته و هی التی تزوجها زید بن حارثة و ولدت له أسامة و ماتت بعد وفاة عمر بعشرین یوما** ۔(اتحافات ص۳۵۰)

**اتبکین عند رسول الله صلی الله علیه وسلم** ...... (کیا تو رسول اللہ ﷺ کے پاس روتی ہے) عندی کے بجائے عند رسول اللہ کہا گیا۔ **لانه ابلغ فی الزجر** ۔(جمع ج۲ص۱۵۱) (اس لئے کہ حدیث شریف کے گذشتہ الفاظ بنسبت لفظ عندی کے ڈانٹنے میں زیادہ بلیغ ہیں)

## نوحہ شرعاً ممنوع ہے :

حضرت امّ ایمنؓ کا رونا ممنوع ومحظور تھا کہ اس میں نوحہ، صیاح، جزع اور عدم الرضاء بالقضاء کے آثار تھے۔ کیونکہ شریعت میں چلاّ چلاّ کر رونا اور میت پر جزع فزع کرنا منع ہے۔ پیٹنا، بال نوچنا، گریبان چاک کرنا، منہ پر طمانچے مارنا، سینہ کوبی کرنا، خاک اڑانا، رونے کی یہ تمام قسمیں شرعاً قطعاً ممنوع ہیں۔ حضور اقدس ﷺ کا ارشاد ہے **لیس منا من ضرب الخلود و شق الجیوب و دعا**

بدعوی الجاھلیة ۔ (بخاری ومسلم) (کہ ہم میں سے نہیں ہے جو اپنے چہرے پر تھپڑ مارتا ہے اور گریبان پھاڑتا ہے اور دورِ جاہلیت کی باتیں کرتا ہے) جو خاتون نوحہ کرتی اور سنتی ہے، اللہ نے اس پر لعنت بھیجی ہے۔ لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم علی النائحة و مستمعة ۔ (ابوداؤد) حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے، انا بریء ممن حلق و صلق و خرق ۔ (بخاری ومسلم) میں اس شخص سے بری ہوں جو سر منڈائے اور چلا کر روئے اور اپنے کپڑے پھاڑ ڈالے۔

**قال لست ابکی انما ھی رحمة ......** آپ ﷺ نے امّ ایمنؓ سے فرمایا کہ میرا رونا تیرے رونے کی طرح نہیں، یہ رونا نہیں شفقت ومحبت اور صبر ہے، حوصلہ ہے، یہ تو اللہ کی رحمت ہے۔ کما فی الصحیحین جعلھا اللہ فی قلوب عبادہ فانما یرحم اللہ من عبادہ ۔ (جمع ج۲ ص۱۵۲) (جیسے کہ صحیحین (بخاری ومسلم) میں ہے کہ اس رحمت کو اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کے دلوں میں رکھا ہے بے شک اللہ تعالیٰ اپنے ہی بندوں پر رحم فرماتے ہیں) علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں، ویؤیدہ ماورد ان العین تدمع و القلب یحزن و لا نقول الا ما یرضی الربّ و انا علی فراقک یا ابراھیم لمحزونون ۔ (جمع ص۱۵۲) (اور اس بات کی تائید اس روایت سے ہوتی ہے جس میں آیا ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ بے شک آنکھیں آنسو بہاتی ہیں اور دل بھی غمگین ہے لیکن کہیں گے وہی بات جو ربّ تعالیٰ کو پسند ہوگی اور بے شک تیری جدائی پر اے ابراہیم ہم مغموم ہیں)

---

(۳۱۲/۵) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَاصِمِ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَبَّلَ عُثْمَانَ بْنَ مَظْعُوْنٍ وَ هُوَ مَيِّتٌ وَهُوَ يَبْكِيْ اَوْ قَالَ وَ عَيْنَاهُ تُهْرَقَانِ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبد الرحمٰن بن مہدی نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمارے پاس یہ روایت سفیان نے عاصم بن عبید اللہ سے نقل کی۔ انہوں نے یہ روایت قاسم بن محمد سے نقل کی اور انہوں نے اسے اُمّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے

روایت کیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے عثمان بن مظعون ؓ کی پیشانی کو اُن کی وفات کے بعد بوسہ دیا۔ اُس وقت حضور اکرم ﷺ کے آنسو ٹپک رہے تھے۔

راویان حدیث (۵۹۱) عاصم بن عبید اللہ (۵۹۲) قاسم بن محمد اور (۵۹۳) عثمان بن مظعون کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## آپ ﷺ نے حضرت عثمان ؓ کا بوسہ لیا :

ام المؤمنین حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ جب حضرت عثمان بن مظعون ؓ فوت ہوئے، تو حضور اقدس ﷺ نے ان کا بوسہ لیا۔ میں نے دیکھا کہ آپ ﷺ کے آنسو اُن کے رخسار پر گر رہے تھے۔ فرأیت دموع النبی صلی اللہ علیہ وسلم تسیل علی خدّ عثمان۔ (جمع ج۲ ص۱۵۳)

حضرت عائشہ ؓ سے روایت ہے کہ جب حضرت عثمان بن مظعون ؓ فوت ہوئے تو آپ ﷺ نے ان کے چہرے سے چادر ہٹائی، دونوں آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا اور بہت روئے۔ قبل بین عینیہ ثم بکی طویلا (جمع ج۲ ص۱۵۳) پھر جب ان کا جنازہ اٹھایا گیا تو ارشاد فرمادیا، اے عثمان ؓ! تیرے لئے بشارت ہے کہ نہ تو تو نے دنیا پہنی اور نہ دنیا تجھے پہن سکی۔ ملا علی قاری ؒ لکھتے ہیں کہ طوبیٰ لک یا عثمان لم تلبسک الدنیا ولم تلبسها۔ (جمع ج۲ ص۱۵۳)

---

(۳۱۳/۶) حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ اَخْبَرَنَا اَبُوْعَامِرٍ حَدَّثَنَا فُلَیْحٌ وَ هُوَ ابْنُ سُلَیْمَانَ عَنْ هِلَالِ بْنِ عَلِیٍّ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ قَالَ شَهِدْنَا اِبْنَةً لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ جَالِسٌ عَلَی الْقَبْرِ فَرَاَیْتُ عَیْنَیْهِ تَدْمَعَانِ فَقَالَ اَفِیْکُمْ رَجُلٌ لَمْ یُقَارِفِ اللَّیْلَةَ قَالَ اَبُوْطَلْحَةَ اَنَا قَالَ انْزِلْ فَنَزَلَ فِیْ قَبْرِهَا۔

ترجمہ : امام ترمذی ؒ کہتے ہیں کہ ہمیں اسحٰق بن منصور نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس روایت کی خبر ابو عامر نے دی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے فلیح بن سلیمان نے ہلال بن علی کے حوالے سے بیان کیا اور انھوں نے اسے حضرت انس بن مالک ؓ سے روایت کیا۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ

فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ اپنی صاحبزادی (اُمّ کلثوم) کی قبر پر تشریف فرما تھے اور آپ ﷺ کے آنسو جاری تھے۔ حضور اکرم ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا کہ قبر میں وہ شخص اُترے، جس نے آج رات مجامعت نہ کی ہو۔ ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ میں ہوں۔ حضور ﷺ کے فرمانے سے وہ قبر میں اُترے۔

راویانِ حدیث حدیث (۵۹۴) ابوعامرؒ اور (۵۹۵) ھلال بن علیؒ کے حالات ''تذکرہ راویانِ شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضرت امّ کلثومؓ کا انتقال :

**شهدنا ابنة لرسول الله صلى الله عليه و سلم ......** یہ متوفاۃ حضور اقدس ﷺ کی لختِ جگر حضرت امّ کلثومؓ تھیں، جو حضرت رقیہؓ کی وفات کے بعد حضرت عثمانؓ کے حبالہ عقد میں آئیں تھیں۔ **جالس على القبر اى على طرفه و اغرب شارح حيث قال و فى الحديث جواز الجلوس على القبر۔** (جمع ج۲ ص۱۵۴) (یعنی حضور ﷺ قبر کی ایک جانب بیٹھے ہوئے تھے اور کسی شارح نے یہ تو عجیب بات کہی کہ حدیث میں قبر پر بیٹھنے کا جواز معلوم ہوتا ہے)

## لم يقارف کا معنیٰ :

**لم يقارف الليلة ......** جامع الاصول میں ہے، **لم يقارف اى لم يذنب ذنبا** ۔ (کہ آج کی رات کوئی گناہ نہ کیا ہو) محدث کبیر شیخ رشید احمد گنگوہیؒ بھی اسی معنیٰ کو ترجیح دیتے ہیں۔ ملا علی قاریؒ دوسرا معنیٰ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں **ويجوز ان يراد الجماع فكنى عنه** ۔ (جمع ج۲ ص۱۵۴) (اور یہ بھی ممکن ہے کہ اس سے مراد جماع ہو پس حضور ﷺ نے اس سے کنایہ کیا ہو)

**و أصلها الدنو واللصوق ۔** (اتحافات ص۳۵۲) (یقارف کا اصلی اور لغوی معنیٰ نزدیک ہونا اور چپکنا ہے) حضور اقدس ﷺ کا مقصد یہ تھا کہ میری بیٹی کو وہ شخص قبر میں اُتارے جس نے آج رات مجامعت نہ کی ہو اور اگر دوسرا معنیٰ مراد لیں، تو معنیٰ ہوگا، جس نے آج رات گناہ نہ کیا ہو۔ اس کے جواب میں حضرت ابوطلحہؓ آگے بڑھے اور اپنی خدمات پیش کیں، تو حضور اقدس ﷺ نے فرمایا

......انزل' فنزل فی قبرها 'حضرت ابوطلحہؓ کو حکم فرمایا۔ چنانچہ والد اور شوہر کی موجودگی میں حضرت ابوطلحہؓ نے انہیں قبر میں رکھا۔

## ایک اشکال کا جواب :

یہاں اشکال یہ ہے کہ حضرت ابوطلحہؓ، حضرت امّ کلثوم کے ذی رحم محرم نہیں ہیں۔ محرم کے ہوتے ہوئے اس کو کیوں حکم دیا گیا، جواب میں شارحین کہتے ہیں کہ بیانِ مسئلہ غرض تھی...... **وفیہ حل جواز دخول الاجنبی القبر باذن من ولی المیت** ۔(اتحافات ص۲۵۲)(اور حدیث سے اجنبی شخص کا ولی میت کی اجازت سے قبر میں داخل ہونے کا جواز معلوم ہوتا ہے ) دوسرا یہ کہ اس میں ایک خاص مصلحت تھی ۔ وہ یہ کہ حضرت عثمانؓ نے اس رات اپنی ایک جاریہ سے جماع کیا تھا اور بیمار زوجہ سے بے اعتنائی برتی تھی، جس پر لطیف سی تنبیہ مقصود تھی۔ حکم ہوا کہ اُن کو ہاتھ بھی نہ لگانے دیا جائے' مگر یہ ایک وقتی رنجش تھی، جو جلد ختم ہوگئی۔ تاہم حضرت عثمانؓ کے لئے یہ شرعاً کوئی جرم نہ تھا اور اگر ضرورت ہو تو کچھ اشکال بھی نہیں اور اگر حضرت گنگوہیؒ کا ترجمہ لیں، پھر تو کوئی اشکال ہی نہیں کہ حضرت ابوطلحہؓ نے اللہ کی ذات پر توکل و بھروسہ اور اعتماد کر کے خود کو پیش کر دیا۔

## ابوطلحہ کون تھے ؟

یہ ایک مشہور صحابی ہیں، جو کنیت کے ساتھ مشہور ہیں، ان کا نام زید بن سہل انصاری خزرجی ہے' ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں، **شهد المشاهد و قال صلی الله علیه وسلم لصوت ابی طلحة خیر من مائة رجل و قتل یوم حنین عشرین رجلاً واخذ اسلابهم و فضائله کثیرة** ۔(جمع ج۲ ص۱۵۴)(آپؓ سب غزوات میں شریک رہے حضور ﷺ نے فرمایا کہ ابوطلحہؓ کی آواز تو بہتر اور بھاری ہے سو(۱۰۰) آدمیوں کی آواز سے بھی ۔ غزوہ حنین میں آپؓ نے بیس (۲۰) آدمیوں کو قتل کر کے ان کے مال و اسباب بھی اٹھائے اور اس کے فضائل و مناقب بہت ہیں ) **وهو عم انس و زوج امه و لیس فی الصحب احد یقال له ابوطلحة سواه** ۔ (مواہب ص۲۳۶)(آپؓ حضرت انسؓ کے چچا اور ماں کے خاوند بھی تھے اور صحابہؓ میں آپؓ کے علاوہ اور کوئی ابوطلحہ نہیں ہے )

## الحاصل :

علامہ احمد عبدالجواد الدومیؒ آخر باب کا حاصل تحریر فرماتے ہیں کہ :

وفی الباب ستة احادیث و قد قرأنا ان دموع رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم کانت تسیل للرحمة الرحیمة ' والعاطفة الکریمة و قد أفاضت الأخبار الأخریٰ ببکاء رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم و ھو فی صلاتہ أوحین یذکر احوال أمتہ ' و ھکذا و لقد کان بکاء النبی صلی اللّٰہ علیہ و سلم من غیر صوت ' کما أن ضحکہ کان کذالک ' واللّٰہ اعلم ۔(اتحافات ص۳۵۲)(اس باب میں چھ احادیث تھیں اور ہم پڑھ چکے ہیں کہ حضور ﷺ کے آنسو مبارک رحمت و شفقت اور نرم دلی کی وجہ سے بہا کرتے تھے اس کے علاوہ دوسرے احادیث مشہورہ سے حضور ﷺ کا نماز میں رونا یا امت کے حالات کے تذکرہ کے وقت رونا یا اس جیسے دوسرے امور کے وقت رونا ثابت ہے البتہ آپ ﷺ کا رونا بغیر کسی آواز کے ہوتا تھا جیسے کہ آپ ﷺ کا ہنسنا بھی بغیر آواز کے ہوتا تھا)

==================================

# بَابُ مَاجَآءَ فِیْ فِرَاشِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

## باب ! ان روایات کا ذکر جو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے بستر کے بارے میں وارد ہوئی ہیں

فراش بمعنٰی مفروش کے ہے، جیسے کتاب بمعنٰی مکتوب کے ہیں، اس کی جمع فُرش آتی ہے، جیسے کتاب کی جمع کتب آتی ہے۔ ویقال لہ ایضاً فرش من باب التسمیة بالمصدر ' وقد ورد فی صحیح مسلم فراش للرجل و فراش لزوجته و فراش للضیف و فراش للشیطان و انما اضافه للشیطان لانه زائد علی الحاجة مذموم و قیل لانه اذا لم یحتج إلیه کان مبیته و مقیله۔ (مواهب ص ۲۳۶) (صحیح مسلم میں وارد ہوا ہے کہ ایک بستر مرد کے لئے اور ایک بستر اس کی بیوی کے لئے اور ایک بستر مہمان کے لئے اور ایک بستر شیطان کا ہے اور بے شک اس بستر کی شیطان کو اس لئے نسبت کی کہ وہ ضرورت اصلیہ زائد ہے اور مذموم ہے اور بعض کہتے ہیں کہ چونکہ اس بستر کی ضرورت نہیں اور وہ فالتو ہے تو وہ گویا شیطان کا مبیت (بیتوتة کی جگہ) اور مقیل (قیلولہ) کی جگہ ہے) حضور اقدس ﷺ کا بستر مبارک چمڑے، ٹاٹ اور بوریا کا ہوا کرتے تھے، نرم اور گداز بستر پسند نہیں فرماتے تھے۔ الشیخ یوسف بن اسماعیل النبھانی فرماتے ہیں "حضور نبی کریم ﷺ کا بستر مبارک چمڑے کا تھا، جس میں کھجور کے درخت کی چھال بھری ہوئی تھی۔ اس کی لمبائی کم وبیش دو گز تھی اور چوڑائی ایک گز اور ایک ہاتھ تقریباً ' آپؐ دنیاوی ساز وسامان سے بالکل الگ رہے، باوجودیکہ خدا نے دنیا کے خزانوں کی کنجیاں آپؐ کو عنایت فرمائی تھیں، مگر آپ ﷺ نے کبھی دنیاوی خواہش نہیں کی، ہمیشہ آخرت پر اور اس کی نعمت پر نظر رکھی اور آخرت کو اختیار فرمایا"۔ (وسائل الوصول)

(۳۵۲/ا) حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْمَخْزُوْمِیُّ وَ غَيْرُ وَاحِدٍ قَالُوْا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِیْ اَسْمَآءً اَنَا مُحَمَّدٌ وَ اَنَا اَحْمَدُ وَ اَنَا الْمَاحِیُّ الَّذِیْ يَمْحُو اللّٰهُ بِیَ الْكُفْرَ وَ اَنَا الْحَاشِرُ الَّذِیْ يُحْشَرُ النَّاسُ عَلٰى قَدَمَیَّ وَاَنَا الْعَاقِبُ الَّذِیْ لَيْسَ بَعْدَهٗ نَبِیٌّ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں سعید بن عبدالرحمٰن مخزومی اور بہت سے لوگوں نے یہ روایت بیان کی۔ وہ سب کہتے ہیں کہ ہم کو اسے سفیان نے زہری کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت محمد بن جبیر بن مطعم سے اُن کے باپ کے واسطہ سے نقل کی۔ جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا کہ میرے بہت سے نام ہیں۔ من جملہ ان کے محمد ہے اور احمد ہے اور ماحی ہے جس کے معنی مٹانے والے کے ہیں۔ حق تعالیٰ شانہٗ نے میرے ذریعہ سے کفر کو مٹایا ہے اور ایک نام حاشر ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ قیامت میں حشر کے لئے سب سے پہلے آپ ﷺ کو اُٹھائیں گے اور تمام امت آپ کے بعد حشر کی جائے گی اور اُٹھائی جائے گی تو گویا حضور ﷺ تمام امت کے حشر کا سبب بنے اور ایک نام میرا عاقب ہے جس کے معنی پیچھے آنے والے کے ہیں۔ حضور اقدس ﷺ سب انبیاء سے پیچھے تشریف لائے ہیں۔ آپ ﷺ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔

## آپ ﷺ کے پانچ صفاتی نام :

**قال رسول الله صلى الله عليه و سلم ان لی اسماء** ...... اس حدیث میں حضور اقدس ﷺ کے پانچ صفاتی ناموں کا ذکر کیا گیا ہے۔

## اسم ''محمد'' کی تشریح :

**انا محمد** ' علماء نے لکھا ہے کہ محمد' حمد کا مبالغہ ہے' جس کے معنیٰ ہیں بہت حمد کیا گیا یا تو اس وجہ سے کہ حضور اقدس ﷺ کا نام ہے اور آپ کے خصال حمیدہ بہت زیادہ ہیں، یا اس وجہ سے کہ آپ کی تعریف مُرةً بعد مرةٍ ' (بار بار) کی گئی یا اس وجہ سے کہ اللہ جل شانہٗ نے آپ ﷺ کی کثرت سے حمد کی ہے اور اسی طرح ملائکہ نے' سابقین انبیاء نے' اولیاء نے' یا تفاؤل کے طور پر ہے کہ بہت زیادہ حمد

کی جائے یا اس وجہ سے کہ اوّلین و آخرین سب ہی آپ کے ثناخوان ہیں اور قیامت میں سب ہی آپ کے جھنڈے کے نیچے ہوں گے، جس کا نام حمد کا جھنڈا ہے۔ (خصائل)

قاضی محمد سلیمان منصور پوریؒ تحریر فرماتے ہیں 'لفظِ ''محمد'' حمد سے اسم مفعول ہے یعنی مضاعف سے مبالغہ کے لئے اور احمد بھی حمد سے ہے۔ واقع علی المفعول ہے۔ اس محمد سے حمد کی صفت اور کیفیت ظاہر ہوتی ہے۔ حضرت حسان بن ثابتؓ کا شعر ہے ..........

و شق له مِن اسمه لیجلّه      فذو العرش محمود و هذا محمد

اللہ نے اس کی عظمت ظاہر کرنے کے لئے اس کا نام اپنے نام سے مشتق کیا۔ دیکھو ! رب العرش تو محمود ہے اور آنحضرت ﷺ محمد ہیں، واضح ہو کہ نبی کریم ﷺ کو حمد سے خاص مناسبت ہے۔ حضور ﷺ کا نام محمد و احمد ہے اور حضور ﷺ کے مقام شفاعت کا نام محمود ہے۔ اُمت محمد یہ کا نام حمادون ہے اور آنحضرتؐ کے لواء مبارک کا نام **لواء الحمد** ہے۔ **و الحمد لله علی ذلک حمداً کثیراً**۔ (رحمۃ للعالمین)

وحید الزمان (مشہور اہل حدیث) لکھتے ہیں کہ ایک عجیب امر یہ ہے کہ حضرت محمد ﷺ سے پہلے عرب میں کسی کا نام محمد نہیں ہوا تھا، اس میں اللہ تعالیٰ کی حکمت یہ تھی کہ لوگوں کو کسی اور کے پیغمبر موعود ہونے کا اشتباہ نہ ہو۔ (لغات الحدیث) البتہ جب حضور اقدس ﷺ کی ولادت کا زمانہ قریب تھا۔ تو بہت سے لوگوں نے اس اُمید پر کہ شاید ہماری ہی اولاد ان بشارتوں کی مستحق بن جائے، جو پہلی کتابوں میں ہیں اور یہی نبی بن جائے۔ محمد نام رکھا، لیکن **اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ**۔ (الانعام:۱۲۴) یعنی اللہ ہی بہتر جانتا ہے، اس جگہ کو جہاں اپنی رسالت کو تجویز فرماتا ہے۔

## اسم ''احمد'' کی تشریح :

**و انا احمد** ...... اور میرا نام احمد ہے۔ یہ علم افعل تفضیل سے فاعل کے معنیٰ میں ہے یعنی بہت ہی زیادہ تعریف کرنے والا۔ لہٰذا آپ ﷺ احمد الحامدین (حمد بیان کرنے والوں میں سب سے زیادہ حمد بیان کرنے والے) ہیں۔

حضرت موسیٰؑ نے دعا کی تھی۔اے اللہ ! مجھے اُمت احمد سے کیجئے۔ **اللھم اجعلنی من امة احمد۔** (جمع ج۲ص۲۲۷) حضرت عیسیٰؑ نے بھی احمد کا نام لے کر آپ ﷺ کی بشارت دی تھی۔ **وَمُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ یَّاْتِیْ مِنْ بَعْدِی اسْمُہٗ اَحْمَدُ۔** (الصّف:٦) (اور اپنے بعد آنے والے ایک رسول کی میں تمہیں خوشخبری سنانے والا ہوں، جن کا نام احمد ہے)

یہ قرآن مجید کی اپنی ایک شان اور عظمت وحکمت ہے، جہاں آپ ﷺ کا نام بتانا تھا، وہاں احمد بتایا، اور دوسری جگہ ذکر ہوا تو محمد ذکر کیا، جبکہ محمد تو آپ ﷺ کا مشہور نام ہے۔ چاہئے تھا کہ جہاں نام بتایا جارہا ہے، وہاں محمد بتایا جائے۔ شارحین فرماتے ہیں، **اسمہٗ احمد** کہہ کر ایک شبہ کا ازالہ کیا ہے، کیونکہ کتبِ سابقہ میں آپ ﷺ کا نام محمد تھا، جبکہ جاہلیت میں لوگوں نے تفاؤل کے طور پر اپنے بچوں کے نام محمد رکھے، جس کی وجہ اس سے قبل بتادی گئی ہے، تو **اسمہٗ احمد** میں اللہ تعالیٰ نے التباس سے بچایا اور احمد ذکر کیا۔ قرآن مجید کا ایک دوسرا انداز یہ بھی ہے کہ جہاں خطاب وندا کا موقع آیا ہے، وہاں دیگر انبیاءِ کرام کو اسماءِ گرامی سے مخاطب کیا گیا ہے، جبکہ آپ ﷺ کا نام نہیں لیا گیا۔ سوائے چار مقامات کے جہاں نام کا لینا ضروری تھا۔ اس کی وجہ بھی آپ ﷺ کا اعزاز وتکریم ہے کہ آپؐ کے اوصاف رسول، نبی، مزمل، مدثر، طٰہٰ، یٰسین ذکر ہوئے اور احمد نہیں آیا۔

علامہ البیجوریؒ کعب احبار سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

اہل جنت کے نزدیک نبی کریم ﷺ کا اسمِ گرامی عبدالکریم ہے۔ اہل دوزخ کے نزدیک عبدالجبار، اہل عرش کے نزدیک عبدالمجید، تمام فرشتوں کے نزدیک عبدالحمید، انبیاء کرام کے نزدیک عبدالوہاب، شیاطین کے لئے عبدالقہار، جنات کے نزدیک عبدالرحیم، پہاڑوں میں عبدالخالق، صحراؤں میں عبدالقادر، سمندروں میں عبدالمہیمن، زندوں کے نزدیک عبدالقدوس، حشرات الارض کے نزدیک عبدالغیاث، جنگلی جانوروں میں عبدالرزاق، درندوں میں عبدالسلام، چوپایوں میں عبدالمؤمن، پرندوں میں عبدالغفار، تورات میں موذموذ، انجیل میں طاب طاب، صحف میں عاقب، زبور میں فاروق، اللہ تبارک وتعالیٰ کے نزدیک طٰہٰ ویٰسین اور مومنین کے نزدیک محمد ﷺ اور کنیت ابوالقاسم ہے۔ اس لئے

جنتیوں میں آپ ﷺ جنت کو تقسیم فرمائیں گے۔ (مواہب ص۲۶۸)(ایضاً المناوی ج۲ص ۲۲۸)

## الماحی کی تشریح :

**و انا الماحی** ...... اور میں ماحی ہوں۔ میری وساطت سے اللہ تعالیٰ کفر کو نیست و نابود فرماتا ہے اور پھر یہ زمانہ آیا بھی ہے کہ حضراتِ صحابہ کرامؓ کے دور سے لے کر ۱۰۰۰ھ تک اسلام کا جھنڈا بلند رہا اور تمام عالم سرنگوں رہا۔ حضور اقدس ﷺ کفر و شرک کو مٹانے والے ہیں۔ کذابوں اور جھوٹوں کو دلائل و براہین سے شکست دینے والے ہیں۔ نیز اپنی اُمت کے گناہوں کو معاف کروانے والے ہیں۔

## الحاشر :

**و انا الحاشر** ...... اور میں حاشر ہوں، یعنی میدانِ محشر میں میرے پیچھے ہو کر چلیں گے یا سب سے پہلے قیامت کے دن قبر سے اُٹھوں گا اور لوگ میرے بعد اُٹھیں گے۔ میرے قدم پر' قدمی تثنیہ ہے یا مفرد ہے یا قدمی بمعنیٰ زمانی کے ہے یا قدمی بمعنیٰ اتباعی کے ہے جو **تکون الانبیاء یوم القیامة تحت لوائی** ( قیامت کے دن سب انبیاء میرے جھنڈے کے نیچے ہوں گے ) کے مطابق ہے

ایک حدیث شریف میں ہے کہ میں پہلا شخص ہوں، جس کے لئے قبر سب سے پہلے شق کی جائے گی۔ **وقد ورد انه اول من تنشق عنه الارض فیتقدم الناس فی المحشر و یحشر الناس علی اثره** ۔(مواہب ص۲۶۹)(اور یہ وارد ہوا ہے کہ سب سے پہلے آپ ﷺ قبر سے اٹھیں گے تو میدانِ محشر میں سب سے مقدم ہوں گے اور لوگ آپ ﷺ کے بعد اٹھ کر آپ ﷺ کے پیچھے ہو کر چلیں گے )

## العاقب :

**و انا العاقب** ...... اور میں عاقب ہوں یعنی عاقب وہ ہے، جس کے بعد کسی قسم کا کوئی نبی نہیں ہے۔ لہٰذا آپ ﷺ کے بعد جو بھی نبوت کا دعویٰ کرے، وہ دجال' کذاب اور جھوٹا ہے۔ آپؐ کے بعد منصب نبوت پر اور کوئی فائز نہیں ہوگا۔ چنانچہ بعض روایات میں ہے **لا ینبّؤ بعدی احد**

ان اسماءِ سبعہ کی تخصیص کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ یہ نام پہلی کتابوں میں پیشن گوئی کے طرز پر لکھے ہوئے تھے۔ اہل کتاب ان اسماء وصفات سے آپ ﷺ کو پہچانتے تھے۔

---

(۳۵۳/۲) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ طَرِيفِ الْكُوفِيُّ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنِ عَيَّاشٍ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ اَبِیْ وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ لَقِيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِیْ بَعْضِ طُرُقِ الْمَدِيْنَةِ فَقَالَ اَنَا مُحَمَّدٌ وَ اَنَا اَحْمَدُ وَ اَنَا نَبِيُّ الرَّحْمَةِ وَ نَبِيُّ التَّوْبَةِ وَ اَنَا الْمُقَفِّيُّ وَ اَنَا الْحَاشِرُ وَ نَبِيُّ الْمَلَاحِمِ.

حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ حَدَّثَنَا النَّضْرُ بْنُ شُمَيْلٍ اَخْبَرَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ زِرٍّ عَنْ حُذَيْفَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ نَحْوَهُ بِمَعْنَاهُ هٰكَذَا قَالَ حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ زِرٍّ عَنْ حُذَيْفَةَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن طریف کوفی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے ابوبکر بن عیاش نے عاصم کے واسطہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت ابووائل سے اور انہوں نے حضرت حذیفہ سے نقل کی۔ حذیفہؓ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں حضور اقدس ﷺ سے راستہ میں ملا۔ حضور اکرم ﷺ تشریف لے جا رہے تھے۔ تذکرۃً حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میرا نام محمد ہے اور احمد ہے اور نبی الرحمۃ ہے اور نبی التوبہ ہے اور میں مقفّی ہوں اور حاشر ہوں اور نبی ملاحم ہوں۔ امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت اسحٰق بن منصور نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمارے سامنے اسے نضر بن سہیل نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر حماد بن سلمہ نے دی۔ انہوں نے حضرت حذیفہؓ سے نقل کی۔ جو کہ پہلی روایت کے ہم معنی ہے۔ اسی طرح کی روایت حماد بن سلمہ نے عاصم سے انہوں نے زر سے اور انہوں نے حضرت حذیفہؓ سے بھی نقل کی ہے۔

## نبی الرحمة :

و انا نبی الرحمة ...... اور میں نبی رحمت ہوں۔ رحمت نرم دلی مہربانی اور دردمندی کے اظہار کو کہتے ہیں، جس کا نتیجہ مغفرت واحسان ہوتا ہے۔ حضور اقدس ﷺ بحیثیت نبی کے اللہ تعالیٰ کی

مخلوق کے لئے باعثِ رحمت ہیں۔آپؐ کے قدِ رعنا کو رحمة للعلمین کے لباسِ فاخرہ سے مزّین کیا گیا ہے۔ وَ مَآ اَرۡسَلۡنٰکَ اِلَّا رَحۡمَةً لِّلۡعٰلَمِیۡنَ ۔(اور ہم نے آپ کو تمام جہاں والوں کے لئے رحمت بنا کر ہی بھیجا ہے) اِن اسماء کو خاص طور سے اس لئے ذکر کیا گیا ہے کہ یہ نام پہلی کتابوں میں پیشن گوئی کے طور پر لکھے گئے تھے۔اہل کتاب ان اسماء وصفات سے آپ ﷺ کو پہچانتے تھے۔آپ ﷺ سراپا رحمت ہیں۔مسلمانوں کے لئے آپ ﷺ کا رحمت ہونا تو ظاہر ہے کہ دنیا وآخرت میں آپ ﷺ ہی کا وسیلہ ہے۔کفار کے لئے اس لئے کہ حضور ﷺ کے الطاف وشفقت کی وجہ سے پہلی امتوں کی طرح اس امت پر عذاب عامہ نازل نہ ہوا، بلکہ قرآنِ پاک میں یہ وعدہ ہوگیا کہ آپ ﷺ کے ہوتے ہوئے ان کافروں کو ہرگز عذاب نہ کریں گے اور نیز جب تک آپ ﷺ کے دین کا بقا رہے گا تب تک تمام عالم کا نظام باقی رہے گا،جس وقت تمام دنیا میں ایک بھی اللہ کا نام لینے والا باقی نہ رہے گا،نظامِ عالم درہم برہم ہوکر قیامت قائم ہوجائے گی۔نیز آپ ﷺ کی بعثت تمام عالم کے لئے ہے کسی اُمت یا جماعت کی خصوصیت نہیں ہے۔اس لحاظ سے بھی آپ ﷺ تمام عالم کے لئے رحمت ہیں کہ جس کا دل چاہے اس رحمت میں داخل ہوجائے۔نیز آپ ﷺ لوگوں کا آپس میں تراحم اور ایک دوسرے کے ساتھ رحمت اور شفقت کی تعلیم لے کر آئے ہیں۔اس لحاظ سے بھی آپ ﷺ رحمت کے نبی ہیں۔نیز اللہ کی رحمت کے دروازے آپ ﷺ کی وجہ سے کھلے ہوئے ہیں۔نیز آپؐ اللہ کی رحمتوں کی خبریں اور بشارتیں دینے والے ہیں۔اس معنی کے اعتبار سے بھی آپ ﷺ رحمت کے نبی ہیں۔نیز آپ ﷺ کا دین سراسر رحمت ہے۔اس لئے بھی آپ ﷺ رحمت کے نبی ہیں۔نیز آپ ﷺ کی اُمت کی صفت قرآن شریف میں رُحَمَآءُ بَیۡنَهُمۡ وارد ہوئی ہے۔یعنی آپس میں رحمت کا برتاؤ کرنے والے،اس لحاظ سے بھی آپ ﷺ رحمت کے نبی ہیں۔(خصائل)

## نبی التوبة :

ونبی التوبة ...... اور میں نبی توبہ ہوں۔توبہ واستغفار کرنے سے میری اُمت کی توبہ قبول ہوجائے گی۔جب توبہ اپنی شرائط کے ساتھ کی جائے تو گناہوں کی معافی کے لئے کافی ہے۔بخلاف

اُمم سابقہ کے کہ ان کی توبہ قبول ہونے کے لئے شرائط سخت تھے۔ مثلاً قتلِ نفس وغیرہ فَاقْتُلُوْا اَنْفُسَكُمْ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ عِنْدَ بَارِئِكُمْ ط فَتَابَ عَلَيْكُمْ ط اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ٥ (البقرۃ:۵۴) (اور مار ڈالو اپنی اپنی جان کو یعنی بعض آدمی (جنہوں نے گوسالہ پرستی نہیں کی) بعض آدمیوں کو (جنہوں نے گوسالہ پرستی کی) قتل کرو۔ یہ (عمل درآمد) تمہارے لئے بہتر ہوگا تمہارے خالق کے نزدیک پھر (اس عمل درآمد کرنے سے) حق تعالیٰ تمہارے حال پر (اپنی عنایت سے) متوجہ ہوئے۔ بے شک وہ تو ایسے ہی ہیں کہ توبہ قبول کر لیتے ہیں اور عنایت فرماتے ہیں) آپ ﷺ اُمت کو بھی کثرت سے توبہ کی ترغیب دینے والے ہیں اور خود بھی کثرت سے توبہ کرنے والے ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ نے حضور اقدس ﷺ کی وجہ سے جتنی مخلوق کی توبہ قبول کی ہے، اتنی کسی دوسرے نبی کی اُمت کی نہیں کی۔ اس لئے آپ ﷺ کا لقب نبی التوبۃ بھی ہے۔

علامہ ملا علی قاریؒ نے لکھا ہے کہ و ارکان التوبة على ماقاله العلماء ثلاثة الندم و القلع والعزم على ان لايعود و لا اجد جعل الاستغفار اللسانى شرطا للتوبة نعم للتوبة باعتبار تعلقها بحقوق العباد و ببعض حقوق الله شروط ۔(جمع ج۲ص۲۲۷) (علماء کرام کے نزدیک توبہ کے ارکان واصول تین ہیں۔ (۱) اپنی غلطی پر پشیمان اور شرمندہ ہونا (۲) قلع (گناہ اور غلطی کو بالکل ختم کرنا) (۳) اور آئندہ کے لئے پختہ ارادہ کہ پھر یہ غلطی اور گناہ نہیں کروں گا۔ اور زبانی استغفار کا توبہ کے لئے شرط ہونے کو میں نے (کتب وغیرہ) میں نہیں پایا (یعنی میرے معلومات میں نہیں) ہاں توبہ کے لئے باعتبار حقوق العباد اور بعض حقوق اللہ کے ساتھ متعلق ہونے کی شرطیں ہیں)

## المقفی :

و انا المقفی ...... تقفية سے ہے بمعنیٰ پیچھے لگانے کے قَفُوٌ اور قُفُوٌ پیچھے رہنے اور آخری ہونے کو کہتے ہیں۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ لکھتے ہیں، بكسر الفاء المشددة و فتحها والمعنى على الاوّل اى سار على آثار الانبياء عملاً بقوله تعالىٰ فبهداهم اقتده والمعنى على الثانى الذى انتهىٰ اليه الامر بعد الأنبياء من قوله تعالىٰ ثم قفينا على آثارهم برسلنا ۔(اتحافات ص۲۸۷) (لفظ

المقفی میں فاء مشددہ یا کسرہ کے ساتھ ہے یا فتح کے ساتھ اور پہلی صورت میں معنیٰ یہ ہوگا کہ آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کے اس فرمان ''سو چل تو ان کے (انبیاء کے) طریقے پر'' کی پیروی کرتے ہوئے انبیاء کرام کے نقش قدم پر چلے اور دوسری صورت میں معنیٰ یہ ہوگا کہ انبیاء کرام کے بعد امر نبوت کا سلسلہ آپ ﷺ تک پہنچا۔ جیسے کہ اس آیت کہ ''پھر پیچھے بھیجے ان کے قدموں اپنے رسول'' میں اس طرف اشارہ ہے)

## نبی الملاحم :

**و نبی الملاحم** ...... **الملاحم** '**ملحمة** سے ہے بمعنیٰ عظیم جنگ کے' بڑے حادثے کو **ملحمة** کہتے ہیں۔ اس کی جمع ملاحم ہے۔ گھمسان کی لڑائی کی جگہ، جہاد کو بھی **ملحمة** کہتے ہیں۔

حضور اکرم ﷺ کے اس نام کی وجہ ظاہر ہے کہ جہاد جس قدر حضور اکرم ﷺ کے زمانے میں اور حضور اکرم ﷺ کی امت میں ہوا اتنا کسی نبی کی امت میں نہیں ہوا۔ نیز اس اُمت میں ہمیشہ رہے گا۔ چنانچہ آپ ﷺ کی پیشن گوئی ہے کہ میری اُمت میں جہاد قیامت تک رہے گا۔ حتیٰ کہ اخیر حصہ اُمت دجال سے قتال کرے گا۔ بعض علماء نے فرمایا ہے کہ اس لفظ کے معنی اجتماع اور التیام کے ہیں اور حضور اکرم ﷺ کی اُمت میں جو اجتماعی صورت گزر چکی ہے اور باوجود اختلافات اس گئے گزرے دور میں بھی پائی جاتی ہے۔ کسی نبی کی اُمت میں ایسی مسلسل نہیں پائی جاتی۔ نیز **ملحمه** کے معنیٰ فتنہ عظیم کے بھی ہیں۔ اس معنی کے اعتبار سے بھی حضور اکرم ﷺ کا نام صحیح ہے۔ اس لئے کہ اس امت میں قیامت کے قریب ایسے بڑے بڑے اور سخت سخت فتنے پیدا ہوں گے، جن کی نظیر کسی نبی کی امت میں نہیں ہے۔ ایک دجال ہی کا فتنہ ایسا سخت ہے کہ حد نہیں ہے۔ حدیث میں آیا ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کے زمانے سے لے کر ہر نبی نے دجال کے فتنے سے لوگوں کو ڈرایا ہے۔ ایسے ہی یاجوج ماجوج کا خروج وغیرہ وغیرہ سخت حوادث آنے والے ہیں، جن کے آثار شروع ہیں۔ **اللّٰهم احفظنا منها بمنک و فضلک وجاه نبیک و حبیبک**۔ (خصائل)

==============================

# بَابُ مَا جَآءَ فِی عَیْشِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

# باب ! حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے گذرِ اوقات کے بیان میں

عیش ' زندگی' کھانے' طعام اور گذرِ اوقات کو کہتے ہیں' ای باب بیان ماورد من الأحادیث فی کیفیة معیشته صلی اللہ علیه وسلم حال حیاته (مواہب ص۲۷۰) (باب! حضورؐ کی معاشی کیفیت کے متعلق واردشدہ احادیث کا بیان)

اس عنوان سے ایک باب پہلے گذر چکا ہے، جس میں مصنفؒ نے دو حدیثیں نقل کی تھیں۔اس باب میں حضور اقدس ﷺ' حضرات صحابہ کرامؓ اور حضرات اہل بیت عظامؓ کے گذرِ اوقات کا بیان ہے کہ وہ کس طرح فقر وفاقہ' جہد مسلسل اور صبر واستقامت کے ساتھ زندگی گذارتے تھے۔

## تکرارِ باب کیوں ؟

رہا یہ سوال' کہ دوبارہ یہ ترجمۃ الباب قائم کر کے اس میں نو (۹) احادیث کا اندراج کر کے بظاہر تکرار ہے اور یہ کیوں؟ تو علماء نے اس کی مختلف توجیہات بیان کی ہیں۔ایک واضح جواب تو یہی ہے کہ اس باب میں وہ اُمور آ گئے ہیں' جو گذرے ہوئے باب میں ذکر نہیں ہوئے تھے۔لہٰذا یہ محض تکرار نہ ہوا۔ شیخ البیجوریؒ فرماتے ہیں، واعادہ ھنا بزیادات اخرجته عن التکرار۔(مواہب ص۲۷۰) (مصنفؒ نے اس باب کا اعادہ ایسی جدید امور کی زیادتی کی صورت میں کیا جس نے اس کو تکرار ہو جانے کی صورت سے نکال دیا)

## شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی توجیہات :

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ نے وجوہ تکرار میں تفصیل سے لکھا ہے :

یہ باب پہلے بھی گذر چکا ہے۔ بعض نسخوں میں سب روایات ایک جگہ ہی ذکر کی ہیں۔ مقام کے مناسب بھی یہی بات ہے، لیکن جو نسخے ہمارے پاس موجود ہیں، اُن میں یہ باب مکرر پایا جاتا ہے، اگر نقل کرنے والوں کی غلطی سے ایسا نہیں ہوا تو بہت ممکن ہے کہ خود امام ترمذیؒ نے کسی مصلحت سے اس کو مکرر لکھا ہو۔ غور کرنے سے متفرق مصالح اس کی سمجھ میں آتی ہیں۔ ممکن ہے کہ امام ترمذیؒ نے ایک لطیف اشارہ اس طرف کیا ہو کہ حضور اکرم ﷺ کا اس فقر اور تنگی کو اختیار فرمانا ابتداء سے لے کر اخیر تک رہا۔ اس لئے ابتدائی زمانہ کی طرف اوّل اشارہ فرمایا اور وفات کے قریب اس باب کو ذکر فرما کر اخیر زمانہ کی طرف اشارہ فرمایا کہ باوجود خیبر اور حُنین وغیرہ کی غنیمتوں کے اپنا حال وہی فقر وفاقہ تھا۔ اور حق یہ ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ حرص وطمع دور فرمائے تو فقر وفاقہ میں بھی لذت ہے۔ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ نے فرمایا کہ میرے لئے مکہ کی زمین کو سونے کی بنادے۔ میں نے عرض کیا یا اللہ ! یہ نہیں بلکہ ایک دن پیٹ بھر کر کھاؤں تا کہ تیرا شکر کروں اور ایک دن بھوکا رہوں تا کہ تیرے سامنے عاجزی کروں۔ حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ میں تم لوگوں پر فقر وفاقہ سے نہیں ڈرتا بلکہ اس سے ڈرتا ہوں کہ تم پر دنیا اس طرح پھیل جائے، جس طرح تم سے پہلے لوگوں پر پھیل گئی تھی اور تم اس میں اس طرح دل لگانے لگو، جس طرح اُن لوگوں نے دل لگایا اور یہ تم کو بھی اسی طرح ہلاک کر دے، جیسا کہ ان کو ہلاک کر دیا۔ اسی لئے حضور اکرم ﷺ نے ایک جگہ دعا فرمائی کہ اے اللہ ! محمد (ﷺ) کی اولاد کی روزی بقدرِ کفایت تجویز فرما۔ (مشکوٰۃ) (خصائل)

---

**(۳۵۴/۱) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا اَبُوالْاَحْوَصِ عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ قَالَ سَمِعْتُ النُّعْمَانَ بْنَ بَشِيْرٍ يَقُوْلُ اَلَسْتُمْ فِيْ طَعَامٍ وَّ شَرَابٍ مَا شِئْتُمْ لَقَدْ رَأَيْتُ نَبِيَّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَا يَجِدُ مِنَ الدَّقَلِ مَايَمْلَأُ بَطْنَهٗ .**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبۃ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوالاحوص نے سماک بن حرب کے واسطے سے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے نعمان بن بشیرؓ کو یہ

کہتے ہوئے سنا۔نعمان بن بشیر کہتے ہیں کہ کیا تم لوگ کھانے پینے میں اپنی مرضی کے موافق منہمک نہیں ہو(اور جتنا دل چاہے تم لوگ نہیں کھاتے ہو؟) حالانکہ میں نے حضوراقدس ﷺ کو دیکھا ہے کہ آپ ؐ کے یہاں رڈی کھجوریں بھی پیٹ بھر کر نہیں تھیں۔

## چند کھجوروں پر قناعت :

**یقول الستم** ...... مضمونِ حدیث تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہے۔دقل ، ردی کھجور اور بادبان کے ڈنڈے کو بھی کہتے ہیں۔عرب کہتے ہیں **اراک اطول من الدقل و انت تنشر کلامک بنشر الدقل** میں تم کو دیکھتا ہوں کہ بادبان کے ڈنڈے سے بھی زیادہ لمبے ہو اور گفتگو رڈی قسم کی کرتے ہو۔یعنی تمہارے نبی برحق ﷺ جس کی اتباع اور پیروی کرنا تم پر لازم ہے گھٹیا قسم کی کھجور پر بھی قناعت فرمالیتے تھے،مگر وہ بھی اس قدر مقدار میسّر ہوتی کہ اس سے شکم سیری بھی نہیں ہوتی تھی،جبکہ تمہارا یہ عالم ہے کہ تم دنیاوی نعمتوں کی فراوانی میں مستغرق ہو گئے ہو۔یہ حدیث اس سے قبل بھی **باب ماجآء فی صفة ادام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم** میں دوسرے نمبر پر گذر چکی ہے۔غرض یہی ہے کہ کھانے پینے کو مقصود نہ بنایا جائے **والقصد التقریع والتوبیخ علی الاکثار من ذلک**۔(مواہب ص ۲۷۰)(یعنی آپ ﷺ کی غرض حد سے زیادہ کھانے پینے پر توبیخ اور ڈانٹنا مقصود ہے)

بعض اہل اللہ کا ارشاد ہے، **جوعوا أنفسکم لولیمة الفردوس**۔(مواہب ص ۲۷۰) جنت الفردوس کے ولیمہ کے تناول میں شرکت کے لئے دنیا میں اپنے آپ کو بھوکا رکھو، پیٹ بھر کر کھانا اور اس طرح کھانا کہ جو کسل کا باعث ہو، تحصیل علم وعمل صالح سے مانع ہو، شرعاً مذموم ہے۔اتنی مقدار کھانا کہ باعثِ حیات ہو اور عملِ صالح کے لئے معین ہو، شرعاً مطلوب ہے علامہ بیجوریؒ لکھتے ہیں کہ **والمذموم انما هو الشبع المثقل الموجب للکسل المانع من تحصیل العلم و العمل و أما الأکل المعین علی العبادة فهو مطلوب**۔(مواہب ص ۲۷۰)

علامہ ملا علی قاریؒ اس کا حاصل دوسرے انداز میں اس طرح لکھتے ہیں :**قالوا لا تدخل الحکمة معدة ملئت طعاما و من قل اکله قل شربه فخف نومه فظهرت برکة عمره و روی**

الطبرانی اھل الشبع فی الدنیااھل الجوع فی الآخرۃ و جاء فی حدیث اشبعکم فی الدنیا اجوعکم فی الآخرۃ ۔(جمع ج۲ص۲۳۰)(بزرگانِ دین فرماتے ہیں کہ حکمت اوردانائی ایسے معدہ میں داخل نہیں ہوتی جوکھانے سے بھرا ہوا ہواور جوتھوڑا کھائے گا وہ پیئے گا بھی تھوڑا۔تو اس کی نیند بھی معمولی ہوگی پھراس وقت اس کی عمر کی برکت ظاہر ہوگی۔اورطبرانیؒ نے روایت کی ہے کہ جودنیا میں سیر (پیٹ بھرے) ہوں گے وہی آخرت میں بھوکے ہوں گے۔اورحدیث شریف میں وارد ہے کہ تمہارے دنیا میں زیادہ سیر شدہ لوگ آخرت میں زیادہ بھوکے ہوں گے)

## اُمت چارگروہ میں بٹ گئی :

علماء نے لکھا ہے کہ حضوراقدس ﷺ نے اپنے اوراپنے اہل بیت کے لئے فقر و فاقہ اور غربت وناداری کی حالت کو پسند فرمایا۔حالانکہ آپ ﷺ پرخزانوں کی کنجیاں پیش کی گئیں۔اس کے بعدلوگ چارحصوں میں بٹ گئے۔شیخ ابراہیم الیجوریؒ نقل کرتے ہیں۔قسم لم یرد الدنیا ولم تردہ کالصدیقؓ ، وقسم لم یردالدنیاو ارادتہ کالفاروقؓ،وقسم ارادھاوارادتہ کخلفاء بنی امیۃ والعباس الاعمر بن عبد العزیز و قسم ارادھا و لم تردہ لکن افقرہ اللہ و امتحنہ بجمعھا ۔(مواہب ص۲۷۰)یعنی ایک وہ جماعت جنہوں نے تو خوددنیا کی طرف رُخ کیا نہ دنیا ہی نے ان کا ارادہ کیا،جیسا کہ صدیق اکبرؓ،دوسری وہ جماعت جنہوں نے دنیا کا رُخ نہ کیا،لیکن دنیا نے ان کا ارادہ کیا، جیسے حضرت فاروقِ اعظمؓ،تیسرے وہ لوگ جنہوں نے دنیا کی طرف رخ کیااوردنیا نے بھی ان کی طرف رخ کیا،جیسے بنی اُمیہ و بنی عباس کے بادشاہ عمر بن عبدالعزیز کے علاوہ‘چوتھے وہ لوگ جنہوں نے دنیا کا ارادہ کیا،مگردنیا نے ادھر کا رُخ نہ کیا،یہ وہ لوگ ہیں،جن کواللہ نے فقیر بنایااوردنیا کی محبت ان کے دل میں ہوگئی۔

---

(۳۵۵/۲) حَدَّثَنَا هَارُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ حَدَّثَنَا عَبْدَةُ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ اِنْ كُنَّا اٰلُ مُحَمَّدٍ نَمْكُثُ شَهْرًا مَانَسْتَوْقِدُ بِنَارٍ اِنْ هُوَ اِلَّا التَّمْرُ وَالْمَاءُ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ہارون بن اسحٰق نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدۃ نے ہشام بن عروہ سے اور انہوں نے اپنے باپ سے روایت کیا۔ انہوں نے یہ حدیث امّ المؤمنین عائشہ سے نقل کی۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ہم لوگ یعنی حضور اکرم ﷺ کے اہل وعیال وہ ہیں کہ ایک ایک ماہ تک ہمارے یہاں آگ نہیں جلتی تھی، صرف کھجور اور پانی پر گزارا تھا۔

## الفقر فخری کے عملی نمونے :

**عائشةؓ قالت** ..... ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا ارشاد ہے کہ ہم یقیناً آلِ محمد ﷺ ہیں۔ ہم پر پورا پورا مہینہ گذر جاتا تھا کہ ہمارے گھر کے چولہے میں آگ نہیں سُلگتی تھی۔ سوائے کھجور اور پانی کے اور غذا نہ ہوتی۔ یعنی گھر میں چولہا نہ جلتا، روٹی اور سالن پکانے کی نوبت ہی نہ آتی۔ صرف پانی اور کھجور پر گذر اوقات ہوتا۔ حضرت شیخ یوسف بن اسماعیل نبہانیؒ نقل فرماتے ہیں:

امّ المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا نے جب عروہ سے ارشاد فرمایا اے بھتیجے! خدا کی قسم ہم ایک چاند دیکھتے ہیں، وہ مہینہ ختم ہو جاتا ہے، دوسرا چاند دیکھتے ہیں، وہ بھی ختم ہو جاتا ہے، تیسرے مہینہ کا چاند دیکھتے ہیں، مگر نبی کریم ﷺ کی ازواج مطہرات کے گھروں میں چولہا روشن نہیں ہوتا۔ عروہ نے کہا اے خالہ جان! پھر آپ لوگوں کا گذر کیسے ہوتا ہے۔ فرمایا کھجور اور پانی پر۔ ہاں ہماری دو انصاری ہمسایہ ہیں جو کہ صاحب وسعت ہیں، وہ کبھی کبھی دودھ وغیرہ بھیج دیتے ہیں۔ تو ہم حضور اقدس ﷺ کو پیش کر دیتے ہیں۔

حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ حضور سرور دو عالم ﷺ کبھی کوئی چیز آنے والے دن کے لئے ذخیرہ بنا کر نہیں رکھتے تھے۔ آنجناب ﷺ جب رات کا کھانا تناول فرمالیتے تو صبح کے لئے کچھ نہ ہوتا اور اسی طرح جب صبح کا کھانا تناول فرماتے، تو رات کے کھانے کے لئے کچھ نہ ہوتا۔ حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک روز نبی کریم ﷺ اور حضرت جبریل علیہ السلام صنعاء پہاڑ پر کھڑے تھے، نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا قسم اس ذات کی جس نے تمہیں حق دے کر بھیجا۔ آلِ محمد ﷺ کے گھر

میں شام اسی حالت میں آتی ہے کہ ان کے پاس ایک چٹکی آٹا بھی نہیں ہوتا۔ آپ ﷺ کا یہ کلام اس سے بھی زیادہ صاف سنائی دیا، جیسے آسمان سے کسی دھماکے کی آواز سنی جاتی ہے۔ حضرت امام حسنؓ فرماتے ہیں، آلِ محمد ﷺ کے گھر میں ایک صاع کھانے نے بھی کبھی شام نہیں گذاری۔

علامہ مناویؒ لکھتے ہیں، وفی مسند الحارث بن ابی اُسامة عن انس ان فاطمة جاء ت بکسرة خبز الی المصطفٰی صلی اللّٰہ علیه و سلم فقال ما هذه قالت قرص خبزته فلم تطب نفسی حتی اتیتک بهذه فقال اما انه اوّل طعام دخل فم ابیک منذ ثلاثة ایام ۔(مناوی ج۲ ص۲۳۰) (حارث بن ابی سامہ کے مسند میں حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ حضرت فاطمہؓ روٹی کا ایک ٹکڑا لیے آپ ﷺ کی خدمت میں آئی تو آپ ﷺ نے فرمایا یہ کیا ہے؟ حضرت فاطمہؓ نے فرمایا کہ میں نے ایک ٹکیہ روٹی کی پکائی تو میرا دل (کھانے) کو نہ چاہا تا آنکہ یہ (ٹکڑا) آپ ﷺ کی خدمت میں لائی۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جانیئے کہ یہ پہلا نوالہ کھانے کا ہے جو تین دنوں کے بعد آپ کے والد کے منہ میں جا رہا ہے)

## گھر میں تین تین ماہ تک آگ نہ جلتی :

آگ نہ جلنے کا مطلب یہ ہے کہ پکانے کے لئے کوئی چیز ہوتی ہی نہ تھی، جس کے لئے آگ جلانا پڑتی۔ علماء نے لکھا ہے کہ پانی کا تذکرہ اس لئے فرمایا کہ کھجور بھی اتنی نہ تھی کہ بغیر پانی کی مدد کے پیٹ بھرنے کے لئے کافی ہوتی، بلکہ چند کھجوریں کھانے کے بعد پانی پینے سے پیٹ بھرنے کی مقدار ہوتی تھی۔ ایک دوسری حدیث میں آیا ہے کہ دو مہینے کامل گذر جانے کے بعد تیسرے مہینے کا چاند نظر آ جاتا تھا اور حضور اکرم ﷺ کے گھروں میں مطلقاً آگ جلنے کی نوبت نہ آتی تھی۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ ایک چاند پھر دوسرا چاند ہو جاتا تھا، حضور اکرم ﷺ کے گھروں میں سے کسی گھر میں بھی آگ جلنے کی نوبت نہ آتی تھی۔

## بعض اوقات گھر میں چراغ کا تیل بھی میسر نہ ہوتا :

ایک حدیث میں آیا ہے کہ ڈیڑھ مہینہ مسلسل ایسا گذر جاتا کہ حضور اقدس ﷺ کے گھر میں

روشنی کے لئے یا کسی اور چیز کے لئے آگ نہ جلتی تھی۔ روشنی کے لئے آگ جلنے سے مراد چراغ ہے۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ ایک مرتبہ حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے بکری کی ایک ٹانگ پیش کی، رات کا وقت تھا، حضرت عائشہ ؓ اندھیرے ہی میں اس کے ٹکڑے کرنے لگیں، کسی نے کہا گھر میں چراغ نہیں ہے، یہ فرمانے لگیں کہ اگر چراغ میں جلانے کے لئے تیل ہوتا تو اس کو کھانے ہی میں استعمال نہ کرتے۔ (خصائل)

---

(۳۵۶/۳) حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ زِیَادٍ حَدَّثَنَا سَیَّارٌ حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ اَسْلَمَ عَنْ یَزِیْدَ بْنِ اَبِیْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اَنَسٍ عَنْ اَبِیْ طَلْحَةَ قَالَ شَكَوْنَا اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ الْجُوْعَ وَ رَفَعْنَا عَنْ بُطُوْنِنَا عَنْ حَجَرٍ حَجَرٍ فَرَفَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ بَطْنِهٖ عَنْ حَجَرَیْنِ قَالَ اَبُوْعِیْسٰی هٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ مِنْ حَدِیْثِ اَبِیْ طَلْحَةَ لَانَعْرِفُهٗ اِلَّا مِنْ هٰذَا الْوَجْهِ وَ مَعْنٰی قَوْلِهٖ وَ رَفَعْنَا عَنْ بُطُوْنِنَا عَنْ حَجَرٍ حَجَرٍ كَانَ اَحَدُهُمْ یَشُدُّ فِیْ بَطْنِهِ الْحَجَرَ مِنَ الْجُهْدِ وَالضُّعْفِ الَّذِیْ بِهٖ مِنَ الْجُوْعِ.

ترجمہ: امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عبداللہ بن ابی زیاد نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو سیار نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے سہل بن اسلم نے یزید بن ابی منصور کے حوالے سے بیان کیا۔ انہوں نے انس سے اور انہوں نے ابوطلحہؓ سے روایت کی۔ حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم لوگوں نے حضور اقدس ﷺ سے شدّت بھوک کی شکایت کی اور اپنے پیٹ پر بندھے ہوئے پتھر دکھلائے کہ ہر شخص کے پیٹ پر بھوک کی شدّت کی وجہ سے ایک ایک پتھر بندھا ہوا تھا۔ حضور اکرمؐ نے اپنے پیٹ پر دو پتھر بندھے ہوئے دکھلائے کہ حضور اکرم ﷺ کو شدّت بھوک ہم سے زیادہ تھی اور ہم سے زیادہ وقت بدون کھائے گزر چکا تھا۔

## شدت بھوک سے پیٹ پر پتھر باندھنا:

قال شکونا الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ...... اہل مدینہ کی یہ عادت تھی کہ شدت

بھوک کے وقت جب عاجز ہوجاتے تو پیٹ سے پتھر باندھ لیتے تاکہ اس کی سختی کی وجہ سے چلنے پھرنے میں ضعف لاحق نہ ہو۔ بعض علماء کی یہ رائے ہے کہ یہ مدینہ میں ایک پتھر کے ساتھ خاص ہے، جس کا نام مشبعہ ہے۔ اس پتھر میں اللہ جل شانہٗ نے یہ خاصیت رکھی ہے کہ اس کے باندھ لینے سے بھوک میں کسی قدر تسکین ہوجاتی ہے، لیکن ظاہر پہلا ہی قول ہے۔ اس لئے کہ اب بھی اکثر ایسا کیا جاتا ہے کہ شدت بھوک کے وقت پیٹ سے کسی کپڑے کا سخت باندھ لینا ضعف اور بھوک کی بے چینی میں مفید ہوتا ہے۔ بعض علماء نے کہا ہے کہ خالی پیٹ میں نفخ پیدا ہونے کا احتمال ہوتا ہے اور پتھر یا کسی سخت چیز کو باندھ لینے سے امن رہتا ہے۔ بعض علماء نے لکھا ہے کہ جب پیٹ بالکل خالی ہوجائے تو انتڑیوں کے اتر جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ بالخصوص چلنے پھرنے میں اور پیٹ کو باندھ لینے سے یہ خدشہ نہیں رہتا۔ نیز پیٹ کے بالکل خالی ہوجانے سے کمر بھی جھک جاتی ہے۔ کبڑا ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

## ایک اشکال سے جواب :

اس حدیث پر ایک قوی اشکال ہے وہ یہ کہ بہت سی احادیث میں یہ مضمون وارد ہوا ہے کہ حضور اکرم ﷺ کئی کئی دن کا مسلسل روزہ رکھا کرتے تھے اور جب صحابہ کرامؓ نے حضور اکرم ﷺ کے اتباع میں روزوں کے تسلسل کا ارادہ کیا تو حضور اکرم ﷺ نے منع فرمادیا اور یہ ارشاد فرمایا کہ یہ میری خصوصیت ہے کہ بغیر افطار کے کئی دن کا مسلسل روزہ رکھوں۔ اس لئے کہ حق تعالیٰ شانہٗ مجھے کھلاتے اور پلاتے ہیں۔ یہ کھلانا پلانا کس طرح ہوتا تھا، یہ اپنی جگہ پر ہے لیکن اس سے یہ معلوم ہوا کہ ظاہری طور پر کھانا پینا چھوڑنے سے حضور اکرم ﷺ پر بھوک کا اثر محسوس نہ ہوتا تھا، ایسی صورت میں پیٹ سے پتھر باندھنے کی ضرورت باقی نہیں رہتی اور چونکہ روزے والی روایات کثیرہ ہیں، اس لئے بعض علماء نے محدثین کے قواعد کے ماتحت ان پتھر والی روایتوں کو ضعیف قرار دے دیا، لیکن اکثر محدثین کی تحقیق یہ ہے کہ اس مضمون کی روایات بھی کئی ہیں۔ نیز روزے والی روایتوں سے کوئی ایسی مخالفت بھی نہیں ہے کہ دونوں کا مختلف حالات پر حمل نہ ہوسکتا ہو، اس لئے ان روایات کے ضعیف قرار دینے کی ضرورت نہیں۔ اس کے بعد پھر مختلف اقوال تطبیق ان دونوں روایتوں کے متعلق وارد ہوئے ہیں۔

(۱) پتھر والی روایات ابتداء زمانہ کی ہوں اور یقیناً حضور اکرم ﷺ کی ترقیات روز افزوں تھیں۔ اس لئے کھلانے پلانے والی روایات بعد کی ہوں۔

(۲) کھلانا پلانا روزے کی حالت کے ساتھ مخصوص اور عام مومنین میں بھی یہ بات مشاہدہ میں آتی ہے کہ روزہ کی حالت میں فاقہ کا اثر اور تعب اتنا نہیں ہوتا، جتنا بغیر روزے کے فاقہ سے مشقت اور بار ہوتا ہے تو پھر حضور اکرم ﷺ کا کیا کہنا جہاں روزہ حقیقی اور کمال کے درجہ پر تھا۔

(۳) مختلف حالات کے اعتبار سے دونوں حالات حضور اکرم ﷺ کے بھی ہوتے ہوں، جیسا کہ مشائخِ سلوک کے مختلف احوال ہوا کرتے ہیں۔ اس قول کے موافق ان روایات کو ابتداء زمانہ پر محمول کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اخیر زمانہ میں بھی مختلف اوقات کے اعتبار سے مختلف احوال ہو سکتے ہیں۔

(۴) حضور اکرم ﷺ پر بھوک کا اثر یقیناً نہیں ہوتا تھا۔ اس کے باوجود پتھروں کا باندھنا فقراء و مساکین کے ساتھ اشتراکِ عمل کی غرض سے تھا اور عام دستور ہے کہ جس مشقت اور تکلیف میں اپنے بڑے بھی مبتلا ہو جاتے ہیں، اس میں سعادت مند چھوٹوں کے لئے ان کے مقابلہ میں اپنی تکلیف کا التفات بھی نہیں رہتا۔ پھر صحابہ کرامؓ جیسے سعید عشاق کا تو پوچھنا ہی کیا ہے۔

(۵) حق تعالیٰ شانہٗ کی طرف سے کھلانا پلانا اعزاز و اکرم ہی تو تھا کوئی وجوبی امر نہ تھا تو کسی وقت جب کہ صحابہ کرامؓ پر تنگی و عسرت کا غلبہ ہو فقر و فاقہ اس حالت پر پہنچ گیا ہو کہ پیٹ سے پتھر باندھنا پڑ جائیں حضوا اکرم ﷺ خود اس اکرام سے مستفید نہ ہوتے ہوں کہ بچہ اگر بھوک میں تڑپتا ہو تو ماں کے حلق میں ٹکڑا اٹکا کرتا ہے پھر حضور اکرم ﷺ کی امت پر شفقت کا کیا پوچھنا، جہاں ہزروں ماؤں کی شفقتیں قربان۔ (خصائل)

---

(۴/۳۵۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِیْلَ حَدَّثَنَا اٰدَمُ بْنُ اَبِیْ اِیَاسٍ حَدَّثَنَا شَیْبَانُ اَبُوْ مُعَاوِیَةَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنِ عُمَیْرٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ خَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ سَاعَةٍ لَایَخْرُجُ فِیْهَا وَلَا یَلْقَاهُ فِیْهَا اَحَدٌ فَاَتَاهُ اَبُوْبَكْرٍ فَقَالَ مَاجَآءَ بِكَ

يـاابَابَكْرٍ فَقَالَ خَرَجْتُ اَلْقَى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ اَنْظُرُ فِىْ وَجْهِهٖ وَالتَّسْلِيْمَ عَلَيْهِ فَلَمْ يَلْبَثْ اَنْ جَآءَ عُمَرُ فَقَالَ مَاجَآءَ بِكَ يَاعُمَرُ قَالَ الْجُوْعُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ . فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ اَنَا قَدْ وَجَدْتُ بَعْضَ ذٰلِكَ فَانْطَلَقُوْا اِلٰى مَنْزِلِ اَبِى الْهَيْثَمِ بْنِ التَّيِّهَانِ الْاَنْصَارِىِّ وَ كَانَ رَجُلًا كَثِيْرَ النَّخْلِ وَالشَّجَرِ وَ الشَّاءِ وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ خَدَمٌ فَلَمْ يَجِدُوْهُ فَقَالُوْا لِاِمْرَاَتِهٖ اَيْنَ صَاحِبُكِ فَقَالَتْ اِنْطَلَقَ يَسْتَعْذِبُ لَنَا الْمَآءَ فَلَمْ يَلْبَثُوْا اَنْ جَآءَ اَبُوالْهَيْثَمِ بِقِرْبَةٍ يَزْعَبُهَا فَوَضَعَهَا ثُمَّ جَآءَ يَلْتَزِمُ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ وَ يُفَدِّيْهِ بِاَبِيْهِ وَاُمِّهٖ ثُمَّ انْطَلَقَ بِهِمْ اِلٰى حَدِيْقَتِهٖ فَبَسَطَ لَهُمْ بِسَاطًا ثُمَّ انْطَلَقَ اِلٰى نَخْلَةٍ فَجَآءَ بِقِنْوٍ فَوَضَعَهٗ فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفَلَا تَنَقَّيْتَ لَنَا مِنْ رُطَبِهٖ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّىْ اَرَدْتُ اَنْ تَخْتَارُوْا اَوْ تَخَيَّرُوْا مِنْ رُطَبِهٖ وَبُسْرِهٖ فَاَكَلُوْا وَ شَرِبُوْا مِنْ ذٰلِكَ الْمَاءِ فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذَا وَالَّذِىْ نَفْسِىْ بِيَدِهٖ مِنَ النَّعِيْمِ الَّذِىْ تُسْئَلُوْنَ عَنْهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ظِلٌّ بَارِدٌ وَ رُطَبٌ طَيِّبٌ وَمَآءٌ بَارِدٌ فَانْطَلَقَ اَبُوْ الْهَيْثَمِ لِيَصْنَعَ لَهُمْ طَعَامًا فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَاتَذْبَحَنَّ لَنَا ذَاتَ دَرٍّ فَذَبَحَ لَهُمْ عَنَاقًا اَوْ جَدْيًا فَاَتَاهُمْ بِهَا فَاَكَلُوْا فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ لَكَ خَادِمٌ قَالَ لَا قَالَ فَاِذَا اَتَانَا سَبْىٌ فَاْتِنَا فَاُتِىَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ بِرَاْسَيْنِ لَيْسَ مَعَهُمَا ثَالِثٌ فَاَتَاهُ اَبُو الْهَيْثَمِ فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِخْتَرْ مِنْهُمَا فَقَالَ يَا نَبِىَّ اللّٰهِ اِخْتَرْلِىْ فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اِنَّ الْمُسْتَشَارَ مُؤْتَمَنٌ خُذْ هٰذَا فَاِنِّىْ رَاَيْتُهٗ يُصَلِّىْ وَاسْتَوْصِ بِهٖ مَعْرُوْفًا فَانْطَلَقَ اَبُو الْهَيْثَمِ اِلٰى اِمْرَاَتِهٖ فَاَخْبَرَهَا بِقَوْلِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ فَقَالَتْ اِمْرَاَتُهٗ مَا اَنْتَ بِبَالِغٍ مَا قَالَ فِيْهِ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اِلَّا اَنْ تُعْتِقَهٗ قَالَ فَهُوَ عَتِيْقٌ فَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى لَمْ يَبْعَثْ نَبِيًّا وَلَا خَلِيْفَةً اِلَّا وَلَهٗ بِطَانَتَانِ بِطَانَةٌ تَاْمُرُهٗ بِالْمَعْرُوْفِ وَ تَنْهَاهُ عَنِ الْمُنْكَرِ وَ بِطَانَةٌ لَا تَاْلُوْهُ خَبَالًا وَ مَنْ يُّوْقَ بِطَانَةَ السُّوْءِ فَقَدْ وُقِىَ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن اسمٰعیل نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے آدم بن ابی ایاس نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں شیبان ابومعاویہ نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے

ہیں کہ ہم کو اسے عبد الملک بن عمیر نے ابی سلمۃ بن عبد الرحمٰن کے واسطہ سے بیان کیا اور انہوں نے اسے صحابی رسول حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت کیا۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ ایک روز (خلاف عادت شریفہ) سید دو عالم ﷺ ایسے وقت باہر تشریف لائے، جس وقت آپ باہر تشریف نہیں لایا کرتے تھے اور نہ ہی اس وقت کوئی ایک ملاقات کرنے والا آپ ﷺ سے ملنے آتا۔ دریں اثنا ابو بکر صدیقؓ آنحضور ﷺ کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے، تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا اے ابو بکر! اس وقت تیرے آنے کا باعث کیا ہے۔ انہوں نے عرض کیا کہ اس ارادہ و نیت سے گھر سے نکلا ہوں کہ رسولِ کریم ﷺ کی ملاقات کروں اور چہرۂ اقدس کو دیکھوں اور آپ کی خدمتِ بابرکت میں سلام عرض کروں۔ پس تھوڑی دیر بھی نہ گذری تھی کہ حضرت عمرؓ تشریف لے آئے سرورِ کائنات نے ارشاد فرمایا اے عمر! تجھے اس وقت کونسی ضرورت لے آئی تو انہوں نے عرض کیا کہ بھوک یا رسول اللہ ﷺ تو حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کچھ تو میں بھی محسوس کرتا ہوں، پھر یہ تینوں حضرات ابی ہیثم بن تیھان انصاریؓ کے گھر تشریف لے گئے اور یہ صاحب کافی کھجور، درخت اور بکریاں رکھتا تھا اور اس کا کوئی نوکر نہیں تھا۔ یہ انصاری گھر پر موجود نہ تھا۔ اس کی بیوی سے پوچھا تیرا خاوند کہاں ہے، اس نے کہا وہ تو ہمارے لئے میٹھا پینے کا پانی لانے کے لئے گئے ہوئے ہیں۔ تھوڑی دیر بھی نہ گزری تھی کہ وہ انصاری پانی سے بھری ہوئی مشک لے آیا، جس کو وہ بوجھ کی طرح اٹھا رہا تھا۔ پس فوراً اس مشک کو رکھ دیا، پھر آئے اور آتے ہی فرطِ محبت سے حضور پاک ﷺ سے لپٹ گئے۔ اور آنجناب پر اپنے ماں باپ قربان کرنے لگے، پھر ان تمام حضرات کو اپنے کھجوروں کے باغ میں لے گئے ان بزرگوں کے لئے بچھونے بچھائے، پھر ایک درخت کی جانب گئے اور کھجور کا خوشہ لے آئے (جس میں کچی پکی آدھ کچری کھجوریں تھیں) اور ان گرامی قدر بزرگوں کے سامنے پیش کر دیں تو نبی کریمؐ نے ارشاد فرمایا تو نے ہمارے لئے پکی کھجوریں چھان کر کیوں نہ توڑیں۔ تو ابو الہیثمؓ نے عرض کیا یا رسول اللہؐ میں یہ چاہتا تھا کہ آپ خود پکی اور کچی کھجوریں پسند فرما کر تناول فرماویں۔ تینوں حضرات نے وہ کھجوریں نوش فرمائیں اور اس پانی سے پانی پیا، پھر سید الانبیاء ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ قسم ہے مجھے اس ذاتِ

اقدس کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے، یہ بھی اس نعیم میں داخل ہے، جس کا سوال قیامت میں ہوگا۔ٹھنڈا سایہ، تازہ کھجوریں، اور ٹھنڈا پانی۔ ابوہیثم جانے لگے تاکہ مہمانوں کے لئے کھانے کا انتظام کریں تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ دیکھو ہمارے لئے دودھ والا جانور ذبح نہ کرنا، تو ان حضرات کے لئے ایک بکری کا بچہ ذبح کیا، وہ ان صاحبان کے سامنے پکا کر پیش کر دیا۔ ان حضرات نے اسے تناول فرمایا۔ پھر حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کیا تیرا خادم کوئی نہیں ہے؟ ابوہیثم نے عرض کیا کہ نہیں حضور ﷺ نے فرمایا جب بھی غنائم میں غلام آئیں تو مجھے یاد کرنا، پھر حضور ﷺ کی خدمت میں دو غلام پیش کئے گئے۔ ابوہیثم آئے تو نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا ان دونوں میں سے ایک کو پسند کر لے۔ ابوہیثم نے عرض کیا اے اللہ کے نبی ! آپ ہی میرے لئے ایک منتخب فرمالیں، تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا بے شک مشورہ دینے والا امین ہوتا ہے۔ پیغمبر اسلام ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ غلام لے لے، کیونکہ میں نے اسے نماز ادا کرتے دیکھا ہے اور میری ایک وصیت اس کے حق میں قبول کر، وہ یہ کہ اس کے ساتھ نیکی کرتا رہ، ابوہیثم اپنی بیوی کے پاس گئے، اور حضور ﷺ کا ارشاد اُسے بتایا تو اُسے اس کی بیوی نے کہا کہ اس غلام کے بارے میں حضور ﷺ نے جو فرمایا ہے، تو اس کو پورا نہیں کر سکتا، سوائے اس بات کے تو اسے آزاد کر دے۔ فوراً ابوہیثم نے کہا غلام آزاد ہے۔ تو (جب اس کی آزادی کی اطلاع آنجناب ﷺ کو پہنچی) نبی کریم ﷺ نے فرمایا یقیناً اللہ تعالیٰ ہر نبی اور اس کے جانشین کے لئے دو باطنی مشیر اور صلاح کار پیدا کرتا ہے، جن میں سے ایک مشیر بھلائی کا امر کرتا ہے اور برائی سے روکتا ہے اور ایک مشیر تباہ و برباد کرنے میں ذرا بھی کمی نہیں کرتا اور جو شخص برے مشیر سے بچالیا جائے وہ ہر قسم کی برائی سے بچالیا گیا۔

راوی حدیث (۶۲۸) آدم بن ابی ایاسؒ کے حالات "تذکرہ راویان شمائل ترمذی" میں ملاحظہ فرمائیں

## واقعات متعدد ہو سکتے ہیں :

قال خرج النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم ...... مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہے۔ حضور اقدس ﷺ ایسے وقت میں گھر سے باہر تشریف لائے نہ تو اس وقت نکلنا آپ ﷺ کی

عادت مبارک تھی اور نہ اس وقت کوئی ملاقات کے لئے آتا تھا۔ شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں کہ یہ واقعہ رات کا بھی ہوسکتا ہے اور دن کا بھی۔ مسلم شریف کی روایت میں ذات لیلة (رات) کی تصریح ہے اور شرح ملا علی القاریؒ میں حضرت جابرؓ کی روایت میں ذات یوم (دن) کی تصریح ہے۔ دونوں روایات میں تطبیق یہ ہے کہ یہ قصہ صرف ایک مرتبہ نہیں دو متعدد واقعات ہو سکتے ہیں۔ ایک واقعہ رات کو پیش آیا ہو اور دوسرا دن کو۔ علامہ بیجوریؒ یہی توجیہ فرما رہے ہیں **ولعل ذلک تعدد فمرة كان ليلا و مرة كان نهارا** ۔ (مواہب ص۲۷۲)

## حضرت صدیق اکبرؓ کو حضور اقدس ﷺ سے کمالِ مناسبت حاصل تھی :

**فقال خرجت......** حضور اقدس ﷺ کے سوال پر حضرت ابو بکر صدیقؓ نے عرض کیا کہ جمال جہاں آراء کی زیارت و ملاقات اور سلام کے لئے حاضر ہوا ہوں۔ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں، **و فيه ايماء بان عادة الصديق ايضاً كانت على وفق عادة النبى صلى الله عليه وسلم حيث لم يكن يخرج الاحين يخرج** ۔ (جمع ج ص۲۳۶) یعنی حضرت صدیق اکبرؓ کا معمول بھی حضور اقدس ﷺ کے معمول کے مطابق ہوا کرتا تھا اور یہ تکوینی بات تھی۔ ربّ ایسا کرا دیتے تھے۔ اُدھر حضور ﷺ کے دل میں آیا کہ اب باہر نکلنا چاہئے، اِدھر صدیق اکبرؓ کے دل میں بھی ڈال دیا گیا، وہ بھی باہر نکل آئے۔ دونوں میں ایک فطری اور طبعی مناسبت تھی۔ چنانچہ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ تحریر فرماتے ہیں :

یہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے کمال تناسب کی وجہ سے تھا کہ حضور اکرم ﷺ کو اگر خلافِ عادت شریف باہر تشریف آوری کی نوبت آئی تو اس یک جان دو قالب پر بھی اس کا اثر ہوا۔ بندہ کے نزدیک یہی وجہ اولیٰ ہے اور یہی کمال تناسب بڑی وجہ ہے نبوی دور کے ساتھ خلافتِ صدیقیہ کے اتصال کی کہ حضور اکرم ﷺ کے وصال کے بعد اگر کوئی دوسرا خلیفہ ہوتا تو مناسبتِ تامہ نہ ہونے کی وجہ سے وقتی احکام میں کچھ تغیر ضرور ہوتا اور صحابہ کرامؓ کے لئے حضور اکرم ﷺ کے فراق کے ساتھ یہ دوسرا مرحلہ مل کر رنج و ملال کو نا قابل برداشت بنانے والا ہوتا۔ بخلاف صدیق اکبرؓ کے کہ حضور اقدسؐ کے ساتھ اس درجہ اتصال اور قلبی یک جہتی تھی کہ جن مواقع پر جو حضور اکرم ﷺ کا طرزِ عمل تھا وہی اکثر

حضرت صدیق اکبرؓ کا بھی تھا۔ چنانچہ حدیبیہ کا قصہ مشہور ہے۔ مسلمانوں نے نہایت دب کر ایسی شرائط پر کفار سے صلح کی تھی کہ بعض صحابہؓ اُس کا تحمل بھی نہ کر سکے اور حضرت عمرؓ نہایت جوش میں حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ! کیا آپ اللہ تعالیٰ کے برحق نبی نہیں ہیں؟ حضور ﷺ نے فرمایا بے شک ہوں حضرت عمرؓ: کیا ہم حق پر اور دشمن باطل پر نہیں ہے؟ حضورؐ بیشک۔ حضرت عمرؓ! پھر ہم کو دین کے بارے میں یہ ذلت کیوں دی جا رہی ہے؟ حضور ﷺ میں اللہ کا رسول ہوں اور اس کی نافرمانی نہیں کر سکتا، وہی میرا مددگار ہے۔ حضرت عمرؓ! کیا آپ نے ہم سے یہ نہیں کہا تھا کہ ہم مکہ مکرمہ جائیں گے۔ اور طواف کریں گے؟ حضور ﷺ! لیکن کیا میں نے یہ بھی کہا تھا کہ اسی سال مکہ میں جائیں گے۔ حضرت عمرؓ! نہیں یہ تو نہیں کہا تھا۔ حضور ﷺ بس تو مکہ میں ضرور جائے گا اور طواف کرے گا۔ اس کے بعد عمرؓ، اسی جوش میں حضرت ابوبکرؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا اے ابوبکرؓ! کیا یہ اللہ تعالیٰ کے سچے نبی نہیں ہیں؟ حضرت ابوبکرؓ! بے شک۔ حضرت عمرؓ! کیا ہم حق پر اور دشمن باطل پر نہیں۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ ! بے شک۔ حضرت عمرؓ! پھر دین کے بارے میں ہم (یا ہمیں؟) ذلت کیوں دیے جا رہے ہیں؟ حضرت ابوبکر صدیقؓ! اے آدمی! یہ بلا تردد سچے رسول ہیں اور اللہ کی ذرا بھی نافرمانی کرنے والے نہیں ہیں۔ وہی ان کا مددگار ہے تو ان کا رکاب کو مضبوط پکڑے رہ۔ حضرت عمرؓ ! کیا انہوں نے ہم سے یہ وعدہ نہیں کیا تھا کہ ہم مکہ جائیں گے اور طواف کریں گے؟ حضرت ابوبکرؓ: کیا تجھ سے یہ بھی وعدہ فرمایا تھا کہ اسی سال جائیں گے' حضرت عمرؓ! نہیں یہ تو نہیں فرمایا تھا ۔حضرت ابوبکرؓ! کیا تو مکہ میں جائے گا اور طواف کرے گا۔ بخاری شریف میں یہ قصہ مفصل مذکور ہے اور بھی اسی قسم کے متعدد واقعات حیرت انگیز ہیں۔ حتی کہ اگر حضور اکرم ﷺ سے اجتہادی خطا ہوئی تو اس میں بھی حضرت ابوبکرؓ شریک ہیں، جیسا کہ بدر کے قیدیوں کے معاملہ میں جس کا قصہ سورۃ انفال کے اخیر میں ہے۔ اس صورت میں حضرت ابوبکرؓ کا اس وقت خلافِ معمول باہر آنا دل را بدل رہیست حضور اکرم ﷺ کے قلبِ اطہر کا اثر تھا گو بھوک بھی لگی ہوئی ہو۔ بعض علماء نے لکھا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ کا آنا بھی بھوک کے تقاضے کیوجہ سے تھا، لیکن حضور اکرم ﷺ کے چہرۂ انور کو دیکھ کر اس کا

خیال بھی جاتا رہا، اسی لئے حضور اکرم ﷺ کے استفسار پر اس کا ذکر نہیں کیا ......

یاد سب کچھ ہیں مجھے ہجر کے صدمے آقاً

بھول جاتا ہوں مگر دیکھ کے صورت تیری

بعض علماء نے لکھا ہے کہ حضرت ابوبکرؓ کی تشریف آوری بھوک ہی کی وجہ سے تھی، مگر اس کا ذکر اس لئے نہیں کیا کہ حضور اکرم ﷺ کو گرانی نہ ہو کہ دوست کی تکلیف اپنی تکلیف پر غالب ہو جایا کرتی ہے۔ (خصائل)

## حضرت ابوبکر صدیقؓ کا عاشقانہ انداز :

حضرت ابوبکر صدیقؓ نے آپ ﷺ کے استفسار پر اپنے حاضر ہونے کے تین مقاصد عرض کئے۔ سبحان اللہ! محبت، اطاعت اور عشقِ رسول ﷺ کا حضرت ابوبکر صدیقؓ کتنا پیارا اور عاشقانہ انداز اختیار کر رہے ہیں، حضرت ابوبکر صدیقؓ کی غرض ملاقات، رخ انور کا دیدار اور سلام عرض کرنا تھا۔

## حضرت عمر فاروقؓ کی حاضری :

**فلم یلبث** ...... ابھی تھوڑی دیر نہیں گذری تھی کہ حضرت عمرؓ تشریف لے آئے۔ استفسار پر حاضری کی وجہ عرض کی کہ مجھے اس وقت نہایت ہی شدید بھوک لگی ہوئی ہے۔

## ابوالہیثم انصاریؓ :

**فانطلقوا إلی منزل ابی الهیثم** ...... پھر تینوں حضرات ابوالہیثم تیہان انصاریؓ کے گھر تشریف لے گئے۔ حضرت ابوالہیثم انصاری حضور اقدس ﷺ کے جلیل القدر صحابی ہیں۔ اللہ کا دیا ہوا بہت کچھ تھا۔ صحابہؓ میں یہ صاحب کچھ زیادہ آسودہ حال تھے۔ کھجوروں کا باغ بھی تھا، بھیڑ بکریاں بھی تھیں۔ تاہم گھر کا کام کاج اور ضروریت کی خود تکمیل فرماتے تھے۔ **و اسمه مالک و قیل ابو ایوب ولا مانع من کون الثانی کنیته والأول اسمه**۔ (مواہب ص ۲۷۳) (ابوالہیثم کا نام مالک تھا اور بعض کہتے ہیں کہ ابوایوب ہے۔ لیکن اس میں کوئی مانع نہیں کہ دوسرا یعنی (ابوایوب) ان کی کنیت ہو اور پہلا یعنی

(مالک) اس کا نام ہو)

## محبوب درِ دولت پر :

خادم وغیرہ نہیں تھا، جب حضور اقدس ﷺ شیخین ؓ کے ہمراہ ان کے در دولت پر حاضر ہوئے تو وہ موجود نہ تھے اور میٹھا پانی لینے گئے ہوئے تھے۔ ابھی تھوڑی دیر نہ گذری تھی کہ وہ میٹھے پانی کا مشکیزہ اٹھائے پہنچ گئے۔ حضور اقدس ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوئے اور اپنی خوش قسمتی پر ناز کرتے ہوئے زبان حال سے گویا ہوئے ...........

ہم نشیں جب میرے ایام بھلے آئیں گے
بن بلائے میرے گھر آپ چلے آئیں گے

## اخذِ مسائل :

۱) تینوں حضرات کا حضرت انصاری ؓ کے گھر میں بے تکلف جانے سے علماء اور فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے یہ مسئلہ اخذ کیا ہے کہ بلند مرتبہ والے اشخاص جن کی پرہیز گاری اور تقدس کی وجہ سے ان کے ساتھی ان کا احترام کرتے ہیں، تکریم کرتے ہیں، اگر اپنے احباب کے گھر بغیر پیشگی اطلاع کے کھانے پینے کے لئے چلے جائیں تو کوئی حرج نہیں ہے۔

۲) حضرت ابوالہیثم ؓ کی مالداری اور آسودہ حالی کے باوصف اپنے کام کاج اپنے ہاتھوں سے انجام دینے سے معلوم ہوا کہ مالداری اور سرمایہ داری کے باوجود بھی اپنے گھر والوں کی خدمت اور ان کی ضروری حاجات اور تقاضوں کی تکمیل تقدس، بزرگی اور عظمت کے منافی نہیں ہے، بلکہ اس میں تو کمالِ تواضع اور حسنِ خلق ہے۔ علامہ بیجوری ؒ فرماتے ہیں **يؤخذ منه أن خدمة الإنسان بنفسه لأهله لاتنافي المروءة بل هي من التواضع و كمال الخلق** ۔ (مواہب ص ۲۷۴)

۳) تینوں حضرات کا حضرتِ ابوالہیثم ؓ کی اہلیہ سے گفتگو اور اس کے جواب سے معلوم ہوا کہ اجنبیہ خاتون سے مردوں کی گفتگو جائز ہے۔ جب فتنہ کا خوف نہ ہو۔ بلکہ شیخ ابراہیم البیجوری ؒ نے تو یہاں تک لکھ دیا ہے کہ **يؤخذ منه حل تكلم الأجنبية و سماع كلامها مع أمن الفتنة وان وقعت فيه**

مراجعة ثم إن هذه المرأة تلقتهم احسن التلقی و انزلتهم أكرم الإنزال و فعلت مايليق بذلک الجناب الافخم و الملاذ الأعظم يؤخذ منه جواز إذن المرأة فی دخول منزل زوجها اذا علمت رضاه وجواز دخول الضيف منزل الشخص باذن زوجته مع علم رضاه حيث لاخلوة محرمة. (مواہب ص۲۷۳) (اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جب فتنہ کا خوف نہ ہوتو اجنبی عورت سے کلام کرنا اور اس کی بات کو سننا اور سوال و جواب کرنا جائز ہے۔ پھر اس عورت نے آپ ؐ اور آپ ؐ کے رفقاء (ابوبکرؓ و عمرؓ) کے ساتھ حسنِ تلقی اور عزت و احترام کا ایسا عظیم الشان برتاؤ اور معاملہ کیا جو آپ ﷺ کی عظمتِ شان کے لائق و مناسب تھا تو اسی سے اس مسئلہ کا جواز بھی معلوم ہوا۔ کہ عورت خاوند کی رضا مندی کی صورت میں کسی کو اس کے گھر آنے کی اجازت دے سکتی ہے اور وہ بھی جب اس کو معلوم ہو کہ اس کا خاوند کو اس سے خوشی ہوگی داخل ہوسکتا ہے۔ جبکہ حرام خلوت کی صورت نہ ہو)

۴) فوضعه' پھر ابوالہیثمؓ نے کھجور کا خوشہ اُن کے سامنے رکھا تا کہ وہ کھانے سے پہلے اس سے حسبِ طبیعت کھجور نوش فرماتے رہیں۔ شارحینِ حدیثؒ نے اس کی بھی متعدد وجوہ بتائی ہیں۔

(ا) کھانے سے پہلے میٹھی چیز سے تفکہ کرنا معدہ کے لئے بہتر، مقوی، مفید اور نافع ہے کہ اس سے نظام ہضم میں مدد ملتی ہے، علامہ بیجوریؒ بھی یہی فرماتے ہیں لان الابتداء بما يتفكه من الحلاوة أولی فإنه مقو للمعدة لأنه اسرع هضماً۔ (مواہب ص۲۷۴)

(ب) قرطبیؒ فرماتے ہیں، مہمان کی آمد میں جو چیز گھر میں فوراً دستیاب ہو اور بسہولت میسر ہو سب سے پہلے وہی چیز لانی چاہئے اور اسی سے مہمان کا اکرام کرنا چاہئے۔ و قال القرطبی انما قدم لهم هذا العرجون لأنه الذی تيّسر فوراً من غير كلفة۔ (مواہب ص۲۷۴) (امام قرطبیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوالہیثمؓ ان کے پاس کھجور کا خوشہ اس وقت اس لئے لائے کہ وہ ابوالہیثمؓ کو بلا تکلف فوراً میسر تھا)

(ج) میزبان کے لئے بہتر یہ ہے کہ مہمان کا اکرام احسن چیز اور عمدہ چیز سے کرے، جو اسے میسر ہو، يؤخذ من الحديث انه ينبغی للمضيف ان يقدم الی الضيف أحسن ماعنده. (مواہب

ص ۲۷۴) (حدیث شریف سے یہ مسئلہ بھی ماخوذ ہوسکتا ہے کہ میز بان کے لئے مناسب ہے کہ وہ مہمان کے سامنے سب سے پسندیدہ چیز پیش کرے)

## تمام نعمتوں کے بارے میں سوال ہوگا :

**هذا و الذی نفسی بیده** ...... چونکہ حضور اقدس ﷺ شفیقِ امت اور معلّم انسانیت ہیں اور ان کا ہر ہر لحظہ اور ہر ہر ادا تعلیم اُمت کے لئے تھی۔ اس لئے ارشاد فرمایا، قسم ہے اس ذاتِ پاک کی جس کے قبضۂ میں میری جان ہے۔ یہ بھی ان نعمتوں میں داخل ہے، جن کا سوال قیامت میں ہوگا، پھر موجودہ تینوں چیزیں بھی شمار کر دیں۔ **ظل بارد و رطب و ماء بارد** یعنی ٹھنڈا سایہ، تازہ اور تر کھجوریں اور ٹھنڈا پانی۔ سورۃ تکاثر میں واضح ارشاد ہے کہ اللہ کی دی ہوئی نعمتوں کے شکر کے بارے میں سوال ہوگا کہ ہماری دی ہوئی نعمتوں کا کس درجہ شکر ادا کرتے رہے **ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيمِ** ۔(التکاثر: ۸) (پھر اس دن تم سے ضرور بالضرور نعمتوں کا سوال ہوگا) **وفی روایة مسلم فلما شبعوا و رووا قال صلی اللّٰه علیه و سلم لابی بکر و عمر رضی اللّٰه عنهما و الذی نفسی بیده لتسئلن عن هذا النعیم یوم القیامة اخرجکم من بیوتکم الجوع ثم لم ترجعوا حتی اصابکم هذا النعیم** ۔(جمع ج ۲ ص ۲۴۰) (اور مسلم شریف کی روایت میں ہے کہ جب وہ سب (یعنی حضور ﷺ ابوبکرؓ اور عمرؓ) خوب کھانے پینے سے سیر ہوئے۔ آپ ﷺ نے ابوبکرؓ اور عمرؓ کو فرمایا کہ قسم ہے اس ذات کی کہ میری روح اس کے قبضہ واختیار میں ہے تم سے قیامت کے دن ان نعمتوں کے متعلق ضرور پوچھ گچھ (سوال وجواب) ضرور ہوگا۔ تمہیں گھروں سے بھوک نے نکالا پھر تمہیں گھروں کو لوٹنے سے پہلے یہ نعمتیں حاصل ہوگئیں)

## پیٹ بھر کر کھانا کھانا :

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ پیٹ بھر کر کھانا بھی جائز ہے۔ البتہ احادیث میں جو زیادہ کھانے کی مذمت آئی ہے، وہ وہی زیادۃ ہے جو صحت کے لئے مضر ہو یا پیٹ بھر کر کھانے کی عادت اور مداومت بنا لی جائے، جس سے قلب میں قساوت، بدن میں کسل پیدا ہوتا ہے اور فقراء محتاجین اور بھوکوں و مساکین

کی کیفیات بھول جاتی ہیں۔ ملا علی قاریؒ پیٹ بھر کر کھانے کی مذمت انہی الفاظ میں فرماتے ہیں
وما ورد في ذمه محمول على شبع مضر أو على المداومة لانه يقسي القلب و يكسل البدن
وينسي الاخوان المحتاجين۔(جمع ج۲ص۲۴۰)

## صحابیؓ اور ان کے اہل وعیال پر شفقت :

فانطلق ...... ابتدائی تواضع وخدمت کے بعد حضرت ابوالہیثم جانے لگے تاکہ مہمانوں کے لئے کھانے کا انتظام کریں، تو حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا دیکھو ! ہمارے لئے دودھ والا جانور ذبح نہ کرنا۔ میزبان، اپنے عظیم مہمان سے فرطِ محبت اور جذبۂ عشق میں کہیں ایسا جانور ذبح نہ کردے، جو دودھ دے رہا ہو یا عنقریب بچہ جننے والا ہو کہ کل کو نقصان ہوگا۔ یہ ایک صحابیؓ پر اور ان کے اہل وعیال پر کمال شفقت ومحبت کا ادنیٰ نمونہ ہے۔ لاتذبحن ذات درّ أي لبن وفي رواية مسلم اياک و الحلوب اى ولو في المستقبل فيشمل الحامل وهذا نهي ارشاد و ملاطفة فلاكراهة في مخالفته فالمقصود الشفقة عليه و على أهله لانهم ينتفعون باللبن مع حصول المقصود بغيرها (مواہب ص۲۷۵) (آپ ﷺ نے فرمایا ضرور بضرور دودھ دینے والے جانور کو ذبح نہ کریں اور مسلم کی روایت میں ہے کہ دودھ دینے والے جانور کے ذبح سے محتاط رہیں یعنی اگر چہ وہ آئندہ دودھ والا ہوگا تو یہ حاملہ جانور کو بھی شامل ہوا۔ چونکہ یہ نہی اور منع کرنا شفقت اور ملاطفت کے لئے ہے اس لئے اس کی مخالفت کرنا مکروہ اور ناجائز نہ ہوگا۔ تو آپ ﷺ کا دراصل اس صحابی پر اور اس کے اہل وعیال کے ساتھ شفقت ومہربانی کرنے کا معاملہ ہے کیونکہ وہ دودھ دینے والے جانور سے نفع اٹھاتے رہیں گے اور آپ ﷺ اور رفقاء کا مقصد اس کے بغیر بھی حاصل ہو جائے گا)

## عناق اور جدی کا معنیٰ :

فذبح لهم عناقا أو جديا ' لفظِ أو شک کے لئے ہے۔ای شک من الراوی ۔(مواہب ص ۲۷۵) العناق ( بفتح العين ) چھوٹا بچہ انثى المعزلها أربعة أشهر و الجدى (بفتح الجيم) المعز مالم يبلغ سنة ۔(مواہب ص۲۷۵) ( بکری کے چار ماہ والے بچے کو عناق (بفتح العین ) کہتے ہیں

اور جب تک پورے سال کا نہ ہو تو اس کو جدی (بفتح الجیم) کہتے ہیں)

## ضیافت میں وسعت :

یہاں یہ بھی ملحوظ رہے کہ حضرت ابوالہیثم کا مہمانوں کے لئے بکری ذبح کرنا بے جا تکلفات اور مکروہات میں سے نہیں ہے۔ یہ کراہت تب ہے، جب میزبان کے لئے ضیافت کے مصارف اسی کی طاقت سے باہر ہوں اور وہ برداشت نہ کر سکے، مگر یہاں تو حضرت ابوالہیثم آسودہ حال ہیں، خوشحال ہیں۔ فهو مطلوب لقوله صلى الله عليه وسلم من كان يؤمن بالله و اليوم الآخر فليكرم ضيفه لا سيّماً هؤلاء الاضياف الذى فيهم سيد ولد عبد مناف صلى الله عليه وسلم ۔(مواہب ص ۲۷۵) (تو اس کا مطلوب ہے کیونکہ نبی کریم ﷺ کا ارشاد مبارک ہے کہ جو شخص اللہ تعالیٰ اور یوم آخرت پر یقین رکھے تو وہ اپنے مہمان کی عزت افزائی کیا کرے خصوصاً ایسے اضیاف جس میں عبد مناف کی اولاد کے سردار (محمد ﷺ) بھی موجود ہوں)

## مخلص خادم کے لئے انعام کا اعلان :

فقال النبى صلى الله عليه و سلم هل لک خادم ...... حضرت ابوالہیثمؓ کے خلوص و محبت ' وارفتگی اور والہیّت کا منظر دیدنی تھا۔ وہ محبوب دو عالم ﷺ کی ضیافت اور خدمت میں دل و جان سے نچھاور ہو رہے تھے۔

ادھر حضور اقدس ﷺ سراپا شفقت تھے۔ اُن کا دل پسیج رہا تھا اور اُن کے دل میں اپنے میزبان کی تکلیف کا احساس ابھر رہا تھا۔ چنانچہ دریافت فرمایا۔ هـل لک خـادم کیا تمہارے پاس کوئی خادم ہے؟ جواب نفی میں ملا۔ تو ارشاد فرمایا ، فاذا اتانى سبى یعنی ہمارے پاس جنگی قیدی آتے رہتے ہیں۔ اس کے بعد جب کوئی جنگی قیدی آیا تو وہ بحیثیت غلام کے تمہیں بطور انعام کے دے دیا جائے گا۔

## جو آقا کی مرضی' وہی غلام کی مرضی :

چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ ایک موقع پر آپ ﷺ کے پاس دو جنگی قیدی آئے۔ حضرت ابوالہیثم

حاضر خدمت ہوئے، تو آپ ﷺ نے حسب وعدہ اُن کو غلام دینا چاہا تو ارشاد فرمایا، اختر منھما یعنی دونوں میں سے ایک پسند کر لے، مگر وہ بھی تو نبی آخر الزمان ﷺ کے تربیت یافتہ تھے، عرض کیا حضرت نہیں ! اختر لی، آپ ﷺ خود ایک میرے لئے پسند کرلیں کہ میری نسبت آپ ﷺ کا انتخاب زیادہ سودمند ہوگا۔ انہوں نے اپنی مرضی کو حضور ﷺ کی مرضی میں فنا کر دیا تھا۔ چنانچہ حضور اقدس ﷺ نے ان کی درخواست قبول فرمالی اور ارشاد فرمایا ' المستشار مؤتمن جس شخص سے مشورہ طلب کیا جائے، وہ امین ہوتا ہے۔ اسے چاہئے کہ اپنی سوچ، عقل اور صوابدید کے مطابق درست مشورہ دے۔ اگر مستشار دانستہ غلط مشورہ دے گا تو خیانت کا مرتکب ہوگا۔

## غلام کا انتخاب' اور وجہ انتخاب :

حضور اقدس ﷺ نے بھی اسی قاعدہ کے پیش نظر دو میں سے ایک غلام کا انتخاب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا' خذ هذا فانی رأیته یصلی ' یہ غلام لے لو' اور اس کے انتخاب کی وجہ یہ ہے کہ میں نے اسے اللہ کی عبادت کرتے اور نماز پڑھتے دیکھا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ خدمت' مزدوری کا اور کام کاج میں اس شخص کو ترجیح دینی چاہئے، جو نماز کی پابندی کرے۔

## اخذِ مسائل :

یہاں سے فقہاء دو مسئلوں کا استنباط بھی کرتے ہیں۔ اولاً یہ کہ اِنسان کی افضلیت اور نیکی و صالحیت پر اس کے نمازی ہونے سے استدلال کیا جاسکتا ہے' ویؤخذ منه انه یستدل علی خیریة الانسان بصلاته قال تعالیٰ اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰی عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ ۔ (مواہب ص ۲۷۵) (یقیناً نماز بے حیائی اور برائی سے روکتی ہے) ثانیاً یہ کہ مستشار (مشورہ دینے والے) کے لئے مناسب یہ ہے کہ مستشیر (مشورہ لینے والے) کو اپنے مشورہ کی وجہ بھی بیان کر دے تا کہ اس کے لئے مشورہ پر عمل کرنے میں معاون ثابت ہو۔ و یؤخذ منه ایضاً أنه ینبغی للمستشار ان یبین سبب اشارته بأحد الامرین لیکون اعون للمستشیر علی الامتثال ۔ (مواہب ص ۲۷۶)

## غلاموں سے حسنِ سلوک کی تاکید :

**و استوص به معروفا** ...... آپ ﷺ نے اپنے حسنِ انتخاب اوراس کی بیانِ وجہ کے ساتھ ساتھ حضرت ابوالہیثمؓ کو یہ وصیت بھی فرمائی کہ اس نمازی غلام کے ساتھ حسنِ سلوک کرنا۔ چنانچہ وہ غلام کو لے کر گھر پہنچے اور بیوی کو سارا ماجرا اور آپ ﷺ کی وصیت سنائی تو اس اللہ کی بندی نے فوراً کہا ابوالہیثمؓ ! تم حضور اقدس ﷺ کی وصیت پر پورا پورا عمل نہیں کرسکو گے اور اس غلام کے حق میں کہیں نہ کہیں کوتاہی ہو جائے گی۔ لہٰذا بہتر یہ ہے کہ اسے آزاد کردو۔ **قال فھو عتیق** ' (ابوالہیثمؓ نے کہا کہ وہ آزاد ہے ) اپنی نیک اور پاکباز خاتون کا مشورہ قبول کرتے ہوئے فوراً اسے آزاد کردیا۔

## ہر انسان کے دو مشیر :

**اِن اللّٰہ لم یبعث نبیا** ...... جب حضور اقدس ﷺ کو یہ خبر پہنچی تو آپ ﷺ بہت خوش ہوئے اور ارشاد فرمایا کہ ہر نبی اور اس کے خلیفہ کے لئے دو اندرونی مشیر ہوتے ہیں۔ **بطانة** 'راز دار' بھیدی' ہو، بھید' دلی دوست اور مشیر کو کہتے ہیں، **وبطانة الرجل صاحب سره الذی یستشیره فی اموره تشبیھا له ببطانة الثوب** ۔(مواھب ص۲۷۶) (کسی شخص کا بطانہ وہ راز دار کہلاتا ہے جس سے وہ اندرونی اور ضروری امور میں مشورہ لیتا ہو۔ گویا وہ مشابہ ہوا **بطانة الثوب** ( کپڑے کے استر ) کے ساتھ ) ایک باطنی مشیر اسے نیکی کی ہدایت کرتا، نیکی پر آمادہ کرتا ہے، برائی اور منکرات سے روکتا اور برے اقدامات پر ملامت کرتا ہے، جبکہ دوسرا مشیر **لا تالوه خبالا ای لاتقصر فی فساد حاله و لاتمنعه منه فالألو التقصیر و قد تضمن معنی المنع** (مواھب ص۲۷۶) اس کے تباہ و برباد کرنے میں ذرا بھی کمی نہیں کرتا، جس شخص کو اچھا مشیر مل گیا، **فقد وقی** ، اسے گویا شر سے نجات مل گئی۔ ابوالہیثم اگرچہ نہ تو نبی تھے اور نہ نبی کے خلیفہ مگر ان کو علی سبیل تمثیل خلیفہ کہا گیا ہے اور ان کی بیوی کو بمنزلہ بہترین مشیرِ کار قرار دیا گیا ہے۔

---

(۳۵۸/۵) حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ مُجَالِدِ بْنِ سَعِیْدٍ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ عَنْ بَیَانٍ حَدَّثَنِیْ قَیْسُ بْنُ

حَازِمٍ قَالَ سَمِعْتُ سَعْدَ ابْنَ اَبِیْ وَقَاصٍ یَقُوْلُ اِنِّیْ لَاَوَّلُ رَجُلٍ اَهْرَاقَ دَمًا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَاِنِّیْ لَاَوَّلُ رَجُلٍ رَمٰی بِسَهْمٍ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ لَقَدْ رَاَیْتُنِیْ اَغْزُوْ فِی الْعِصَابَةِ مِنْ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ مَا تَاْکُلُ اِلَّا وَرَقَ الشَّجَرِ وَالْحُبْلَةِ حَتّٰی تَقَرَّحَتْ اَشْدَاقُنَا حَتّٰی اِنَّ اَحَدَنَا لَیَضَعُ کَمَا تَضَعُ الشَّاةُ وَالْبَعِیْرُ وَاَصْبَحَتْ بَنُوْ اَسَدٍ یُعَزِّرُوْنَنِیْ فِی الدِّیْنِ لَقَدْ خِبْتُ اِذًا وَضَلَّ عَمَلِیْ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عمر بن اسمٰعیل بن مجالد بن سعید نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں مجھے میرے باپ نے بیان کے واسطہ سے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ مجھے اسے قیس بن حازم نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے سعد بن ابی وقاص کو یہ کہتے ہوئے سنا۔ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اُمتِ محمد یہ میں سب سے پہلا شخص، جس نے کافر کا خون بہایا ہو میں ہی ہوں اور ایسے ہی پہلا وہ شخص جس نے جہاد میں تیر پھینکا ہو میں ہوں۔ ہم لوگ (یعنی صحابہؓ کی جماعت ابتداء اسلام میں) ایسی حالت میں جہاد کیا کرتے تھے کہ ہمارے پاس کھانے کی کوئی چیز نہیں ہوتی تھی۔ درختوں کے پتے اور کیکر کی پھلیاں ہم لوگ کھایا کرتے تھے، جس کی وجہ سے منہ کے جبڑے زخمی ہو گئے تھے اور پتے کھانے کی وجہ سے پاخانہ میں بھی اونٹ اور بکری کی طرح مینگنیاں نکلا کرتی تھیں۔ اس کے بعد بھی قبیلہ بنواسد کے لوگ اسلام کے بارے میں مجھ کو دھمکاتے ہیں، اگر میری دین سے ناواقفیت کا یہی حال ہے، جیسا کہ یہ لوگ بتاتے ہیں تو حسر الدنیا والاخرۃ (دنیا و آخرت دونوں خسارہ میں ہوئے) دنیا اس عسرت و تنگی میں گئی اور دین کی یہ حالت کہ نماز سے بھی واقفیت نہ ہوئی۔

## پہلا شخص جس نے اللہ کے راستے میں کافر کا خون بہایا :

انی لاول رجل ...... حضرت سعد بن ابی وقاصؓ جو ایران کے فاتح اور عشرہ مبشرہ میں سے ہیں۔ فرماتے ہیں کہ میں وہ پہلا شخص ہوں کہ جس نے اللہ کے راستے میں کافر کا خون بہایا ہے۔

شیخ ابن حجرؒ ابن اسحاق سے روایت کرتے ہیں کہ ابتدائے اسلام میں صحابہ کرامؓ انتہائی راز داری سے عبادت کیا کرتے تھے۔ پہاڑوں اور دروں میں جا کر یادِ الٰہی کرتے تھے۔ ایک دفعہ اتفاقاً مکہ مکرمہ کے

پہاڑوں میں صحابہؓ مشغولِ عبادت تھے وهم يصلون (مواہب ص۲۷۶) (نماز پڑھ رہے تھے) کہ مشرکین کا ایک گروہ اچانک نمودار ہوا اور برا بھلا کہہ کر مسلمانوں پر حملہ آور ہوا۔ سعد بن ابی وقاصؓ کے قریب ہی اونٹ کا ایک جبڑا پڑا ہوا تھا انہوں نے اٹھا کر مشرکین پر ہلہ بول دیا۔ سات مشرکین کے سر اس جبڑے سے پھٹ گئے اور ان کے سروں سے خون بہنا شروع ہوگیا۔ أهراق و في نسخة هراق بلاهمز وهما لغتان يقال اهراق و هراق اى أراق وصب۔ (مواہب ص۲۷۶) (اھراق اور ایک نسخہ میں بغیر ہمزہ ھراق اور یہ دو لغتیں ہیں یعنی اھراق اور ھراق لیکن بمعنیٰ اراق کے ہے یعنی خون بہایا) سعد بن ابی وقاصؓ کا یہ فرمانا اسی واقعہ کی طرف اشارہ ہے۔

## اللہ کی راہ میں پہلا تیر چلانے والا :

رمی بسهم ...... یعنی سب سے پہلا شخص میں ہی ہوں، جس نے اللہ کی راہ میں پہلا تیر چلایا ہے ۱ھ میں ابوسفیان کی زیر سرکردگی مشرکین کا لشکر آیا جو کہ مدینہ منورہ پر حملہ آور ہونا چاہتا تھا اسلام کا سب سے پہلا لشکر عبیدہ بن حارث کی زیر امارت حضور اقدس ﷺ نے بھیجا تا کہ اس کا حملہ روکا جائے۔ چنانچہ رابغ کے مقام پر مشرکین سے مسلمانوں کا آمنا سامنا ہوا۔ اس جہاد میں مسلمانوں کا جھنڈا سفید تھا۔ اسی جہاد میں حضرت سعد بن وقاصؓ مسلمانوں کی طرف سے سب سے پہلے تیر چلانے والے تھے۔ فكان اول من رمى بسهم وهو اول سهم رمى به فى الاسلام ۔ (مواہب ص۲۷۷) (تو سعد بن وقاصؓ پہلے وہ شخص ہوئے جس نے تیر چلایا اور یہ پہلا تیر تھا جو دین اسلام میں چلا گیا) آپؓ نے اسی طرف اشارہ فرمایا ہے۔

## صحابہ کرامؓ کی غربت وفقر کا ایک منظر :

لقد رأيتنى ...... میں حضور اقدس ﷺ کے صحابہ کرامؓ کے ایک ایسے گروہ کے ساتھ مل کر جہاد کرتا تھا، جن کا گذر اوقات صرف درخت کے پتے اور ببول کے کانٹے ہوتے تھے۔ جن سے ہمارے جبڑے پھٹ جاتے اور ہم میں سے ہر ایک بکریوں اور اونٹوں کی طرح پاخانہ کرتا' یعنی ان فضلتهم تشبه فضلة الشاة والبعير فى اليبس لعدم الغذاء المالوف للمعدة ۔ (مواہب ص۲۷۷)

(صحابہ کرامؓ کا پاخانہ بوجہ یبوست اور خشکی کے بکریوں اور اونٹوں کی مینگنیوں کے مشابہ ہوتا کیونکہ انہیں معدہ کے موافق غذا میسر نہ ہوتی تھی)

## سرية الخبط :

ہجرت کے پانچویں یا آٹھویں سال کا واقعہ ہے کہ حضرت ابوعبیدہؓ کے ساتھ تین سو انصار و مہاجرین کا لشکر تھا۔ حضرت ابوعبیدہ بن الجراح کو اللہ کے نبی نے قیادت عطا فرمائی تھی۔ مدینہ منورہ سے پانچ روز کی مسافت پر سمندر کے کنارے قبیلہ جہینہ کے مقابلہ کے لئے روانہ ہوا۔ اسی سریہ میں حضرت سعد بن ابی وقاصؓ بھی تھے۔ یہ بہت ہی سخت تھا اور صحابہ کرامؓ نے انتہائی مشقتوں، مصیبتوں، صعوبتوں اور تکالیف کو برداشت کیا۔ یہاں تک کہ جنگلی درختوں کے پتے اور کانٹے جھاڑ کر کھانے کی نوبت آئی۔ اس لشکر میں اوائل میں کھانے کے لئے روزانہ تین اونٹ ذبح ہوتے تھے، جب اونٹوں کی قلت کا اندیشہ ہوا تو امیرِ لشکر نے ان کے مزید ذبح کرنے کی ممانعت کردی تو روزانہ کچھ مقدار میں کھجوریں تقسیم ہوتی تھیں، پھر ان میں قلت اور شدید قلت آئی اور حالت یہاں تک پہنچی کہ یومیہ ایک کھجور ملنے لگی کہ صحابہ کرامؓ اسے چوستے رہتے اور پانی پیتے رہے، جب وہ بھی ختم ہوگئیں، تو مانا كل الا ورق الشجر والحبلة . تو درختوں کے پتے جھاڑ کر کھانے کی نوبت آئی۔ حبلة سمر کا پھل جو لوبیا کے مشابہ ہوتا ہے، بعض نے کہا جنگلی کانٹے دار درخت، وهو كل شجر عظيم له شوك كالطلح والعوسج۔ (مواہب ص ۲۷۷) (ہر بڑا کانٹے دار درخت جیسے ببول وغیرہ)

خبط کے معنی پتے جھاڑنا، صحابہ کرامؓ کے پتے جھاڑنے اور کھانے کی وجہ سے اس کا نام بھی سرية الخبط مشہور ہوگیا، پھر پتے اور کانٹے کھانا بھی کتنا سخت تھا کہ منہ میں چھالے پڑ گئے۔ حتی کہ تقرحت اشداقنا ' تقرحت ' القرح سے ہے بمعنی زخمی ہونے اور پھٹنے کے، القرح زخم، پھٹن، پھوڑوں اور چھالوں کو کہتے ہیں، اشداق کا معنی جبڑے، ای صارت ذات قروح من ذلک الورق والثمر والأشداق جمع شدق وهو طرف الفم۔ (مواہب ص ۲۷۷) (یعنی پتوں اور کیکر کی پھلیوں کے کھانے کی وجہ سے ہمارے جبڑے اور باچھوں میں چھالے پڑ کر زخمی ہوئے)

## قصۂ سعدؓ کا پس منظر :

اس حدیث کا ترجمۃ الباب حدیث کا یہ آخری حصہ ہے، جس میں صحابہ کرامؓ کی تنگی وعسرت اور غربت وفقر کی کیفیت بتائی گئی ہے۔ حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کے اس تفصیلی ارشاد کا پس منظر یہ ہے کہ حضرت سعدؓ نے اس حدیث میں اپنے کارنامے اور اپنی مساعی جمیلہ اور قدیم الاسلام ہونا بیان کیا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ یہ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں کوفہ کے امیر تھے۔ کوفہ کے کچھ لوگوں نے حضرت عمرؓ سے ان کی بہت سی شکایات کیں۔ حتیٰ کہ یہ بھی شکایت کی یہ نماز بھی اچھی طرح نہیں پڑھتے۔ حضرت عمرؓ نے ان کو بلوایا اور بلا کر ارشاد فرمایا کہ لوگ تمہاری بہت سی شکایات کرتے ہیں۔ حتیٰ کہ نماز تک کی بھی شکایت کرتے ہیں۔ اس پر انہوں نے اپنی صفائی میں اپنا قدیم الاسلام ہونا، اسلام کے بارے میں مشقتوں کا برداشت کرنا وغیرہ بیان کر کے عرض کیا کہ اس پر یہ لوگ مجھے نماز پر دھمکیاں دیتے ہیں۔ میں نے جس طرح حضور اکرم ﷺ کو نماز پڑھتے دیکھا، اُس سے ذرا بھی کوتاہی نہیں کرتا۔ اس پر حضرت عمرؓ نے ان کے ساتھ کوفہ میں دو آدمی بھیجے کہ وہاں گشت کر کے ان سے متعلق شکایات کی تحقیق کر کے آئیں۔ انہوں نے کوئی مسجد ایسی نہیں چھوڑی، جس میں جا کر نمازیوں سے حالات کی تحقیق نہ کی ہو۔ سب نے ان کی تعریف کی۔ البتہ ایک شخص نے یہ کہا کہ جب قسم دے کر پوچھتے ہو تو سچ سچ بتاؤں کہ سعد جہاد کے لئے نہیں نکلتے، گویا اپنی جان پیاری ہے۔ دوسرے یہ کہ تقسیم میں مساوات اور برابری نہیں کرتے اور فیصلہ میں انصاف نہیں کرتے۔ حضرت سعدؓ نے فرمایا کہ تین شکایات کی ہیں، اس لئے تین بددعائیں کرتا ہوں۔ ہر ایک کے مناسب۔ اے اللہ ! اگر یہ شخص جھوٹا ہے، محض شہرت اور دنیا کو دکھلانے کی غرض سے کھڑا ہوا ہے کہ بڑے آدمی پر تنقید کرنے سے شہرت ہوا کرتی ہے تو اس کی عمر بڑھادے اور فقر میں اضافہ کر اور فتنوں میں مبتلا فرما۔ اس کے بعد دیکھنے والا اپنا مشاہدہ بیان کرتا ہے کہ میں نے اُس شخص کو دیکھا کہ بڑھاپے کی وجہ سے پلکیں آنکھوں پر گر گئی تھیں اور فقر ہو گیا تھا۔ گلی کوچوں میں لڑکیوں کو چھیڑتا تھا اور کوئی پوچھتا کہ یہ کیا حال ہو گیا تو کہتا کہ سعدؓ کی بددعا لگ گئی۔ اللّٰھم انا نعوذبک من غضبک و غضب رسولک و غضب اولیائک (اے اللہ! ہم تیرے غیظ وغضب اور تیرے رسول

کے غصہ سے اور تیرے برگزیدہ شخصیات کے غصہ اور بد دعاؤں سے تیری پناہ میں آتے ہیں ) حضرت سعدؓ نے اس حدیث میں تین قصوں کی طرف اشارہ فرمایا، جن کو اس سے قبل تفصیل سے نقل کر دیا گیا ہے

## حضرت سعدؓ کا استدلال :

و اصبحت بنو اسد ...... ان کے کہنے کا مقصد یہ ہے کہ بنو اسد کی شکایات بے جا ہیں۔ آخر جس نے اسلام میں سب سے پہلے کافر کا خون بہایا ہو، جو سب سے پہلا تیر چلانے والا ہو، جس نے فقر وفاقہ اور غربت وافلاس میں اسلام، استقامت اور جہاد وعزیمت پر عمل کیا ہو، پھر وہ دین کے معاملہ میں سستی اور نماز میں کسل کرتا ہو، بھلا یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ لقد خبت اذاً و ضل عملی۔ پھر تو میں سخت نقصان میں رہا اور میرے سارے عمل اکارت چلے گئے۔

---

(۳۵۹/۶) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا صَفْوَانُ بْنُ عِيْسٰى حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عِيْسٰى اَبُوْنَعَامَةَ الْعَدَوِيُّ قَالَ سَمِعْتُ خَالِدَ بْنَ عُمَيْرٍ وَ شُوَيْسًا اَبَا الرُّقَادِ قَالَا بَعَثَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ عُتْبَةَ بْنَ غَزْوَانَ وَ قَالَ انْطَلِقْ اَنْتَ وَ مَنْ مَّعَكَ حَتّٰى اِذَا كُنْتُمْ فِيْ اَقْصٰى اَرْضِ الْعَرَبِ وَ اَدْنٰى بِلَادِ اَرْضِ الْعَجَمِ فَاَقْبَلُوْا حَتّٰى اِذَا كَانُوْا بِالْمِرْبَدِ وَجَدُوْا هٰذَا الْكَذَّانَ فَقَالُوْا مَاهٰذِهٖ قَالَ هٰذِهِ الْبَصْرَةُ فَسَارُوْا حَتّٰى بَلَغُوْا حِيَالَ الْجِسْرِ الصَّغِيْرِ فَقَالُوْا هٰهُنَا اُمِرْتُمْ فَنَزَلُوْا فَذَكَرُوا الْحَدِيْثَ بِطُوْلِهٖ قَالَ فَقَالَ عُتْبَةُ بْنُ غَزْوَانَ لَقَدْ رَاَيْتُنِيْ وَ اِنِّيْ لَسَابِعُ سَبْعَةٍ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ مَـالَنَا طَعَامٌ اِلَّا وَرَقُ الشَّجَرِ حَتّٰى تَقَرَّحَتْ اَشْدَاقُنَا فَالْتَقَطْتُ بُرْدَةً فَقَسَمْتُهَا بَيْنِيْ وَ بَيْنَ سَعْدٍ فَمَا مِنَّا مِنْ اُولٰٓئِكَ السَّبْعَةِ اَحَدٌ اِلَّا وَهُوَ اَمِيْرُ مِصْرٍ مِّنَ الْاَمْصَارِ وَ سَتُجَرِّبُوْنَ الْاُمَرَآءَ بَعْدَنَا .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو صفوان بن عیسٰی نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں عمرو بن عیسٰی ابونعامہ عدوی نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے خالد بن عمیر اور شویس ابا الرقاد کو یہ کہتے ہوئے سنا۔ خالد بن عمیر اور شویس ابا الرقاد فرماتے ہیں کہ حضرت امیر المومنین عمر فاروقؓ نے عتبہ بن غزوان کو مقرر فرما کر حکم دیا کہ تم اور تمہارے ساتھی جاؤ

یہاں تک کہ منتہائے سرزمین عرب پر پہنچو، جس جگہ سے سرزمینِ عجم بہت ہی نزدیک رہ جاتی ہے۔ پس وہ لشکر روانہ ہوا۔ یہاں تک کہ مربد پہنچا۔ انہوں نے وہاں سفید پتھر دیکھے، لوگوں سے پوچھا یہ کیا ہے پھر چل پڑے یہاں تک کہ چھوٹے پل کے قریب پہنچ گئے، تو انہوں نے آپس میں کہا کہ یہ جگہ وہی ہے ، جس جگہ ہمیں اترنے کا حکم دیا گیا تھا تو وہاں انہوں نے پڑاؤ ڈال دیا۔ پھر تمام واقعہ راویوں نے مفصل بیان کیا۔ راوی کہتے ہیں کہ عتبہ بن غزوان نے کہا، البتہ تحقیق مجھ پر ایک ایسا دور گذرا ہے کہ میں حضور سرورِ عالم ﷺ پر ایمان لانے والوں میں سے ساتواں فرد تھا۔ ہمارے پاس کچھ بھی کھانے کا نہیں ہوتا تھا، مگر درختوں کے پتے۔ ان کے کھانے سے ہمارے جبڑے زخمی ہو گئے تھے۔ نیز مجھے ایک دفعہ ایک چادر ملی جو کہ نصف میں نے اور نصف سعد نے لے لی۔

پس (آج یہ عالم ہے) ہم ان سات صحابہؓ میں سے ہر ایک صحابی کسی نہ کسی شہر کا حاکم ہے اور عنقریب تم ہمارے بعد کے حکام کو آزما کر دیکھو گے۔

راویان حدیث (۶۲۹) خالد بن عمیرؒ اور (۶۳۰) شویس ابوالرقادؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضرت عمر فاروقؓ کی پیشگی ناکہ بندی :

**بعث عمر بن الخطاب** ...... حضرت عمر فاروقؓ نے عتبہ بن غزوان کو مقرر فرما کر حکم دیا کہ تم اور تمہارے ساتھی جاؤ۔ جب منتہائے سرزمین عرب پر پہنچو، جس جگہ سرزمین عجم بہت ہی نزدیک رہ جاتی ہے۔ عتبہ بن غزوان کی قیادت میں جانے والے لشکر کی تعداد تین سو تھی۔ ان کو بھیجنے کا مقصد یہ تھا کہ حضرت عمر فاروقؓ کو یہ علم ہو گیا تھا، اہل عجم نے عربوں پر یلغار کا فیصلہ کیا ہے اور ایک روایت یہ بھی ہے کہ یزدجرد نے عجمیوں سے امداد طلب کی ہے، جس کا راستہ یہی یعنی بصرہ ہے، جس راستے پر لشکر اِسلام بھیجا جا رہا ہے۔ حضرت عمرؓ کا لشکر بھیجنا، کفار کی پیشگی ناکہ بندی غرض تھی۔ **فاراده عمر ان يرابطوا بذلك الثغر ليضبطوا تلك الجهة من العدو** (مناوی ج۲۴۴) (اس لشکر بھیجنے سے حضرت عمرؓ کا یہ مقصد تھا کہ وہ دشمن کی اس سرحد پر اس لئے پڑاؤ ڈالیں تاکہ اس طرف کے دشمن سے مکمل

حفاظت ہو سکے)

## المربد :

**حتی اذا کانوا بالمربد** ...... لشکر چلا اور مربد (بصرہ) پہنچا۔ مربد اس مقام کو کہتے ہیں۔ جہاں رات کو اونٹ اور بکریاں رہتی ہیں، جسے تھان اور باڑہ بھی کہا جا سکتا ہے **من ربد بالمکان اذا اقام فیه** (جمع ج۲ ص۲۴۲) (مربد ماخوذ ہے **ربد بالمکان** سے۔ جس وقت اس میں ٹھہرا جائے (چونکہ وہ اونٹوں کے باندھنے کی جگہ ہوتی ہے اس لئے مربد الابل کہلاتی ہے)

نیز مربد اس جگہ کو بھی کہتے ہیں، جہاں تازہ میوہ خشک کیا جاتا ہے۔ کھجوروں کے خشک کرنے کی جگہ بھی مربد کہلاتی ہے۔ مجلس کو بھی مربد کہتے ہیں۔ **موضع بالبصرة و اصله موضع حبس الابل او تجفیف الرطب** (مناوی ج۲ ص۲۴۴) (مربد بصرہ کے ایک موضع کا نام ہے اور دراصل اونٹوں کے باڑ کو یا کھجور خشک کرنے کے میدان کو کہتے ہیں)

## بصرہ :

توانہوں نے وہاں پہنچ کر سفید پتھر دیکھے **الکذّان** سنگ ہائے نرم و سفید کو کہتے ہیں۔ **حجارة رخوة کانها مائلة الی البیاض** ، توانہوں نے مقامی لوگوں سے دریافت کیا کہ یہ سفید سفید کلوخ نما چیزیں کیا ہیں تو جواب ملا کہ **هذه البصرة** یہ سفید رنگ کے پتھر ہیں، ای **هذه الحجارة تسمی بالبصرة لأن البصرة اسم للحجارة الرخوة المائلة للبیاض** (مواہب ص۲۷۸) اس وقت تک بصرہ نہیں بنا تھا حضرت عتبہؓ نے اس کی بنیاد اور تعمیر و ترقی کا کام کیا۔ شہر بسایا۔ یہ حضرت عمرؓ کی ہدایات پر ان ہی کے دور مسعود میں ہجرت کے سترھویں سال بسایا گیا۔ **سکنها الناس سنة ثمان عشرة ولم یعبد بأرضها صنم ولذالک یقال لها قبة الاسلام و خزانة العرب** (مواہب ص۲۷۸) (۱۸ھ میں لوگوں نے بصرہ میں سکونت شروع کر دی اور اس میں کسی قسم کی کوئی بت پرستی نہیں ہوئی اس لئے اس کو اسلام کا گنبد اور عرب کا محافظ خانہ کہا جاتا ہے)

## مقام بصرہ میں کاروان کا پڑاؤ :

**فساروا** ...... کاروان چلتا رہا۔ یہاں تک کہ یہ قافلہ **حبال الجسرا لصغير** یعنی نہر دجلہ کے چھوٹے پل تک پہنچ گیا۔ **و كان ذلك الجسر على الدجلة في عرضها يسير عليه المشاة والركبان واحترز بالصغير عن الجسر الكبير و هو عند بغداد و بينهما عشرة ايام** (مواہب ص ۲۷۸)(یہ دجلہ کی چوڑائی پر ایک چھوٹا پل جس پر پیدل اور سوار لوگ چلا کرتے تھے اور صغیر کی قید لگانے سے بڑے پل سے احتراز کرنا مقصود تھا اور وہ بغداد کے قریب واقع ہے اور ان دونوں کا درمیانی فاصلہ دس (۱۰) کی منزل ہے)

**فقالوا** ...... تو یہ امارات وعلامات دیکھ کر بعض ذی فہم ساتھی دوسروں سے کہنے لگے کہ یہی وہی جگہ ہے۔ جہاں پر امیر المؤمنین نے تمہیں پڑاؤ کا حکم دیا ہے۔ **لأجل حفظ البلاد العرب من العجم** (مواہب ص ۲۷۸)(عرب کے شہروں کو عجمیوں سے بچانے کے لئے) **فنزلوا**.. پس انہوں نے یہاں پڑاؤ ڈال دیا۔

## فذکروا کی ضمیر کا مرجع :

**فذكروا الحديث بطوله** ...... بعض روایات میں **فذكرا** آیا ہے۔ ظاہر ہے کہ ضمیرِ تثنیہ کا مرجع خالد اور شویس ہیں اور یہ جو جمع کا صیغہ مذکور ہے، یہ بھی باعتبار مافوق الواحد کے، بعض میں واحد کا صیغہ نقل ہوا ہے، تو پھر مرجع محمد بن بشار یا ابونعامہ قرار پاتے ہیں، **وهو الاقرب** (جمع ج ۲ ص ۲۴۴)(اور یہی زیادہ ٹھیک معلوم ہوتا ہے)

## تعمیر بصرہ کی تکوینی منصوبہ بندی :

یعنی اس کے بعد روایت میں رواۃ نے تمام واقعہ مفصل بیان کیا کہ جب کاروان نے پڑاؤ ڈالا تو حضرت عتبہؓ نے اہل خراسان کو پیغام بھیجا تو ادھر سے ایک بڑا لشکر مقابلہ کے لئے آیا۔ حضرت عتبہ کا انہوں نے استخفاف کیا، غرور و گھمنڈ میں مقابلے پر اتر آئے۔ باہمی قتال ہوا۔ حضرت عتبہ کی اللہ نے

مدد فرمائی۔ غالب اور فاتح قرار پائے، پھر چونکہ وہاں اقامت کی ضرورت تھی۔ اور اقامت کے لئے مکانات اور ضروریات کی تکمیل ناگزیر تھی۔ تا کہ اقامت میں سہولت ہو اور سرحدات کی حفاظت کی جا سکے، مگر یہاں پر یہ حدیث نامکمل چھوڑ دی گئی، کیونکہ اس باب میں موضع استشہاد صرف اسی قدر ہے، جس کو راوی نے آئندہ جملے میں نقل کر دیا ہے۔ جو حضرت عتبہ کا کلام ہے۔ **مما يدل على ضيق عيش رسول الله صلى الله عليه وسلم و اصحابه** . (مناوی ج۲ص۲۴۶) (جو حضور ﷺ اور صحابہ کرامؓ کی معاشی اور تنگ دستی پر دلالت کر رہا ہے)

## ایک چادر کے بھی دو ٹکڑے کر لئے :

**قال عتبة** ...... حضرت عتبہ بن غزوان کہتے ہیں کہ میں ان سات افراد میں ایک ہوں، جنہیں حضور اقدس ﷺ کی رفاقت و خدمت سفر کے مواقع میسر آئے۔ **اى لسابع سبعة فى الاسلام لانه اسلم بعد ستة** (جمع ج۲ص۲۴۵) ( میں اسلامی دور کا ساتواں مسلمان ہوں کیونکہ اس نے چھ افراد کے بعد اسلام لایا تھا) یہ فقر و مسکنت اور غربت و افلاس کا دور تھا۔ ہمارے کھانے کو کچھ بھی میسر نہ ہوتا تھا۔ ہم درختوں کے پتوں پر گذر اوقات کر لیا کرتے تھے۔ **تقرحت أشداقنا**.... تو ہمارے باچھیں چھل گئیں، منہ پر چھالیں نکل آئے۔ یہی حال کپڑوں کا ہوتا تھا، نئے کپڑے کہاں میسر تھا (یا تھے) عمدہ لباس تو کجا، لباس تک بمشکل مہیا ہوتا تھا۔ **فالتقطت بردة** مجھے کہیں سے گری پڑی پرانی چادر ملی، وہی میرے لئے عظیم غنیمت اور گویا بیش بہا تحفہ تھا۔ صرف میرا نہیں میرے رفقاء کا بھی یہی حال تھا۔ لہٰذا میں نے اس چادر کے دو ٹکڑے کئے آدھا حصہ اپنے استعمال میں رکھا اور آدھی چادر سعدؓ کی خدمت میں پیش کی کہ انہیں اس کی ضرورت تھی۔

## ایک بے مثال دورِ حکومت :

**فما منا**...... حضرت عتبہؓ نے حضور اقدس ﷺ کے دور اور دورِ فاروقی کا موازنہ کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ ہم پر عسرت و فقر اور تنگی کا ایسا دور گذرا ہے۔ اب اسلام غالب ہو گیا، وسائل مل گئے، دولت کی فراوانی ہے، وہ سات فقراء اب امراء بن گئے، ان میں ہر ایک کسی نہ کسی علاقے کا گورنر

ہے۔ چونکہ ہم نے فقیری اور غربت کے ایام دیکھے ہیں۔ اس لئے عوام اور فقراء کا خیال بھی ہے اور ان کی ضروریات کا احساس بھی، مگر ہمارے بعد ایسے حکمران اور امراء آئیں گے، جن کی آنکھیں ناز ونعمت میں کھلی ہوں گی، فقر وفاقہ سے ان کا واسطہ نہیں آیا ہوگا، تو انہیں موجودہ یُسر، کشادگی، اور فراوانی کی قدر اور اس پر شکر نہ ہوگا۔ جب وہ تمہارے ساتھ بے پروائی بے رخی اور بے مروتی کا سلوک کریں گے، تو ہمیں یاد کرو گے۔ اپنے سامعین کو ادھر بھی توجہ دلانی غرض ہے کہ دین کے بارے میں جو مشقت اٹھائی جاتی ہے اس کا ثمرہ اکثر دنیا میں مل جاتا ہے۔ اس لئے آج دین کے لئے جو مشقت اٹھاؤ گے، دنیا میں اس کا ثمرہ پاؤ گے۔ دوسری بات یہ بھی کہ اس وقت کے امراء سے اگر کوئی ناگواری کی بات تم کو پیش آئے، اس کو برداشت کرلو یہ غنیمت ہے، ان حالات کے اعتبار سے جو عنقریب آنے والے ہیں۔ علماء فرماتے ہیں کہ ان کے اس ارشاد میں اس بات کی خبر دی گئی ہے کہ صحابہ کرامؓ کے بعد عدالت، امانت، اور اعراض دنیا میں ان کے مثل حکام پیدا نہ ہوں گے اور یہ بات تجربہ اور تاریخ نے ثابت کردی۔ کہ ایسا ہی ہوا، وکان الامر کذالک فھو من الکرامات الظاھرۃ ۔(مواہب ص۲۷۹) (اور بات وہی ہوئی (اور ہوتی رہے گی) جو حضرت عتبہؓ نے فرمائی۔ تو گویا یہ اس کی کرامات ظاہرہ میں ایک کرامت ہوئی)

---

(۳۶۰/۷) حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنِ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ حَدَّثَنَا رَوْحُ بْنُ اَسْلَمَ اَبُوْحَاتِمِ الْبَصْرِیُّ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَدْ اُخِفْتُ فِي اللّٰهِ وَ مَا يُخَافُ اَحَدٌ وَ لَقَدْ اُوْذِيْتُ فِي اللّٰهِ وَمَا يُؤْذَى اَحَدٌ وَلَقَدْ اَتَتْ عَلَيَّ ثَلَاثُوْنَ مِنْ بَيْنِ لَيْلَةٍ وَ يَوْمٍ وَ مَالِي وَلِبَلَالٌ طَعَامٌ يَاْكُلُهٗ ذُوْكَبِدِ الْاَشْيْءُ يُوَارِيْهِ اِبْطُ بَلَالٍ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عبداللہ بن عبدالرحمٰن نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے روح بن اسلم ابوحاتم بصری نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں ہمیں اسے حماد بن سلمۃ نے بیان کیا اور انہوں نے یہ روایت حضرت ثابت سے اور اُنہوں نے صحابی رسول حضرت انس بن مالکؓ سے نقل کی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں اللہ کے راستہ میں

اُس وقت خوف دلایا گیا ہوں' جس وقت کوئی بھی نہیں ڈرایا گیا اور اس قدر ستایا گیا ہوں کہ کوئی شخص بھی نہیں ستایا گیا۔ مجھے تیس (۳۰) شب وروز ایسے گزرے ہیں کہ میرے اور بلال کے کھانے کے لئے کوئی چیز ایسی نہ تھی، جس کو کوئی جاندار کھا سکے، بجز اُس تھوڑی سی مقدار کے جو بلال کی بغل میں چھپی ہوئی تھی

راوی حدیث (۶۳۱) روح بن مسلمؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## آغازِ اسلام میں کفار کی مزاحمت بہت شدید تھی :

**لقد اخفت ......** مضمونِ حدیث تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہے۔ اس روایت میں ابتداء کار' آغازِ اسلام اور مکی زندگی میں عسرت وافلاس اور کفار کی شدید مزاحمت وایذاء رسانی کا تذکرہ ہے۔ جب آپ ﷺ اور آپ ﷺ کے رفقاءِ کار پر جینا دوبھر کر دیا تھا۔ کفار ومشرکین حرم کا احترام کرتے تھے۔ اس میں قاتل تک کا احترام کیا جاتا تھا۔ رجب' ذی قعدہ' ذی الحجہ اور محرم کفار کے لئے قابل احترام مہینے تھے۔ اس میں وہ اپنے باپ کے قاتلوں سے بھی نہیں چھیڑتے تھے، مگر آپ ﷺ اور آپ ﷺ کے صحابہؓ کو نہ تو حرم میں امن حاصل تھا اور نہ ان ایام احترام میں حفاظت حاصل تھی۔ کفار خود اپنے عقائد کی خلاف ورزی کرتے ہوئے آپ ﷺ کو ایذاء پہنچاتے تھے۔

## خوراک کی معمولی مقدار پر دو ہفتے گذارہ کرتے رہے :

شیخ الحدیث حضرت مولانا صوفی عبدالحمید سواتی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں :

آپ نے یہ بھی ارشاد فرمایا وَ لَقَدْ اَتَتْ عَلَیَّ ثَلَاثُوْنَ مِنْ بَیْنَ لَیْلَۃٍ وَ یَوْمٍ مجھ پر تیس دن رات ایسے گزرے ہیں کہ میرے اور بلالؓ کے کھانے کے لئے کوئی چیز نہ تھی، سوائے تھوڑی سی مقدار کے جو حضرت بلالؓ نے اپنی بغل میں چھپا رکھی تھی۔ تیس دن رات کا مطلب یہ ہے کہ کل پندرہ شب و روز تک حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اور آپ کے ہم سفر حضرت بلالؓ کے پاس کھانے کی معمولی سی مقدار تھی ، جو اُن کو کسی طرح بھی کفایت نہیں کر سکتی تھی، مگر انہوں نے دو ہفتے کا یہ عرصہ نہایت بھوک و پیاس کے ساتھ بسر لیا۔

محدثینؒ اس مقام کے متعلق بحث کرتے ہیں، جہاں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اور حضرت بلالؓ

کو بھوک پیاس کی یہ تکلیف برداشت کرنا پڑی۔ ظاہر ہے یہ کسی سفر کے دوران کا واقعہ ہے، جس سفر میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ہمراہ حضرت بلالؓ کے علاوہ کوئی نہ تھا۔ آنحضرت ﷺ کا معمول تھا کہ آپ شہر مکہ کے علاوہ تبلیغ دین کے لئے دوسرے شہروں اور میلے منڈیوں میں بھی چلے جاتے تھے، جہاں آپ ﷺ کے ہمراہ ایک آدھ ساتھی بھی ہوتا تھا۔ آپ نے اسی سلسلہ میں طائف کا سفر بھی اختیار کیا، جہاں آپ ﷺ کو بہت ایذا پہنچائی گئی، حتیٰ کہ آپ ﷺ کا جسم لہولہان ہوگیا، مگر اُس سفر میں آپ کے ساتھ بلالؓ نہیں، بلکہ زیدؓ تھے۔ یہ واقعہ ہجرت کے سفر کا بھی نہیں ہوسکتا، کیونکہ اُس سفر میں آپ کے ساتھ حضرت ابوبکرؓ اور عامر بن فہیرہؓ تھے۔

لہٰذا یہ کسی دوسرے سفر کا واقعہ ہے، جس میں آپؐ کے ساتھ حضرت بلالؓ تھے، جنہوں نے خوراک کے لئے تھوڑا سا راشن لے لیا۔ کھجوریں وغیرہ ہوں گی، جو صرف اتنی مقدار میں تھیں کہ کسی تھیلے وغیرہ میں ڈال کر بغل میں رکھ لیں۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں کہ خوراک کی اس معمولی مقدار پر ہمیں پندرہ دن کا عرصہ گزارنا پڑا، جو کہ نہایت ہی تکلیف دہ عرصہ تھا۔ اس روایت سے بھی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے گزران کا حال معلوم ہوتا ہے۔

---

(۳۶۱/۸) حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنْبَأَنَا عَفَانُ بْنُ مُسْلِمٍ حَدَّثَنَا اَبَانُ بْنُ يَزِيْدَ الْعَطَّارُ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَجْتَمِعْ عِنْدَهُ غَدَآءٌ وَلَا عِشَاءٌ مِنْ خُبْزٍ وَّ لَحْمٍ اِلَّا عَلٰى ضَفَفٍ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ قَالَ بَعْضُهُمْ هُوَ كَثْرَةُ الْاَيْدِيْ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عبداللہ بن عبدالرحمٰن نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں عفان بن مسلم نے اس کی خبر دی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابان بن یزید عطار نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں قتادۃ نے حضرت انس بن مالکؓ کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ کبھی حضور اقدس ﷺ کے دسترخوان پر صبح کے کھانے میں یا شام کے کھانے میں روٹی اور گوشت دونوں چیزیں جمع نہیں ہوتی تھیں، مگر حالتِ ضفف میں۔

## ضفف کا معنیٰ :

اسی مضمون کی روایت باب نو (۹) کی حدیث نمبر دو پر بھی گذر چکی ہے۔ ضفف کا معنیٰ ہاتھوں کی کثرت، ای أیدی الاضیاف ۔(مواہب ص ۲۸۰) ضفف کے دوسرے معانی بھی نقل کئے گئے ہیں۔مثلاً کثرۃ عیال، ضیق الحال، شدۃ الفقر، یا لوگوں کا اکٹھا کھانا چاہے میزبان کے طور پر ہو یا مہمان کے طور پر، مگر یہاں کثرتِ ایدی کا معنیٰ راجح ہے۔ هذا هو المراد هنا۔(مواہب ص ۲۸۰)

## صبح اور شام کا کھانے میں معمول :

اولاً تو صبح اور شام کے کھانے میں گوشت اور روٹی یکجا جمع نہیں ہوتے تھے اور اگر کبھی دستر خوان پر دونوں جمع ہو جاتے، تو پھر کھانے والے بہت ہوتے تھے۔جن لوگوں نے کثرۃ عیال کا معنیٰ کیا ہے، تو وہ یہی توجیہ کرتے ہیں یا معنیٰ یہ ہے کہ جب مہمان ہوتے تھے، آپ ﷺ اکرام ضیف میں دونوں کو ایک دستر خوان پر جمع کرنے کا اہتمام فرماتے تھے۔ بات واضح ہے، جب تنہا ہوتے، جو میسر آتا وہی تناول فرماتے، خواہ روٹی ہو یا تنہا گوشت ہو، البتہ مہمان ہوتے تو دونوں کے اجتماع کا اہتمام کیا جاتا تھا۔

---

(۳۶۲/۹) حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ اَبِىْ فُدَيْكٍ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِىْ ذِئْبٍ عَنْ مُسْلِمِ بْنِ جُنْدُبٍ عَنْ نَوْفَلِ بْنِ اِيَاسٍ الْهُذَلِىِّ قَالَ كَانَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ لَنَا جَلِيْسًا وَ كَانَ نِعْمَ الْجَلِيْسُ اِنَّهٗ انْقَلَبَ بِنَا ذَاتَ يَوْمٍ حَتّٰى اِذَا دَخَلْنَا بَيْتَهٗ وَ دَخَلَ فَاغْتَسَلَ ثُمَّ خَرَجَ وَ اُوْتِيْنَا بِصَحْفَةٍ فِيْهَا خُبْزٌ وَّ لَحْمٌ فَلَمَّا وُضِعَتْ بَكٰى عَبْدُ الرَّحْمٰنِ فَقُلْتُ لَهٗ يَا اَبَا مُحَمَّدٍ مَا يُبْكِيْكَ قَالَ هَلَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَمْ يَشْبَعْ هُوَ وَ اَهْلُ بَيْتِهٖ مِنْ خُبْزِ الشَّعِيْرِ فَلَا اُرَانَا اُخِّرْنَا لِمَا هُوَ خَيْرٌ لَّنَا .

ترجمہ . امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عبدالرحمٰن بن حمید نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے محمد بن اسمٰعیل بن ابی فدیک نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں ابن ابی ذئب نے مسلم بن جندب کے حوالے سے یہ روایت بیان کی اور انہوں نے اسے نوفل بن ایاس ہذلیؒ سے نقل کیا۔ نوفل بن ایاس

کہتے ہیں کہ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ جو عشرۂ مبشرہ میں سے ایک صحابی ہیں۔ ہمارے ہمنشین تھے اور حقیقت میں بہترین ہمنشین تھے۔ ایک مرتبہ ہم ان کے ساتھ کسی جگہ سے لوٹے، واپسی میں ان کے ساتھ ہی ان کے مکان پر چلے گئے۔ انہوں نے گھر جا کر اوّل غسل کیا، جب وہ غسل سے فارغ ہو چکے ،تو ایک بڑے برتن میں روٹی اور گوشت لایا گیا۔ عبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کو دیکھ کر رونے لگے۔ میں نے پوچھا کیا بات ہوئی کیوں روئے؟ کہنے لگے کہ حضور اقدس ﷺ کو وصال تک کبھی بھی اس کی نوبت نہیں آئی کہ آپ ﷺ نے یا آپ ﷺ کے گھر والوں نے جَو کی روٹی ہی سے شکم سیری فرمائی ہو۔ اب حضور اکرم ﷺ کے بعد جہاں تک میرا خیال ہے، ہم لوگوں کی یہ ثروت کی حالت کسی بہتری کے لئے نہیں ہے۔

راوی حدیث (۶۳۲) مسلم بن جندبؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

**عبدالرحمٰن بن عوفؓ !** آپ کی کنیت ابو محمد ہے۔ زہری قرشی ہیں، عشرۃ مبشرہ میں سے ہیں۔ قدیم الاسلام ہیں۔ تیرہویں نمبر پر اسلام قبول کیا۔ حبشہ اور مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کی تھی۔ حضور اقدس ﷺ کے ساتھ تمام غزوات میں شریک رہے۔ مدینہ منورہ میں گھی اور پنیر کی تجارت کرتے تھے۔ اللہ نے برکت دی۔ صاحبِ جود و سخا تھے۔

آپ ﷺ نے دومۃ الجندل کی طرف روانہ کردہ دستے کا ان کو امیر بنایا تھا اور اپنے مبارک ہاتھوں سے انہیں پگڑی بندھوائی تھی۔ غزوہ تبوک سے واپسی پر آپ ﷺ نے ان کی اقتداء میں نماز فجر بھی پڑھی تھی۔ احد کی جنگ میں پامردی اور استقلال کا ثبوت دیا۔ اس جنگ میں آپ کی ٹانگ بھی شہید ہوئی تھی اور بیس زخم بھی آئے تھے۔ عام الفیل سے دس سال بعد پیدا ہوئے۔ اور ۳۲ھ میں مدینہ منورہ میں انتقال ہوا۔ نماز جنازہ حضرت عثمانؓ نے پڑھائی۔ جنت البقیع میں مدفون ہیں۔ آپ کی عمر ۲۷ برس تھی۔

## مدنی زندگی کے آخری لمحات کا منظر :

فلا ارانا ...... حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور جمیع صحابہؓ کو اس بات کا اندیشہ تھا کہ

خدانخواستہ کہیں اس وعید میں داخل نہ ہو جائیں کہ تم کو تمہاری خوبیوں کا بدلہ تو دنیا میں دیا جا چکا ہے۔ اَذۡهَبۡتُمۡ طَيِّبٰتِكُمۡ فِىۡ حَيَاتِكُمُ الدُّنۡيَا۔(الاحقاف:۲۰)(تم نے اپنی نیکیاں دنیا کی زندگی میں ہی برباد کردیں) حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ اس لئے رو رہے تھے کہ خدا نہ کرے کہ کہیں ہماری موجودہ آسودہ حالی آخرت میں ہمارے اجر وثواب میں کمی کا باعث بن جائے۔

مستشرقین کہتے ہیں کہ جب مدینہ منورہ میں اسلامی ریاست قائم ہوئی تو آپ ﷺ العیاذ باللہ بادشاہوں والی زندگی گذارنے لگے۔ حدیث باب سے ثابت ہوا کہ یہ خالص جھوٹ والزام ہے۔ مدنی زندگی کے آخری لمحات کا یہ منظر ہے۔ اللہ کریم ہمیں اپنے پیارے پیغمبر کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

==================================

# بَابُ مَاجَآءَ فِیْ سِنِّ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

# باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک کے بیان میں

## لفظِ سِن کا معنیٰ اور تشریح :

سِن بالکسر کی جمع اسنان آتی ہے۔ دانت، درانتی، کنگھی کے دندانے، قلم کے تراشنے کی جگہ، ریڑھ کی ہڈی کے کنارہ، عمر، فرصت اور مہلت کو کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے، و ھو حدیث السن یعنی وہ نوعمر ہے۔ ھو کبیر السن بڑی عمر کا ہے، ھو سنُ فلانٍ فلاں کا ہم عمر ہے۔

حضرت مولانا صوفی عبدالحمید سواتی دامت برکاتہم فرماتے ہیں، اگر لفظِ سِن عمر کے معنیٰ میں استعمال ہو تو مذکر آتا ہے، اگر مدت یا فرصت مراد ہو تو پھر یہ مؤنث آتا ہے۔

اردو زبان میں بھی یہ لفظ مدّت یا فرصت کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے، جس کی مثال میر تقی میؔر کے کلام سے ملتی ہے۔ یہ شاعر شاہ رفیع الدینؒ کے زمانہ میں بڑے پائے کا شاعر ہوا ہے۔ اگر چہ مسلکاً شیعہ تھا، مگر اردو زبان کے اعتبار سے اس کا شعر بہترین کلام مانا جاتا ہے ..........

وجودِ نقش و نگار سا ہے کچھ
صورت اِک اعتبار سا ہے کچھ
یہ فرصت جسے کہیں ہیں عمر
دیکھو تو انتظار سا ہے کچھ

شاعر نے انسانی وجود کی بے ثباتی کا عجیب نقشہ کھینچا ہے اور اسے نقش و نگار سے زیادہ حیثیت نہیں دی۔ اسی طرح انسان کی شکل وصورت بھی ایک بے حقیقت اور بالکل عارضی چیز ہے۔ انسان کی

عمر کی کیا حیثیت ہے؟ کچھ بھی نہیں۔ایک تھوڑی مدت کے لئے انتظار ہے، جو ختم ہو جاتا ہے اور انسان اپنی طبعی عمر گزار کر اگلے جہاں کی طرف روانہ ہو جاتا ہے۔(شرح شمائل ترمذی ص ۵۹۹)

## عمر مبارک میں قول راجح کی تعیین :

علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں، حضور اقدس ﷺ کی عمر مبارک کے بارے میں تین قسم کی روایات نقل ہوئی ہیں۔پہلی روایت یہ ہے کہ آپ ﷺ کی عمر مبارک ساٹھ (۶۰) برس تھی۔(اس کے متعلق محدثینؒ فرماتے ہیں کہ گننے میں کسر کو چھوڑ دیا گیا ہے، اس لئے ساٹھ کہہ دیا) دوسری روایت یہ ہے کہ عمر مبارک پینسٹھ (۶۵) سال ہے (اس کے متعلق محدثینؒ کا خیال یہ ہے کہ اس میں سنِ ولادت اور سنِ پیدائش دونوں کو مستقل شمار کیا گیا ہے) تیسری روایت یہ ہے کہ عمر مبارک تریسٹھ (۶۳) برس تھی۔یہ روایت سب سے زیادہ صحیح اور جمہور محدثین و مؤرخین کے نزدیک راجح ہے۔ **وھی اصحھا و اشھرھا رواھا البخاری مِن روایة ابن عباس و معاویة ایضاً و مسلم مِن روایة عائشة و ابن عباس و معاویة و اتفق العلماء علی ان اصحھا ثلاث و ستون** (جمع ج۲ص ۲۴۹)

اور یہی صحیح و مشہور تریسٹھ (۶۳) برس کی عمر شریف ہے۔حضرت امام بخاری نے ابن عباس اور معاویہ سے بھی یہی روایت نقل کی ہے اور امام مسلم نے بھی عائشہ صدیقہؓ، ابن عباس اور معاویہ رضی اللہ عنہم سے بھی روایت نقل کی ہے۔اور علماءِ کرام نے بھی آپ ﷺ کی عمر مبارک تریسٹھ (۶۳) برس ہونے پر اتفاق کیا ہے۔

اس باب میں مصنفؒ نے چھ احادیث نقل کی ہیں۔

---

**(۲۶۳/۱) حَدَّثَنَا اَحمَدُ بنُ مَنِیعٍ حَدَّثَنَا رَوحُ بنُ عُبَادَةَ حَدَّثَنَا زَکَرِیَّا بنُ اِسحٰقَ حَدَّثَنَا عَمرُو بنُ دِینَارٍ عَنِ ابنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَکَثَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَ سَلَّمَ بِمَکَّةَ ثَلَاثَ عَشرَةَ یُوحٰی اِلَیہِ وَ بِالمَدِینَةِ عَشرًا وَ تُوُفِّیَ وَھُوَ ابنُ ثَلَاثٍ وَّ سِتِّینَ سَنَةً .**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ حدیث بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے روح

بن عبادۃ نے بیان کیا ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں زکریا بن اسحٰق نے یہ روایت بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمارے سامنے اسے عمرو بن دینار نے بیان کیا اور انہوں نے اسے حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے نقل کیا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نبوت کے بعد تیرہ سال مکہ مکرمہ میں رونق افروز رہے۔ان تیرہ برس میں حضور ﷺ پر وحی نازل ہوتی رہی۔اُس کے بعد مکہ مکرمہ سے ہجرت فرمائی اور دس سال مدینہ منورہ میں قیام رہا اور تریسٹھ سال کی عمر میں وصال ہوا۔

راویان حدیث (۶۳۳) روح بن عبادۃؒ (۶۳۴) زکریا بن اسحٰقؒ اور (۶۳۵) عمرو بن دینارؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## اصح الروایات :

قال مکث النبی صلی اللہ علیہ وسلم ...... یعنی حضور اقدس ﷺ نبوت مبارکہ کے دعویٰ کے بعد تیرہ برس تک مکہ مکرمہ میں جلوہ افروز رہے، جب وحی نازل ہوئی اور بعثت سے سرفراز ہوئے تو عمر مبارک چالیس سال تھی ۔ تیرہ (۱۳) برس مکہ مکرمہ میں دعوت وتبلیغ کے بعد مدینہ منورہ ہجرت فرمائی اور وہاں دس سال تک دعوت وتبلیغ اور جہاد واعلاء کلمۃ الحق میں مصروف رہے اور جب انتقال ہوا تو عمر مبارک تریسٹھ برس تھی۔ روایۃ المصنف ھنا اصح الروایات (اتحافات ص ۳۹۸) (یہاں مصنفؒ کی یہ روایت سب سے اصح ترین روایت ہے)

---

(۳۶۴/۲) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ جَرِیْرٍ عَنْ مُعَاوِیَةَ اَنَّهٗ سَمِعَهٗ یَخْطُبُ قَالَ مَاتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ وَهُوَ ابْنُ ثَلٰثٍ وَّ سِتِّیْنَ وَ اَبُوْبَكْرٍ وَّ عُمَرُ وَاَنَا ابْنُ ثَلٰثٍ وَّ سِتِّیْنَ سَنَةً .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے محمد بن جعفر نے شعبۃ کے حوالہ سے بیان کی ۔ انہوں نے یہ روایت ابواسحٰق سے، انہوں نے عامر بن سعد سے اور انہوں نے جریر سے نقل کی ۔ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ خطبہ میں یہ فرمایا کہ حضور

اقدس ﷺ کا وصال تریسٹھ (۶۳) سال کی عمر میں ہوا۔ حضرات شیخین رضی اللہ عنھما یعنی حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کا وصال بھی تریسٹھ سال کی عمر میں ہوا۔ میری بھی اس وقت تریسٹھ سال کی عمر ہے۔

راویان حدیث (۶۳۶) عامر بن سعدؒ اور (۶۳۷) جریرؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## پہلی روایت کی تائید :

**عن معاویة انه سمعه ......** امام ترمذیؒ کی غرض اس روایت کے ذکر کرنے سے پہلی روایت کی تائید وتصویب اور تقویت ہے کہ حضور اقدس ﷺ کا وصال تریسٹھ (۶۳) سال کی عمر میں ہوا اور اس بارے میں طبعی اتباع حضرات شیخین رضی اللہ عنھما کو بھی نصیب ہوا۔ باقی رہی حضرت معاویہؓ کی اس طبعی اتباع کی تمنا' تو ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں، **انا متوقع ان اموت فی هذه السن فی موافقة لهم قال میرک لکن لم ینل مطلوبه بل مات وهو قریب من ثمانین** ۔ (جمع ج۲ص۲۵۰) یعنی میں اُمید کرتا ہوں کہ مجھے بھی تریسٹھ برس کی عمر میں موت آئے تا کہ اِن حضرات کی عمر کی موافقت ہو جائے۔ میرک نے فرمایا' امیر معاویہؓ کی یہ تمنا پوری نہ ہوئی اور اسّی (۸۰) برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔

---

**(۳/۳۶۵) حَدَّثَنَا حُسَيْنُ بْنُ مَهْدِيِّ الْبَصْرِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَاتَ وَهُوَ ابْنُ ثَلٰثٍ وَّ سِتِّيْنَ سَنَةً .**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں حسین بن مہدی بصری نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالرزاق نے ابن جریج کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے اسے زہری سے اور انہوں نے عروۃ سے نقل کیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بھی یہی مروی ہے کہ حضور اکرم ﷺ کا وصال تریسٹھ سال کی عمر میں ہوا۔

راوی حدیث (۶۳۸) حسین بن مھدیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں

و هو ابن ثلث و ستين سنة ' اس روایت سے بھی پہلی دونوں روایات کی تقویت وتائید ہوتی ہے اور مصنفؒ کی غرض بھی یہی ہے۔لہٰذا وہ تمام روایات جن میں تریسٹھ کے بجائے ساٹھ یا پینسٹھ کا ذکر ہے، صحیح نہیں ہیں یا اپنے ظاہری معنیٰ پر محمل نہیں ہیں، بلکہ ان میں تاویل کی گئی ہے۔

---

(۳۶۶/۴) حَدَّثَنَا اَحمَدُ بنُ مَنِیعٍ وَ یَعقُوبُ بنُ اِبرَاهِیمَ الدَّورَقِیُّ قَالَا حَدَّثَنَا اِسمٰعِیلُ بنُ عُلَیَّةَ عَنْ خَالِدِ نِ الْحَذَّآءِ حَدَّثَنِیْ عَمَّارٌ مَوْلٰی بَنِیْ هَاشِمٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ یَقُوْلُ تُوُفِّیَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ وَهُوَ ابْنُ خَمْسٍ وَّ سِتِّیْنَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع اور یعقوب بن ابراہیم دورقی نے بیان کیا۔ وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہمیں اسے اسمٰعیل ابن علیۃ نے خالد حذاء کے حوالے سے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ مجھے عمار بنی ہاشم کے آزاد کردہ غلام نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتا ہے کہ میں نے عبداللہ بن عباسؓ کو یہ کہتے ہوئے سنا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے یہ منقول ہے کہ حضور اکرم ﷺ کا وصال پینسٹھ (۶۵) سال کی عمر میں ہوا۔

راویان حدیث (۶۳۹) یعقوب بن ابراہیمؒ اور (۶۴۰) اسماعیل بن علیۃؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## دفعِ تعارض :

اس روایت میں تاویل کی گئی ہے۔ اس میں سن ولادت اور سنِ وفات کو بھی شمار کیا گیا ہے۔ ای بحسبان سنتی الولادة والوفاة ۔(مواہب ص ۲۸۳) لہٰذا پینسٹھ (۶۵) سال کی عمر کا اطلاق مجازی ہے۔ لہٰذا اس کا پہلی والی روایات سے تعارض نہیں ہے۔

---

(۳۶۷/۵) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بنُ بَشَّارٍ وَ مُحَمَّدُ بنُ اَبَانٍ قَالَا حَدَّثَنَا مُعَاذُ بنُ هِشَامٍ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ عَنْ قَتَادَةَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ دَغْفَلِ بْنِ حَنْظَلَةَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قُبِضَ وَهُوَ ابْنُ خَمْسٍ وَّ

سِتِّيْنَ سَنَةً قَالَ اَبُوْعِيْسٰى وَ دَغْفَلُ لَانَعْرِفُ لَهٗ سِمَاعًا مِّنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ كَانَ فِيْ زَمَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث محمد بن بشار اور محمد بن ابان نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے معاذ بن ہشام نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ میرے سامنے اسے قتادۃ نے حسن کے حوالہ سے بیان کیا اور انہوں نے اسے دغفل بن حنظلہ (السدوسی) سے نقل کیا۔ دغفل بن حنظلہ سدوسی سے بھی یہی روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ کا وصال پینسٹھ سال کی عمر میں ہوا۔

راویان حدیث (۶۴۱) الحسنؒ اور (۶۴۲) دغفل بن حنظلہؓ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## تاویل روایت :

قال ابو عیسیٰ ...... خود مصنفؒ فرماتے ہیں کہ دغفل حضور اقدس ﷺ کے زمانے میں موجود تھے۔ بڑی عمر کے تھے، مگر آپ ﷺ سے ان کی ملاقات ثابت نہیں۔ یہ اس طرف اشارہ ہے کہ ان کی یہ روایت کسی دوسرے سے سنی ہوئی ہے۔ شیخ عبدالرؤفؒ فرماتے ہیں، رجلا ای محتلما شابا لکنه لم یثبت انه اجتمع به ۔(مناوی ص ۲۵۱) (دغفل بالغ اور نوجوان تھے لیکن یہ ثابت نہیں کہ ان کی آپ ﷺ سے ملاقات ہوئی ہے)

---

(۳۶۸/۶) حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسَى الْاَنْصَارِيُّ حَدَّثَنَا مَعْنٌ حَدَّثَنَا مَالِكُ بْنُ اَنَسٍ عَنْ رَبِيْعَةَ بْنِ اَبِيْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهٗ سَمِعَهٗ يَقُوْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ لَيْسَ بِالطَّوِيْلِ الْبَائِنِ وَلَا بِالْقَصِيْرِ وَلَا بِالْاَبْيَضِ الْاَمْهَقِ وَلَا بِالْاٰدَمِ وَلَا بِالْجَعْدِ الْقَطَطِ وَلَا بِالسَّبْطِ بَعَثَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى رَاْسِ اَرْبَعِيْنَ سَنَةً فَاَقَامَ بِمَكَّةَ عَشْرَ سِنِيْنَ وَ بِالْمَدِيْنَةِ عَشْرَ سِنِيْنَ وَ تَوَفَّاهُ اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى رَاْسِ سِتِّيْنَ سَنَةً وَ لَيْسَ فِيْ رَاْسِهٖ وَ لِحْيَتِهٖ عِشْرُوْنَ شَعْرَةً بَيْضَآءَ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ عَنْ رَبِيْعَةَ بْنِ اَبِيْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ نَحْوَهٗ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں اسحٰق بن موسیٰ انصاری نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے معن نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں مالک بن انس نے ربیعہ بن ابی عبدالرحمٰن کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی اور انہوں نے اسے صحابی رسول حضرت انس بن مالکؓ سے روایت کیا۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نہ زیادہ لمبے قد تھے، نہ پستہ قد، نہ بالکل سفید تھے، نہ بالکل گندمی رنگ۔ آپ ﷺ کے بال مبارک نہ بالکل پیچیدہ تھے، نہ بالکل سیدھے (بلکہ ہلکی سی پیچیدگی اور گھونگریالہ پن لئے ہوئے) چالیس سال کی عمر میں آپ ﷺ کو نبوت ملی۔ اس کے بعد دس سال حضور اکرم ﷺ نے مکہ مکرمہ میں قیام فرمایا اور دس سال مدینہ منورہ میں۔ ساٹھ سال کی عمر میں حضور اکرم ﷺ کا وصال ہوا۔ اُس وقت آپ ﷺ کے سر مبارک اور داڑھی شریف میں تقریباً بیس بال بھی سفید نہیں ہوں گے۔

## حضرت انسؓ کی روایت میں تاویل :

یہ حدیث اور اس کی مکمل شرح اور حل لغات **باب ماجاء فی خلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم** میں کر دی گئی ہے۔ وہاں ملاحظہ فرمائیے۔ حضرت انسؓ کی اس روایت کے متعلق یہ توجیہ کی جاتی ہے کہ گنتی میں بسا اوقات صرف دہائیاں ذکر کر دی جاتی ہیں۔ اوپر کی اکائیوں کو چھوڑ دیا جاتا ہے۔ حضرت عائشہؓ کے بھانجے عروۃ بن الزبیرؓ نے حضرت ابن عباسؓ کی پینسٹھ برس والی روایت کو غلط بتلایا ہے۔ جیسا کہ ملا علی قاریؒ نے اس کو وضاحت کے ساتھ تحریر فرمایا ہے اور اوائل میں ان کا ارشاد بھی نقل کر دیا گیا ہے۔

==================================

# بَابُ مَاجَآءَ فِيْ وَفَاتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بیان میں

آپ ﷺ کے شمائل وخصائل سے متعلق ابواب سیرت اور احادیث گذشتہ باب ماجاء فی سنِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مکمل ہو چکے ہیں۔ یہاں سے مصنفؒ آخری تینوں ابواب میں سیرتِ سرورِ کائنات ﷺ کے متعلقات کا بیان فرماتے ہیں۔ پہلا باب وفات النبی صلی اللہ علیہ وسلم سے متعلق ہے۔ دوسرا باب آپ ﷺ کی وراثت اور تیسرا باب آپ ﷺ کی خواب میں رویت اور زیارت وملاقات سے متعلق ہے۔ اس باب میں مصنفؒ نے چودہ (۱۴) احادیث کا اندراج فرمایا ہے۔

### لفظِ وفاۃ کا معنیٰ :

لفظِ وفات موت کے معنیٰ میں آتا ہے۔ وفی (بالتخفیف) بمعنیٰ تم ای تم اجلہ۔ (جمع ج۲ص۲۵۲) یعنی وقت پورا ہو گیا۔ عرب کہتے ہیں، وفی فلاناً یعنی فلاں کو اس کا حق دے دیا گیا۔ مراد یہ ہے کہ اللہ پاک نے حضور اقدس ﷺ کو زندگی کا حق دے دیا ہے۔ جیسے علامہ مناویؒ بھی یہی لکھتے ہیں او مِن و فّٰی فلانًا ای اعطاہ حقہ لان اللہ تعالٰی اعطاہ حقہ مِن الحیاۃ ۔ (مناوی ج۲ص۲۵۲)

---

(۱/۳۶۹) حَدَّثَنَا اَبُوْ عَمَّارِ الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ وَ قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَ غَيْرُ وَاحِدٍ قَالُوْا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اٰخِرُ نَظْرَةٍ نَظَرْتُهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَشَفَ السِّتَارَةَ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ فَنَظَرْتُ اِلٰى وَجْهِهٖ كَاَنَّهٗ وَرَقَةُ مُصْحَفٍ

وَالنَّاسُ يُصَلُّوْنَ خلفَ اَبِيْ بَكْرٍ . فَاَشَارَ اِلَى النَّاسِ اَنْ اثْبُتُوْا وَ اَبُوْبَكْرٍ يَؤُمُّهُمْ وَ اَلْقَى السِّجْفَ وَ تُوُفِّيَ مِنْ اٰخِرِ ذٰلِكَ الْيَوْمِ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوعمار حسین بن حریث اور قتیبۃ بن سعید اور بہت سے دوسرے لوگوں نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے سفیان بن عیینۃ نے زہری کے حوالہ سے بیان کیا اور انہوں نے اسے حضرت انس بن مالکؓ سے روایت کیا۔ انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آخری دفعہ حضور اقدس ﷺ کے چہرۂ انور کو مجھے دیکھنا نصیب ہوا، تو وہ اُس وقت تھا، جبکہ پیر کے دن آپ ﷺ نے پردہ ہٹا کر نمازیوں کو دیکھا۔ پس جب میں نے حضور اقدس ﷺ کے روئے مبارک پر نظر ڈالی تو گویا وہ قرآنِ مجید کا ایک ورق نظر آیا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ کی اقتداء میں نماز ادا کر رہے تھے۔ صحابہؓ مضطرب ہونے لگے، تو حضور ﷺ نے اشارہ فرمایا کہ اپنی اپنی جگہ پر رہو اور ابوبکر تمہارا امام ہو اور پردہ گرادیا اور اسی دن پچھلے پہر وصال پا گئے۔

## ورقِ مصحف کے ساتھ رُخِ انور کی تشبیہ :

قال آخر نظرة ...... نظرة کا معنیٰ ایک نگاہ اور الستارة پردہ کو کہتے ہیں۔ انسؓ بن مالکؓ فرماتے ہیں کہ آخری دفعہ حضور اقدس ﷺ کے چہرۂ انور کو مجھے دیکھنا اس وقت نصیب ہوا تھا، جب پیر کے روز آپ ﷺ نے پردہ ہٹا کر نمازیوں کو دیکھا یعنی پیر کا روز تھا کہ آنحضرت ﷺ نے صبح کی نماز کے وقت سیدہ امّ المؤمنین حضرت عائشہؓ کے حجرۂ مبارک کے دروازہ سے پردہ ہٹا کر مسجدِ نبوی میں نمازیوں پر نظرِ شفقت فرمائی اور دیکھا ۔ اس روز حضرت ابوبکر صدیقؓ امامت فرما رہے تھے۔ و كان الرسول قد أمر ان يؤمّ أبوبكر المسلمين فی الصلاة۔ (اتحافات ص۳۹۱) (اور حضور ﷺ اس سے پہلے حکم دے چکے تھے کہ ابوبکرؓ مسلمانوں کی نماز میں امامت کیا کریں)

میں نے آپ ﷺ کے چہرۂ انور کو دیکھا، كانه ورقة مصحف گویا کہ وہ قرآن پاک کا ایک مقدس ورق ہے' یعنی آپ ﷺ سراپا حسن و جمال کا رُخِ انور' صفائی سفیدی' روشنی حسن' جمال' نورانیت اور ہدایت میں قرآنِ پاک کی طرح تھے۔ حاصلِ تشبیہ یہ ہے کہ حضور اقدس ﷺ کے جلوۂ

جہاں آراء سے بھی اسی طرح ہدایت ملتی ہے جو کہ جامع محاسن ہے، جس طرح قرآنِ پاک سے ہدایت ملتی ہے۔ شیخ عبدالرؤف فرماتے ہیں، **ووجه التشبيه حسن الوجه و صفاء البشرة و سطوع الجمال لما افيض عليه مِن مشاهدة جمال الذات** ۔(مناوی ج۲ص۲۵۵) یعنی تشبیہ سے غرض یہ ہے کہ حضور اقدس ﷺ کو جو فیضان رویت باری تعالیٰ سے حاصل ہوا، وہ آپ ﷺ کے رُخِ انور، چہرۂ اقدس کی پاکیزگی اور انتہائے جمال کی صورت میں جلوہ افگن تھا۔

شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں، **و هو تشبيه فيه بلاغة و جمال ففي المصحف إشراق حسي و إشراق معنوي** ۔(اتحافات ص۳۹۱) (وہ (یعنی رخ انور کو مصحف سے تشبیہ دینا) ایک ایسی تشبیہ جس میں بلاغت اور جمال ہے پس مصحف میں حسی اور ظاہری روشنی بھی اور معنوی روشنی بھی موجود ہے)

## غرضِ نظارہ :

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں :

یہ وہی دوشنبہ کے روز کا آخری نظارہ ہے، جس پر حضور اقدس ﷺ نے یہ اندازہ فرمایا کہ نظامِ شرعی قائم ہوگیا اور قدیمی رفیق ابوبکرؓ نیابت کا حق ادا کر دے گا اور اُمت کا بوجھ سنبھال لے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا، جس کو دنیا کی آنکھوں نے دیکھ لیا کہ حضور اکرم ﷺ کے انتقال کا حادثہ جس کے سامنے دنیا کے سارے ہی حوادث کالعدم اور لاشئی ہیں اور اس کے ساتھ ہی ارتداد کا فتنہ اور ساری دنیا کا مقابلہ، لیکن اُس کوہِ استقلال نے سب ہی کو برداشت کیا اور پتھر کی چٹان سے زیادہ سخت بن کر ہر ٹکراؤ کو پاش پاش کر دیا۔ حق یہ ہے کہ نیابت کا حق ادا کر دیا۔ حضرت عمرؓ جیسا اسلامی ستون کہ دوست دشمن سب ہی اُن کی بہادری، شجاعت، قوت کی دھاک مانتے ہیں۔ وہ بھی نرمی کی درخواست کریں اور حضرت ابوبکرؓ ان کو بزدلی کا طعنہ دیں۔

## تاریخِ وصال میں اختلاف :

**و توفي مِن آخر ذلک اليوم** ' مؤرخین کا اتفاق ہے کہ حضور اقدس ﷺ کا وصال

دوشنبہ کو ہوا، لیکن اس روز کی تاریخ میں اختلاف ہے۔(۱) اکثر مؤرخین یہی کہتے ہیں کہ یہ ربیع الاوّل کی بارہویں (۱۲) تاریخ تھی۔(۲) دوسرا قول بعض محدثین کا ہے، جو حساب کے لحاظ سے دو (۲) ربیع الاول کو ترجیح دیتے ہیں۔

## مسجد تشریف آوری تین مرتبہ ہوئی :

حضرت انسؓ نے آپ ﷺ کے مرضِ وفات کے آخری دن کا واقعہ ذکر کیا ہے، ورنہ آپؐ کا مسجد کو تشریف لانا تین مرتبہ ہوا ہے۔

(۱) حضور اقدس ﷺ تشریف لائے تو حضرت ابوبکر صدیقؓ مصلے سے ہٹ گئے اور آپؐ نے خود امامت فرمائی۔

(۲) آپ ﷺ تشریف لائے اور صف کے پیچھے کھڑے ہو گئے۔

(۳) آپ ﷺ مسجد میں تشریف نہ لائے، بلکہ لوگوں کے اختلال کو دیکھ کر اثبتوا ارشاد فرمایا یہ ہیبت وعظمت اور سرور وحال کا عالم طاری ہونے کی وجہ سے تھا۔ قریب تھا کہ صفوں میں گڑبڑ پیدا ہو جائے۔ اس پر شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے حافظ کا شعر نقل کیا ہے، جو بہت ہی موزون ہے ......

در نمازم خم ابروئے تو چوں یاد آید
حالتِ رفت کہ محراب بہ فریاد آید

## وقتِ وفات کی مختلف روایات کی تطبیق :

اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ وفات کا وقت دن کا آخری حصہ تھا۔ حالانکہ دیگر صحیح روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ کی وفات صبح چاشت کے وقت ہوئی، جو دن کا اوّل حصہ ہے۔ شیخ احمد عبدالجواد دونوں روایات میں تطبیق کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ وجمع العلماء بین المیعادین فان الوفاة کانت ضحوة ، ولکن حصل هرج و اضطراب عند الصحابة ، حتی قال عمر : من قال ان محمداً قد مات' قتلته بسیفی هذا ' ثم جاء الصدیق رضی الله عنه ' فهدأ الموقف و قال : من کان یعبد محمدا فان محمدا قد مات ، ومن کان یعبد الله فان الله حی لایموت و تلا :

و ما محمد الا رسول قد خلت من قبله الرسل، أفان مات او قتل انقلبتم علی اعقابکم' و من ینقلب علی عقبیه فلن یضر اللّٰہ شیئا، و سیجزی اللّٰہ الشاکرین ثم تبیّن للناس أنه توفی آخر النهار۔(اتحافات ص۳۹۲) (حضور ﷺ کے وقتِ وفات میں جو روایات کا اختلاف وارد ہوا ہے اس کے متعلق علماء کرام نے دونوں وقتوں کے درمیان تطبیق بایں صورت کی ہے کہ آپ ﷺ کی وفات مبارک تو بوقتِ چاشت ہوئی تھی لیکن صحابہ کرامؓ انتہائی پریشان اور خوف وہراس کے عالم میں تھے اور لوگوں میں کئی قسم کی چہ میگوئیاں ہو رہی تھیں۔تا آنکہ حضرت عمرؓ (جیسے بہادر) بھی کہہ رہے تھے کہ جس نے یہ کہا کہ محمد ﷺ فوت ہو چکے ہیں تو میں اسے اس تلوار سے قتل کر دوں گا۔پھر حضرت ابو بکر صدیقؓ تشریف لائے اور پُرسکون واطمینان سے کھڑے ہو کر فرمایا کہ جو کوئی بھی محمد ﷺ کی عبادت کرتا تھا۔ تو (وہ جان لے کہ) محمد ﷺ تو وفات پا چکے ہیں اور جو کوئی کہ اللہ کی عبادت کرتا تھا تو وہ زندہ ہیں اور اس پر موت نہیں ہوگی۔پھر یہ آیت وما محمد الا رسول الآیة پڑھی۔کہ محمد ﷺ تو ایک رسول ہے آپ ﷺ سے پہلے بہت سے رسول گذر چکے ہیں (اسی طرح آپ ﷺ بھی ایک روز گزر ہی جائیں گے) سو اگر آپ ﷺ کا انتقال ہو جائے یا آپ ﷺ شہید ہو جاویں تو کیا تم لوگ (جہاد یا اسلام سے) الٹے پھر جاؤ گے اور جو شخص (جہاد یا اسلام سے) الٹا پھر جاویگا تو خدا تعالیٰ کا کوئی نقصان نہ کرے گا (بلکہ اپنا ہی کچھ کھودے گا) اور خدا تعالیٰ جلد ہی (نیک) عوض دے گا حق شناس لوگوں کو (جو ایسے مواقع پر اللہ تعالیٰ کے انعامات کو یاد رکھ کر اس کی اطاعت پر قائم و مستقل رہتے ہیں) پھر لوگوں کو آپ ﷺ کی وفات کا پتہ آخری دن میں ہوا)

---

(۳۷۰/۲) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَسْعَدَةَ الْبَصْرِيُّ حَدَّثَنَا سُلَيْمُ بْنُ اَخْضَرَ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ مُسْنِدَةَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى صَدْرِىْ اَوْ قَالَتْ اِلٰى حِجْرِىْ فَدَعَا بِطَسْتٍ لِيَبُوْلَ فِيْهِ ثُمَّ بَالَ فَمَاتَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن مسعدہ بصری نے یہ حدیث بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہمیں

اسے سلیم بن اخضر نے ابن عون کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت ابراہیم سے اسود کے حوالہ سے نقل کی اور انہوں نے اسے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے روایت کیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ وصال کے وقت میں نے حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) کو اپنے سینہ پر سہارا دے رکھا تھا کہ آپ ﷺ نے پیشاب کے لئے طشت مانگا اور پیشاب سے فراغت حاصل کی۔ اس کے بعد پھر وصال ہو گیا۔

راویان حدیث (۶۴۳) حمید بن مسعدۃؒ (۶۴۴) سُلَیم بن اخضرؒ (۶۴۵) عبداللہ بن اعونؒ اور (۶۴۶) ابراھیمؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## مفاخرِ سیدہ عائشہؓ :

**کنت مسندة** ...... یہ تو حضرت عائشہؓ کا اعزاز اور مفاخر میں ہے کہ اُن کو آپ ﷺ کا آخر تک وصال' اور خدمت کے مواقع ملتے رہے، جب آپ ﷺ کو اپنے ربّ کا وصال حاصل ہوا تو سر مبارک سیدہ عائشہؓ کی گود میں تھا۔ بخاری شریف کی ایک طویل روایت میں حضرت عائشہؓ اپنے مفاخر کا اس انداز میں تذکرہ فرماتی ہیں' **ان من نعم اللّٰہ علّی ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم توفی فی بیتی و فی یومی و بین سحری و نحری و ان اللّٰہ جمع بین ریقی و ریقہ عند موتہ** (مشکوۃ شریف ص ۵۴۷) (بے شک مجھ پر اللہ تعالیٰ کی نعمتوں میں سے ایک بڑی نعمت یہ بھی ہے کہ آپؐ میری باری کے دن میرے کمرے میں میرے سینے سے ٹیک لگائے ہوئے فوت ہوئے اور اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی وفات کے وقت آپ ﷺ کے لعاب مبارک اور میرے لعاب کو یکجا اور اکٹھا کر دیا)

**الطست : الطَّسّ** سے ہے ہاتھ دھونے کے لئے تانبے کا برتن، لگن، چلمچی **کلمة اعجمیة ' اناء کان مطلوباً للتبول کما ھو المذکور فی الحدیث** (اتحافات ص ۲۹۳) (یہ عجمی کلمہ ہے یہ ایک برتن تھا جس میں پیشاب کرنا مقصود تھا جیسے کہ حدیث میں مذکور ہے)

**فمات، و فی روایة البخاری عنھا توفی فی بیتی بین سحری و نحری ای کان رأسہ الشریف بین سحرھا و ھو الرئة و نحرھا وھو موضع القلادة و فی روایة و بین حاقنتی**

وذاقنتی والحاقنة المعدة والذاقنة ماتحت الذقن (اتحافات ص۳۹۲) (اور بخاری شریف میں حضرت عائشہ ؓ کی روایت میں ہے کہ آپ ﷺ میرے کمرے میں میرے سینے سے ٹیک لگائے ہوئے فوت ہوئے یعنی آپ ﷺ کا سر مبارک حضرت عائشہ ؓ کے پھیپھڑے اور گردن کے درمیان تھا۔ اور ایک روایت میں ہے کہ میرے معدے اور (ٹھوڑی کے نیچے کی جگہ) گردن کے درمیان فوت ہوئے)

## دو روایتوں کا تعارض اور اس کا جواب :

حاکم ؒ اور ابن سعد ؒ کی روایتوں سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضور ﷺ کا سر مبارک بوقت وفات حضرت علی ؓ کی گود میں تھا۔ جیسے کہ علامہ مناوی ؒ لکھتے ہیں۔ روی الحاکم و ابن سعد ان رأسهٔ فی حجر علی ' (حاکم اور ابن سعد نے روایت کی کہ آپ ﷺ کا سر مبارک وفات کے وقت حضرت علی ؓ کی گود میں تھا) پھر ان کے جواب کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ و لعلهما تناوباه حال النزع علی ان طرق الثانی لاتخلوعن شئی کما قال الحافظ ابن حجر (مناوی ج۲ ص۲۵۷) (اور شاید کہ دونوں (حضرت عائشہ ؓ اور حضرت علی ؓ) نے نزع (جان کنی) کی حالت میں باری باری اپنی گود میں لیا ہو اس کے علاوہ حافظ ابن حجر ؒ نے دوسری روایت (حضرت علی ؓ کے متعلق) کے اسناد میں لاتخلو عن شئی (کہ ان میں کچھ ہے) کہہ کر ضعف کو اشارہ کر دیا)

## استنباطِ مسائل :

اس حدیث شریف سے بھی معلوم ہوا کہ خاوند اپنی بیوی پر ٹیک لگا سکتا ہے اور بیوی کی موجودگی میں کسی برتن میں پیشاب بھی کر سکتا ہے۔ جیسے کہ علامہ مناوی ؒ نے بھی لکھا ہے کہ و فیہ حل الاستناد للزوجة و البول فی الطست بحضرتها۔ (مناوی ج۲ ص۵۷)

---

(۳/۳۷۱) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ الْهَادِ عَنْ مُوْسَى بْنِ سَرْجِسٍ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ عَآئِشَةَ اَنَّهَا قَالَتْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ وَ هُوَ بِالْمَوْتِ وَ عِنْدَهُ

قَدَحٌ فِيهِ مَآءٌ وَهُوَ يُدْخِلُ يَدَهُ فِي الْقَدَحِ ثُمَّ يَمْسَحُ وَجْهَهُ بِالْمَآءِ ثُمَّ يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اَعِنِّىْ عَلٰى مُنْكَرَاتِ الْمَوْتِ اَوْ قَالَ عَلٰى سَكَرَاتِ الْمَوْتِ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبۃ نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے لیث نے ابن ہاد کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت موسیٰ بن سرجس سے قاسم بن محمد کے حوالہ سے بیان کی اور انہوں نے اسے ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے نقل کیا۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ وصال کے وقت حضور اقدس ﷺ کے قریب ایک پیالہ میں پانی رکھا ہوا تھا۔ اس میں حضور اکرم ﷺ بار بار ہاتھ ڈالتے تھے اور چہرۂ مبارک پر پھیرتے تھے (کہ شدتِ حرارت اور گھبراہٹ کے وقت سکون کا سبب ہوتا ہے) اُس وقت حضور اکرم ﷺ بارگاہِ الٰہی میں یہ دعا فرما رہے تھے کہ یا اللہ ! موت کے شدائد پر میری امداد فرما۔

راویان حدیث (۶۴۷) ابن الھادؒ اور (۶۴۸) موسیٰ بن سرجسؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## نزع میں استقلال اور توجہ الی اللہ کا اہتمام :

قالت رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم ...... مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ سے واضح ہوگیا ہے۔ یہ تمام تر واقعہ تعلیمِ اُمت کے لئے ہے کہ موت کی تلخیوں اور سختیوں میں درد و تکالیف کا رونا نہ رویا جائے۔ اللہ کی طرف متوجہ ہونا چاہئے۔ دوسری جانب حضور اقدس ﷺ کے ثبات و استقلال کا اظہار بھی ہے کہ نزع کی شدت میں بھی غایت توجہ الی اللہ رہی۔ اس وقت بھی یُسر و سہولت کے لئے بارگاہِ الٰہی میں دعا و استدعا کا اہتمام رہا۔

## علامہ الباجوریؒ کی تشریح :

علامہ الباجوریؒ تحریر فرماتے ہیں کہ منکرات الموت سے مراد نزع کی سختی ہے، کیونکہ نزع کے وقت ایسی تکالیف وارد ہوتی ہیں یا سکرات الموت لیا جائے تو مراد شدائد کے بحر میں ڈوبنا ہے، مگر اِن سب تکالیف و آلام کا ظہور فقط ظاہری امر ہے، جو اس وقت صاحبِ نزع کا حسبِ حال نظر آتا ہے۔

لاجل زیادة رفع الدرجات والترقی فی اعلی المقامات و الکرامات (مواہب ص۲۸۶) لیکن حقیقت میں یہ سب کچھ ان کے درجات کی ترقی اور عند اللہ مقام کی رفعت اور انعام واکرام کی زیادتی پر دال ہے۔

لیکن حضور اقدس ﷺ کا معاملہ تو اس کے برعکس ہے۔ ظاہر تو سکرات الموت ہے، لیکن باطن میں معاملہ ذاتِ باری تعالیٰ اور ملائکۃ المقربین کے ساتھ تھا۔ فان جبریل اتاہ فی مرضہ الشریف ثلاثۃ ایام یقول لہ کل یوم ان اللہ ارسلنی الیک اکراما و اعظاما و تفضیلاً یسئلک مما ھو اعلم بہ منک کیف تجدک و جاءہ فی یوم الثالث بملک الموت فاستاذنہ فی قبض روحہ الشریفۃ فاذن لہ ففعل (مواہب ص۲۸۶)

یعنی جس ذاتِ گرامی صفات کی مزاج پرسی کے لئے جبریل پورے تین دن آپ ﷺ کے پاس رہیں اور اس مرض الموت کے دوران ہر روز کہتے رہیں کہ حضور ! اللہ تعالیٰ نے مجھے آپ کی طرف اس غرض سے بھیجا ہے کہ آپ ﷺ سے دریافت کریں، حالانکہ وہ آپ ﷺ کے حال کو آپؐ سے زیادہ جانتا ہے۔ محبوب ! تو اپنے آپ کو کس حال میں پاتا ہے اور بتایئے ! تیرا منشا کیا ہے؟ اور پھر جبریل نے یہ بھی کہا کہ یہ مزاج پرسی اسی شرافت اور عظمت اور فضیلت کے اظہار کے لئے ہے، جو آپؐ کے لئے اللہ تعالیٰ کے ہاں ثابت ہے۔ اس عیادت کے تیسرے روز ہی جبکہ جبریل کی زبان سے کیف تجدک (آپ ﷺ کا منشا مبارک کیا ہے) کا جملہ نکلا تو ملک الموت درِ اقدس پر حاضر ہو کر روحِ مکرم ومقدس کو قبض کرنے کی اجازت مانگنے لگا، پھر آپ ﷺ نے اجازت دے دی اور ملک الموت نے اپنا کام مکمل کر لیا۔

## قبضِ روح ﷺ میں اعزازِ خداوندی :

علامہ بیہقی نے دلائل النبوۃ میں ایک طویل روایت اس سلسلہ میں نقل کی ہے، جس میں جبرئیل علیہ السلام کا مسلسل تین دن تک خدا تعالیٰ کی طرف سے عیادت کے لئے حاضر ہونے کے بعد لکھتے ہیں، وجاء معہ ملک یقال لہ اسماعیل علی مائۃ الف ملک کل ملک علی مائۃ الف یعنی جبرئیل

کے ساتھ ایک فرشتہ حاضر خدمت ہوا جو کہ ایک لاکھ فرشتوں پر حاکم تھا اور پھر ان میں سے ہر فرشتہ لاکھ فرشتوں پر حاکم تھا۔ انہوں نے آ کر حضور ﷺ سے داخلہ کی اجازت چاہی، آپؐ نے جبرئیل سے اس کے متعلق پوچھا۔ جبرئیلؑ نے فرمایا، ھذا ملک الموت یستأذن علیک ما استأذن علی آدمی قبلک و لایستأذن علی آدمی بعدک۔ (یہ موت کا فرشتہ (عزرائیل علیہ السلام) ہے۔ آپؐ سے (روح قبضہ کرنے) کی اجازت چاہتا ہے۔ نہ آپ ﷺ سے پہلے کسی انسان سے (جان کنی) کی اجازت چاہی اور نہ کسی انسان سے آپ ﷺ کے بعد (جان کنی) کی اجازت چاہے گا) حضور ﷺ نے داخلہ کی اجازت دی، ملک الموت سلام کرتے ہوئے گویا ہوئے، ان اللہ ارسلنی الیک فان امرتنی ان اقبض روحک قبضت و ان امرتنی ان اترک ترکتہ فقال و تفعل 'کہ حضور میں آپؐ کی روح قبضہ کرنے کے لئے حاضر خدمت ہوا ہوں۔ اگر اجازت ہو فبہا ورنہ پھر (بغیر روح قبضہ کئے) آپ ﷺ کو چھوڑے جاتا ہوں۔ حضور ﷺ نے فرمایا آپ اپنا کام مکمل کیجیئے گا۔ ملک الموت نے فرمایا، نعم بذلک امرت و امرت ان اطیعک کہ ہاں بتخیرک امرت مجھے تو آپ ہی کی اطاعت کا حکم کیا گیا تھا۔ اس وقت حضور ﷺ نے جبرئیلؑ کی طرف دیکھا، فقال جبرئیل ان اللہ قد اشتاق الی لقائک (حضور ﷺ نے فرمایا کہ بے شک اللہ تعالیٰ آپ ﷺ کی ملاقات کے مشتاق ہیں) آپ ﷺ نے روح قبض کرنے کی اجازت فرمائی اور ملک الموت نے اپنا کام مکمل فرمایا (مشکوۃ شریف ص ۵۴۹)

---

(۳۷۲/۴) حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ صَبَّاحِ الْبَزَّارُ حَدَّثَنَا مُبَشِّرُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْعَلَآءِ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ لَا اَغْبِطُ اَحَدًا بِهَوْنِ مَوْتٍ بَعْدَ الَّذِیْ رَاَيْتُ مِنْ شِدَّةِ مَوْتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَبُوْعِيْسٰى سَاَلْتُ اَبَازُرْعَةَ فَقُلْتُ لَهٗ مَنْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ الْعَلَآءِ هٰذَا قَالَ هُوَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ الْعَلَآءِ بْنِ اللَّجْلَاجِ.

ترجمہ: امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں حسن بن صباح بزار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم

کو اسے مبشر بن اسمٰعیل نے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت عبد الرحمٰن بن علاء سے اور انہوں نے اپنے باپ سے نقل کی۔ انہوں نے یہ حدیث عبد اللہ بن عمرؓ سے اور انہوں نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے روایت کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کی شدّتِ تکلیف کے بعد اب مجھے کسی شخص کے مرض الموت میں تکلیف نہ ہونے پر رشک نہیں ہوتا۔

راویان حدیث (۶۴۹) مبشر بن اسماعیل ؒ اور (۶۵۰) العلاء بن اللجلاج ؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

**قالت لا اغبط** ...... مضمونِ حدیث تو تحت اللفظ ترجمہ میں واضح کر دیا گیا ہے۔ کسی شخص کے مرض الموت میں تکلیف نہ ہونے پر رشک کے آنے کی وجہ ظاہر ہے کہ شدت مرض گناہوں کے سقوط اور مراتب کے بلند ہونے کا سبب ہوتا ہے اور مرض کی شدت پیامِ اجل ہونے کی وجہ سے استغفار کی کثرت اور موت کی تیاری کا ذریعہ ہے۔ **الغبطة** حسنِ حال، خوشی اور رشک کے معنیٰ میں آتا ہے۔ یہاں یہی آخری معنیٰ مراد ہے۔ **و هی ان یتمنی ان یکون له مثل ما للغیر من غیر ان تزول عنه** (مواہب ص ۲۸۶) غبطہ یہ ہے کہ دوسرے کے مال و جاہ کی آرزو کی جائے، مگر اس کے زوال کی خواہش نہ کرے۔ اگر دوسرے سے زوال چاہے تو یہ حسد ہے اور شرعاً مذموم ہے۔

## موت کی شدت اور نرمی :

اس حدیث سے تو یہ معلوم ہوا کہ شدتِ موت علامت خیر ہے۔ موت کی سختی عمدہ چیز ہے۔ جب ہی تو آپ ﷺ پر سختی ہوئی۔ یہ حضرت عائشہؓ کی رائے تھی۔ حالانکہ آپ ﷺ پر کوئی ایسی زیادہ سختی نہیں ہوئی تھی۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ آپ ﷺ نے کوئی اضطراب نہیں فرمایا، صرف پیشانی پر پانی ملتے رہے اور وفات تک نماز کی وصیت کرتے رہے اور آخری کلمہ آپ ﷺ نے یہ فرمایا...... **اللّٰهم الحقنی بالرفیق الاعلیٰ**'' (لغات الحدیث ج ۴ ص ۸ کتاب غ مشکوٰۃ شریف ص ۵۴۷) جبکہ دوسری روایات میں ہے کہ ہَوْنِ موت اور خفتِ موت علامتِ ایمان ہے۔ تو رفع تعارض کے لئے کہا جائے گا کہ نزعِ روح سے پہلے پہل جو تکالیف ہیں، وہ مکفّرات ہیں۔ البتہ نزعِ روح کے وقت جب کہ عالمِ

آخرت منکشف ہوتا ہے اور انسان کے کسی عمل کا اعتبار نہیں ہوتا۔ اس میں خفت ہونا علامتِ ایمان ہے، تو نزعِ روح میں خفت اور اس سے پہلے شدّت یہ دونوں علامتِ ایمان ہیں۔ چنانچہ آپ ﷺ پر بھی یہی کیفیت طاری ہوئی، مگر یہ ضابطہ نہیں ہے، اگر قبل از موت کسی پر شدّت طاری نہ ہو اور آسانی سے روح نکل جائے تو ایمان کے مخالف نہیں۔

## حاصلِ بحث :

شیخ احمد عبدالجوادؒ فرماتے ہیں، ان الشدة قد تكون تكفيرا لبعض السيآت و قد تكون لرفعة الدرجات (اتحافات ص۳۹۳) (موت سے پہلے شدت اور تکلیف کا ہونا کبھی تو سیئات کا کفارہ اور کبھی بلندی درجات کے لئے ہوتا ہے) و الحاصل ان الشدة ليست امارة على سوء و لا ضده و السهولة ليست علامة على خير و لاضده (مواہب ص۲۸۶) (خلاصہ یہ کہ موت کے وقت سختی اور تکلیف کا ہونا نہ برے اور نہ نیک ہونے کی علامت ہے اور جان کنی کے وقت آسانی ہونا نیک اور برے ہونے کی علامت اور دلیل ہے)

---

(۳۷۳/۵) حَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ بَكْرٍ هُوَ ابْنُ الْمُلَيْكِيِّ عَنِ ابْنِ اَبِیْ مُلَيْكَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَمَّا قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اخْتَلَفُوْا فِیْ دَفْنِهٖ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ سَمِعْتُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ شَيْئًا مَا نَسِيْتُهُ قَالَ مَا قَبَضَ اللّٰهُ نَبِيًّا اِلَّا فِی الْمَوْضِعِ الَّذِیْ يُحِبُّ اَنْ يُّدْفَنَ فِيْهِ اُدْفُنُوْهُ فِیْ مَوْضِعِ فِرَاشِهٖ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوکریب محمد بن علاء نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابومعاویہ (محمد بن حازم) نے عبدالرحمٰن بن ابی بکر (جو کہ ابن ملیکی ہیں) کے حوالہ سے بیان کیا انہوں نے یہ روایت ابن ابی ملیکۃ سے اور انہوں نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے نقل کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اکرم ﷺ کے وصال کے وقت آپ ﷺ کے دفن میں صحابہؓ کا اختلاف ہوا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میں نے خود حضور اقدس ﷺ سے ایک

بات سنی ہے، جو مجھے خوب محفوظ ہے کہ انبیاءِ علیہم السلام کا وصال اُسی جگہ ہوتا ہے، جہاں اُن کا دفن پسندیدہ ہو، اس لئے حضور اکرم ﷺ کو آپ ﷺ کے وصال ہی کی جگہ دفن کرنا چاہئے۔

راوی حدیث (۶۵۱) عبدالرحمٰن بن ابی بکر کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## مقامِ تدفین میں اتفاق :

**اختلفوا فی دفنه ......** حضور اقدس ﷺ کے وصال کے بعد آپ ﷺ کے مدفن میں اختلاف پیدا ہوا اور صحابہ کرامؓ کی آراء مختلف ہوگئیں۔ کسی کی رائے تھی مسجد نبوی میں، بعض نے کہا جنت البقیع میں، بعض نے کہا آپ ﷺ کے بیٹے ابراہیم کے ساتھ، بعض نے مکہ مکرمہ کی رائے دی۔ چنانچہ حضرت ابوبکر صدیقؓ آگے بڑھے اور آپ ﷺ سے سنی ہوئی تعلیم کے مطابق موضع وصال پر دفن کرنے کی ہدایت فرمائی۔ **ادفنوه فی موضع فراشه**۔ چنانچہ حدیث کے مطابق صحابہ کرامؓ آپؐ کے موضع تدفین پر متفق ہوگئے۔ اور آپ ﷺ کی چارپائی والے مقام پر آپ ﷺ کی قبر تیار کی گئی، جو امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ کے حجرہ میں تھی۔ (حاشیہ مشکوٰۃ شریف ص ۵۴۷)

## شانِ صدیق اکبرؓ :

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ تحریر فرماتے ہیں :

چونکہ حضور اقدس ﷺ کے بعد صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ہی کے ہاتھ سے سب اُمور سرانجام پانے مقرر ہو چکے تھے۔ اس لئے اس نوع کے مسائل بھی خصوصیت سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہی کو معلوم تھے۔ نمونہ کے طور پر چند حدیثیں مختصر طور نقل کرتا ہوں۔

(۱) کسی نبی کی وفات اُس وقت تک نہیں ہوتی، جب تک امت میں سے کسی کا مقتدی بن کر نماز نہ پڑھے۔ (۲) زکوٰۃ وصول کرنے کی حدیثیں اور اس کے نصاب۔ (۳) میرے گھر یعنی قبر اور منبر کا درمیانی حصہ جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے۔ (۴) انبیاء کا کوئی وارث نہیں ہوتا۔ (۵) حق تعالیٰ شانہ جب کسی نبی کو کوئی رزق عطا فرماتے ہیں تو اس کا متولّی وہ شخص ہوتا ہے جو نبی کا خلیفہ ہو۔

(۶) جو شخص خلیفہ اور بادشا بنے اور وہ لاپروائی سے کسی کو نائب بنائے، اس پر اللہ کی لعنت ہے، لاپروائی کا مطلب یہ ہے کہ حق کی رعایت نہ کرے۔(۷) حدِ زنا کی حدیث۔(۸) جہاد میں مشورہ کی حدیث۔ (۹) دین کا مدار لا الہ الا اللہ پر ہے۔(۱۰) خلافت کا قریش میں ہونا۔(۱۱) انصار کے فضائل اور ان کے بارے میں خلیفہ کو خیر خواہی کی وصیت۔(۱۲) چوری کی سزا۔(۱۳) منصف متواضع بادشاہ زمین پر اللہ کا سایہ ہے۔(۱۴) جو یہ چاہے کہ جہنم کی سختی سے محفوظ رہے اور اللہ کے سایہ میں رہے تو مؤمنین پر سختی نہ کرے، ان پر رحم کا برتاؤ کرے۔(۱۵) جو قوم جہاد چھوڑ دیتی ہے، عذابِ عامّہ میں مبتلا ہوتی ہے۔ (تاریخ الخلفاء) ان کے علاوہ اور بھی ایسی روایات ہیں جن کا تعلق حضور اکرم ﷺ کے وصال اور وصال کے بعد انتظامات سے ہے۔(خصائل)

---

(۶/۳۷۴) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَ عَبَّاسُ الْعَنْبَرِيُّ وَ سَوَارُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ وَ غَيْرُ وَاحِدٍ قَالُوْا اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ عَنْ مُوْسَى بْنِ اَبِيْ عَآئِشَةَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ اَنَّ اَبَابَكْرٍ قَبَّلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ بَعْدَ مَا مَاتَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار، عباس عنبری، سوار بن عبداللہ اور بہت سے دوسرے لوگوں نے یہ حدیث بیان کی۔ اُن سب نے کہا کہ ہمیں یحیٰ بن سعید نے سفیان ثوری کے حوالہ سے خبر دی۔ وہ کہتے ہیں کہ اُن کو موسیٰ بن ابی عائشہ نے عبیداللہ بن عبداللہ کے حوالہ سے یہ روایت نقل کی۔ انہوں نے یہ حدیث حضرت عبداللہ بن عباسؓ اور امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے روایت کی۔ حضرت ابن عباسؓ اور حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ حضور اکرم ﷺ کے وصال کے بعد تشریف لائے اور آپ ﷺ کی پیشانی مبارک کو بوسہ دیا۔

راویان حدیث (۶۵۲) عباس العنبریؒ (۶۵۳) سوار بن عبداللہؒ اور (۶۵۴) موسیٰ بن ابی عائشۃ الہمدانیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## تقبیلِ میّت سنت ہے :

قبل النبی صلی اللہ علیہ و سلم ...... تحت اللفظ ترجمہ میں مضمونِ حدیث واضح ہے۔ قبّل ، تقبیل سے ہے، بمعنیٰ چومنے اور بوسہ لینے کے۔ یہ حدیث مختصر ہے۔ آئندہ تفصیل آ رہی ہے۔

(۱) یہ بوسہ تبرک و تیمن کے لئے تھا، ای تیمناً و تبرکاً (مناوی ج ۲ ص ۲۶۱) (۲) نیز اس بوسہ میں حضور اقدس ﷺ کی اقتداء اور پیروی غرض تھی۔ و اقتداء بتقبیلہ صلی اللہ علیہ وسلم عثمان بن مظعون۔ (مناوی ج ۲ ص ۲۶۱) (ابوبکرؓ کا آپ ﷺ کے ماتھے مبارک کو چومنا یہ دراصل آپ ﷺ کی اقتداء مقصود تھی کہ حضور ﷺ نے بھی عثمان بن مظعون کا بوسہ لیا تھا) (۳) شیخ ابراہیم البیجوریؒ فرماتے ہیں ، فتقبیل المیّت سنة (مواہب ص ۲۸۶) یعنی میّت کا بوسہ لینا سنت ہے۔ (۴) شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں کہ یہ الوداعی بوسہ تھا کہ محبوب کی دائمی مفارقت ہو رہی تھی۔

---

(۷/۳۷۵) حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ حَدَّثَنَا مَرْحُوْمُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ الْعَطَّارُ عَنْ اَبِیْ عِمْرَانَ الْجَوْنِيِّ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ بَابَنُوْسَ عَنْ عَآئِشَةَ اَنَّ اَبَابَكْرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا دَخَلَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ بَعْدَ وَفَاتِهٖ فَوَضَعَ فَمَهٗ بَيْنَ عَيْنَيْهِ وَ وَضَعَ يَدَيْهِ عَلٰى سَاعِدَيْهِ وَ قَالَ وَانَبِيَّاهُ وَاصَفِيَّاهُ وَاخَلِيْلَاهُ.

ترجمہ: امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں نصر بن علی جہضمی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ اسے مرحوم بن عبد العزیز عطار نے ابو عمران جونی کے واسطہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت یزید بن بابنوس سے اور انہوں نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے نقل کی۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اکرم ﷺ کے وصال کے بعد حضرت ابوبکرؓ تشریف لائے۔ آپ ﷺ کی پیشانی مبارک پر بوسہ دیا اور آپ ﷺ کے دونوں بازوؤں پر ہاتھ رکھ کر یہ فرمایا، ہائے نبی ہائے صفی اور ہائے خلیل۔

راویانِ حدیث (۶۵۵) مرحوم بن عبد العزیز العطارؒ اور (۶۵۶) یزید بن بابنوسؒ کے حالات ”تذکرہ

راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضرت ابوبکر صدیقؓ کی والہیت :

ان ابابکرؓ دخل علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ...... حضرت ابوبکر صدیقؓ وصال کے بعد حجرۂ عائشہ میں بارگاہِ قدس میں تشریف فرما ہوئے۔ دونوں آنکھوں کے درمیان پیشانی مبارک کو بوسہ دیا اور حضور ﷺ کے دونوں بازوؤں پر اپنے دونوں ہاتھ رکھے، یعنی کمال محبت میں آپؐ پر جھکے، اس میں میت کو چھونے اور ہاتھ لگانے کے جواز پر استدلال کیا گیا ہے۔

وانبیاہ 'وا' کا لفظ عربی زبان میں اظہارِ افسوس کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ مقصود رنج اور دکھ کا اظہار ہوتا ہے۔ علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں : وفی روایة احمد انه اتاه من قبل راسه فحدر فاه فقبّل جبهته ثم قال وانبیاه ثم رفع رأسه وحدر فاه وقبل جبهته ثم قال واصفیاه ثم رفع رأسه وحدر فاه وقبّل جبهته وقال واخلیلاه (جمع ج۲ص۲۶۲)

یعنی حضرت ابوبکر صدیقؓ حضور ﷺ کے سرِ اقدس کی طرف سے تشریف لائے اور چہرۂ انور پر سر جھکایا اور پیشانی مبارک کو چوما، پھر فرمایا ہائے نبی، پھر سر اٹھایا اور روئے مبارک پر پھر سر جھکایا اور پیشانی مبارک پر بوسہ دیا، پھر فرمایا ہائے برگزیدہ، پھر سر اٹھایا اور پھر روئے اطہر پر سر جھکایا اور پیشانی مبارک کو بوسہ دیا، پھر فرمایا ہائے دوست ۔

نیز ملا علی قاریؒ نے اپنی کتاب میں ابن ابی شیبہؒ سے نقل کیا ہے : فوضع فمه علی جبینه فجعل یقبله ویبکی ویقول بابی انت وامی طبت حیا ومیتا (جمع ج۲ص۲۶۲) منہ رکھا اور بوسہ لینا شروع کر دیا اور روتے بھی جاتے تھے اور فرماتے بھی جاتے تھے کہ میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان آپ ﷺ کی زندگی بھی پاک اور وصال بھی پاک ۔

## اوصافِ میّت کا بیان جائز ہے :

حضرات فقہاءؒ ومحدثینؒ بیان کرتے ہیں کہ :

کہ کسی برگزیدہ عالم محقق یا شیخ طریقت کے وصال پر اس کے اچھے اوصاف بیان کرنا مستحب ہے۔ اس

لئے کہ یہ خلفاءِ راشدین کا طریقہ تھا کہ وہ برگزیدہ حضرات کی وفات کے بعد اوصافِ حسنہ بیان کرتے تھے۔

علامہ البیجوریؒ اس حدیث شریف کی شرح میں لکھتے ہیں :

**و هـذا يدل على جواز عد اوصاف الميت بلانوح بل ينبغي ان يندب لانه من سنة الخلفاء الراشدين والائمة المهتدين و قد صار ذالک عادة فی رثاء العلماء بحضور المحافل العظيمة والمجالس الفخيمة** (مواہب ص ۲۸۷) یہ دلیل ہے میت کے اوصاف بیان کرنے کے جواز پر بشرطیکہ اس بیان میں کسی قسم کا نوحہ نہ پایا جائے، بلکہ یہ مندوب ہے۔ اس لئے کہ یہ سنتِ خلفاءِ راشدین اور ائمہ مہتدین ہے اور یہ علماءِ کرام کی عادت ہو چلی ہے، بڑی بڑی محفلوں اور مجالس میں اسی طرح بیان کرتے ہیں۔

---

**(۳۷۶/۸) حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ هِلَالِ الصَّوَّافُ الْبَصْرِيُّ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ قَالَ لَمَّا كَانَ الْيَوْمُ الَّذِیْ دَخَلَ فِيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةَ اَضَاءَ مِنْهَا كُلُّ شَیْءٍ فَلَمَّا كَانَ الْيَوْمُ الَّذِیْ مَاتَ فِيْهِ اَظْلَمَ مِنْهَا كُلُّ شَیْءٍ وَمَا نَفَضْنَا اَيْدِيَنَا عَنِ التُّرَابِ وَاِنَّا لَفِیْ دَفْنِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى اَنْكَرْنَا قُلُوْبَنَا.**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں بشر بن ہلال صواف بصری نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے جعفر بن سلیمان نے ثابت کے حوالہ سے بیان کیا۔ وہ حضرت انسؓ سے روایت کرتے ہیں۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جس روز حضور اقدس ﷺ مدینہ منورہ تشریف لائے تھے، مدینہ کی ہر چیز منور اور روشن بن گئی تھی اور جس دن حضور اکرم ﷺ کا وصال ہوا تو مدینہ کی ہر چیز تاریک بن گئی تھی۔ ہم لوگ حضور اکرم ﷺ کے وصال کے بعد مٹی سے ہاتھ بھی جھاڑنے نہ پائے تھے کہ ہم نے اپنے قلوب میں تغیر پایا تھا۔

## نورِ نبوت کی ضیاپاشیاں :

**قال لما كان اليوم** ...... جس روز حضورِ اقدس ﷺ مدینہ منورہ میں تشریف لائے تو مدینہ

منورہ کا ذرہ ذرہ آپ ﷺ کے علوم ومعارف اور برکات کے نور سے منور ہوگیا۔ گویا آپ ﷺ کے جمالِ باکمال کے پرتو سے مدینہ منورہ کے درودیوار چمک اٹھے اور نورِ نبوت تمام مدینہ کو محیط ہوگیا۔

شیخ عبدالرؤفؒ تحریر فرماتے ہیں :

و فی قوله کل شئی مبالغة لطیفة کانّ کل شئی فی العالم اقتبس النور واخذہ من المدینة فی ذالک الیوم والاصح ان المراد به ان کل جزء من اجزاء المدینة اضاء ذالک الیوم حقیقة ولاتجرید و کیف لایضئی له ذالک و قد کانت ذاته کلها نوراوسماہ اللّٰه نورا فقال سبحانه قد جاء کم من اللّٰه نور و کتاب مبین فکان نورا أضاء للعالمین و سراجًا منیراً (مناوی ج۲ص۲۶۲) یعنی حدیث شریف میں جو کل شئی آیا ہے، یعنی ہر ایک شئے اس میں ایک لطیف مبالغہ ہے۔ کہ کائنات کی ہر چیز اسی نور سے مستفید ہورہی ہے اور اس دن مدینہ منورہ بھی اس نور سے تابناک ہورہا تھا اور صحیح بات تو یہی ہے کہ مدینہ منورہ کا ہر ایک گوشہ حقیقتاً اس دن روشن تھا اور کیوں روشن نہ ہوتا، جبکہ حضور اقدس ﷺ کی ذاتِ اقدس سراپا نور ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کا اسم مبارک نور رکھا۔ سو ارشاد فرمایا سبحانہ وتعالیٰ نے کہ بے شک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے ایک نور آیا اور روشن کتاب، اور حضور ﷺ کا نور تمام جہانوں کو روشن کرتا ہے اور ان کا پیکر جمیل روشن چراغ ہے ۔

علامہ البیجوریؒ اس کی تشریح میں فرماتے ہیں :

ای استنار من المدینة الشریفة کل شئی نوراحسیّا و معنویا لانه صلی اللّٰه علیه وسلم نور الانوار والسراج الوهاج نور الهدایة العامة ورافع الظلمة الطامة (مواهب ص۲۸۷) یعنی مدینہ منورہ کی ہر شے حسیاتی ومعنوی طور پر نور سے منور ہوگئی۔ اس لئے کہ حضور انور ﷺ کی ذاتِ اقدس نور الانوار، نہایت ہی روشن چراغ، ہدایت عامہ کے نور اور کمال تاریکی کو دور کرنے والی ہے۔

## اور جب وصال ہوا :

اظلم منها کل شئی ...... جس روز حضور اقدس ﷺ کا وصال ہوا تو مدینہ منورہ تاریکی

میں ڈوب گیا۔ گویا ہرشی پرغم کا عالم طاری تھا۔ ہرشخص پریشان اور مضطرب تھا، ہرطرف تاریکی ہی تاریکی چھائی ہوئی تھی۔ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں :

یہ مطلب نہیں کہ کسی قسم کا اعمال وعقائد میں تغیر ہو گیا تھا، بلکہ فیضِ صحبت اور مشاہدۂ ذات کے انوار جو ہروقت مشاہدہ ہوتے تھے، وہ حاصل نہ رہے تھے۔ چنانچہ اب بھی سالکین کو مشائخ کے یہاں حاضری اور غیبت میں انوار کا بیّن فرق محسوس ہوتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ اُن انوار کے حاصل کرنے کے لئے اب مجاہدات، ذکر کی کثرت اور مراقبہ کا اہتمام کرایا جاتا ہے اور اُس وقت کسی چیز کی بھی ضرورت نہ تھی۔ جمالِ جہاں آرا کی زیارت ہی سیکڑوں جلووں سے زیادہ تھی اور ایمان واحسان کی اُس انتہائی نسبت کو پیدا کرنے والی تھی، جو سیکڑوں مجاہدوں سے بھی پیدا نہیں ہوتی کہ صحابی بننے کے بعد اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) کی محبت کے مقابلہ میں تن من جان و مال سب بے حقیقت چیزیں بن جاتی تھیں۔ چنانچہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنھم اجمعین کی پوری زندگی اس کی شاہدِ عدل ہے ۔ (خصائل)

**وما نقضنا** ...... اور ہم نے قبر مبارک کی مٹی سے ہاتھ بھی نہیں جھاڑے تھے اور تدفین میں مصروف تھے، مگر ہمارے دل یہ ماننے کے لئے آمادہ نہ تھے کہ آپ ﷺ اس دنیا سے تشریف لئے گئے ہیں۔

یعنی ہم آپ ﷺ کے وصال کی بات پسند نہیں کرتے تھے اور اپنے دلوں کو برا کہا کہ اے ہمارے قلوب ! تم کس طرح قبر مبارک پر مٹی ڈالنے پر راضی ہوئے۔ محشی مشکوٰۃ' لمعات سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں، **حتی انکرنا** ...... **لم یرد عدم التصدیق الایمانی بل ھو کنایة عن عدم وجدان النورانیة والصفاء الذی کان حاصلاً من مشاھدته صلی اللّٰہ علیه وسلم لتفاوت حال الظھور والغیبة**۔ (مشکوٰۃ شریف ص ۵۴۷) (یعنی **حتی انکرنا قلوبنا** (ہم نے اپنے قلوب میں تغیر پایا تھا) سے تصدیقِ ایمانی کا نہ ہونا ہرگز مراد نہیں بلکہ یہ ایک قسم کنایہ ہے کہ وہ نورانیت اور دلوں کی صفائی جو آپ ﷺ کے مشاہدہ کے وقت محسوس ہوا کرتی وہ نہیں پارہے کیونکہ آپ ﷺ کے موجود اور حاضر ہونے کی کیفیت اور نا موجود ہونے کے حال وکیفیت میں بڑا فرق ہے )

## سیدہ فاطمۃ الزہراءؓ کا مرثیہ :

ملا علی قاریؒ تحریر فرماتے ہیں کہ :

شرح السنۃ میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب ہم دفن کر کے محترمہ سیدۃ النساء فاطمۃ الزہرا جگرِ گوشہ رسولِ مقبول ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو انہوں نے فرمایا :

**یا انس اطابت انفسکم ان تحثوا التراب علی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ و الٰہ و سلم** (جمع ج۲ ص۲٦۳) (اے انس ! کیا تمہارا دل اس کام سے خوش ہوا کہ تم حضور رسولِ کریم ﷺ کے مرقد پر مٹی نچھاور کرے)

اور فرماتی ہیں : **واخذت من تراب القبر الشریف فوضعته علی عینها وانشدت :**

**ماذا علیٰ من شم تربة احمد — ان لایشم مدی الزمان غوالیا**

**صبت علیّ مصائب لو انها — صبت علی الایام صرن لیالیا**

یعنی سیدۃ النساء خاتونِ جنت رضی اللہ عنہا نے قبر شریف سے تھوڑی سی مٹی لے کر اپنی آنکھوں سے لگائی اور یہ دو شعر پڑھے۔ (۱) سیدنا احمد (ﷺ) کی تربت مبارک کی خاک شریف جو شخص سونگھے گا، اس کا کیا حکم ہے؟ تو اس کے لئے یہ حکم ہے ...... کہ جب تک زمانہ ہے ایسی خوشبو کبھی نہ سونگھے گا۔ (۲) اے حضور ﷺ ! جناب کے تشریف لے جانے کے بعد مجھ پر کچھ ایسی مصیبتیں نازل ہوئیں کہ اگر وہ روزِ روشن پر نازل ہوتیں تو وہ بھی شبِ بلا بن جاتا ۔

---

**(۹/۳۷۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ حَدَّثَنَا عَامِرُ بْنُ صَالِحٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ.**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن حاتم نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عامر بن صالح نے ہشام بن عروۃ کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے روایت کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ

کا وصال دوشنبہ کے روز ہوا۔

راویان حدیث (۶۵۷) محمد بن حاتمؒ اور (۶۵۸) عامر بن صالحؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## پیر کا روز یوم وصال ہے :

**قالت توفی ......** حضور اقدس ﷺ کا یوم وصال تمام علماء اور محدثین کے نزدیک پیر کا دن ہے۔ اس پر سب کا اتفاق ہے۔ **متفق علیه بین ارباب النقل** ۔ (مناوی ج۲ ص ۲۶۳)

---

**(۳۷۸/۱۰) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اَبِیْ عُمَرَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ بْنُ عُیَیْنَةَ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ یَوْمَ الْاِثْنَیْنِ فَمَكَثَ ذٰلِكَ الْیَوْمِ وَ لَیْلَةَ الثُّلٰثَاءِ وَ دُفِنَ مِنَ اللَّیْلِ وَ قَالَ سُفْیَانُ وَ قَالَ غَیْرُهٗ یُسْمَعُ صَوْتُ الْمَسَاحِیْ مِنْ اٰخِرِ اللَّیْلِ .**

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن ابی عمر نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے سفیان بن عیینہ نے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت جعفر بن محمد سے اور انہوں نے اپنے باپ سے نقل کی امام باقرؒ سے منقول ہے کہ حضور اکرم ﷺ کا وصال دوشنبہ کے روز ہوا۔ یہ روز اور سہ شنبہ کا روز انتظام میں گذرا اور منگل بدھ کی درمیانی شب میں حضور اکرم ﷺ کو قبر شریف میں اُتارا۔ سفیانؒ جو اس حدیث کے راوی ہیں وہ کہتے ہیں کہ امام باقر کی حدیث میں تو یہی ہے کہ جو گذرا، لیکن اور روایت میں یہ بھی ہے کہ اخیر حصہ شب میں پھاوڑوں کی آواز آتی تھی۔

## تدفین میں تاخیر کیوں ؟

**قال قبض ......** **المساحی** جمع ہے، مفرد اس کی **مسحاة** ہے۔ پھاوڑے کو کہتے ہیں پیر کے روز وصال ہوا، پیر اور منگل کے دن لوگ زیارت سے مشرف ہوتے رہے۔ غسل اور تدفین کا انتظام کرتے رہے، منگل اور بدھ کی درمیانی شب مدفون ہوئے اور وہ بھی شب کے آخری حصہ میں، جمہور کا یہی قول ہے اور یہ حدیث مرسل ہے۔ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں :

گویا اخیر حصۂ شب میں قبر کھودی گئی۔ اس حدیث میں یہ خلجان کیا جاتا ہے کہ حضور اقدسؐ کے دفن میں اس قدر تاخیر کیوں کی گئی۔ حالانکہ دفن کی تعجیل میں متعدد روایات وارد ہوئی ہیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس موقع پر جس قدر مراحل درپیش تھے، ان کے لحاظ سے یہ بھی کچھ تاخیر نہیں ہوئی، بلکہ تعجیل ہی تھی کہ اوّل تو اس حادثۂ ہائلہ کی وجہ سے ہوش وحواس ہی ابوبکرؓ کے علاوہ کسی کے رہ گئے تھے، کوئی مدہوش تھا، کوئی حیرت زدہ کہ زبان سے بات نہ نکلتی تھی، کوئی صدمہ کی شدّت سے حضور اکرم ﷺ کے وصال کا یقین ہی نہ کرتا تھا۔ حضرت عمرؓ جیسا بہادر استقلال وشجاعت کا مجسّمہ بے قابو تھا۔ اس کے بعد مراحلِ انتظامیہ درپیش تھے۔ وہ ایک سے ایک بڑھ کر۔ اس لئے کہ سب سے اہم کام اس وقت خلافت کا مسئلہ تھا کہ تجہیز وتکفین کے ہر ہر جز میں اس کی ضرورت تھی کہ ہر جز میں اختلاف ہو رہا تھا۔ نیز نبیؐ ہونے کی وجہ سے ہر ہر جزو میں حکم معلوم کرنے کی بھی ضرورت تھی۔ چنانچہ گزشتہ اختلاف سے معلوم ہوگیا کہ کوئی مکہ مکرمہ واپس لے جانے پر مصر تھا اور کوئی مدفنِ ابراہیمی پر لے جانا چاہتا تھا وغیرہ وغیرہ۔ ایسے ہی تجہیز وتکفین اور صلوٰۃ الجنازہ میں اشکالات تھے کہ عام لوگوں کی تجہیز وتکفین ہمیشہ دیکھنے میں آئی، مگر کسی نبی کو اس سے قبل دفنانے کی نوبت نہ آئی تھی کہ کس طرح غسل دیا جائے کہ کس طرح نماز پڑھی جائے۔ ہر مسئلہ میں احادیث معلوم کرنے کی ضرورت تھی۔ چنانچہ کپڑوں ہی میں حضور اکرم ﷺ کو غسل دیا گیا اور بغیر جماعت کے علیحدہ علیحدہ نماز پڑھی گئی۔ جیسا کہ آئندہ آرہا ہے اور تمام مسلمانوں کی علیحدہ نماز کے لئے جتنا وقت چاہئے تھا، وہ بھی ظاہر ہے۔ اس کے علاوہ انصار میں بیعت کا مسئلہ بحث میں آجانے سے یہ مہم اور بھی زیادہ سخت بن گئی تھی کہ اگر کوئی نااہل امیر بن گیا تو دین کا سنبھالنا مشکل پڑ جائے گا اور اس کو امارت سے ہٹانا ایک مستقل فتنہ کا دروازہ ہوگا۔ اس لئے اس وقت دین کا تحفظ صرف امارت ہی کے مسئلہ پر موقوف بن گیا تھا۔ چنانچہ شام تک بیعت کا مسئلہ طے ہوا اور دوسرے دن بیعتِ عامّہ ہوجانے کے بعد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے ارشاد کے موافق ہر ہر مرحلہ سہولت سے طے ہوتا گیا۔ (خصائل)

(۳۷۹/۱۱) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ مُحَمَّدٍ عَنْ شَرِيْكِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِى

نَـمِـرٍ عَـنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ تُوُفِّیَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَوْمَ الْاِثْنَیْنِ وَ دُفِنَ یَوْمَ الثُّلَاثَاءِ قَالَ اَبُوْعِیْسٰی ھٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبہ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو عبد العزیز بن محمد نے شریک بن عبداللہ بن ابی نمر کے حوالہ سے بیان کیا۔انہوں نے یہ روایت ابی سلمۃ بن عبدالرحمٰن بن عوفؓ سے نقل کی ۔حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کا وصال دو شنبہ کے روز ہوا اور سہ شنبہ کو دفن کیے گئے۔

## یومِ تدفین کی روایات میں تطبیق :

اس سے ماقبل کی حدیث میں منگل اور بدھ کی درمیانی شب میں تدفین کا ذکر ہے، جبکہ یہاں منگل کے دن کا بیان ہے۔محدثین دونوں احادیث میں تطبیق کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔

(۱) کہ تجہیز و تکفین کا عمل منگل کے روز سے شروع ہوا ہوگا اور بدھ کی شب آخر وقت میں تدفین سے فراغت ہوئی ہوگی ۔(۲) منگل اور بدھ کی درمیانی شب میں تدفین ہوئی، جس کو عرفاً منگل کا دن بھی کہا جا سکتا ہے ۔اس حدیث میں عرف کو ملحوظ رکھا گیا ہے۔(۳) بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ مسئلہ خلافت سے فراغت کے بعد منگل کے دن تجہیز و تکفین کی ابتداء ہوئی اور بدھ کی شب میں فراغت ہوئی۔ یہ اور پہلی توجیہ ایک ہی ہے صرف الفاظ اور تعبیر کا فرق ہے۔

---

(۳۸۰/۱۲) حَـدَّثَـنَا نَصْرُ بْنُ عَلِیِّ الْجَھْضَمِیُّ اَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ دَاوٗدَ قَالَ حَدَّثَنَا سَلَمَةُ بْنُ نُبَیْطٍ اَخْبَرَنَا عَنْ نُعَیْمِ بْنِ اَبِیْ ھِنْدٍ عَنْ نُبَیْطِ بْنِ شُرَیْطٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عُبَیْدٍ وَ کَانَتْ لَهٗ صُحْبَةٌ قَالَ اُغْمِیَ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ فِیْ مَرَضِہٖ فَاَفَاقَ فَقَالَ حَضَرَتِ الصَّلٰوۃُ فَقَالُوْا نَعَمْ فَقَالَ مُرُوْ بِلَالًا فَلْیُؤَذِّنْ وَ مُرُوْا اَبَابَکْرٍ فَلْیُصَلِّ لِلنَّاسِ اَوْ قَالَ بِالنَّاسِ ثُمَّ اُغْمِیَ عَلَیْہِ فَاَفَاقَ فَقَالَ حَضَرَتِ الصَّلٰوۃُ قَالُوْا نَعَمْ فَقَالَ مُرُوْا بِلَالًا فَلْیُؤَذِّنْ وَمُرُوْا اَبَابَکْرٍ فَلْیُصَلِّ بِالنَّاسِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ اِنَّ اَبِیْ رَجُلٌ اَسِیْفٌ اِذَا قَامَ ذٰلِکَ الْمَقَامَ بَکٰی فَلَا یَسْتَطِیْعُ فَلَوْ اَمَرْتَ غَیْرَہٗ

قَالَ ثُمَّ اُغْمِيَ عَلَيْهِ فَاَفَاقَ فَقَالَ مُرُوْا بِلَالًا فَلْيُؤَذِّنْ وَمُرُوْآ اَبَابَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ فَاِنَّ كُنَّ صَوَاحِبُ اَوْ صَوَاحِبَاتُ يُوْسُفَ قَالَ فَاُمِرَ بِلَالٌ فَاَذَّنَ وَ اُمِرَ اَبُوْبَكْرٍ فَصَلّٰى بِالنَّاسِ ثُمَّ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَدَ خِفَّةً فَقَالَ انْظُرُوْآ اِلٰى مَنْ اَتَّكِيءُ عَلَيْهِ فَجَآءَتْ بَرِيْرَةُ وَ رَجُلٌ اٰخَرُ فَاتَّكَأَ عَلَيْهِمَا فَلَمَّا رَاٰهُ اَبُوْبَكْرٍ ذَهَبَ لِيَنْكُصَ فَاَوْمَأَ اِلَيْهِ اَنْ يَّثْبُتَ مَكَانَهُ حَتّٰى قَضٰى اَبُوْبَكْرٍ صَلٰوتَهُ ثُمَّ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ قُبِضَ فَقَالَ عُمَرُ وَاللّٰهِ لَا اَسْمَعُ اَحَدًا يَّذْكُرُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ قُبِضَ اِلَّا ضَرَبْتُهُ بِسَيْفِيْ هٰذَا قَالَ وَ كَانَ النَّاسُ اُمِّيِّيْنَ لَمْ يَكُنْ فِيْهِمْ نَبِيٌّ قَبْلَهُ فَاَمْسَكَ النَّاسُ قَالُوْا يَا سَالِمُ انْطَلِقْ اِلٰى صَاحِبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ فَادْعُهُ فَاَتَيْتُ اَبَابَكْرٍ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ فَاَتَيْتُهُ اَبْكِيْ دَهِشًا فَلَمَّا رَاٰنِيْ قَالَ لِيْ اَقُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْتُ اِنَّ عُمَرَ يَقُوْلُ لَا اَسْمَعُ اَحَدًا يَّذْكُرُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُبِضَ اِلَّا ضَرَبْتُهُ بِسَيْفِيْ هٰذَا فَقَالَ لِيْ انْطَلِقْ فَانْطَلَقْتُ مَعَهُ فَجَآءَ هُوَ وَالنَّاسُ قَدْ دَخَلُوْا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ فَقَالَ يٰاَيُّهَا النَّاسُ اَفْرِجُوْا لِيْ فَاَفْرَجُوْا لَهُ فَجَآءَ حَتّٰى اَكَبَّ عَلَيْهِ وَ مَسَّهُ فَقَالَ اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّ اِنَّهُمْ مَيِّتُوْنَ ثُمَّ قَالُوْا يَا صَاحِبَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَقُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ فَعَلِمُوْا اَنْ قَدْ صَدَقَ قَالُوْا يَا صَاحِبَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ قَالَ نَعَمْ قَالُوْا وَ كَيْفَ قَالَ يَدْخُلُ قَوْمٌ فَيُكَبِّرُوْنَ وَ يَدْعُوْنَ وَ يُصَلُّوْنَ ثُمَّ يَخْرُجُوْنَ ثُمَّ يَدْخُلُ قَوْمٌ فَيُكَبِّرُوْنَ وَ يُصَلُّوْنَ وَيَدْعُوْنَ ثُمَّ يَخْرُجُوْنَ حَتّٰى يَدْخُلَ النَّاسُ قَالُوْا يَا صَاحِبَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اَيُدْفَنُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ قَالَ نَعَمْ قَالُوْآ اَيْنَ قَالَ فِي الْمَكَانِ الَّذِيْ قَبَضَ اللّٰهُ فِيْهِ رُوْحَهُ فَاِنَّ اللّٰهَ لَمْ يَقْبِضْ رُوْحَهُ اِلَّا فِيْ مَكَانٍ طَيِّبٍ فَعَلِمُوْآ اَنَّهُ قَدْ صَدَقَ ثُمَّ اَمَرَهُمْ اَنْ يُّغَسِّلَهُ بَنُوْآ اَبِيْهِ وَاجْتَمَعَ الْمُهَاجِرُوْنَ يَتَشَاوَرُوْنَ فَقَالُوْآ انْطَلِقْ بِنَآ اِلٰى اِخْوَانِنَا مِنَ الْاَنْصَارِ نُدْخِلُهُمْ مَعَنَا فِيْ هٰذَا الْاَمْرِ فَقَالَتِ الْاَنْصَارُ مِنَّا اَمِيْرٌ وَّ مِنْكُمْ اَمِيْرٌ فَقَالَ عُمَرَ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ مَنْ لَهُ مِثْلُ هٰذِهِ الثَّلٰثِ ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْهُمَا فِي الْغَارِ اِذْ

يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَاتَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا مَنْ هُمَا قَالَ ثُمَّ بَسَطَ يَدَهٗ فَبَايَعَهٗ وَ بَايَعَهُ النَّاسُ بَيْعَةً حَسَنَةً جَمِيْلَةً .

ترجمہ : امامِ ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں نصر بن علی جہضمی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں عبد اللہ بن داؤد نے خبر دی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں سلمۃ بن نبیط نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں نعیم بن ابی ہند نے نبیط بن شریط کے حوالہ سے اس کی خبر دی اور انہوں نے اسے سالم بن عبیدؓ صحابی رسول ﷺ سے روایت کیا۔ صحابیٔ رسول سالم بن عبیدؓ سے روایت ہے' وہ فرماتے ہیں کہ بیماری کے دوران آپ ﷺ پر بے ہوشی طاری ہو جاتی اور پھر آرام ہو جاتا تو ارشاد فرماتے کیا نماز کا وقت ہے؟ صحابہؓ نے عرض کیا ہاں، ارشاد فرمایا بلال کو کہو کہ اذان کہے اور ابوبکرؓ صحابہؓ کو نماز پڑھائیں۔ پھر بے ہوشی طاری ہوئی اور پھر آرام ہو گیا تو ارشاد فرمایا کیا نماز کا وقت ہے؟ صحابہؓ نے عرض کیا ہاں! ارشاد فرمایا بلال کو کہو اذان دے اور ابوبکرؓ صحابہؓ کو نماز پڑھائیں۔ عائشہ صدیقہؓ نے عرض کیا کہ بیشک میرا باپ رقیق القلب ہے، جب وہ آپؐ کے مصلّی پر کھڑا ہوگا تو بے ساختہ رو پڑے گا۔ لہٰذا وہ آپؐ کی جگہ پر نہیں کھڑا ہو سکے گا۔ لہٰذا آرزو رکھتی ہوں کہ کسی اور کو نماز پڑھانے کا حکم دیجئے۔ سالم بن عبیدؓ نے فرمایا آپ ﷺ پر بے ہوشی طاری ہوئی اور پھر آرام ہو گیا، تو ارشاد فرمایا بلالؓ کو کہو اذان کہے اور ابوبکر کو کہو صحابہ کو نماز پڑھائے۔ پس یقیناً تم یوسف علیہ السلام کے واقعہ والی عورتیں بن رہی ہو۔ سالم بن عبیدؓ نے فرمایا کہ چونکہ بلالؓ کو امر کیا گیا تو اس نے اذان دی' اور ابوبکرؓ کو امر کیا گیا' تو انہوں نے نماز پڑھائی۔ پھر رسولِ کریم ﷺ نے کچھ آرام محسوس فرمایا' تو ارشاد فرمایا دیکھو کوئی ہے، جس پر سہارا لے کر مسجد تک جاؤں۔ حضرت بریرہؓ اور ایک دوسرے شخص آئے۔ حضور ﷺ نے ان دونوں پر سہارا لیا، پس جب ابوبکرؓ نے آپ ﷺ کو دیکھا تو پیچھے ہٹنے لگے، تو حضور ﷺ نے ان کی طرف اشارہ فرمایا کہ اپنی جگہ پر ٹھہرے رہو۔ یہاں تک کہ ابوبکرؓ نے نماز پوری کر لی۔ بالآخر رسولِ کریم ﷺ کا وصال ہو گیا۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ خدا کی قسم! جس نے بھی یہ بات کہی اور میں نے سُنی کہ حضور ﷺ کا وصال ہوا ہے، اس کی گردن اپنی تلوار سے اُڑا دوں گا۔ راوی نے کہا کہ عام طور لوگ ناخواندہ تھے، نیز

ان میں پہلے کوئی نبی بھی نہ ہوا تھا۔ لہٰذا لوگ چپ ہو گئے۔ صحابہؓ نے کہا اے سالم! حضور ﷺ کے ساتھی کو بلا لو۔ ابوبکر صدیقؓ (اپنے محلّہ کی) مسجد میں تھے کہ میں ان کے پاس پہنچ گیا۔ میں روتا ہوا دہشت زدہ ان کے پاس پہنچا۔ جب انہوں نے مجھے دیکھا تو فرمایا کہ کیا حضور ﷺ کا وصال ہو گیا ہے۔ میں نے کہا کہ عمرؓ فرماتے ہیں کہ میں جس کو یہ کہتے ہوئے سنوں گا کہ حضور ﷺ کا وصال ہو گیا ہے، تو اس کی گردن اُڑا دوں گا۔ پس ابوبکر صدیقؓ نے مجھے کہا چلو۔ سو میں ان کے ساتھ آ گیا۔ اُس وقت صحابہؓ حضور پاک ﷺ کے وجود مبارک کے گرد جمع ہو گئے تھے۔ حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا اے لوگو مجھے راہ دے دو۔ پس آئے یہاں تک کہ آنحضور ﷺ پر گر پڑے اور وجود مبارک سے لپٹ گئے اور فرمایا یقیناً آپ ﷺ نے بھی انتقال کرنا ہے اور بیشک انہوں نے بھی مرنا ہے، پھر صحابہؓ نے کہا اے رسول کریم ﷺ کے رفیق! کیا حضور ﷺ وصال فرما چکے ہیں۔ آپ نے جواب دیا ہاں۔ پس صحابہؓ کو یقین آ گیا۔ صحابہ نے کہا اے رفیقِ رسولِ کریم ﷺ! کیا ہم رسول اللہ ﷺ پر نماز پڑھیں۔ انہوں نے فرمایا کہ ہاں۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ کس طرح؟ فرمایا کہ ایک گروہ داخل ہو، پس تکبیر کہیں، دعا کریں اور نماز پڑھیں۔ پھر وہ باہر چلے آئیں، پھر دوسرا گروہ آئے تکبیر کہے، نماز پڑھے اور دعا کہے، پھر باہر چلا آئے، حتیٰ کہ ساری مخلوق اسی طرح حجرہ مبارکہ میں داخل ہو۔ صحابہؓ نے عرض کیا اے رفیقِ رسول اللہ ﷺ کیا آنحضرت ﷺ کو دفن کیا جائے گا؟ انہوں نے فرمایا ہاں! صحابہؓ نے کہا کہ کہاں؟ ابوبکر صدیقؓ نے فرمایا، جس جگہ آپ ﷺ کا وصال ہوا ہے، وہی مدفن ہوگا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کا وصال پاک جگہ میں کیا ہے۔ پس صحابہؓ جان گئے کہ انہوں صحیح صحیح فرمایا ہے، پھر ابوبکر صدیقؓ نے حضور ﷺ کے چچازاد بیٹوں کو فرمایا کہ تم غسل دو اور مہاجر جمع ہو کر باہم دگر مشورے کر رہے تھے۔ سو مہاجرین نے ابوبکر صدیقؓ کو کہا آپ ہمارے ساتھ ہمارے بھائیوں انصار کی طرف چلیں تا کہ وہ بھی اس مشورہ میں شریک ہو جائیں۔ انصار نے کہا کہ ایک امیر ہم میں سے ہو اور ایک امیر تم سے ہو، تو عمر بن الخطابؓ نے کہا کہ کون ہے جس میں تین فضیلتیں جمع ہیں۔ صرف دو جان سے جب وہ دونوں غار میں تھے، جب اپنے یار سے فرماتے تھے کہ غم نہ کھا' بیشک اللہ ہمارے ساتھ ہے تم جانتے ہو وہ

دونوں کون سی ہستیاں تھیں۔ راوی کہتا ہے کہ پھر عمرؓ نے اپنا ہاتھ بڑھایا اور ابوبکر صدیقؓ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ ابوبکر صدیقؓ کے دستِ مبارک پر لوگوں نے بیعت کر لی۔ بیعتِ نیک اور بہترین۔

راویان حدیث (۶۵۹) سلمة بن نبیطؒ (۶۶۰) نعیم بن ابی هندؒ (۶۶۱) نبیط بن شریطؒ اور (۶۶۲) سالم بن عبیدؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## انبیاء پر بے ہوشی آ سکتی ہے، مگر جنون نہیں :

**قال اغمی علی رسول الله صلی الله علیه وسلم** ...... بیماری کے دوران حضور اقدسؐ پر بے ہوشی طاری ہو جاتی تھی۔ یہ اس آخری بیماری کا ذکر ہے، جس کے بعد آپ صحت یاب نہ ہو سکے۔ یہ بیماری بھی درحقیقت ضعفِ بدن تھا نہ یہ قطعی بے ہوشی' انبیاء پر بے ہوشی کا آنا جائز ہے کہ بے ہوشی بھی ایک گونہ مرض ہے، جو ضعف اور فتورِ اعضاء سے لاحق ہوتی ہے۔ بخلاف جنون کے کہ وہ نقص ہے اور انبیاءؑ اس سے پاک ہوتے ہیں اور انبیاء کی بے ہوشی بھی عام انسانوں کی طرح بے ہوشی نہیں ہوتی۔ **و لیس إغماؤهم كإغماء غيرهم** (مواہب ص۲۸۹) کیونکہ اس سے صرف اُن کے ظاہری حواس پر پردہ آ جاتا ہے، مگر قلوب بحال ہوتے ہیں، کیونکہ جب ان کے دلوں پر نیند نہیں آتی تو بے ہوشی تو بطریقِ اولیٰ نہیں آنی چاہئے۔ علامہ بیجوریؒ لکھتے ہیں **لانه اذا عصمت عن النوم فعن الإغماء أولى** (مواہب ص۲۸۹)

## نرم دلی صدیق اکبرؓ کی طبعی افتاد تھی :

**فقالت عائشة** ...... حضرت صدیق اکبرؓ طبعی طور پر نرم دل پیدا ہوئے تھے۔ ان پر اکثر رقت طاری رہتی تھی، پھر حضور اقدس ﷺ سے بھی بہت قریب کا تعلق تھا۔ سیدہ عائشہؓ حضرت صدیق اکبرؓ کی زیرک بیٹی تھیں۔ انہیں اپنے والد کے ساتھ حضور ﷺ سے تعلقِ خاطر اور طبعی افتاد و نرم دلی کا بھی علم تھا۔ انہیں یہ تصور غالب تھا کہ حضرت صدیق اکبرؓ سے آپ ﷺ کا مصلّٰی خالی نہ دیکھا جا سکے گا۔ پھر امّ المؤمنین حفصہ بنت عمرؓ بھی حضرت عائشہؓ کی ہمنوا بن چکی تھیں۔ دونوں حضرت صدیق اکبرؓ کی بجائے کسی دوسرے شخص سے امامت کروانے پر اصرار کر رہی تھیں۔ حضرت عائشہؓ کے متعدد بار

سوال و جواب پر حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا :

## صواحباتِ یوسف کے ساتھ تشبیہ :

فَإِنَّكُنَّ صَوَاحِبُ اَوْ صَوَاحِبَاتُ يُوسُفَ: تم یوسف کے قصہ والی عورتیں بننا چاہتی ہو۔

## قولِ اوّل :

اوّل یہ کہ تم سے مراد حضرت عائشہؓ ہیں اور عورتوں سے مراد صرف زلیخا ہیں اور جمع کا لفظ تعظیمی محاورہ کے اعتبار سے فرمایا۔ اس قول کے موافق (الف) تشبیہ بیجا بات پر اصرار کرنے میں ہے کہ جیسا زلیخا نے ایک ناحق اور نامناسب بات پر حضرت یوسفؑ پر بہت زیادہ اصرر کیا۔ ایسے ہی تم بھی بے جا بات پر اصرار کر رہی ہو۔ (ب) یہ کہ تشبیہ اس بات میں ہے کہ جیسے زلیخا نے اپنی ملامت کرنے والیوں کو دعوت کے نام سے بلایا اور ظاہر یہ کیا کہ دعوت مقصود ہے، لیکن اصل مقصد یہ تھا کہ وہ حضرت یوسف علیہ السلام کے حُسن و جمال کو دیکھ کر زلیخا کو معذور سمجھیں۔ ایسے ہی حضرت عائشہؓ ظاہراً تو یہ فرماتی ہیں کہ حضرت ابوبکرؓ رقیق القلب ہیں، وہ آپ ﷺ کی جگہ پر کھڑے ہونے کی طاقت نہیں رکھتے، لیکن دل میں یہ ہے جیسا کہ حضرت عائشہ سے خود دوسری جگہ منقول ہے کہ مجھے حضور اکرم ﷺ سے بار بار مراجعت کرنے کا تقاضا اس وجہ سے ہو رہا تھا کہ میرے نزدیک لوگ اُس شخص کو کبھی بھی پسند نہ کریں گے، جو حضور اکرم ﷺ کی جگہ پر کھڑا ہوا اور اس کو منحوس سمجھیں گے۔

## قولِ دوم :

دوسرا قول یہ ہے کہ تم سے مراد حضرت عائشہ اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہما ہیں اور حضرت یوسفؑ والی عورتوں سے مراد وہ عورتیں ہیں، جن کو زلیخا نے دعوت کے نام سے بلایا تھا۔ اس قول کے موافق بھی (الف) تشبیہ بیجا بات پر اصرار میں ہے کہ حضرت عائشہ اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہما بے جا بات پر اصرار فرما رہی تھیں۔ چنانچہ بعض راویات میں ہے کہ حضرت حفصہؓ نے بھی اس چیز پر اصرار کیا۔ (ب) یہ کہ تشبیہ وہی دل کے خلاف بات ظاہر کر کے اصرار کرنے میں ہے کہ (حضرت عائشہؓ کے ذہن

میں تو یہ مضمون تھا کہ لوگ حضورِ اکرم ﷺ کی جگہ حضرت صدیق اکبرؓ کو کھڑا ہوا دیکھیں گے، تو نحوست کا وسوسہ کریں گے۔ اور حضرت عمرؓ کی بیٹی حضرت حفصہؓ سے بھی اپنی موافقت پر اصرار کرایا اور شاید ان کے دل میں اپنے والد کی بڑھوتری ہو کہ نبی کی نیابت کا حق ادا کرنے کا واہمہ ہو، اس لئے حضور اکرم ﷺ نے ان کو حضرت یوسف علیہ السلام کے قصہ والیوں کے ساتھ تشبیہ دی کہ وہ ظاہر میں تو حضرت یوسف علیہ السلام پر زلیخا کی موافقت کا اصرار کر رہی تھیں، لیکن درحقیقت ہر ایک اپنی طرف مائل کرنے کا انداز برت رہی تھی۔

## صدیق اکبرؓ نے امتثالِ امر کو ترجیح دی :

بعض روایات میں اس جگہ حضور اقدس ﷺ کا یہ ارشاد بھی منقول ہے کہ اللہ جل شانہٗ اور مسلمان حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سوا اور کسی کو نہیں مانیں گے۔ امتثالِ حکم پر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے نماز پڑھائی (اور حضور اکرم ﷺ کے شام وصال تک سترہ (۱۷) نمازیں ادا فرمائیں۔ اس لئے کہ یہ قصہ جس کا ذکر اوپر سے ہو رہا ہے، پنجشنبہ کی شام کا ہے کہ پنجشنبہ کے روز حضور اقدس ﷺ کی طبیعت مبارک زیادہ ناساز رہی اور جمعہ کی شب میں عشاء کے نماز کے وقت یہ تمام گفتگو ہے اور عشاء کی نماز سے حضرت ابوبکرؓ نے نماز پڑھانا شروع کی اور دوشنبہ کے روز چاشت کے وقت حضور اکرم ﷺ کا وصال ہوا۔ اس لئے کل سترہ (۱۷) نمازیں ہوئیں، جو مسلسل حضرت صدیق اکبرؓ نے حضور اکرم ﷺ کے شدّتِ مرض کے ایام میں پڑھائیں۔ بندۂ ناکارہ کے نزدیک چونکہ مرض کی ابتداء اس سے بہت پہلے سے تھی۔ اس لئے حضرت ابوبکرؓ نے ان ایام میں بھی کبھی کبھی نماز پڑھائی۔ (خصائل)

## جن خوش نصیبوں پر حضور ﷺ نے تکیہ فرمایا تھا :

**فقال انظروا ......** حضرت بریرہؓ جو آپ ﷺ کی لونڈی تھیں اور حضرت عائشہؓ کی آزاد کردہ کنیز تھیں۔ دوسرے صاحب کا نام نوبہ تھا۔ بعض نے حضرت علیؓ، حضرت قثمؓ اور حضرت فضل بن عباسؓ کے نام بھی لیئے ہیں۔ یعنی دوسرے شخص کا مصداق ان میں سے کوئی ایک تھا ۔ **وفی روایۃ**

للشيخين خرج بين عباس و رجل آخر وهو عليّ وفي رواية العباس وولده الفضل ' و في اخرىٰ العباس و أسامة و للدار قطنى أسامة و الفضل و يمكن التوفيق بين الروايات بتعدد خروجه صلى الله عليه وسلم (مواهب ص۲۹۰) (اور بخاری ومسلم کی ایک روایت میں ہے کہ آپ حضرت عباسؓ اور ایک دوسرے شخص کے سہارے نکلے اور وہ حضرت علیؓ تھے اور ایک روایت یہ ہے کہ حضرت عباسؓ اور اس کے بیٹے حضرت فضلؓ کے سہارے نکلے اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت عباسؓ اور حضرت اسامہؓ کے سہارے اور دارقطنی کی روایت میں ہے کہ حضرت اسامہؓ اور حضرت فضلؓ کے سہارے نکلے۔ اور سب روایات کے درمیان تطبیق کی یہی صورت ممکن ہے کہ آپ ﷺ کا باہر آنا متعدد بار ہوا ہوگا)

## آپ ﷺ کا وصال' اُمت کے لئے عظیم صدمہ :

قضى ابوبكر صلواته ' حضرت ابوبکرؓ نے اپنی نماز مکمل کر لی۔ یہ پیر کی صبح کا واقعہ ہے، پھر تکلیف میں اضافہ ہوا اور اسی روز چاشت کے وقت وصال فرمایا۔ صحابہؓ کے اوپر یہ سخت وقت جس قدر بھی مشکل اور کٹھن تھا، وہ ظاہر ہے، منافقین اور مخالفین کے فتنے اور حضور اکرم ﷺ کے تیئس (۲۳) سالہ باغ کی حفاظت اور ان سب کے ساتھ حضور اکرم ﷺ جیسی قدسی ذات کی مفارقت اور اُس محبوب کی جدائی جس کی بدولت گھر بار خویش واقارب مال ومتاع سب لُٹا دیا تھا اور چونکہ آج صبح سے افاقہ کے آثار معلوم ہو رہے تھے، جو درحقیقت سنبھالا تھا نہ کہ افاقہ۔ اس لئے حضور اکرم ﷺ کے وصال کی خبر کا باوجود بہت مشہور ہو جانے کے بہت سے حضرات کو یقین نہیں آیا، چنانچہ حضرت عمرؓ (جیسے باعظمت اور قوی القلب آدمی بھی بایں فضل وکمال اور بدیں شجاعت وہمت تحمل نہ فرما سکے اور از خود رفتہ ہو کر برہنہ تلوار لے کر کھڑے ہو گئے۔ (خصائل)

فقال عمر والله لا اسمع ...... حضرت عمرؓ فرمانے لگے، واللہ ! آپ ﷺ کا وصال نہیں ہوا، جو بھی آپ ﷺ کے وصال کی بات کرے گا، اس کی گردن اُڑا دوں گا۔ حالات نازک تھے ،نزاکت اور سامعین کے سکوت کی وجہ ترجمہ میں بیان کر دی گئی ہے۔ حضرت صدیق اکبرؓ کو بلایا گیا۔

آپ ﷺ کے جسدِ اقدس کے قریب پہنچے، حتی اکب علیه تو آپ ﷺ پر جھک گئے، ومسه (اوراس کو ہاتھ لگایا) جس کی تفصیل گذشتہ حدیث میں آ گئی ہے۔ پیشانی مبارک پر بوسہ دیا اور یہ آیت تلاوت فرمائی انک میت وانهم میتون (الزمر:۳۰) (تحقیق تو بھی مرنے والا ہے اور تحقیق وہ بھی مرنے والے ہیں) اس کے بعد کی تمام تفصیلات تحت اللفظ ترجمہ میں آ گئی ہیں۔

## نمازِ جنازہ کی نوعیت وتفصیلات :

انصلی علی رسول الله صلی الله علیه وسلم ...... صحابہ کرامؓ نے عرض کیا، اے رفیقِ رسولِ کریمؐ ! کیا ہم حضور ﷺ پر نماز جنازہ پڑھیں۔ انہوں نے فرمایا ہاں! صحابہؓ نے عرض کیا کس طرح؟ انہوں نے فرمایا ایک گروہ داخل ہو، پس تکبیر کہیں دعا کریں اور درود پڑھیں، پھر وہ باہر چلے آئیں، پھر دوسرا گروہ داخل ہو، یعنی چھوٹی چھوٹی ٹولیوں میں لوگ حجرۂ مبارکہ میں جائیں، تکبیر، دعا اور صلوٰۃ پڑھ کر واپس چلے آئیں۔

نمازِ جنازہ کا یہ طریقہ حضور ﷺ کے لئے خاص تھا۔ اس کی تفصیلات مستدرکِ حاکم اور مسندِ بزار میں موجود ہیں۔ ایک موقع پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنے گھر والوں کو حجرۂ عائشہؓ میں اکٹھا کیا تو انہوں نے آپؐ سے دریافت کیا کہ حضور ! موت تو ہر ذی روح کے لئے برحق ہے، جب آپ کی ذاتِ مبارکہ پر یہ وقت آ جائے، تو مَنْ يُّصَلِّيْ عَلَيْکَ تو آپ کا جنازہ کون پڑھے گا؟ آپ نے فرمایا کہ جب تم مجھے غسل دے کر تین سفید کپڑوں میں کفن پہنا دو تو مجھے چارپائی پر رکھ دینا، پھر تم تھوڑی دیر کے لئے کمرے سے باہر نکل جانا۔ سب سے پہلے میرا جنازہ مقرب فرشتے اپنے لاؤلشکر کے ساتھ پڑھیں گے، یعنی جبرائیل علیہ السلام، پھر میکائیل، پھر اسرافیل اور پھر ملک الموت اپنی اپنی جماعتوں کے ساتھ نمازِ جنازہ پڑھیں گے۔ پھر تم گروہ در گروہ کمرے میں داخل ہو کر فَصَلُّوْا عَلَيَّ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا مجھ پر درود وسلام پڑھنا۔

چونکہ حضرت ابوبکرؓ کو یہ حدیث یاد تھی۔ لہٰذا انہوں نے لوگوں کو بتلایا کہ دس دس کے گروہ میں لوگ کمرے میں داخل ہو کر آپ کا جنازہ پڑھیں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ صحابہؓ میں سے پہلے مردوں

نے دس دس کی تعداد میں اندر داخل ہو کر مذکورہ طریقے سے آپ کا جنازہ پڑھا اور پھر اسی طریقے سے عورتوں نے اور پھر بچوں نے۔

جناب قاضی محمد سلیمان صاحب منصور پوری لکھتے ہیں :

نماز جنازہ پہلے کنبے والوں نے، پھر مہاجرین نے، پھر انصار نے، مردوں اور عورتوں نے، پھر بچوں نے ادا کی۔اس نماز میں کوئی امام نہیں تھا ...... نماز یہ تھی۔ ان اللہ و ملئکته یصلون علی النبی یاایها الذین اٰمنوا صلوا علیه و سلموا تسلیما ،اللّٰھم ربنا لبیک و سعدیک صلوٰۃ اللہ البر الرحیم . و الملائکة المقربین والنبین والصدیقین والصالحین وماسبح لک من شئی یا رب العلمین علٰی محمد بن عبد اللہ خاتم النبیین و سید المرسلین و امام المتقین ورسول رب العلمین الشاھد المبشر الداعی باذنک السراج المنیر و بارک و سلم (رحمۃ اللعالمین ج۲ص۳۲۶) ( بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں نبی کے اوپر اے ایمان والو تم بھی درود بھیجو اور سلام بھیجو۔ سلام بھیجنا اے اللہ ہمارے ربّ! ہم بار بار آپ کی خدمت میں حاضر ہیں۔اے ربّ رحیم اے رب العالمین تو اپنا اور مقرب فرشتوں، نبیوں، صدیقین اور نیکوکار اور ہر وہ مخلوق جو تیری پاکی بیان کرے کا درود وسلام پہنچادے۔محمد بن عبداللہ خاتم النبیین والمرسلین متقین کے مقتدا اور رب العالمین کے رسول شاہد، مبشر جو آپ کے حکم سے داعی ہیں اور سراج منیر ہیں )

## مدفن مبارک :

قال فی المکان الذی قبض اللہ فیه روحه ...... ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا جس جگہ آپ ﷺ کا وصال ہوا ہے۔ وہی مدفن ہوگا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کا وصال پاک جگہ میں کیا ہے۔ علامہ عبدالرؤفؒ تحریر فرماتے ہیں :

اخرج ابن الجوزی فی الوفاء عن عائشة قالت لما قبض رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم اختلفوا فی دفنه فقال لی علی رضی اللہ عنه انه لیس فیَ الارض بقعة اکرم علی اللہ من بقعة قبض فیها نفس نبیه قال الشریف السمهودی فهذا اصل الاجماع علی تفضیل

**البقعة التی ضمت اعضاء ہ علی جمیع الارض حتی الکعبة** ۔(مناوی ج۲ص۲۷۲)
یعنی الوفاء میں ابن جوزی تخریج کرتے ہیں کہ امّ المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ جس وقت حضور ﷺ کا وصال ہوا تو دفن کرنے کی جگہ پر مختلف آراء پیدا ہوگئیں۔ پس مجھے علی کرم اللہ وجہہ نے کہا کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک روئے زمین پر اس جگہ سے افضل کوئی مقام نہیں، جہاں اس کے نبی کا وصال شریف ہوا ہو۔ الشریف السمہودی نے فرمایا یہ حدیث اجماع (اُمت) کی اصل ہے۔ اس بات پر کہ تمام روئے زمین حتی کہ کعبۃ اللہ سے بھی وہ جگہ افضل ہے، جہاں حضور اقدس نبی الانبیاء جناب محمد رسول اللہ ﷺ کے وجودِ مطہر کے اعضاءِ شریفہ لگے ہوئے ہیں۔

## غسل کا مرحلہ :

**ثم امرھم ان یغسلہ بنو أبیہ......** پھر ابوبکر صدیق نے اہل بیت اور آپ ﷺ کے قریبی رشتہ داروں کو غسل اور تجہیز و تکفین کا حکم فرمایا۔ آپ ﷺ کے غسل میں حضرت عباسؓ، حضرت علیؓ، حضرت عباسؓ کے دونوں بیٹے فضلؓ اور قثمؓ، آپ ﷺ کے آزاد کردہ غلام اسامہ بن زید اور صالح حبشی شریک تھے۔ بعض محدثین کرامؒ فرماتے ہیں کہ حضرت علیؓ کی اجازت سے اوس بن خولی انصاریؓ، سعد بن وقاصؓ کے کنویں سے پانی بھر کر لاتے تھے اور حجرۂ انور میں پہنچاتے تھے۔ حجرۂ انور کا دروازہ بند تھا اور یہ چھ حضرات اندر تھے۔ بیہقی نے دلائل میں حضرت عائشہؓ سے نقل کیا ہے کہ صحابہ کرامؓ کا اس بات پر اختلاف ہوا کہ حضور اقدس ﷺ کو کپڑے میں غسل دیا جائے یا دیگر اموات کی طرح برہنہ کر کے نہلایا جائے۔ پس اللہ تعالیٰ نے اُن پر نیم خوابی کا عالم طاری کر دیا کہ انہوں نے اپنی ٹھوڑیوں کو اپنے سینوں پر پہنچا دیا، یعنی اونگھ غالب آ گئی۔ اچانک گھر مبارک کے ایک کونہ سے ایک شخص کی صدا آئی **اغسلوا النبی صلی اللہ علیہ وسلم و علیہ ثیابہ** (جمع ج۲ص۲۷۳) یعنی خدا کے پیغمبر کو برہنہ نہ کرو اور اس کے کپڑوں میں ہی اسے غسل دو۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا **فغسلوہ و علیہ قمیصہ یصبون الماء فوق القمیص** ۔(جمع ج۲ص۲۷۳) (پس انہوں نے آپ ﷺ کو غسل دیا قمیص پہنے ہوئے اور اس کے اوپر ہی پانی ڈال رہے تھے)

## مسئلہ خلافت اور امیر کا انتخاب :

واجتمع المهاجرون...... مہاجرین نے جمع ہوکر کارِخلافت چلانے کے لئے انتخابِ امیر کے لئے باہمی مشورہ شروع کردیا، ادھر انصار بھی سقیفۂ بنی سعد میں جمع ہوکر امیر کے انتخاب پر صلاح مشورہ کررہے تھے۔ اس مسئلہ پر صحابہ کرامؓ میں کچھ اختلاف بھی ہوا۔ بہرحال جب حفاظتِ اسلام اور رفع اختلافات کے لئے کسی شخص کو مدارِ رائے بنانے کی تجویز شروع ہوئی۔ ایک حدیث میں ہے کہ حضرت عمرؓ جب تلوار سونتے ہوئے کھڑے تھے اور یہ کہہ رہے تھے کہ جو شخص یہ کہے گا کہ حضور اکرم ﷺ کا وصال ہوگیا ہے، اس کی گردن اُڑادوں گا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے ان کے اس مقولہ پر تنبیہ فرمائی اور ایک خطبہ ارشاد فرمایا، جس میں کلامِ پاک کی آیت وَ مَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ...... تلاوت فرمائی، اس کے بعد ارشاد فرمایا کہ جو شخص محمد ﷺ کی پرستش کرتا ہو تو حضور اکرم ﷺ کا تو وصال ہو چکا، لیکن جو شخص اللہ تعالیٰ کی پرستش کرتا ہو، تو اللہ جل جلالہٗ زندہ ہے اور ہمیشہ زندہ رہے گا۔ لوگ سب کے سب حضرت ابوبکرؓ کے خطبہ کی آواز سن کر منبر کی طرف متوجہ ہوگئے۔ ایک روایت میں آیا ہے کہ حضرت ابوبکرؓ نے اپنے اسی خطبہ میں ارشاد فرمایا کہ دین کی حفاظت کے لئے ایک شخص کی ضرورت ہے، جو اس کی نگرانی کرے اور اس کی حفاظت کرے۔ تم لوگ اپنی اپنی رائے اس بارے میں بتاؤ۔ مہاجرین نے آپس میں مشورہ کیا، پھر یہ تجویز ہوا کہ ) انصار کی شرکت بھی اس مشورے میں ضروری ہے۔ ان کی شرکت سے کوئی امر قرار پانا چاہئے۔ اس لئے اُن کی مجلس میں یہ حضرات گئے۔ وہاں یہ مسئلہ پہلے سے چھڑا ہوا تھا۔ انصار نے یہ تجویز کی کہ انصار میں سے ایک امیر مستقل ہو اور مہاجرین میں علیحدہ امیر ہو۔ (اس پر حضرت ابوبکرؓ نے حضور اکرم ﷺ کا ارشاد الائمة من قريش امیر قریش میں سے ہو نقل کیا)

## ابوبکر صدیقؓ کی تین امتیازی خصوصیات :

حضرت عمرؓ نے ارشاد فرمایا کون ہے وہ شخص جس کے لئے ایک ہی واقعہ میں تین فضیلتیں ہوں، چہ جائیکہ اور فضائل اور پھر یہ تین بھی ایسی کہ جن میں ہر ایک کمالِ فضل پر دال ہو۔

اوّل حضور اقدس ﷺ کے ساتھ اتحاد وارتباط اور تنہائی کے وقت ساتھ دینا، جس کو حق تعالیٰ

شانہٗ ثَانِیَ اثْنَیْنِ اِذْھُمَا فِی الْغَارِ (دوسرا دو میں کا جس وقت کہ وہ دونوں غار میں تھے سے ارشاد فرما رہے ہیں۔ دوسرے حق تعالیٰ شانہٗ ان کو حضور اکرم کا ساتھی اور رفیق فرما رہے ہیں) اذ قال لصاحبه لاتحزن (جس وقت کہ کہتا تھا اپنے رفیق کو کہ غم نہ کھا) تیسرے اللہ جل شانہٗ کی معیّت کہ حضور اقدسؐ نے اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا فرمایا کہ اللہ ہمارے ساتھ ہے) اُس وقت حضور اکرم ﷺ اور حضرت صدیق اکبرؓ دونوں حضرات وہاں تھے، جن کے متعلق حضور اکرم ﷺ نے ہمارے ساتھ فرمایا۔ تم ہی بتاؤ کہ وہ دو کون تھے، جن کا آیت میں ذکر ہے، کس قدر بڑی ذات ہے، ان دونوں حضرات کی (یعنی حضور اقدسؐ اور حضرت ابوبکرؓ کے برابر کون سی ہستی ہو سکتی ہے۔ اس کے علاوہ اور بھی گفتگو درمیان میں ہوتی رہی، جو مختلف روایات میں وارد ہوئی ہے۔

## حضرت ابوبکرؓ نے حضور ﷺ کی زندگی میں آپؐ کی نیابت فرمائی:

ایک حدیث میں ہے کہ حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ اے انصار کی جماعت تمہیں معلوم ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے حضرت ابوبکرؓ کو مصلّے پر کھڑا کیا اور بیماری کے زمانے میں حکماً نماز پڑھوائی۔ تم میں سے کون گوارا کر سکتا ہے کہ ایسے شخص کو امامت سے ہٹائے، جس کو حضور ﷺ نے امام بنایا ہو۔ انصار نے کہا اللہ کی پناہ۔ ہم حضرت ابوبکرؓ کے آگے نہیں بڑھ سکتے) اس کے بعد حضرت عمرؓ نے بیعت کے لئے ہاتھ پھیلا دیا اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے بیعت کی۔ اس کے بعد سقیفہ کے سب لوگوں نے برضا و رغبت بیعت کی۔

یہ ابتدائی بیعت تھی، جو انصار کی مجلس میں ہوئی۔ اس کے بعد دوسرے دن مسجد نبوی میں بیعتِ عامہ ہوئی، جس میں اوّل حضرت عمرؓ نے ایک خطبہ جس میں حضرت ابوبکرؓ کے فضائل بھی تھے اور دیگر اُمور تھے ارشاد فرمائے۔ اس کے بعد حضرت ابوبکرؓ نے ایک طویل خطبہ ارشاد فرمایا، جس میں یہ بھی ارشاد فرمایا کہ اللہ کی قسم میں کبھی بھی خلیفہ بننے کا خواہشمند نہیں ہوا۔ نہ مجھے کبھی اس کی ترغیب ہوئی، نہ کبھی بھی پوشیدگی میں یا علانیہ اس کے حصول کی دعاء کی۔ اپنے انکار پر اُمت میں فتنہ پیدا ہو جانے کے ڈر سے میں نے اس کو قبول کیا ہے۔ مجھے اس میں کوئی راحت نہیں ہے اور جو کام مجھ پر ڈال دیا گیا ہے،

میری طاقت سے باہر ہے۔ اللہ ہی کی مدد سے کچھ کام چل سکتا ہے۔ (خصائل)

## ایک اعتراض کا جواب :

واجتمع المهاجرون يتشاورون 'معلوم ہوا کہ تاخیر اس مشاورت کی وجہ سے تھا۔ روافض کا کہنا ہے کہ صحابہ کرامؓ خلافت کی فکر میں تجہیز و تکفین سے بے پرواہ ہو گئے۔ طبقات ابن سعد میں بعض روایاتِ منکرہ ایسی منقول ہیں، جن سے ان کے قول کی تائید ہوتی ہے، لیکن کہا جائے گا کہ تجہیز و تکفین تو اہلِ بیت کا کام تھا۔ چنانچہ ان يغسله بنو ابيه (اس کو غسل اس کے خویش و اقارب دے دیں) کا حکم ارشاد فرما چکے تھے۔ صحابہ کرامؓ پر کیا اعتراض ہے۔ صحیح جواب یہ ہے کہ طبقات ابن سعد کی روایات موضوعہ ہیں۔ انتفاخ نعش کی نوبت نہیں آئی۔ البتہ تاخیر ضرور ہو گئی جو ہونی چاہئے تھی۔ کما مرّ...... چونکہ تجہیز و تکفین آخری خدمت تھی۔ جب کہ آپ ﷺ کی زندگی میں صحابہ کرامؓ ہر خدمت میں مسابقت کرتے تھے۔ تو اس وقت مجادلہ ہو جاتا بغیر انتخابِ خلیفہ کے قتل و قتال کی نوبت آتی ۔ یہ داخلی فتنہ تھا ادھر ملوک عجم مسلمانوں سے خار کھائے بیٹھے تھے۔ اس داخلی فتنہ سے خوب فائدہ اٹھاتے، اس لئے انتخابِ خلیفہ کی طرف توجہ کی گئی۔ بنا بریں فقہاء فرماتے ہیں اوّل فریضہ بعد الایمان اقامت خلافت ہے تا کہ اُمورِ ایمانیہ کی حفاظت ہو۔

---

(۳۸۱/۱۳) حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الزُّبَيْرِ شَيْخٌ بَاهِلِيٌّ قَدِيْمٌ بَصْرِيٌّ حَدَّثَنَا ثَابِتُ الْبُنَانِيُّ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ لَمَّا وَجَدَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ كَرْبِ الْمَوْتِ مَا وَجَدَ فَقَالَتْ فَاطِمَةُ وَاكَرْبَاهُ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا كَرْبَ عَلٰى اَبِيْكِ بَعْدَ الْيَوْمِ اِنَّهٗ قَدْ حَضَرَ مِنْ اَبِيْكِ مَا لَيْسَ بِتَارِكٍ مِّنْهُ اَحَدًا الْوَفَاةُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں نصر بن علی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبد اللہ بن زبیر شیخ باہلی قدیم بصری نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو ثابت بنانی نے حضرت انس بن مالکؓ سے یہ روایت نقل کی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ جب مرض الوفاۃ میں

سخت تکلیف برداشت فرما رہے تھے، تو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ ہائے ابا کی تکلیف۔ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ آج کے بعد تیرے باپ پر کچھ تکلیف نہیں رہے گی۔ بے شک آج تیرے باپ پر وہ اٹل چیز اُتری ہے یعنی موت جو قیامت تک کبھی کسی سے ٹلنے والی نہیں۔

راوی حدیث (۶۶۳) عبداللہ بن الزبیرؓ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضور ﷺ کے وصال پر صحابہؓ غم سے نڈھال ہو گئے :

و اکرباہ ...... کرب، شدت، سختی، تنگی اور تکلیف میں ہونے کو کہتے ہیں۔ لفظ وا عربی زبان میں اظہارِ افسوس کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ مقصود رنج کا اظہار ہوتا ہے۔ علامہ یوسف نبہانیؒ تحریر فرماتے ہیں :

عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب حضور اقدس ﷺ کا وصال ہوا تو صحابہؓ غم سے نڈھال ہو گئے۔ بہت سے لوگوں کی روتے روتے ہچکیاں بندھ گئیں۔ میں نے اپنے کپڑے سے حضور ﷺ کا جسم مبارک ڈھانپ دیا۔ لوگ مختلف باتیں کرنے لگے، کسی نے کہا حضور ﷺ کی رحلت نہیں ہوئی، کسی نے کہا حضور ﷺ دنیا میں دوبارہ تشریف لائیں گے اور منافقوں کے ہاتھ پاؤں کاٹیں گے، ان کا قلع قمع کریں گے۔ حضرت عمرؓ نے جواب دیا جو یہ کہے گا کہ حضور ﷺ کی رحلت ہو گئی ہے، میں اس کی گردن اُڑا دوں گا۔ مختلف باتوں سے شور و شغب ہو گیا۔ حضرت علیؓ نڈھال ہو کر گھر بیٹھ گئے۔ عثمان غنیؓ پر سکتہ کا عالم طاری ہو گیا، لوگ کوئی بات پوچھتے تو ہاتھ کے اشاروں سے جواب دیتے۔ مصیبت اور غم و اندوہ کے اس طوفان میں جس کو اپنے ہوش و حواس پر مکمل قابو تھا، وہ صِرف حضرت ابوبکرؓ تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس موقعہ پر حضرت ابوبکرؓ کی مدد فرمائی اور انہیں ثابت قدم رکھا۔ حضرت ابوبکرؓ نے جب یہ آیت لوگوں کو پڑھ کر سنائی تو لوگ مطمئن ہو گئے۔ اِنَّکَ مَیِّتٌ وَّ اِنَّھُمْ مَّیِّتُوْنَ ، ثُمَّ اِنَّکُمْ یَوْمَ الْقِیَامَةِ عِنْدَ رَبِّکُمْ تَخْتَصِمُوْنَ (الزمر ۳۰،۳۱) (تحقیق تو بھی مرنے والا ہے اور تحقیق وہ بھی مرنے والے ہیں، پھر تحقیق تم دن قیامت کے نزدیک پروردگار اپنے کے

جھگڑو گے)(وسائل الوصول)

---

(۳۸۲/۱۴) حَدَّثَنَا اَبُوْ الْخَطَّابِ زِيَادُ بْنُ يَحْيَى الْبَصَرِيُّ وَ نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ قَالَا حَدَّثَنَا عَبْدُ رَبِّهِ بْنُ بَارِقٍ الْحَنَفِيُّ قَالَ سَمِعْتُ جَدِّيْ اَبَا اُمِّيْ سِمَاكَ بْنَ وَلِيْدٍ يُحَدِّثُ اَنَّهُ سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ يُحَدِّثُ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ كَانَ لَهُ فَرَطَانِ مِنْ اُمَّتِيْ اَدْخَلَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى بِهِمَا الْجَنَّةَ فَقَالَتْ لَهُ عَائِشَةُ فَمَنْ كَانَ لَهُ فَرَطٌ مِّنْ اُمَّتِكَ قَالَ وَ مَنْ كَانَ لَهُ فَرَطٌ يَامُوَفَّقَةُ قَالَتْ فَمَنْ لَمْ يَكُنْ لَهُ فَرَطٌ مِنْ اُمَّتِكَ قَالَ فَاَنَا فَرَطٌ لِّاُمَّتِيْ لَنْ يُّصَابُوْا بِمِثْلِيْ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں ابوالخطاب زیاد بن یحیٰی بصری اور نصر بن علی نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہم کو عبدربہ بن بارق حنفی نے یہ روایت بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے نانا سماک بن ولید کو کہتے ہوئے سنا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدسؐ نے ارشاد فرمایا کہ جس کے دو بچے ذخیرۂ آخرت بن جائیں تو حق تعالیٰ شانہٗ اُن کی بدولت اس کو ضرور جنت میں داخل فرمائیں گے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ یارسول اللہ (ﷺ)! جس کا ایک ہی بچہ ذخیرہ بنا ہو، اس کا کیا حکم ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جس کا ایک ہی بچہ چل دیا ہو، وہ بھی بخش دیا جائے۔ حضرت عائشہؓ نے پوچھا کہ جس کا ایک بھی نہ مرا ہو تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ان کے لئے میں ذخیرۂ آخرت بنوں گا۔ اس لئے کہ میری وفات کا رنج آل واولاد سب سے زیادہ ہوگا۔

راویانِ حدیث (۶۶۴) ابوالخطاب زیاد بن یحیٰیؒ (۶۶۵) عبدربہ بن بارق الحنفیؒ اور (۶۶۶) جدی ابا امی سماک بن الولیدؒ کے حالات ''تذکرہ راویانِ شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## لفظِ فرط کا معنیٰ :

عن ابن عباس ...... مضمونِ حدیث تحت اللفظ ترجمہ میں واضح کردیا گیا ہے۔ فرطؔ بچے کا معصومیت کے زمانہ میں انتقال ہونا، قافلہ پہنچنے سے قبل ایک شخص کا مقررہ مقام پر پہنچ کر پانی اور چارے کا بندوبست اور انتظام کرنا، وھو السابق الی محل لابد من الوصول الیہ لیھیٔ المنزل و یزیل ما

یخاف منه و یأخذ الامن فیه للمتأخر عنه فهو بمعنیٰ فاعل ۔(مناوی ج ۲ ص ۲۸۱)(علامہ مناویؒ فرط کا معنیٰ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ کسی شخص کا ایسے مقام کی طرف پہلے پہنچ جانا تاکہ بعد میں آنے والوں کے لئے محفوظ جگہ اور دوسرے ضروریاتِ زندگی کا مکمل انتظام کردے تو فرط بمعنیٰ فارط اسم فاعل کے ہوگا)

## فوت ہونے والے چھوٹے ذخیرۂ آخرت بنیں گے :

حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں :

جس شخص کے میری اُمت سے دو چھوٹے بچے فوت ہوجائیں، یعنی حضور ﷺ کے اُمتی میں سے کسی کے دو چھوٹے بچے مرجائیں، تو یہ دونوں اس کے لئے آخرت کا ذخیرہ ہوں گے۔ یہ اس شخص کی سفارش کریں گے اور اس کی بخشش کا ذریعہ ہوں گے۔ان کی بدولت یہ جنت میں جائے گا۔ گویا اس کے دخولِ جنت کا یہ بچے وسیلہ بنیں گے۔ اُمّ المؤمنینؓ کے استفسار پر تو اس شفیقِ اُمت ﷺ نے تو یہاں تک ارشاد فرمایا کہ اگر ایک چھوٹا بچہ فوت ہوا، تو وہ بھی ذخیرہ بن جائے گا۔ نیز اُمت میں وہ لوگ کہ جن کا کوئی چھوٹا بچہ فوت نہ ہوا ہو، تو ان کے متعلق ارشاد ہے کہ ان کے لئے میں ذخیرۂ آخرت ہوں حدیث شریف میں ہے : انا فرطکم علی الحوض (جمع ج ۲ ص ۲۸۱) میں حوضِ کوثر پر تمہارا پیش خیمہ ہوں۔ یعنی پہلے جاکر تمہارے لئے تمام سہولت اور آرام کا انتظام کرنے والا ہوں۔ اس لئے پیغمبرِ اسلام ﷺ نے اپنی اُمت کو تعلیم دی کہ جب تمہارا چھوٹا بچہ فوت ہوجائے، تو اس کی نمازِ جنازہ میں یہ دعا پڑھا کرو۔ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْهُ لَنَا فَرَطًا۔(جمع ج ۲ ص ۲۱۸) یا اللہ! اس بچہ کو ہمارا پیش خیمہ بنا۔ یعنی یہ جو ہم سے آگے آیا ہے، اس کو آخرت میں کام آنے کے لئے ہمارے لئے اجر وثواب بنا یا ہمارا سفارشی بنادے۔ ایک حدیث شریف میں ہے صغیر سن بچہ جو گذر گیا ہو اپنے ماں باپ کی سفارش کرے گا

## حضور اقدس ﷺ کی جدائی سب سے بڑا صدمہ ہے :

انا فرط لامتی ...... میرے وصال کا رنج آل اولاد سب سے زیادہ ہوگا یعنی میری اُمت کو میرا یہ دنیاوی فراق ناقابلِ قبول ہوگا۔ حدیث شریف میں ہے جب کسی شخص کو کوئی مصیبت پہنچے تو

میری جدائی کی مصیبت سے تسلی کرے۔حضرت احمد عبدالجواد الدومیؒ تحریر فرماتے ہیں :

**وكان الرجل من اهل المدينة الشريفة اذا اراد ان يعزى اخاه عزاه فى النبى قبل اى يعزيه فى مصيبته** (اتحافات ص ۴۰۰) (مدینہ شریف کے لوگوں میں سے جب کوئی اپنے بھائی مسلمان کی کسی مصیبت وغیرہ میں تعزیت کے لئے جاتا۔تو اس مصیبت کی تعزیت سے پہلے حضور ﷺ کے وصال وفراق کی مصیبت کی تعزیت اس کے ساتھ کرتا)

یقیناً حضور اکرم ﷺ کی جدائی ایسی ہی چیز ہے کہ ماں باپ اعزّہ احباب بیوی اولاد ہر شخص کی جدائی اور موت حضور اکرم ﷺ کی جدائی اور وفات کے مقابلہ میں کوئی بھی حقیقت نہیں رکھتی۔اسی لئے ایک حدیث میں آیا ہے کہ جب کسی شخص کو کوئی مصیبت پہنچے تو میری جدائی کی مصیبت سے تسلی کرے یعنی یہ سوچے کہ جب حضور اقدس ﷺ کی مفارقت پر صبر کرلیا تو اس کے مقابلہ میں یہ کیا حقیقت رکھتی ہے۔یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات مصائب شدیدہ میں سے اتنی شدید ترین مصیبت ہے کہ اس پر کبھی صبر و برداشت ہو بھی نہیں سکتا اور جب اُمت نے یہ صدمہ شدیدہ برداشت کرلیا (اور نہ کرنا نہیں چاہئے تھا) تو یہ معمولی مصائب کو بھی برداشت کرلینا چاہئے۔

ایک شاعر نے تو اس سلسلہ میں اس حد تک بھی کہدیا کہ ..............

**والصبر يحمد فى المصائب كلها**

**الا عليك فان مذموم**

(مناوی ج ۲ ص ۲۱۸)

(اور صبر محمود ہے ہر قسم کے مصائب میں مگر آپ ﷺ (کی مفارقت جدائی) پر مذموم ہے)

==========================================

## بَابُ مَاجَآءَ فِيْ مِيْرَاثِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ

## باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ترکہ کے بیان میں

(۳۸۳/۱) حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِيْعٍ حَدَّثَنَا حُسَيْنُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا اِسْرَآئِيْلُ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ اَخِيْ جُوَيْرِيَةَ لَهٗ صُحْبَةٌ قَالَ مَا تَرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ اِلَّا سَلَاحَهٗ وَ بَغْلَتَهٗ وَ اَرْضًا جَعَلَهَا صَدَقَةً .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن منیع نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں حسین بن محمد نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسرائیل نے ابی اسحٰق کے حوالے سے یہ روایت بیان کی اور انہوں نے اسے صحابی رسول اورام المؤمنین جویریہؓ کے بھائی عمرو بن الحارثؓ (المصطلقی) سے نقل کی۔

عمرو بن الحارث جو امّ المؤمنین حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کے بھائی ہیں، کہتے ہیں کہ حضور اقدسؐ نے اپنے ترکہ میں صرف ہتھیار اور اپنی سواری کا خچر اور کچھ حصہ زمین کا چھوڑا تھا اور ان کو بھی صدقہ فرما گئے تھے۔

راویان حدیث (٦٦٧) حسین بن محمدؒ اور (٦٦٨) عمرو بن الحارثؒ کے حالات "تذکرہ راویان شمائل ترمذی" میں ملاحظہ فرمائیں۔

### حضور اقدس ﷺ کی وراثت :

قال ما ترک رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم ...... میراث، ترکہ، میت کا چھوڑا ہوا مال خواہ کسی بھی صورت میں ہو۔ اس باب میں حضور سرورِ کون ومکان، خاتم النبیین، شفیع المذنبین، حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے ترکہ کا بیان ہے۔ حضور اقدس ﷺ کا سب کا سب ترکہ صدقہ ہے۔ اس مسئلہ میں اہل سنت والجماعت متفق ہیں۔ آنجناب ﷺ کے ترکہ میں ہتھیار، ایک سفید خچر اور کچھ زمین تھی جو کہ

صدقہ فرمادی۔ اسلحہ‘ خود‘ نیزہ‘ تلوار اور زرہ پر مشتمل تھا۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ تحریر فرماتے ہیں :

و فی الباب سبعة احادیث و منه ندرک ان هذا الرسول العظیم قد و دع الدنیا بمثل ماجاء ها لم یکنز الاموال و لم یترک القصور ‘ انما کان عف الید و اللسان ‘ طاهر النفس و القلب ‘ نظیف السیرة و الثیاب ‘ مسکینا من المساکین و نفسه اعلیٰ من نفوس الملوک و تلامیذه اساتذة العالمین ‘ ولقد انتقل الی الرفیق الاعلیٰ و لم یترک شیئًا من الحطام الفانی ‘ و انما ترک لنا ما ان تمسکنا به لن نضل بعده ابدا : کتاب الله و سنة رسول الله صلی الله علیه و سلم. یاامة الاسلام : ان میراث نبیکم فی کتاب الله و السنة الهادیة فحافظوا علیهما تکونوا من الصالحین (اتحافات ص ۴۰۵) یعنی اس باب میں سات احادیث ہیں۔ ان احادیث سے ہم سمجھے ہیں کہ اس عظیم شان والے رسول نے دنیائے فانی کو اس حالت میں چھوڑا ہے جس حالت میں پایا تھا۔ نہ تو دولت کے ڈھیر لگائے اور نہ ہی اپنے بعد محلات چھوڑے، اس میں کوئی شک نہیں۔ آنجناب ﷺ کے ہاتھوں اور زبان سے عفت اور پاکیزگی ظاہر ہوتی تھی۔ آپ ﷺ کا نفس پاک‘ دل مقدس‘ سیرت عمدہ اور کپڑے ستھرے تھے، اگرچہ آنحضور ﷺ کا وجودِ اقدس تمام مسکینوں میں سے ایک مسکین جیسا تھا‘ لیکن شان یہ تھی کہ دنیا کے تمام شہنشاہوں سے ارفع و اعلیٰ، اور آپؐ کے شاگرد یعنی صحابہ کرامؓ تمام دنیا کے اساتذہ تھے۔ اور یقیناً جس وقت حضور ﷺ محبوبِ حقیقی سے واصل ہوئے‘ اس وقت حقیر و فانی دنیا کی کوئی چیز نہیں چھوڑی‘ اور درحقیقت ہمارے لئے ایک ایسی چیز چھوڑی ہے کہ اگر ہم اس کو مضبوطی سے پکڑ لیں تو کبھی بھی گمراہ نہ ہوں گے اور وہ قرآنِ مجید اور سنّتِ رسولِ کریم ﷺ ہے۔ اے ملتِ اسلامیہ ! بیشک آپ کے نبی کریم ﷺ کی میراث قرآنِ مجید اور سنت ہے جو کہ ہدایت کے راستے پر پہنچا دیتی ہے۔ پس ان دونوں چیزوں کی حفاظت کرو تو صالح بن جاؤ گے۔

## ترکۂ انبیاء کے وارث نہ ہونے کی حکمتیں :

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے ہیں :

باب کی سب احادیث کا حاصل یہی ہے کہ آپ ﷺ کا جملہ متروکہ مال صدقہ ہے۔ وہ

وارثوں پر تقسیم نہیں ہوگا۔ یہ علماء کا اجماعی مسئلہ ہے۔ اس میں کسی عالم کا بھی اہلِ سنت والجماعت میں سے خلاف نہیں ہے کہ حضور اکرم ﷺ کے ترکہ میں وراثت نہ تھی۔ البتہ اس میں اختلاف ہے کہ یہ حکم حضور اقدس ﷺ کے ساتھ خاص تھا یا تمام انبیاء علیہم السلام کا یہی حکم ہے۔ جمہور علماء کی یہی رائے ہے کہ تمام انبیاء کا یہی حکم ہے کہ ان کے متروکہ مال کا کوئی وارث نہیں ہوتا۔ اس کی وجوہ میں علماء کے متعدد اقوال ہیں، اور متعدد وجوہ ہونے میں بھی کوئی اشکال نہیں ہے۔ مختصراً چند وجوہ لکھی جاتی ہیں۔

(۱) انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہوتے ہیں۔ لہٰذا ان کی ملک باقی رہتی ہے۔ اسی وجہ سے حضور اکرم ﷺ کی بیویوں سے کسی کے نکاح کرنے کی قرآن پاک میں صاف لفظوں میں ممانعت وارد ہوئی ہے۔

(۲) نبی کی کوئی چیز زندگی میں بھی ملک نہیں ہوتی۔ وہ متولیانہ تصرف کرتے ہیں۔ صوفیہ کرامؒ میں بھی یہ مقولہ مشہور ہے، **الصوفی لایملک** صوفی مالک کسی چیز کا نہیں ہوتا۔ یہ مطلب نہیں کہ شرعاً مالک نہیں ہوتا، بلکہ مطلب یہ ہے کہ وہ ان ناپائیدار چیزوں کو اپنی نہیں سمجھتا۔

(۳) دنیا کی ہر چیز اللہ کی ملک ہے اور نبی اللہ کا خلیفہ ہونے کی حیثیت سے تصرف کرتا ہے۔

(۴) اگر انبیاءؑ کے مال میں میراث جاری ہو، تو احتمال ہے کہ کوئی بدنصیب وارث مال کی طمع میں نبی کی ہلاکت کا ذریعہ بنے یا تمنا کرے اور دونوں چیزیں اس کی بربادی کا سبب ہوں گی۔

(۵) لوگوں کو یہ واہمہ نہ گزرے کہ نبوت کا دعویٰ مال جمع کرنے کے واسطے اور اپنے اہل وعیال کو مالدار چھوڑ کر جانے کے واسطے ہے۔

(۶) مال کے زنگ اور میل کچیل سے ان کی قدسی ذات کو محفوظ رکھنا اس کی وجہ ہے۔

(۷) نبی تمام اُمت کے لئے بمنزلۂ باپ کے ہے، لہٰذا اس کا مال تمام اولاد کا مال ہے وغیرہ وغیرہ۔

اللہ تعالیٰ کے احکامات کی حکمتیں بے نہایت ہوتی ہیں۔ آدمی اپنی اپنی سمجھ کے موافق حکمتوں کا بیان کرتے ہیں۔ ان کے علاوہ نہ معلوم کتنی حکمتیں اللہ کے علم میں ہیں۔ (خصائل)

---

(۲/۳۸۴) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا اَبُوالْوَلِيْدِ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَتْ فَاطِمَةُ اِلٰى اَبِىْ بَكْرٍ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُمَا فَقَالَتْ مَنْ يَّرِثُكَ فَقَالَ اَهْلِىْ وَوَلَدِىْ فَقَالَتْ مَالِىْ لَا اَرِثُ اَبِىْ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ يَقُوْلُ لَا نُوْرَثُ وَلٰكِنِّىْ اَعُوْلُ مَنْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُوْلُهُ وَ اُنْفِقُ عَلٰى مَنْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُنْفِقُ عَلَيْهِ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ بیان کرتے ہیں کہ ہمیں محمد بن مثنیٰ نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے ابوالولید نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں حماد بن سلمۃ نے محمد بن عمرو کے واسطہ سے یہ روایت بیان کی انہوں نے یہ روایت ابوسلمۃ سے اور انہوں نے حضرت ابو ہریرہؓ سے نقل کی۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس تشریف لائیں اور فرمایا کہ تمہارا کون وارث ہوگا؟ انہوں نے فرمایا کہ میرے اہل وعیال۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے پوچھا، پھر میں اپنے والد ﷺ کے متروکہ کی وارث کیوں نہیں بنی؟ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضور ﷺ کے اس ارشاد کی وجہ سے کہ ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا۔ البتہ (میں وقف کا متولی ہونے کی وجہ سے) جن لوگوں کا روزینہ حضور اقدس ﷺ نے مقرر فرما رکھا تھا، اُس کو میں بھی ادا کروں گا اور جن لوگوں پر حضور اقدس ﷺ خرچ فرمایا کرتے تھے، اُن پر میں بھی خرچ کروں گا۔

## سیّدہ فاطمہؓ کے سوال کا منشاء اور تفصیلی جواب :

فقالت من یرثک ' یعنی جب آپؓ کا وصال ہوجائے گا تو آپؓ کا وارث کون ہوگا' تو حضرت ابوبکرؓ نے جواب دیا، میرے گھر والے اور میری اولاد میری وارث ہوگی۔ تو سیدہ فاطمہؓ نے عرض کیا کہ پھر میں کیوں اپنے والد ﷺ کی وارثہ نہیں بن سکتی۔ حضرت فاطمہؓ نے استدلال اس لئے کیا تھا کہ اسے علم ہوگیا تھا کہ حضرت ابوبکرؓ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کی وراثت نہیں چلے گی۔ اس لئے جواب میں حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا کہ میں نے خود رسول اکرم ﷺ کو ارشاد فرماتے سنا ہے کہ ہماری وراثت نہیں ہے' یعنی ہم انبیاء کا کوئی وارث نہیں ہوتا، بلکہ تمام سامان اُمت کی ملکیت ہوتا ہے۔

## حضور اقدس ﷺ کا جمیع ترکہ :

جبکہ حضور اقدس ﷺ تو کچھ چھوڑ کر بھی نہیں گئے تھے۔عمرو بن الحارث سے روایت ہے کہ
**ماترک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عند موتہ دیناراً ولا درھما ولاعبدا ولا أمة ولاشیئًا الا بغلة البیضاء و سلاحہ و ارضاً جعلھا صدقة**۔(بخاری کتاب الوصایا) حضور اقدس ﷺ نے اپنے وصال کے وقت نہ تو کوئی دینار چھوڑا، نہ درھم، نہ غلام، نہ لونڈی، نہ کچھ اور مگر ایک سفید خچر اور کچھ اسلحہ اور کچھ زمین جسے حضور اقدس ﷺ نے صدقہ کر دیا۔ام المؤمنین حضرت عائشہؓ کا ارشاد ہے، **ما ترک رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم دیناراً ولادرھماً و لابعیرا ولاشاة**۔(ابوداؤد) یعنی آپ ﷺ نے نہ تو کوئی دینار چھوڑا' نہ درھم' نہ اونٹ نہ بکری۔

حضور اقدس ﷺ کا ارشاد ہے، **لانورث ماترکنا صدقة** ۔(بخاری' کتاب الجہاد) یعنی ہم انبیاء کسی کو وارث نہیں بناتے، جو کچھ ہم چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے۔

## حضرت ابوبکرؓ نے مسئلہ شرعی کی وضاحت کردی :

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ تحریر فرماتے ہیں :

بظاہر فاطمہ رضی اللہ عنہا یہ خیال فرماتی تھیں کہ بادشاہ ہونے کی وجہ سے حضور اکرم ﷺ کے مال کو ترکہ' میراثی قرار نہیں دیا گیا۔اس لئے حضرت ابوبکر صدیقؓ سے دریافت فرمایا کہ تمہارا بھی کوئی وارث ہوگا یا نہیں؟ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے شرعی مسئلہ کے موافق جواب مرحمت فرمادیا، ورنہ ان کی اپنی وصیت کے موافق جس میں انہوں نے فرمایا کہ اس مال کو بیت المال میں واپس کر دینا۔ اُس کے موافق حضرت ابوبکرؓ کا بھی کوئی وارث نہیں ہوا۔حضور اکرم ﷺ کا یہ ارشاد کہ ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا۔مشہور حدیث ہے، جو مختلف الفاظ سے نقل کی گئی ہے۔بعض روایات میں اتنا ہی ہے جو اوپر ذکر کیا گیا،بعض روایات میں ہے کہ ہم انبیاء کی جماعت کا کوئی وارث نہیں ہوتا۔حضرت شاہ ولی اللہؒ نے مسوّی میں لکھا ہے۔یہ مضمون کہ حضور اکرم ﷺ کا کوئی وارث نہیں ہے۔دس صحابہؓ سے زیادہ حضرات سے منقول ہے (خصائل)

## انبیاء کے عیال کے نفقہ کا مسئلہ :

ولکن اعول ...... انبیاء علیہم السلام کی حیات فی القبور پر علامہ سیوطیؒ نے انتباہ الاذکیاء فی حیات الانبیاء اور امام بیہقیؒ نے بھی حیات الانبیاء پر ایک رسالہ لکھا ہے۔ اب انبیاء علیہم السلام کے زندہ فی القبور ہونے کا معنی اگر یہ ہے کہ ان کی روح زندہ ہے تو وہ ہر شخص کو حاصل ہے، کیونکہ منکر نکیر سے مکالمہ ہوتا ہے، تو اعادۂ روح اور حیات روح فی البرزخ مشترک ہوئی۔ اس میں انبیاء علیہم السلام کی کوئی خصوصیت نہیں۔ اگر حیات دینوی مراد ہے، تو پھر اِنَّکَ مَیِّتٌ وَ اِنَّھُمْ مَّیِّتُوْنَ (تحقیق تو بھی مرنے والا ہے اور تحقیق وہ بھی مرنے والے ہیں ) کے کوئی معنی نہیں، آج اگر کوئی اختلاف پیدا ہو جائے تو آپ ﷺ کے پاس فیصلہ نہیں لے جایا جا سکتا، تو حیات دنیوی پر موت کا طریان ہوا ہے۔ تو کہا جائے گا حیات کلی مشکک ہے۔

(۱) حیات عنصری جس میں اتصال الروح بالجسد ہے، کہ ایک کے بغیر دوسرا بیکار ہوتا ہے۔ اس حیات عنصری کو موت فنا کر دینے والی ہے۔

(۲) حیاتِ برزخی وہ بھی ہر ایک کو حاصل ہے۔

(۳) حیاتِ اخروی یہ بھی سب کو حاصل ہوگی۔ تو نوع کے اعتبار سے اشتراک ہوا، مگر اشخاص کے اعتبار سے خصوصیت ہے کہ عالم برزخ میں جو حیات انبیاء علیہم السلام کو دی جاتی ہے، وہ اور کسی کو حاصل نہیں۔ جیسے ایک پہلوان کی زندگی اور مدقوق کی زندگی میں تفاوت ہوتا ہے۔ ایسے انبیاء علیہم السلام کو عالم برزخ میں اعلیٰ درجہ کی زندگی دی گئی اور دوسرے درجہ کی زندگی شہداء کو عطا کی گئی کہ جس کے اثر سے ان کا بدن محفوظ رہتا ہے۔ ان شہداء کی زندگی کا اثر عالم احکام میں کوئی نہیں ہوتا۔ ان کی میراث تقسیم کی جاتی ہے۔ عدّت کے بعد ان کی بیوگان سے نکاح کرنا جائز ہے۔ انبیاء علیہم السلام کے ابدان محفوظ ہیں، ان کے اموال میں میراث جاری نہیں ہوتا۔ ان کی ازواج سے نکاح کرنا حرام ہوتا ہے اور ان کے عیال کا نفقہ انبیاء پر واجب ہوتا ہے، جو ان کا نائب ادا کرتا ہے۔ چنانچہ حضرت ابوبکر صدیقؓ فرماتے ہیں،

اعول علی من کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یعولہ ...... الخ۔ (جن لوگوں کا روزینہ

حضور ﷺ نے مقرر فرما رکھا تھا اس کو میں ادا کروں گا)

---

(۴/۳۸۵) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ كَثِيْرٍ الْعَنْبَرِيُّ اَبُوْغَسَّانٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ اَبِي الْبُخْتَرِيِ اَنَّ الْعَبَّاسَ وَعَلِيًّا جَآءَ ا اِلٰى عُمَرَ يَخْتَصِمَانِ يَقُوْلُ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا لِصَاحِبِهٖ اَنْتَ كَذَا اَنْتَ كَذَا فَقَالَ عُمَرُ لِطَلْحَةَ وَ الزُّبَيْرِ وَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ وَ سَعْدٍ اَ نْشُدُكُمْ بِا للّٰهِ اَسَمِعْتُمْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ كُلُّ مَالِ نَبِيٍّ صَدَقَةٌ اِلَّا مَا اَطْعَمَهٗ اِنَّا لَانُوْرَثُ وَ فِي الْحَدِيْثِ قِصَّةٌ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن المثنیٰ نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے یحییٰ بن کثیر عنبری ابوغسان نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو شعبہ نے یہ روایت بیان کی۔ انہوں نے اسے عمرو بن مرۃ سے ابوالبختری کے واسطہ سے نقل کیا۔ ابوالبختری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ دونوں حضرات حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں اُن کے پاس تشریف لائے۔ ہر ایک دوسرے پر اعتراض کر رہا تھا اور اس کو انتظام کے ناقابل بتا رہا تھا۔ حضرت عمرؓ نے اکابر صحابہ حضرت طلحہؓ، حضرت زبیرؓ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ، حضرت سعد بن ابی وقاصؓ، ان سب حضرات کو متوجہ فرما کر یہ فرمایا کہ تمہیں خدا کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا تم سب نے حضور اکرم ﷺ سے یہ نہیں سنا کہ نبی کا تمام مال صدقہ ہوتا ہے۔ بجز اس کے جو وہ اپنے اہل کو کھلائے۔ ہم انبیاء کی جماعت کسی کو اپنا وارث نہیں بناتے۔ اس حدیث میں ایک قصہ ہے۔

راویان حدیث (۶۶۹) یحییٰ بن کثیر العنبری ؒ اور (۶۷۰) ابی البختریؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کی باہمی خصومت کی حقیقت :

**یختصمان** ...... شبہ ہوتا ہے کہ یہ کبار صحابہؓ کیسے جھگڑا کر رہے ہیں کہ گالی گلوچ تک نوبت پہنچ گئی۔ بعض حضرات نے تو اس روایت کا انکار کر دیا، مگر یہ صحیح نہیں ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ حضرت عباسؓ

حضرت علیؓ کے چچا ہیں۔ چچا بھتیجے کو کوئی سخت کلمہ کہہ دے تو اس کے لئے جائز ہے، کسی دوسرے کو اس کا حق نہیں پہنچتا۔ جیسے موسیٰ علیہ السلام نے اپنے بھائی ہارون علیہ السلام سے سلوک کیا۔ جس پر لَاتَأْخُذْ بِلِحْيَتِيْ (میری داڑھی کو نہ پکڑ) کہنا پڑا۔ اس لئے حضرت شاہ عبدالعزیزؒ محدث دہلوی نے اس آیت کے تحت لکھا ہے، کہ اگر حضرت امیر معاویہؓ نے حضرت علیؓ کو کوئی سخت اور ثقیل کلمہ کہہ دیا تو وہ آپس میں بھائی تھے۔ ایک دوسرے کی اصلاح کے لئے سخت الفاظ استعمال کئے ہیں۔ ہمیں اجازت نہیں کہ ہم ان میں سے کسی کے متعلق کچھ کہیں۔ (بلکہ یوں سمجھئے کہ یہ از قبیلہ **حسنات الابرار سیئات المقربین** (نیکوکار لوگوں کی نیکیاں اللہ کے مقرب بندوں کی سیئات شمار ہوتی ہیں) کے ہے)۔

## ابوداؤد کی روایت :

**وفی الحدیث قصة** 'امام ترمذیؒ کا مقصود صرف میراث نہ ہونے کا ذکر تھا۔ وہ حاصل ہوگیا تھا۔ اس لئے پورا قصہ طویل ہونے کی وجہ سے ذکر نہیں فرمایا۔ امام ابوداؤدؒ نے اس کو ذرا تفصیل سے ذکر کیا ہے اور تھوڑا سا ذکر کرنے کے بعد مالک بن اوسؓ کی حدیث پر جو نمبر ٦ پر آرہی ہے، حوالہ کر دیا۔ اس لئے کہ مالک بن اوسؓ کی روایت مشہور تھی۔ حدیث کی سب کتابوں میں کثرت سے ذکر کی گئی۔ بخاری شریف، مسلم شریف اور خود ابوداؤد شریف میں مفصل مذکور تھی۔ اس لئے ایک قصہ کو پورا کا پورا ہر جگہ ذکر کرنا تطویل کا سبب تھا۔ ابوداؤد شریف کی روایت کا ترجمہ یہ ہے کہ ابوالبختریؒ کہتے ہیں کہ میں نے ایک شخص سے ایک حدیث سنی، جو مجھے بہت پسند آئی۔ میں نے اُن سے درخواست کی کہ یہ حدیث مجھے لکھ کر دیجئے، تو وہ ایک نہایت پختہ تحریر لائے۔ حافظ ابن حجرؒ کہتے ہیں کہ یہ شخص غالباً مالک بن اوسؓ ہی ہیں۔ اُس تحریر میں یہ لکھا تھا کہ حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ، حضرت عمرؓ کے پاس حاضر ہوئے۔ حضرت عمرؓ کے پاس اُس وقت حضرت طلحہؓ، حضرت زبیرؓ، حضرت سعدؓ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ پہلے سے موجود تھے۔ وہ دونوں حضرات یعنی حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ آپس میں جھگڑ رہے تھے، یعنی ایک دوسرے کو بدنظمی کا الزام دے رہے تھے۔

حضرت عمرؓ نے حضرت طلحہؓ وغیرہ چاروں حضرات کو مخاطب بنا کر یہ دریافت فرمایا کہ تم لوگ یہ

نہیں جانتے کہ حضور اکرم ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا تھا کہ نبی کا ہر مال صدقہ ہوتا ہے، مگر وہ مال جو وہ اپنے اہل وعیال کو کھلائے یا پہنائے۔ اس لئے کہ ہم لوگوں کا (یعنی انبیاء علیہم السلام کا) کوئی وارث نہیں ہوتا۔ ان چاروں حضرات نے اقرار کیا کہ بیشک حضور اکرم ﷺ نے ایسا ہی فرمایا ہے۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا پس حضور اقدس ﷺ اپنی حیات میں اس میں سے اپنے اہل وعیال پر خرچ کرتے رہے اور جو بچ جاتا تھا، اس کو صدقہ کر دیتے تھے۔ حضور اکرم ﷺ کے وصال کے بعد حضرت ابوبکر صدیقؓ خلیفہ بنے اور اپنی دو سالہ زندگی میں وہی عمل درآمد کرتے رہے، جو حضور اقدس ﷺ کا معمول تھا۔ اس کے بعد امام ابوداؤد کہتے ہیں کہ مالک بن اوسؓ کی حدیث کے قریب قریب آگے سارا قصہ ہے۔

## اصل مسئلہ :

حضرت مولانا صوفی عبدالحمید سواتی مدظلہٗ ارشاد فرماتے ہیں :

یہ وہی واقعہ اور اس کی بعض تفصیلات ہیں، جس کی وجہ حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کے درمیان میں زمین اور باغات کی مشترکہ تولیت ہونے کی وجہ سے اکثر اختلاف رائے رہتا تھا۔ یہ حضرات چاہتے تھے کہ یہ تولیت ان دونوں میں تقسیم کر دی جائے تا کہ وہ اپنی اپنی تولیت والی جائیداد کا اپنی صوابدید کے مطابق خود انتظام کر سکیں، مگر حضرت عمرؓ نے پہلے تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عدم وراثت کو ثابت کیا اور پھر تولیت کو تقسیم کرنے سے بھی انکار کر دیا۔ آپ کا نظریہ یہ تھا کہ اگر آج تولیت کو تقسیم کر دیا گیا تو ممکن ہے کل کو تمہاری اولادیں اس کو وراثت کے طور پر تقسیم کر لیں گے۔ اوقاف کے سلسلہ میں اس قسم کے واقعات دنیا میں پیش آتے رہتے ہیں۔ الغرض! حضرت عمرؓ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ترکہ کی تولیت کی تقسیم کی اجازت بھی نہیں دی۔ اس حدیث میں جھگڑا وراثت کی تقسیم کا نہیں تھا، بلکہ تولیت کی تقسیم کا تھا۔ حضرت عمرؓ نے صاف کہہ دیا کہ اگر تم قریبی رشتہ دار ہونے کی حیثیت سے اس مشترکہ تولیت کو نبھا سکتے ہو تو ٹھیک ہے، ورنہ میں کسی دوسرے شخص کو متولی مقرر کر دیتا ہوں۔ اسی مضمون کی روایت آگے نمبر ۶ پر بھی آرہی ہے (شمائل ترمذی ج ۲ ص ۶۷۳)

---

(۳۸۶/۴) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی حَدَّثَنَا صَفْوَانُ بْنُ عِيْسٰى عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَآئِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَانُوْرَثُ مَا تَرَكْنَا فَهُوَ صَدَقَةٌ ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ روایت بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے صفوان بن عیسٰی نے اسامہ بن زید سے جنہوں نے زہری کے واسطہ سے بیان کی ۔ انہوں نے یہ روایت عروۃ سے اور انہوں نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ سے نقل کی ۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بھی یہی روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا ۔ ہم انبیاء کی جماعت جو مال چھوڑتی ہے، وہ صدقہ ہوتا ہے ۔

**قال لا نورث** ...... ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا، جو کچھ ہم چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہوتا ہے ۔ شیخ عبدالرؤفؒ تحریر فرماتے ہیں :

**قال الحافظ ابن حجر الذی یظهر ان ما ترکه النبیؐ بعده من جنس الاوقاف المطلقة ینتفع بها من یحتاج الیها و تقر تحت یدمن یؤتمن علیها و لهذا کان له عند سهل قدح و عند انس آخر و عند عبد اللّٰه ابن سلام آخر ' و کان الناس یشربون منها تبرکا و کانت جبة عند اسماء بنت ابی بکر الٰی غیر ذالک مما هو معروف (مناوی ج ۲ ص ۲۸۶)**

یعنی حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں جو بات اس سے ثابت ہوتی ہے، وہ یہ ہے کہ حضور نبی کریمؐ کے وصال شریف کے بعد جو چیز رہ گئی ہے، وہ محض وقف تھی ، جو اس کا محتاج ہوتا تھا ، وہ اس سے نفع حاصل کرتا ، نیز وہ چیز اسی کے قبضہ میں رہی ، جو امانت سمجھ کر استعمال کرتے تھے ۔ اسی واسطے حضرت سہلؓ کے پاس ایک پیالہ تھا ۔ حضرت انسؓ کے پاس ایک دوسرا پیالہ تھا ، اور اسی طرح حضرت عبداللہ بن سلامؓ کے پاس ایک تیسرا پیالہ تھا اور صحابہ کرامؓ اور دیگر حضرات ان پیالوں میں ...... (پانی) ...... یا ...... اپنی دیگر اشیاء ڈال ) ......... ڈال کر بطور تبرک پیتے تھے اور اسماء بنت ابی بکرؓ کے پاس حضور پاک ﷺ کا جُبّہ مبارک تھا ۔ ان معروف اشیاء میں سے یہ مشہور چیزیں ذکر کی گئی ہیں ۔

(۵/۳۸۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اَبِی الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَایَقْسِمُ وَرَثَتِیْ دِیْنَارًا وَلَا دِرْهَمًا مَا تَرَكْتُ بَعْدَ نَفَقَةِ نِسَآئِیْ وَ مُؤْنَةِ عَامِلِیْ فَهُوَ صَدَقَةٌ ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبد الرحمٰن بن مہدی نے بیان کیا ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے سفیان نے ابوزناد سے بیان کیا ۔ انہوں نے یہ روایت اعرج سے اور انہوں نے صحابی رسول حضرت ابوہریرہؓ سے نقل کی ۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضوراقدس ﷺ نے ارشادفرمایا کہ میرے ورثہ دینار اور درہم تقسیم نہ کریں ۔ میرے ترکہ سے میرے اہل وعیال کا نفقہ اور میرے عامل کا نفقہ نکالنے کے بعد جو کچھ بچے وہ صدقہ ہے ۔

## نہی اور نفی کی صورت میں مراد کی تعیین :

قال لایقسم ورثتی ...... یا تو نہی ہے کہ میراث تقسیم نہ کیا جائے یا نفی ہے کہ ہم اتنا مال نہیں چھوڑیں گے ، جس کو تقسیم کیا جاسکے ۔ بعد نفقة نسائی یہ آپ ﷺ کی خصوصیت تھی اور مؤنته عاملی سے خلیفہ کی تنخواہ مراد ہے کہ ہر عامل کی مؤنتہ ہے کہ وہ اپنے کام کے مطابق بیت المال سے خرچہ لے او ر یہ بھی کہا گیا ہے کہ جو زمینوں کی پیداوار جمع کر کے لانے والا ہو ۔

## مولانا محمد زکریاؒ کی مزید توضیح :

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ اسی بات کو مزید وضاحت سے تحریر فرماتے ہیں :

عامل سے مراد وہ شخص بھی بتلایا ہے ، جو حضور اکرم ﷺ کے بعد خلیفۂ وقت ہونے والا ہے اور وہ بھی کہا گیا ہے ، جو زمینوں کی پیداوار جمع کر کے لانے والا ہو ۔ یعنی ان زمینوں کا منتظم اور نگران ہو ۔ دونوں محتمل ہیں کہ خلیفہ کی تنخواہ بھی بیت المال کے ذمہ ہے اور ہر وقت کے نگران اور منتظم کو اُس وقف سے حق الخدمت لینے کا حق ہے ۔ دینار و درہم کی تخصیص مقصود نہیں ہے ۔ تمثیل کے طور پر ذکر کیا جاتا ہے ، جیسا کہ یہ کہہ دیا جائے کہ روپیہ پیسہ تقسیم نہ کریں کہ اور چیزیں بطریق اولیٰ داخل ہوگئیں ۔ یا یہ کہا جائے کہ تقسیم ہمیشہ قیمت لگا کر ہوتی ہے ، جو روپیہ پیسہ ہی کی طرف لوٹ آئے ( خصائل )

(۶/۳۸۸) حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ الْخَلَّالُ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ عُمَرَ قَالَ سَمِعْتُ مَالِكَ بْنَ اَنَسٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَوْسِ بْنِ الْحَدَثَانِ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى عُمَرَ فَدَخَلَ عَلَيْهِ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ وَ طَلْحَةُ وَ سَعْدٌ وَجَآءَ عَلِيٌّ وَالْعَبَّاسُ يَخْتَصِمَانِ فَقَالَ لَهُمْ عُمَرُ اَنْشُدُكُمْ بِالَّذِيْ بِاِذْنِهٖ تَقُوْمُ السَّمَآءُ وَالْاَرْضُ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَانُوْرَثُ مَا تَرَكْنَاهُ صَدَقَةٌ فَقَالُوا اللّٰهُمَّ نَعَمْ وَفِي الْحَدِيْثِ قِصَّةٌ طَوِيْلَةٌ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں حسین بن علی خلال نے یہ حدیث بیان کی ۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے بشر بن عمر نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے یہ روایت مالک بن انس سے زہری کے واسطہ سے سماعت کی ۔ انہوں نے یہ روایت مالک بن اوس سے سنی ۔ مالک بن اوس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا، تو ان کے پاس عبدالرحمٰن بن عوفؓ اور طلحہؓ اور سعد بن ابی وقاصؓ بھی تشریف لائے ۔ (اُس کے تھوڑی دیر بعد ) حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ جھگڑتے ہوئے تشریف لائے ۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سب حضرات کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ اُس ذاتِ پاک کی قسم دے کر پوچھتا ہوں، جس کے حکم سے زمین و آسمان قائم ہیں، کیا تمہیں حضور اکرم ﷺ کے اس ارشاد کا علم ہے کہ ہم انبیاء کی جماعت کسی کو اپنا وارث نہیں بناتے، جو کچھ ہم ترکہ چھوڑ جاتے ہیں ، وہ سب صدقہ ہوتا ہے۔ اُن سب حضرات نے فرمایا کہ بیشک یہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ہے۔ اس حدیث میں ایک طویل قصہ ہے۔

راویان حدیث (۶۷۱) حسن بن علی الخلالؒ (۶۷۲) بشر بن عمرؒ اور (۶۷۳) مالک بن اوس بن الحدثانؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## بعض اعتراضات کے جوابات :

فقالوا اللھم نعم ...... روافض تو کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے حضرت عمرؓ کے ڈر سے اللھم نعم کہا اور تقیہ کیا، مگر جس ذات کو یہ لوگ بعد الانبیاء افضل الناس اور اشجع الناس کہتے ہیں، وہ محض اپنی جان کے خوف سے نبی کریم ﷺ پر کیسے تہمت باندھ سکتے ہیں۔ جب کہ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ

مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّءْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ (جس نے میرے اوپر قصداً جھوٹ باندھا پس وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنالے) کا فرمان بھی پیش نظر ہو۔ بالخصوص ایک صحابی کی تو یہ شان نہیں ہے کہ کسی سے ڈر کر وہ آنحضرت ﷺ پر افتراء پردازی کرے۔ چنانچہ مولانا اسماعیل شہیدؒ کا واقعہ ہے کہ وہ دہلی سے پیدل چل کر لکھنو گئے۔ منادی کرا کر تقریر کرنے لگے تو درمیان میں ایک شخص نے اُٹھ کر کہا کہ یہ شخص تنِ تنہا دہلی سے چل کر تمہاری شان وشوکت کے دور میں تقریر کر رہا ہے کہ کیا حضرت علیؓ اس سے بھی گئے گزرے تھے۔ تو اب حضرت علیؓ ایسے ہیں، جیسے خوارج کہتے ہیں یا کم از کم جیسے اہل سنت آپ کو چوتھے نمبر پر رکھتے ہیں، تو اس نے کہا میرے قلب پر یہ خطرہ گزرا ہے، کوئی اس کا حل بتائے، تو اس پر سو (۱۰۰) قریب آدمیوں نے موافقت کی اور حضرت شہیدؒ کے ہاتھ پر بیعت کی۔

**الحاصل!** جب حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کو یہ حدیث معلوم تھی، تو پھر حضرت ابوبکرؓ سے کیوں مطالبہ کیا۔ بعدازاں دوسری مرتبہ حضرت عمرؓ سے مطالبہ کرنے کے کیا معنی ہیں۔ جواب یہ ہے کہ حدیث تو ان کو یقیناً معلوم تھی، مگر بظاہر وہ اس حدیث کو مخصوص سمجھتے تھے۔ مثلاً دنانیر کے ساتھ جس کی بناء پر حضرت ابوبکر صدیقؓ سے سوال کیا اور اس کے بعد دوبارہ حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں ان سے سوال اس خیال سے ہو کہ شاید حضرت عمرؓ کی رائے ان دونوں کے موافق ہو، لیکن مطالبہ کے بعد معلوم ہوا کہ حضرت عمرؓ کی رائے بھی وہی ہے، جو سب حضرات کی ہے۔ تیسرا سوال یہ ہے کہ جب حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے انکار پر اور آپ ﷺ کے ارشاد ماترکناه فهو صدقة (جو ہم چھوڑ جاتے ہیں وہ صدقہ ہے) پر ان دونوں حضرات نے متفقہ طور پر اپنی ولایت میں جاگیر کو لے لیا تھا۔ تو اب آپس میں جھگڑا پیدا ہو جانے کی کیا وجہ ہے، جس کی وجہ سے تلخ کلامی کی نوبت آئی اور اب تقسیم کی استدعا کس وجہ سے تھی، تو جواب یہ ہے کہ یہ بات تو متحقق ہوگئی کہ میراث جاری نہیں ہوتی، پھر ان دونوں حضرات کا آپس میں تقسیم کے مطالبہ کی وجہ یہ تھی کہ کیفیت خرچ میں ان دونوں حضرات میں کثرت سے اختلاف ہوتا تھا۔

حضرت عباسؓ نہایت منتظم اور مدّبر تھے۔ دوراندیش تھے، وہ ہر مال کو نہایت احتیاط سے خرچ

فرمانا چاہتے تھے۔ حضرت علیؓ نہایت فیاض، سخی، زاہد اور متوکل تھے۔ آنحضرت ﷺ کی طرز پر جو آیا فوراً تقسیم کر دینا چاہتے تھے۔ اس لئے دونوں حضرات میں ہر وقت کشاکشی پیش آتی تھی۔ حافظ ابن حجرؒ نے فتح الباری میں دارقطنی کی روایت سے نقل کیا ہے کہ ان حضرات کا آپس کا اختلاف میراث میں نہیں تھا، بلکہ تولیت اور مصارف کے بارے میں تھا۔ حضرت عمرؓ تولیت کو بھی علیحدہ اس لئے نہیں کرنا چاہتے تھے کہ بعد میں میراث بن جانے کا احتمال تھا۔ استدلال میں گنجائش ملتی کہ حضرت عمرؓ نے اپنے فیصلہ سے رجوع کر لیا۔ ابتداءً اگرچہ اہلِ بیت حضرات کا خیال یہی تھا کہ یہ میراث ہے، مگر اخیر میں ان حضرات کی رائے بھی شیخینؓ کی رائے کے موافق ہوگئی تھی۔ چنانچہ حضرت علیؓ نے اپنے زمانۂ خلافت میں اس کو اسی طرح باقی رکھا۔ ورنہ اگر وہ میراث سمجھتے تو اپنی خلافت کے دور میں اسے تقسیم کر دیتے۔ ابتداء میں حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کی مشترک تولیت رہی۔ حضرت عثمانؓ کے دور میں پھر حضرت حسینؓ اور پھر حسین بن علیؓ کے قبضہ میں رہی۔

## تفصیلی قصہ :

وفی الحدیث قصۃ طویلۃ ' یہ وہی قصہ ہے جس کی طرف نمبر ۳ پر ابوالبختریؒ کی روایت میں بھی اشارہ گزر چکا ہے۔ قصہ طویل ہے اور حدیث کی تقریباً سب کتب میں مختصر یا مفصل نقل کیا گیا ہے۔ بخاری شریف کی حدیث سے اس کا ترجمہ نقل کیا جاتا ہے اور توضیح کے طور پر فتح الباری وغیرہ سے دوسری روایات میں جو اضافے ہیں، وہ بھی بقدرِ ضرورت ساتھ ہی ذکر کیے جا رہے ہیں۔

مالک بن اوسؓ کہتے ہیں کہ میں اپنے گھر میں تھا۔ دن کچھ چڑھ گیا تھا کہ حضرت عمرؓ کا قاصد مجھے بُلانے آیا۔ میں حاضرِ خدمت ہوا تو حضرت عمرؓ ایک بوریے پر بیٹھے ہوئے تھے، جس پر کوئی اور کپڑا بچھا ہوا نہ تھا۔ میں سلام کر کے بیٹھ گیا۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ تمہاری قوم کے کچھ ضرورت مند لوگ آئے تھے، میں نے ان کو کچھ دینے کو کہہ دیا ہے، تم اس کو لے جا کر ان پر تقسیم کر دو۔ میں نے عرض کیا کہ تقسیم کے لئے کسی اور کو تجویز فرما دیتے تو اچھا تھا۔ آپؓ نے ارشاد فرمایا کہ نہیں تم ہی تقسیم کر دو۔ یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ آپ کے خادم جن کا نام یرفا تھا، حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ حضرت عثمانؓ، عبدالرحمٰن بن

عوفؓ، زبیرؓ، سعد بن ابی وقاصؓ حاضری کی اجازت چاہتے ہیں۔

بعض روایات میں حضرت طلحہؓ کا بھی نام ہے۔ حضرت عمرؓ نے اجازت دیدی۔ یہ حضرات تشریف لائے اور سلام کر کے بیٹھ گئے۔ تھوڑی دیر میں برفا دوبارہ آئے اور عرض کیا کہ حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ حاضری کی اجازت چاہتے ہیں۔ حضرت عمرؓ نے اجازت فرمادی۔ وہ دونوں حضرات تشریف لائے اور سلام کر کے بیٹھ گئے اور حضرت عباسؓ نے فرمایا کہ میرے اور اس ظالم کے درمیان فیصلہ کر دیجئے۔ حضرت عباسؓ نے حضرت علیؓ کو ظالم کے علاوہ اور بھی کچھ سخت لفظ کہے۔ دونوں حضرات میں آپس میں سخت کلامی ہوگئی۔ حضرت عثمانؓ وغیرہ حضرات جو پہلے سے بیٹھے تھے، انہوں نے ان کی تائید اور سفارش کی کہ آپ ان کا فیصلہ ضرور کر دیجئے اور ہر ایک کو دوسرے سے نجات دیجئے۔ مسلم کی روایت میں یہ بھی ہے۔ مالک بن اوسؓ کہتے ہیں کہ مجھے ان کی سفارش اور تائید کے انداز سے یہ خیال ہوا کہ دونوں حضرات نے ان سب حضرات کو اپنی تائید ہی کے لئے آگے بھیجا تھا۔

حضرت عمرؓ نے فرمایا ذرا ٹھہرو۔ اس کے بعد اُس جماعت کی طرف خطاب کر کے فرمایا کہ تم کو اُس پاک ذات کی قسم دے کر پوچھتا ہوں، جس کے حکم سے آسمان زمین قائم ہیں، کیا تم کو معلوم ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا، ہم جو کچھ چھوڑتے ہیں، صدقہ ہوتا ہے۔ اُس جماعت نے اقرار کیا کہ بے شک حضور اکرم ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا ہے۔ اس کے بعد حضرت عمرؓ ان دونوں حضرات' عباسؓ اور علیؓ کی طرف متوجہ ہوئے اور اسی طرح ان سے بھی قسم دے کر دریافت فرمایا۔ ان دونوں حضرات نے بھی اس کا اقرار کیا۔ اس کے بعد حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ غور سے سنو ! اللہ جل شانہٗ نے یہ فے کا مال (باغ وغیرہ) مخصوص طور پر حضور اکرم ﷺ کو دیا کسی دوسرے کی اس میں شرکت نہ تھی، لیکن حضور اکرم ﷺ نے اس کو اپنے لئے مخصوص نہیں فرمایا، بلکہ تم لوگوں پر تقسیم فرمایا اور بہت تھوڑا حصہ زمین کا اپنے اور اپنے عیال کے گزران کے لئے رکھا اور اس میں بھی گھروں میں تھوڑا سا دینے کے بعد جو بچتا، وہ اللہ کے راستہ میں خرچ فرمادیتے تھے۔ میں تم لوگوں کو قسم دے کر پوچھتا ہوں کیا ایسے ہی تھا یا نہیں؟ اوّل ان پانچوں حضرات کو قسم دے کر اس کی تصدیق کرائی،

اس کے بعد ان دونوں حضرات سے قسم کر کے تصدیق کرائی، پھر حضرت عمرؓ نے فرمایا، اس کے بعد حضور اکرم ﷺ کا وصال ہو گیا اور ابو بکرؓ خلیفہ بنے اور انہوں نے اس سب پیداوار میں اُسی طرز کو جاری رکھا جو حضور اکرم ﷺ کا معمول تھا اور اللہ پاک کی قسم ابو بکرؓ اپنے اس رویّہ میں نیکی پر تھے۔ راہِ راست پر تھے، حق کا اتباع کرنے والے تھے، لیکن تم لوگوں نے ان کو چناں چنیں سمجھا۔ تم (حضرت عباسؓ) اپنے بھتیجے (ﷺ) کی میراث طلب کرنے اور تم (حضرت علیؓ) اپنی بیوی کے حصہ کا مطالبہ کرنے آئے۔

حضرت ابو بکرؓ نے حضور ﷺ کا ارشاد کہ ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا، سنایا تم نے ان کی بات کو صحیح نہ سمجھا۔ اس کے بعد حضرت ابو بکرؓ نے وفات پائی اور میں خلیفہ بنا اور اپنی خلافت کے ابتدائی دو سال تک حضور اقدس ﷺ اور حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے طریقہ کے موافق اس میں عمل کرتا رہا اور اللہ جل شانہٗ خوب جانتا ہے کہ میں اپنے اس طرز میں سچا ہوں۔ نیکی پر عمل کرنے والا ہوں۔ حق کا اتباع کرنے والا ہوں۔ اُس کے بعد تم دونوں میرے پاس آئے اور وہی ایک کلمہ ایک بات بھتیجے کی میراث کا مطالبہ اور بیوی کا حصہ۔ میں نے تم سے حضور اکرم ﷺ کا ارشاد کہ ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا، سنا دیا۔ اس کے بعد میں نے مناسب سمجھا کہ بطور تولیت کے تمہارے حوالے کر دوں تو میں نے عہد و پیمان لیا کہ تم اس میں اُسی طرح عمل درآمد کرو گے، جس طرح حضور اقدس ﷺ اور حضرت ابو بکر صدیقؓ اور دو برس تک میں خود عمل کرتا رہا ہوں، تم نے اس کو قبول کیا اور اس طرح میں نے اس کو تمہارے حوالہ کیا۔ تمہیں قسم دے کر پوچھتا ہوں کیا میں نے اسی طرح حوالہ نہیں کیا تھا؟ اس جماعت نے بھی اس کا اقرار کیا اور ان دونوں حضرات نے بھی اس کا اقرار کیا۔

اس کے بعد حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ اب تم اس کے خلاف مجھ سے فیصلہ کرانا چاہتے ہو۔ اُس ذات کی قسم جس کے حکم سے آسمان و زمین قائم ہیں۔ اس کے خلاف ہرگز فیصلہ نہ کروں گا، اگر تم اس کے انتظام سے عاجز ہو، تو مجھے واپس کر دو، میں خود انتظام کر لوں گا۔

یہ ہے وہ طویل قصہ جس کی طرف امام ترمذیؒ نے اشارہ کیا ہے کہ اس حدیث میں طویل قصہ ہے۔ اس میں چند اُمور قابلِ لحاظ ہیں۔

(۱) حضرت عباسؓ نے حضرت علیؓ کو ظالم وغیرہ الفاظ سے تعبیر کیا اور دونوں حضرات میں سخت کلامی ہوئی۔ یہ چیز بظاہر مستبعد معلوم ہوتی ہے، مگر ایک تو حضرت عباسؓ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے چچا ہیں۔ اس حیثیت سے ان کو تنبیہ کا حق ہے۔ دوسرے جب وہ حضرت علیؓ کو ناحق سمجھ رہے ہیں، جس کی تفصیل آگے آرہی ہے، تو ان کے فعل کو ظلم سمجھنا ہی چاہئے۔

(۲) یہ کہ جب حضرت عباسؓ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو یہ حدیث معلوم تھی، جیسا کہ انہوں نے حضرت عمرؓ کے سوال پر اقرار کیا تو کیوں حضرت ابوبکرؓ سے مطالبہ کیا اور کیوں حضرت عمرؓ سے مطالبہ کیا اور اگر یہ تسلیم کرلیا جائے کہ پہلے سے معلوم نہ تھی۔ حضرت ابوبکرؓ کے کہنے سے معلوم ہوئی تو پھر جب حضرت ابوبکرؓ اس حدیث کی وجہ سے انکار فرما چکے تھے، تو پھر حضرت عمرؓ سے دوبارہ کیوں سوال کیا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث تو یقیناً ان کو معلوم تھی، مگر بظاہر اس حدیث کو وہ مخصوص سمجھتے تھے۔ مثلاً درہم اور دینار ہی کے ساتھ مخصوص سمجھتے ہوں، جیسا کہ پہلے ایک حدیث میں ان دونوں کا ذکر آچکا ہے، لیکن اور سب حضرات کے نزدیک یہ حدیث سب چیزوں کو شامل ہے، جیسا کہ بہت سی حدیثوں میں جو کچھ میں چھوڑوں، وہ صدقہ ہے کا لفظ آیا ہے۔

اس صورت میں حضرت ابوبکرؓ سے اولاً سوال اپنے اس خیال کے موافق ہو کہ یہ حضرات اس کو خصوصیت پر سمجھتے تھے اور اس کے بعد دوبارہ حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں ان سے سوال اس خیال سے ہو کہ شاید حضرت عمرؓ کی رائے ان دونوں کے موافق ہو، یعنی حضرت عمرؓ بھی اس کو مخصوص خیال فرماتے ہوں، لیکن مطالبہ کے بعد معلوم ہوا کہ حضرت عمرؓ کی رائے بھی وہی ہے، جو اور سب حضرات کی ہے اور حدیث کے الفاظ کا ظاہر بھی یہی ہے کہ یہ ارشاد سب چیزوں کو شامل ہے، کسی چیز کی تخصیص نہیں۔

یہاں ایک نہایت اہم اور ضروری چیز یہ ذہن نشین کرلینا ضروری ہے کہ جب حضرات شیخینؓ کے متعلق ہم لوگ یہ سمجھے ہیں کہ وہ حضور اقدس ﷺ کے پاک ارشاد کی وجہ سے میراث تقسیم کرنے سے معذور و مجبور تھے اور باوجود ان حضرات کے اصرار کے تقسیم نہ فرمایا، وہاں یہ بھی ضروری ہے کہ ان اکابر کی شان میں کسی قسم کا سوءِ ظن کرنا کہ جب مال کی وجہ سے بار بار اصرار کرتے تھے اور حضور اکرمؐ کے

اس صاف اور صریح ارشاد کے خلاف عمل چاہتے تھے، انتہائی بے ادبی ہے۔ ان کا اصرار اس وجہ سے تھا کہ یہ حضرات اس کو ایک شرعی حق سمجھتے تھے۔ اسی وجہ سے اپنی تحقیق کے خلاف ہونے کی وجہ سے مخالفت کرنے والوں پر انکار کرتے تھے، جس کو حضرت عمرؓ نے اپنے اس کلام سے ظاہر کیا کہ تم نے حضرت ابوبکرؓ کو چناں چنیں سمجھا۔

(۳) یہ کہ جب حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے انکار پر اور حضور اکرم ﷺ کے اس ارشاد پر کہ ہمارا کوئی وارث نہیں بنتا، ان دونوں حضرات نے متفقہ طور پر اپنی ولایت میں لے لیا تھا، تو اب آپس میں جھگڑا پیدا ہو جانے کی کیا وجہ ہے، جس کی وجہ سے آپس میں سخت کلامی کی نوبت آئی اور اب تقسیم کی استدعا کس وجہ سے تھی۔ جب کہ پہلے ہی سے تقسیم کا انکار ہوتا چلا آیا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ چیز تو متحقق ہوگئی تھی کہ اس میں میراث جاری نہیں ہوتی۔ اسی وجہ سے حضرات شیخینؓ نے انکار بھی کر دیا تھا اور ان حضرات نے قبول بھی کر لیا تھا۔ اس کے باوجود پھر ان دونوں حضرات کا آپس میں تقسیم کے مطالبہ کی وجہ حضرت مولانا محمد یحییٰ صاحبؒ نے یہ ارشاد فرمائی تھی کہ کیفیتِ خرچ میں دونوں حضرات میں اکثر اختلاف ہوتا تھا۔ حضرت عباسؓ نہایت منتظم اور مدبر تھے۔ دور اندیش تھے۔ وہ ہر مال کو نہایت احتیاط سے خرچ فرمانا چاہتے تھے اور ضرورت کے مواقع کے لئے پس انداز اور ذخیرہ فراہم رکھنا چاہتے تھے اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ نہایت فیاض، سخی، زاہد اور متوکل تھے۔ حضور اکرم ﷺ کے طرز کے موافق جو آیا فوراً تقسیم کرا دینا چاہتے تھے کہ ایک درم بھی باقی نہ بچے اس وجہ سے دونوں حضرات میں ہر وقت کشاکشی پیش آتی تھی۔ حافظ ابن حجرؒ نے فتح الباری میں دارقطنی کی روایت سے نقل کیا ہے کہ ان حضرات کا آپس کا اختلاف میراث کے بارے میں نہیں تھا، بلکہ تولیت اور مصارف کے بارے میں تھا کہ اس پیداوار کو کس طرح صرف کیا جائے۔ امام ابوداوٗدؒ نے لکھا ہے کہ ان دونوں حضرات کی درخواست یہ تھی کہ اس مال کو دونوں میں نصف نصف تقسیم کر دیا جائے، نہ یہ کہ حضور اکرم ﷺ کے ارشاد کے بعد اب میراث کا مطالبہ تھا۔

(۴) یہ کہ جب یہ حضرات تولیت علیحدہ کرنا چاہتے تھے، میراث نہیں چاہتے تھے تو پھر حضرت عمرؓ کو کیا

مانع تھا۔ اس میں بظاہر کوئی اشکال نہ تھا کہ ہر ایک کا تولیت نامہ علیحدہ ہوتا، وہ اپنی رائے سے اپنی پیداوار کو جلدی یا بدیر تقسیم کرتا، اس کی وجہ علماء نے یہ لکھی ہے کہ اس صورت میں بعد میں میراث بن جانے کا احتمال تھا اور اس پر استدلال کی گنجائش ملتی کہ حضرت عمرؓ نے اپنے پہلے فیصلہ سے رجوع کر لیا۔ اس لئے کہ دونوں میں نصف نصف تقسیم ہی میراث کی تقسیم تھی کہ آدھا بیٹی کا حصہ ہے، اور آدھا عصبہ ہونے کی وجہ سے چچا کا۔ اس لئے اگر یہ فیصلہ حضرت عمرؓ منظور فرما لیتے تو بعد میں آنے والوں کو اس جائداد کے میراث ہونے کے لئے حضرت عمرؓ کا یہ فیصلہ ہی دلیل اور حجت بن جاتا۔

(۵) یہ کہ ابتداء میں ان حضراتِ اہل بیت کا خیال اگرچہ یہی تھا کہ یہ میراث ہے اور اسی لئے اس کا حضرات شیخینؓ سے مطالبہ ہوا، مگر اخیر میں ان حضرات کی رائے بھی شیخینؓ کی رائے کے موافق ہو گئی تھی۔ اسی لئے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اپنے زمانۂ خلافت میں اس کو اسی طرح باقی رکھا، ورنہ اگر وہ میراث سمجھتے تو اپنی خلافت کے زمانے میں اُس کی تقسیم کر دیتے۔ ابتداء میں حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کی مشترک تولیت رہی۔ حضرت عثمانؓ کے زمانۂ خلافت میں حضرت عباسؓ نے اس سے علیحدگی اختیار فرمالی۔ تنہا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے قبضہ میں رہی، پھر حضرت حسنؓ کے پھر حضرت حسینؓ کے پھر علی بن حسینؒ کے (فتح الباری) یہ چند ضروری ابحاث مختصر طور پر اس قصہ کے متعلق ذکر کر دی گئی ہیں۔ ان کے علاوہ اور بھی ابحاث اس میں ہیں، جن کو اختصار کی وجہ سے ترک کر دیا گیا۔ (خصائل)

---

(۳۸۹/۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَاصِمِ بْنِ بَهْدَلَةَ عَنْ زِرِّ بْنِ حُبَيْشٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا تَرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دِيْنَارًا وَلَا دِرْهَمًا وَلَا شَاةً وَلَا بَعِيْرًا قَالَ وَ اَشُكُّ فِي الْعَبْدِ وَالْاَمَةِ۔

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبد الرحمٰن بن مہدی نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں سفیان نے عاصم بن بہدلہ سے زر بن حبیش کے واسطہ سے یہ روایت بیان کی اور انہوں نے امّ المؤمنین عائشہ صدیقہ سے نقل کیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ

عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے نہ دینار چھوڑا، نہ درہم، نہ بکری، نہ اونٹ۔ راوی کہتے ہیں کہ مجھے غلام اور باندی کے ذکر میں شک ہوگیا کہ حضرت عائشہؓ نے یہ بھی فرمایا تھا کہ نہ غلام، نہ باندی یا نہیں فرمایا۔

راوی حدیث (٦٧٤) عاصم بن بهدلة ؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

و اشک فی العبد والامة ' بخاری میں حضرت جویریہؓ سے روایت ہے، جس میں تصریح ہے۔ ولا عبداً و لا امةً ، مگر اس روایت میں راوی کو تردد ہوگیا۔ اس لئے اس نے کلمہ تردید کے ساتھ اس پر متنبہ کردیا۔

==============================

# بَابُ مَاجَآءَ فِیْ رُؤْیَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی الْمَنَامِ

## باب ! حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے خواب میں دیکھنے کے بیان میں

### لفظِ رویۃ اور رؤیا کا معنیٰ اور فرق :

الرؤیة ! مطلقاً دیکھنے کو کہتے ہیں، خواہ وہ بیداری میں دیکھنا ہو یا نیند میں، مگر الرؤیا صرف خواب میں دیکھنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ صاحب اتحافات اسی فرق کا ذکر اس عبارت میں کر رہے ہیں) الرؤیة : تکون فی الیقظة و فی المنام، بخلاف الرؤیا فانها تکون فی النوم غالباً۔ (اتحافات ص ٤٠٦) جیسے قربة بمعنی مطلقاً تقرب کے اور قربیٰ بمعنیٰ رشتہ داری کے تقرب کے آتا ہے۔ باب ھذا میں فی المنام کی تصریح کی وجہ سے رویة کہا گیا ہے۔ باب ھذا کی غرضِ انعقاد خواب میں حضور اقدس ﷺ کی زیارۃ و ملاقات کا بیان ہے۔ اس باب میں امام ترمذیؒ نے سات (٧) احادیث نقل فرمائی ہیں۔

### حقیقتِ خواب :

(١) بعض لوگوں کی رائے یہ ہے کہ خواب محض خیالات، بے معنی چیز اور اضغاث احلام (پریشان خواب) ہیں۔ جو مختلف قسم کے اوہام اور خیالات کی ایک بے جوڑ سی غیر مرتب گھڑی ہوتی ہے، جس کی اصل حقیقت کوئی نہیں۔ یہ نظریہ جماعتِ فلاسفہ اور بعض متکلمین کا ہے، کہتے ہیں، یہ قوتِ متصرفہ کے جوڑنے اور توڑنے کا نتیجہ ہے۔ اس کی حقیقتِ متصلہ کچھ بھی نہیں، بلکہ یہ انتزاعات میں سے ہے۔

(٢) دوسرا نظریہ حکیموں اور طبیبوں کا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ خواب کا تعلق انسان کی جسمانی

کیفیات سے ہے۔ اِنسانی بدن میں جونسا خلط بھی غالب ہوگا، خواب اسی کے مطابق نظر آئے گا۔ اگر بلغمی خلط غالب ہے، تو وہ خواب میں پانی والی اشیاء سمندر، دریا، نہریں، سیلاب، اور تیرنا ڈوبتا دیکھتا رہے گا۔ اور اگر بدن میں صفراوی خلط غالب ہے، تو وہ خواب میں آگ اور اس کے متعلقات جلنا، جلانا، اور جلتے بجھاتے ہوئے دیکھتا رہے گا اور اگر خلط سودا غالب ہے، تو وہ خواب میں اندھیرے، سیاہ ڈراؤنی چیزیں دیکھے گا اور اگر خون غالب ہے تو وہ سرور و مستیاں دیکھتا رہے گا۔ بہر حال اطباء کہتے ہیں کہ خواب کا تعلق جسمانی کیفیات کے ساتھ ہے۔ اس سے بڑھ کر اس کی کچھ حقیقت نہیں ہے۔

(۳) فلاسفروں کے نزدیک جو واقعات عالم میں رونما ہوتے ہیں۔ ان کی صورتِ مثالیہ فوٹو کی طرح عالم بالا میں منقوش ہے۔ اس لئے نفس کے سامنے ان میں سے کوئی چیز آتی ہے، تو اس کا انعکاس ہوتا ہے۔

## منامی حقائق اور مسلکِ اہل سنت والجماعت :

(۴) اہل سنت کے نزدیک یہ تصورات ہیں، جن کو حق تعالیٰ شانہٗ بندہ کے دل میں پیدا کرتے ہیں، جو کبھی بواسطہ فرشتے کے پیدا کیے جاتے ہیں اور کبھی شیطان کے ذریعہ سے۔ علماء نے لکھا ہے کہ خواب تین طرح کا ہوتا ہے۔ (۱) ایک تو اُس فرشتہ کے تصرف سے ہوتا ہے جو اس پر مقرر ہوتا ہے۔ یہ حق ہوتا ہے (۲) اور دوسرا شیطانی اثر سے ہوتا ہے کہ شیطان اپنے تصرف سے کچھ مثالیں اور تصویریں دکھاتا ہے۔ (۳) تیسرے نفسانی خطرات بھی اس کا سبب ہوتے ہیں کہ جس قسم کے خیالات جاگتے ہوئے آتے ہیں، وہی سوتے ہوئے دل میں گزرتے ہیں۔ نبی کریم ﷺ کے پاک ارشاد سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔ ابوداؤد شریف میں حضور اقدس ﷺ کا ارشاد ذکر کیا گیا ہے کہ خواب تین طرح کا ہوتا ہے۔ ایک رویا صالحہ یعنی مبارک خواب۔ یہ اللہ کی طرف سے بشارت ہوتی ہے۔ دوسرا ڈراؤنا خواب جو شیطان کی طرف سے رنج پہنچانا ہوتا ہے۔ تیسرا خواب جو آدمی کے اپنے خیالات اور وساوس ہوتے ہیں۔ علماءِ تعبیر نے لکھا ہے کہ جو فرشتہ خواب دکھانے پر متعین ہے، اُس کا نام صدیقون) ہے جو مثالوں سے آدمیوں کو خواب کی شکل میں سمجھاتا ہے۔ یہ عام خواب کے متعلق ہے۔ حضور اقدس ؐ کی

زیارت اگر خواب میں ہو تو وہ تصرفاتِ شیطانی سے خالی ہوتی ہے۔

خود نبی کریم ﷺ کا ارشاد متعدد روایات احادیث میں آرہا ہے کہ جس نے مجھ کو خواب میں دیکھا، اس نے حقیقۃً مجھ ہی کو خواب میں دیکھا۔ اس لئے کہ شیطان کو یہ قدرت نہیں ہے کہ وہ میری صورت بنالے۔ اس کے باوجود اگر کوئی شخص نبی کریم ﷺ کی خواب میں زیارت ایسی طرح کرے کہ جو حضور اکرم ﷺ کی شان کے مناسب نہیں ہے۔ مثلاً جو حلیہ شریف آپ ﷺ کا شروع کتاب میں گزرا ہے، اس کے خلاف دیکھے یا کوئی اور ایسی بات دیکھے جو آقائے نامدار ﷺ کی بیماری یا پریشانی وغیرہ کو ظاہر کرے یا کسی ایسے کام کا حکم کرتے یا منع کرتے ہوئے دیکھے جو خلافِ شرع ہو، یا شانِ نبویؐ کے مناسب نہ ہو تو وہ دیکھنے والے کی غلطی کوتاہی اور قصور کی بناء پر ہوتا ہے۔ اس کو شرّاح و مشائخ آئینہ سے تشبیہ دیا کرتے ہیں، کہ ایک شے کو اگر سرخ آئینہ میں دیکھو تو سرخ نظر آتی ہے اور سبز میں سبز، ایسے ہی سیاہ سفید اور لمبی چوڑی غرض مختلف الانواع نظر آتی ہے۔ اسی طرح خواب میں ذات تو نبی کریمؐ ہی کی نظر آتی ہے، لیکن اُس ذاتِ اقدسؐ کے ساتھ جو احوال و اوصاف نظر آتے ہیں، وہ خواب دیکھنے والے کے تخیل اور ادراک کا اثر ہے کہ جس قسم کے احوال خواب دیکھنے والے کے ہوں گے، ویسے ہی صفات کے ساتھ زیارت نصیب ہوگی۔ مثلاً بعض صوفیہ نے لکھا ہے کہ جو شخص خواب میں دیکھے کہ نبی کریمؐ اس کو دنیا کمانے کی ترغیب دے رہے ہیں تو اس میں دیکھنے والے کی ظلمت کا شمول ہے کہ وہ کسی مکروہ فعل کے ارتکاب میں بلا ارادہ مبتلا ہے۔ (خصائل)

---

(۳۹۰/۱) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِي الْاَحْوَصِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ رَاٰنِيْ فِي الْمَنَامِ فَقَدْ رَاٰنِيْ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ لَايَتَمَثَّلُ بِيْ.

ترجمہ : امامِ ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبد الرحمٰن بن مہدی نے روایت کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو سفیان نے ابی اسحٰق کے حوالہ سے یہ روایت بیان

کی۔ انہوں نے ابوالاحوص کے واسطہ سے نقل کی اور انہوں نے یہ حدیث صحابی رسول حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت کی۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے مجھے خواب میں دیکھا، اس نے حقیقۃً مجھ ہی کو دیکھا ہے۔ اس لئے کہ شیطان میری صورت نہیں بنا سکتا۔

## شیطان، حضور اقدس ﷺ کی شکل و صورت نہیں بنا سکتا :

**من رآنی فی المنام** ...... یعنی شیطان کو یہ قدرت، طاقت اور صلاحیت نہیں دی گئی ہے کہ وہ حضور اقدس ﷺ کی شکل و صورت اختیار کر سکے۔ شیخ احمد عبدالجواد الدومیؒ فرماتے ہیں، **وهـــذا معجزة له صلى الله عليه وسلم**۔ (اتحافات ص۲۰۶) اور یہ بھی حضور اقدس ﷺ کا معجزہ ہے۔

شیخ عبدالرؤفؒ تحریر فرماتے ہیں :

**لانه سبحانه و تعالیٰ جعله رحمة للعالمين هاديا للضالين محفوظا عن وسواس الشياطين و اذا تنوّر العالم بنوره و وجوده رجمت الشياطين لميلاده وهدمت بنيان الكهنة فكيف يتصور ان يتمثل الشيطان بصورته** ۔(مناوی ج۲ ص۲۹۱)

جبکہ حضور اقدس ﷺ کو اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے رحمۃ للعالمین بنایا، گمراہوں کے لئے ہادی بنایا ہر قسم کے شیطانی وسوسوں سے محفوظ رکھا اور جبکہ آنحضرت ﷺ کے وجودِ انور کے نور سے کُل عالَم کو منوّر فرمایا اور حضور ﷺ کی پیدائش کے وقت شیطانوں پر سنگباری کر دی گئی اور اسی وقت کہانت کی بنیادوں کو گرا دیا گیا تو یہ کیسے ممکن ہو سکتا ہے اور تصور کیا جا سکتا ہے کہ شیطان (نعوذ باللہ) آنجنابؐ کی شکل اختیار کر سکتا ہے ۔

---

(۳۹۱/۲) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَا حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِیْ حُصَیْنٍ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَاٰنِیْ فِی الْمَنَامِ فَقَدْ رَاٰنِیْ فَاِنَّ الشَّیْطَانَ لَا یَتَصَوَّرُ اَوْ قَالَ لَا یَتَشَبَّهُ بِیْ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار اور محمد بن مثنیٰ نے یہ روایت بیان کی۔ وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہم کو اسے محمد بن جعفر نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے شعبہ نے ابو حصین کے حوالہ سے اور انہوں نے ابو صالح کے واسطہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت حضرت ابو ہریرہؓ سے نقل کی۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس نے خواب میں مجھے دیکھا، اس نے حقیقۃً مجھ ہی کو دیکھا ہے۔ اس لئے کہ شیطان میری صورت نہیں بنا سکتا۔

راوی حدیث (۶۷۵) ابی حصینؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرماویں۔

## ایک طے شدہ امر :

حق تعالیٰ جل شانہٗ نے جیسا کہ عالمِ حیات میں حضور اقدس ﷺ کو شیطان کے اثر سے محفوظ فرما دیا تھا۔ ایسے ہی حضور اکرم ﷺ کے وصال کے بعد بھی شیطان کو یہ قدرت مرحمت نہیں فرمائی کہ وہ آپ ﷺ کی صورت بنا سکے۔ یہ امر طے شدہ ہے۔ اس کے بعد یہ بحث ہے کہ حضور اقدسؐ کی ذاتِ مبارکہ بعینہٖ نظر آتی ہے، یعنی یہ کہ دیکھنے والے میں اتنی قوت پیدا ہو جاتی ہے کہ وہ ذاتِ اقدس کی زیارت اپنی جگہ پر کرے یا صورت مثالی کی زیارت ہوتی ہے۔ جیسے کوئی شخص آڑ میں بیٹھ کر اپنے سامنے ذرا فصل سے ایک بڑا آئینہ رکھ لے اور دوسرا شخص جو اس آڑ کے پیچھے ہے، جو اس آئینہ کو دیکھے، تو اس آئینہ میں اس بیٹھنے والے شخص کی مثال ہوگی۔ بعینہٖ اس کی ذات آئینہ میں نہیں آرہی ہے۔ صوفیہ کا قول ہے کہ دونوں طرح زیارت ہوتی ہے۔ بعض لوگوں کو بعینہٖ ذاتِ اقدس کی زیارت ہوتی ہے اور بعض کو آئینہ کی طرح مثال کی۔ یہی وجہ ہے کہ بعض مرتبہ دوسرے لوگوں کی صورت میں حضور اکرم ﷺ کی زیارت ہوتی ہے کہ گویا وہ آئینہ ہے نبی کریم ﷺ کی صورت کا۔

## شیخ مدنیؒ کی تقریر :

اس حدیث کے ذیل میں شیخ الاسلام والمسلمین حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ ارشاد فرماتے ہیں :

اس روایت سے معلوم ہوا کہ آنجناب ﷺ کی صورت شیطانی تصرف سے محفوظ ہوتی ہے۔

جیسے حینِ حیات وہ شیطان آپ ﷺ کی صورت اختیار نہیں کر سکتا۔ ورنہ بہت دشواری پیش آتی۔ معلوم ہوا کہ خواب میں سے جو شیطانی قسم ہے، وہ یہاں نہیں چل سکتی اور قوتِ متخیلہ بھی یہاں نہیں چل سکتی، تو تیسرا احتمال متعین ہو گیا، جو کچھ آپ ﷺ کو دیکھا حق ہے، تمام ائمہؒ کا اس پر اتفاق ہے۔ البتہ ایک جماعت متکلمین اور محدثین کی اس طرف ہے کہ آپ ﷺ کو خواب میں کوئی دیکھ ہی نہیں سکتا۔ وہ ان روایات میں تاویل کرتے ہیں۔ یا سند کے اعتبار سے ان کو ضعیف کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ چنانچہ قرطبی نے رسالہ تاویل الاحادیث میں وہ اشکال نقل کیا ہے کہ آنِ واحد میں شخصِ واحد امکنۂ متعدد میں نہیں دیکھا جا سکتا، مگر اس اشکال کا جواب گزر چکا ہے۔ بعض لوگوں نے اسے معجزہ قرار دیا ہے کہ باری تعالیٰ درمیان سے پردے ہٹا لیتے ہیں۔ تب انسان دیکھ سکتا ہے، مگر اس کی ضرورت نہیں، کیونکہ جب عادت کے اعتبار سے ممکن ہے، تو پھر خرق عادت اور معجزہ کہنے کی کیا ضرورت ہے۔

## امر منامی کی شرعی حیثیت :

البتہ ایک اشکال یہ ہے کہ جب آپ ﷺ کو دیکھا، تو جو کچھ آپ ﷺ فرمائیں، اس پر عمل واجب ہو، اگر کوئی انکار کرے تو اس کی تکفیر کرنی چاہئے۔ حالانکہ علماءِ اُمت میں سے کوئی بھی اس کا قائل نہیں کہ امر خوابی کو فرض قرار دے اور بعض نے یہ بھی دیکھا ہے کہ آپ ﷺ نے ظاہر شریعت کے خلاف حکم دیا۔ جواب یہ ہے کہ خواب میں جو کچھ آپ ﷺ نے فرمایا انسان اس کا مکلّف نہیں ہے۔ آپ ﷺ کا جو حکم حینِ حیات میں ہے، وہ واجب العمل ہے۔ ارشادِ منامی کو ترک کیا جائے گا، اگر وہ معارض ہو، اگر معارض نہ ہو تو عمل کرنا جائز ہے، واجب نہیں۔

## امام شاطبیؒ کا نقل کردہ قصہ :

چنانچہ شاطبیؒ نے کتاب الاعتصام میں ذکر کیا ہے کہ ایک مقدمہ کسی قاضی کے پاس پیش ہوا، مگر اس وقت اس نے فیصلہ نہ کیا، اٹھ کر چلا گیا۔ رات کو خواب میں دیکھا کہ آپ ﷺ فرما رہے ہیں، اس مقدمہ کا فیصلہ نہ کرنا یہ محض کذب ہے۔ تو یہ اٹھ بیٹھا اور حیران رہ گیا کہ جب بیداری میں ان گواہوں کا تزکیہ ہو چکا ہے، تو ظاہر شریعت کو کیسے ترک کیا جائے۔ علماء کو جمع کیا، جنہوں نے فرمایا کہ تم ظاہر شریعت

پر عمل کرو۔ اگراس کوایک حدیث بھی قرار دیا جائے ،تو جوظاہر احادیث ہیں ،ان پر عمل کرنا ہوگا۔ چنانچہ حضرت شیخ الہندؒ کے زمانہ میں ایک طالب علم نے کہا کہ آنحضرت ﷺ مجھے فرماتے ہیں کہ تم شرح جامی نہ پڑھو۔تو حضرتؒ نے فرمایا کہ تمہیں شرح جامی پڑھنی پڑے گی۔اب یہ بات رہ جاتی ہے کہ بسا اوقات آنحضرت ﷺ کو اَشکالِ مختلفہ میں دیکھا جاتا ہے۔تو جب وہ شکل حلیہ مبارک کے خلاف ہو،تو وہ زیارت نہ ہونی چاہئے۔اور یہی من رانی سے نکالتے ہیں کہ آپ ﷺ کو اپنے حلیہ میں دیکھا جائے۔مگر جمہوراس کے خلاف ہیں کہ حلیہ مبارک آئینہ ہے۔جس میں دیکھنے والے کو اپنی شکل نظر آتی ہے۔اس لئے اسے اپنی اصلاح کرنی چاہئے۔جس سے مقصوداس کو تنبیہ کرنا ہوتی ہے،جیسا کہ بعض لوگوں نے آپ ﷺ کو ہندوستان میں کوٹ، پتلون پہنے ہوئے دیکھا۔اس طرح ابن سیرینؒ کے زمانہ میں آپ ﷺ کو لیٹے ہوئے حالتِ وفات میں دیکھا،تو ابن سیرینؒ نے تعبیر دی کہ تم مسجد میں جا کر خلافِ سنت کرتے ہو۔اس سے اماتتِ سنت مراد ہے۔ذات میں تو تمثیل متخیّلہ ہو نہیں سکتی ،مگر صفات میں ہوسکتی ہے۔یہی امام غزالیؒ کی تحقیق ہے۔ قوۃ متخیلہ کی وجہ یہ ہے کہ ان الحس یغلط کثیراً (کہ حواس بہت غلطی کیا کرتے ہیں)اس کی مثال ایسے ہے جیسے ریل میں ہو تو درخت دوڑتے ہوئے نظر آتے ہیں،اس مشاہدہ میں غلطی نہیں، لیکن قوۃ متخیلہ نے ایک حرکت جوڑ دی ہے اور اسی حس میں غلطی ہے۔

---

(۳۹۲/۳) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ خَلِيفَةَ عَنْ اَبِى مَالِكِ الْاَشْجَعِيِّ عَنْ اَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَاٰنِىْ فِى الْمَنَامِ فَقَدْ رَاٰنِىْ قَالَ اَبُوْعِيْسٰى وَ اَبُوْمَالِكٍ هٰذَاهُوَسَعْدُ بْنُ طَارِقِ بْنِ اَشْيَمَ وَطَارِقُ بْنُ اَشْيَمَ هُوَمِنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَدْرَوٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحَادِيْثَ.وَسَمِعْتُ عَلِيَّ بْنَ حُجْرٍ يَقُوْلُ قَالَ خَلَفُ بْنُ خَلِيفَةَ رَاَيْتُ عَمْرَو بْنَ حُرَيْثٍ صَاحِبَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ اَنَا غُلَامٌ صَغِيْرٌ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبہ نے یہ حدیث بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے خلف بن

خلیفہ نے ابو مالک اشجعی کے حوالہ سے بیان کیا۔ انہوں نے یہ روایت اپنے باپ سے نقل کی۔ ان کے باپ طارق بن اشیم سے یہ ارشادِ نبویؐ منقول ہے کہ جس نے مجھے خواب میں دیکھا۔ اس نے حقیقۃً مجھ ہی کو دیکھا۔ اس لئے کہ شیطان میری صورت نہیں بنا سکتا۔

امامِ ترمذیؒ فرماتے ہیں کہ یہ ابو مالک سعد بن طارق بن اشیم ہی ہیں اور طارق بن اشیم حضورؐ کے صحابی ہیں۔ اس نے کئی احادیث حضور ﷺ سے روایت کی ہیں اور میں نے علی بن حجر سے سنا کہ وہ کہتے ہیں کہ خلف بن خلیفہ نے کہا کہ میں نے عمرو بن حریث جو کہ حضور ﷺ کے صحابی ہیں، کو دیکھا اور میں چھوٹا بچہ تھا۔

راویانِ حدیث (۶۷۶) خلف بن خلیفہؒ (۶۷۷) ابی مالک الاشجعیؒ اور (۶۷۸) ابیہ طارق بن اشیمؒ کے حالات ''تذکرہ راویانِ شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

من رآنی فی المنام، مضمونِ حدیث سابقہ دونوں احادیث میں آ چکا ہے۔

---

(۳۹۳/۴) حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ هُوَ ابْنُ سَعِیْدٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ زِیَادٍ عَنْ عَاصِمِ بْنِ کُلَیْبٍ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَا هُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَاٰنِیْ فِی الْمَنَامِ فَقَدْ رَاٰنِیْ فَاِنَّ الشَّیْطَانَ لَایَتَمَثَّلُنِیْ قَالَ اَبِیْ فَحَدَّثْتُ بِهِ ابْنَ عَبَّاسٍ فَقُلْتُ قَدْ رَاَیْتُهُ فَذَکَرْتُ الْحَسَنَ بْنَ عَلِیٍّ فَقُلْتُ شَبَّهْتُهُ بِهِ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ اِنَّهُ کَانَ یُشْبِهُهُ.

ترجمہ: امامِ ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں قتیبۃ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو اسے عبدالواحد بن زیاد نے عاصم بن کلیب کے واسطہ سے بیان کیا، وہ کہتے ہیں کہ مجھے میرے باپ نے بیان کیا کہ انہوں حضرت ابو ہریرہؓ کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ جو مجھے خواب میں دیکھے، وہ حقیقۃً مجھ ہی کو خواب میں دیکھتا ہے۔ اس لئے کہ شیطان میرا شبیہ نہیں بن سکتا۔ کلیبؒ کہتے ہیں کہ میں نے اس حدیث کا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے تذکرہ کیا اور یہ بھی کہا کہ مجھے خواب میں زیارتِ اقدس میسر ہوئی۔ اُس وقت مجھے حضرت امام حسنؓ کا خیال آیا۔ میں نے حضرت ابن عباسؓ

سے کہا کہ میں نے اس خواب کی صورت کو حضرت حسنؓ کی صورت کے بہت مشابہ پایا۔ اس پر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے اس کی تصدیق فرمائی کہ واقعی حضرت حسنؓ آپ ﷺ کے بہت مشابہ تھے

راویان حدیث (٦٧٩) عبدالواحد بن زیادؒ اور (٦٨٠) عاصم بن کلیبؒ کے حالات "تذکرہ راویان شمائل ترمذی" میں ملاحظہ فرمائیں۔

فذكرت الحسن ...... یہ حدیث بھی گذشتہ احادیث کے ہم معنیٰ ہے۔ البتہ اس میں اس قدر اضافہ ہے کہ خواب دیکھنے والے نے آپ ﷺ کو حضرت حسنؓ کے مشابہ پایا تو حضرت ابن عباسؓ نے اس کی تصدیق کی۔ حضرت علیؓ سے بھی یہ ارشاد نقل ہوتا چلا آ رہا ہے کہ ...... الحسن اشبه رسول الله صلى الله عليه وسلم ما بين الصدر الى الرأس والحسين اشبه النبى صلى الله عليه و سلم ما كان اسفل من ذلك ۔ (مواہب ص ۳۰۱) یعنی حضرت حسنؓ سر سے سینہ تک اور حضرت حسینؓ سینہ سے نیچے آپ ﷺ کے ساتھ مشابہت رکھتے تھے۔ وهذه الرؤيا تفيد أن الرائى وهو كليب رأه قريباً الى حقيقته صلى الله عليه وسلم ۔ (اتحافات ص ۴۰۷) (اس خواب سے معلوم ہوا کہ خواب دیکھنے والے حضرت کلیبؒ نے آپ ﷺ کو حقیقی صورت کے قریب ہی دیکھا تھا)

---

(٣٩٤/٥) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِىْ عَدِيٍّ وَ مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَا حَدَّثَنَا عَوْفُ ابْنُ اَبِىْ جَمِيْلَةَ عَنْ يَزِيْدِ الْفَارِسِيِّ وَ كَانَ يَكْتُبُ الْمَصَاحِفَ قَالَ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ فِى الْمَنَامِ زَمَنَ ابْنِ عَبَّاسٍ فَقُلْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ اِنِّىْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ فِى النَّوْمِ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ كَانَ يَقُوْلُ اِنَّ الشَّيْطَانَ لَا يَسْتَطِيْعُ اَنْ يَّتَشَبَّهَ بِىْ فَمَنْ رَاٰنِىْ فِى النَّوْمِ فَقَدْ رَاٰنِىْ هَلْ تَسْتَطِيْعُ اَنْ تَنْعَتَ هٰذَا الرَّجُلَ الَّذِىْ رَاَيْتَهُ فِى النَّوْمِ قَالَ نَعَمْ اَنْعَتُ لَكَ رَجُلًا بَيْنَ الرَّجُلَيْنِ جِسْمِهٖ وَ لَحْمِهٖ اَسْمَرَ اِلَى الْبَيَاضِ اَكْحَلَ الْعَيْنَيْنِ حَسَنَ الضِّحْكِ جَمِيْلَ دَوَآئِرِ الْوَجْهِ قَدْ مَلَأَتْ لِحْيَتُهٗ مَا بَيْنَ هٰذِهٖ اِلٰى هٰذِهٖ قَدْ مَلَأَتْ نَحْرَهٗ قَالَ عَوْفٌ وَلَا اَدْرِىْ مَا كَانَ مَعَ هٰذَا النَّعْتِ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ لَوْ رَاَيْتَهٗ فِى الْيَقْظَةِ

مَا اسۡتَطَعۡتَ اَنۡ تَنۡعَتَهٗ فَوۡقَ هٰذَا.

قَالَ اَبُوۡعِيۡسٰى وَ يَزِيۡدُ الۡفَارِسِيُّ هُوَ يَزِيۡدُ بۡنُ هُرۡمُزَ وَهُوَ اَقۡدَمُ مِنۡ يَزِيۡدَ الرَّقَاشِيِّ وَ رَوٰى يَزِيۡدُ الۡفَارِسِيُّ عَنِ ابۡنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنۡهُمَا اَحَادِيۡثَ وَ يَزِيۡدُ الرَّقَاشِيُّ لَمۡ يُدۡرِكِ ابۡنَ عَبَّاسٍ وَهُوَ يَزِيۡدُ بۡنُ اَبَانَ الرَّقَاشِيُّ وَهُوَ يَرۡوِيۡ عَنۡ اَنَسِ بۡنِ مَالِكٍ وَ يَزِيۡدُ الۡفَارِسِيُّ وَ يَزِيۡدُ الرُّقَاشِيُّ كِلَاهُمَا مِنۡ اَهۡلِ الۡبَصۡرَةِ وَ عَوۡفُ بۡنُ اَبِيۡ جَمِيۡلَةَ هُوَ عَوۡفُ الۡاَعۡرَابِيُّ حَدَّثَنَا اَبُوۡدَاوٗدَ سُلَيۡمَانُ بۡنُ سَلۡمِ الۡبَلۡخِيُّ حَدَّثَنَا النَّضۡرُ بۡنُ شُمَيۡلٍ قَالَ قَالَ عَوۡفُ الۡاَعۡرَابِيُّ اَنَا اَكۡبَرُ مِنۡ قَتَادَةَ.

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں محمد بن بشار نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے ابن ابی عدی اور محمد بن جعفر نے بیان کیا۔ وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہم کو عوف بن ابی جمیلہ نے یزید فارسی کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی اور یزید فارسی کلام اللہ لکھا کرتے تھے۔ یزید الفارسیؒ فرماتے ہیں کہ میں نے نبی کریم ﷺ کو نیند میں دیکھا۔ اس وقت ابن عباس زندہ تھے۔ میں نے یہ خواب ابن عباسؓ کو بیان کیا، تو ابن عباسؓ نے فرمایا کہ حضور پاک ﷺ یقیناً فرماتے تھے کہ بیشک شیطان طاقت نہیں رکھتا کہ میری صورت پہ آسکے۔ لہٰذا جس نے مجھے نیند میں دیکھا، اس نے مجھے ہی دیکھا۔ کیا تو اس (ﷺ) شخص کی صورت مبارک کو جسے تو نے خواب میں دیکھا ہے بیان کرنے کی طاقت رکھتا ہے کہا کہ ہاں میں آپ کے سامنے بیان کرتا ہوں۔ آپ ﷺ کا وجود مبارک اور قد مبارک دونوں درمیانہ اور معتدل تھے۔ رنگ مبارک گندمی مائل بسفیدی تھا، آنکھیں مبارک سرگیں، خندہ رو، خوبصورت، گول چہرہ اقدس، گھنی داڑھی مبارک چہرۂ اقدس کو گھیرے ہوئے تھی۔ سینۂ پاک پر آئی ہوئی تھی۔ عوف کہتے ہیں کہ یزید الفارسی نے اور جو جو صفتیں بیان کیں، وہ مجھے یاد نہیں رہیں، پھر ابن عباس نے فرمایا (اے یزید الفارسی) اگر تو سید دو عالم ﷺ کو بحالتِ بیداری بھی دیکھتا تو اس توصیف سے بڑھ کر حلیۂ مبارک کے اوصاف نہ کرسکتا۔

راویان حدیث (۶۸۱) ابن ابی عدیؒ (۶۸۲) عوف بن ابی جمیلہؒ اور (۶۸۳) یزید الفارسیؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## توضیح :

یزید الفارسی نے حضور اقدس ﷺ کے حلیہ مبارک بیان کرنے میں کوئی کسر باقی نہیں چھوڑی۔ نتیجہ یہ نکلا کہ جو حضور اقدس ﷺ کی زیارت مبارکہ مقدسہ مطہرہ ومنورہ سے خواب میں مشرف ہوتا ہے۔ وہ بعینہٖ اسی طرح مشرف ہوتا ہے، جس طرح حضور اقدس ﷺ بنفسِ نفیس ہیں۔ شمائل ترمذی کے اولین باب میں حضور اقدس ﷺ کا تفصیل سے حلیہ مبارک نقل کیا گیا ہے۔ اس میں یہی صفات مبارک نقل ہوئے ہیں۔

---

(۳۹۵/۶) حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اَبِی الزِّنَادِ حَدَّثَنَا یَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ بْنِ سَعْدٍ حَدَّثَنَا ابْنُ اَخِی ابْنِ شِهَابِ الزُّهْرِیِّ عَنْ عَمِّهٖ قَالَ قَالَ اَبُوْ سَلَمَةَ قَالَ اَبُوْقَتَادَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ مَنْ رَاٰنِیْ یَعْنِیْ فِی النَّوْمِ فَقَدْ رَاَی الْحَقَّ .

ترجمہ : امامِ ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں عبداللہ ابن ابی زناد نے یہ حدیث بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اسے یعقوب بن ابراہیم بن سعد نے بیان کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو ابن اخی ابن شہاب زہری نے اپنے چچا (ابن شہاب الزہری) کے واسطہ سے یہ روایت بیان کی۔ ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے بھی حضور اکرم ﷺ کا یہ ارشاد مروی ہے کہ جس نے مجھے خواب میں دیکھا، اس نے واقعی امر دیکھا۔

راوی حدیث (۶۸۴) ابن اخی ابن شہاب الزہریؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## رویت حق کا معنیٰ :

فقد رأی الحق ای فقد رأی رؤیا الحق وھی التی لیست مِن الشیطان ۔(اتحافات ص۴۰۹)

(یعنی اس نے بالکل سچا خواب دیکھا اور سچا وہی ہوتا ہے جو شیطان کی طرف سے نہیں ہوتا)

حق : یقین کرنے' واجب ہونے' ثابت ہونے کو کہتے ہیں۔ الحق اللہ تعالیٰ کا نام بھی ہے، کیونکہ وہی واجب' وہی ثابت اور حقیقۃً وہی موجود ہے۔ باقی سب چیزوں کا وجود مثل عدم کے ہے، جو زوال پذیر

ہے۔شارحینؒ نے اس حدیث شریف کے بہت معانی بیان فرمائے ہیں۔حضرت ملا علی قاریؒ امامِ کرمانیؒ سے نقل کرتے ہیں :

**ای الثابتة لا اضغاث فیه و لا احلام** (جمع ج۲ص۲۹۸)یعنی یہ اسی طرح صحیح اور درست ہے، جس طرح کہ دیکھا گیا ہے۔اس میں کوئی گڑ بڑ نہیں ہے ۔

الطیبیؒ فرماتے ہیں :**الحق هنا** حق یہی ہے۔زین العرب فرماتے ہیں، **الحق ضد الباطل** حق ضدِ باطل ہے۔یعنی یہ خواب حق ہی ہے۔حضرت علامہ موصوف فرماتے ہیں :

**نعم یصح یراد به الحق سبحانه علی تقدیر مضاف ای رأی مظهر الحق او مظهره و من رآنی فسیر اللّٰه سبحانه لان من رأی النبی صلی اللّٰه علیه و سلم فی المنام فسیراه یقظة فی دارالسلام فیلزم منه انه یر اللّٰه فی ذالک المقام ولایبعدان یکون المعنی من رآنی فی المنام فسیری اللّٰه فی المنام فان رؤیتی له مقدمة او مبشرة لذالک المرام و قال الحنفی الحق مفعول به ای الامر الثابت الذی هو انا فیرجع الی معنی قوله فقد رآنی** ۔(جمع ج۲ص۲۹۸)

یعنی ہاں صحیح ہے، اگر بتقدیر مضاف اس الحق سے مراد حق سبحانہٗ وتعالیٰ مراد لیا جائے گویا مظہر حق کو دیکھا یا اس کے مظہر کو(یعنی حضور اقدس ﷺ ہی اس سبحانہٗ وتعالیٰ کے مظہر ہیں )اور جس نے مجھے دیکھا عنقریب اللہ جل جلالہٗ کو دیکھ لے گا۔اس لئے کہ جس نے نبی کریم ﷺ کو دیکھا خواب میں' تو عنقریب وہ بیداری میں حضور ﷺ کی زیارت سے دارالسلام میں مشرف ہوگا۔لہٰذا ضروری ہے کہ وہ اللہ جل جلالہٗ کی زیارت اس مقام پر کرے گا اور یہ بھی محال نہیں ہے کہ اس کا یہ معنی ہو کہ جس نے مجھے نیند میں دیکھا تو وہ عنقریب اللہ تعالیٰ سبحانہٗ کو نیند میں دیکھے گا۔بے شک حضور ﷺ کی زیارت اس امر کا پیش خیمہ اور خوشخبری ہے کہ وہ شخص اللہ تعالیٰ سبحانہٗ کی زیارت سے مشرف ہوگا ۔

---

(۳۹۶/۷) **حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَخْبَرَنَا مُعَلَّى بْنُ اَسَدٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ الْمُخْتَارِ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ رَاٰنِىْ فِى الْمَنَامِ فَقَدْ رَاٰنِىْ**

فَاِنَّ الشَّیْطَانَ لَایَتَخَیَّلُ بِیْ قَالَ وَ رُءْیَا الْمُؤْمِنِ جُزْءٌ مِّنْ سِتَّةٍ وَّ اَرْبَعِیْنَ جُزْءًا مِّنَ النُّبُوَّةِ ۔

ترجمہ : امامِ ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ حدیث عبداللہ بن عبدالرحمٰن نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں خبر دی معلیٰ بن اسد نے، وہ کہتے ہیں کہ ہمارے پاس یہ روایت عبدالعزیز بن مختار نے بیان کی۔ انہوں نے یہ روایت ثابت سے حضرت انس بن مالکؓ کے حوالہ سے بیان کی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا کہ جو شخص مجھے خواب میں دیکھے، اس نے حقیقۃً مجھ ہی کو دیکھا۔ اس لئے کہ شیطان میری صورت نہیں بنا سکتا۔ حضور اکرم ﷺ نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ مؤمن کا (وہ خواب جو فرشتہ کے اثر سے ہوتا ہے) نبوت کے چھیالیس جزو میں سے ایک جزو ہوتا ہے۔

راویان حدیث (۶۸۵) معلیٰ بن اسدؒ اور (۶۸۶) عبدالعزیز بن المختارؒ کے حالات ''تذکرہ راویان شمائل ترمذی'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## مومن کا خواب نبوت کا چھیالیسواں حصہ ہے :

و رؤیا المؤمن ...... گذشتہ روایات کی نسبت اس روایت میں یہی بات زائد ہے۔ شمائل ترمذی کے آخری باب کی یہ آخری روایت ہے۔ یہاں محض مومن کی قید ہے۔ بخاری شریف میں رؤیا صالح کی قید ہے۔ علماء و شارحینِ حدیث نے یہاں بہت زیادہ تفصیل سے علماء کے اقوال نقل کئے ہیں۔ علامہ ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں کہ بہتر یہ ہے کہ چونکہ اس کو علم نبوت کا ایک جزو فرمایا ہے، اور علوم نبوی انبیاء ہی کے ساتھ مخصوص ہوتے ہیں۔ اس لئے اس کو بھی انبیاء ہی کے ساتھ مخصوص سمجھنا چاہئے۔ مجملاً اتنا معلوم ہونا کافی ہے کہ مبارک اور اچھا خواب ایک بڑی بشارت ہے، جو نبوت کے اجزاء میں سے ایک جزو ہے۔ اتنا ہی اس کی شرافت اور عظمت و برکت کے لئے کافی ہے۔ باقی نبوت کے چھیالیس جزو نبی ہی صحیح طور پر معلوم کر سکتے ہیں۔ اس لئے وہی اس جزو کو صحیح طور پر سمجھ سکتے ہیں کہ یہ چھیالیسواں جزو کیسے ہوا۔

---

# طالبانِ علومِ نبوت کے لئے دو خصوصی نصیحتیں

حضور اقدس ﷺ کے شمائل و خصائل' سیرت مبارکہ اور اس کے متعلقات سے روایات' ترتیبِ ابواب واحادیث اختتام پذیر ہوئے۔ آخر میں امام ترمذیؒ طالبانِ علوم نبوت کے لئے خصوصی تنبیہ ونصیحت اور خیر خواہی وفلاح کے پیش نظر دو اثر نقل کرنا چاہتے ہیں۔ جیسا کہ امام بخاریؒ نے اپنی صحیح کے آخر میں کلمتان حبیبتان...... ' کا اندراج فرما کر ذکر الٰہی کی اہمیت ومطلوب ہونے پر تنبیہ فرمائی ہے۔ اسی طرح امام ترمذیؒ آخر میں دو اثر نقل کر کے بعض اہم اہداف کو ملحوظ رکھنے کی نصیحت کرنا چاہتے ہیں۔

## منقولات کے اتباع کا اہتمام :

(۱) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ اَبِیْ یَقُوْلُ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْمُبَارَکِ اِذَا ابْتُلِیْتَ بِالْقَضَآءِ فَعَلَیْکَ بِالْاَثَرِ .

ترجمہ : امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت محمد بن علی نے بیان کی۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے والد کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ عبداللہ بن مبارک نے کہا۔ وہ فرماتے ہیں کہ اگر کبھی قاضی اور فیصل کنندہ بننے کی نوبت آئے تو منقولات کا اتباع کی جیو۔

## امام عبداللہ بن مبارکؒ:

یہ اثر حضرت عبداللہ بن مبارکؒ سے منقول ہے، جو بڑے ائمہ حدیث میں سے ہیں۔ فقیہ بھی ہیں اور محدث بھی' امام اعظم ابوحنیفہؒ کے شاگرد ہیں۔ صوفیاء میں بھی ان کا مقام بلند ہے۔ بڑے زاہد' عابد اور متقی و پرہیز گار ہیں۔ حفاظ حدیث میں بھی ان کا شمار اوائل میں ہوتا ہے۔ ان کی سیرت وسوانح پر بھی بہت کچھ لکھا جا چکا ہے۔ احقر نے بھی علماءِ احناف کے تذکرہ میں ان پر خصوصیت سے رسالہ لکھا

ہے، جوکئی مرتبہ چھپ کر تقسیم ہو چکا ہے۔

## اتباعِ سنت کی تاکید :

اذا ابتلیت بالقضاء ...... یعنی جب تو قضا کے ساتھ آزمایا جائے' قاضی، جج، فیصل کنندہ بننے کی نوبت آئے تو اثر یعنی منقولات کی پیروی کی جیو' یعنی حضور اقدس ﷺ کے ارشادات' خلفائے راشدین کے اقوال پر عمل کرنا ہے۔ تاکہ گمراہی کے دلدل میں پھنسنے سے بچا جا سکے۔ اثر سے مراد حدیث بھی ہے، صحابہ وتابعین کے اقوال بھی اور افعال بھی۔

عبد اللہ بن مبارکؒ کی یہ نصیحت قضا سمیت زندگی کے تمام حالات و معاملات کو شامل ہے۔ امام ترمذیؒ اس بات پر بھی تنبیہ کرنا چاہتے ہیں کہ امامِ ترمذیؒ نے اپنی کتاب کو دو اثروں پر ختم کیا۔ جو حقیقت میں دو نصیحتیں ہیں اور مہتم بالشان تنبیہات ہیں۔ امام بخاریؒ نے کلمتان حبیبتان عند الرحمن ثقیلتان فی المیزان خفیفتان علی اللسان سبحان اللّٰہ و بحمدہ سبحان اللّٰہ العظیم. (دو کلمے ہیں جو اللہ کو پیارے ہیں وزن میں بھاری ہیں اور زبان پر ہلکے اور آسان ہیں (وہ دو کلمے) سبحان اللہ وبحمدہ اور سبحان اللہ العظیم ہیں) ان کا مقصد یہ ہے کہ ذکر الٰہی مطلوب ہے۔ اور امام ترمذیؒ متنبہ کرنا چاہتے ہیں کہ طالب علم کے لئے تحصیلِ علمِ حدیث ضروری ہے اور خصوصاً جب قاضی بننا ہو۔ امام شاہ ولی اللہ صاحبؒ فرماتے ہیں کہ قدوہ (مقتدیٰ) وہ نہیں ہو سکتا، جو کہ محدث، مفسر، فقیہ اور صوفی نہ ہو۔ تو پہلے اثر میں یہ نصیحت ہے کہ دین کا مدار آنحضرت ﷺ کے اتباع پر ہے۔ لہٰذا ہر فیصلہ میں حضور اکرم ﷺ کا اتباع کرنا چاہے۔

## گذشتہ باب سے مناسبت :

گذشتہ باب سے بھی اس کو ایک خاص مناسبت ہو سکتی ہے۔ وہ یہ کہ خواب کی تعبیر بھی ایک فیصلہ ہے۔ اس لئے اُس میں بھی اپنی رائے سے غتربود نہ کرنا چاہئے، بلکہ اسلاف کی تعبیروں کو دیکھنا چاہئے۔ نبی کریم ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین اور تابعینؒ سے بکثرت خوابوں کی تعبیریں نقل کی گئی ہیں۔ فن تعبیر کے علماء نے لکھا ہے کہ تعبیر دینے والا شخص ضروری ہے کہ سمجھ دار متقی، پرہیز گار کتابُ

اللہ اور سنتِ رسول اللہ کا واقف ہو۔عرب کی لغات اور زبان زد مثالوں کو جانتا ہو، وغیرہ وغیرہ۔ بہت سی شرائط اور آداب علمِ تعبیر کی کتابوں میں لکھے ہیں۔

## علم حدیث میں اُستاد کا انتخاب :

(۲) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيٍّ حَدَّثَنَا النَّضرُ اَخبَرَنَا ابْنُ عَوفٍ عَنِ ابْنِ سِيرِيْن قَالَ هٰذَا الْحَدِيثُ دِيْنٌ فَانْظُرُوا عَمَّنْ تَاْخُذُوْنَ دِيْنَكُمْ۔

ترجمہ : امامِ ترمذیؒ کہتے ہیں کہ ہمیں یہ روایت محمد بن علی نے بیان کی۔وہ کہتے ہیں کہ ہمارے پاس اسے نضر نے بیان کیا۔وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اس کی خبر ابن عوف نے دی۔انہوں نے اسے ابن سیرین سے نقل کیا۔ابن سیرینؒ کہتے ہیں کہ علم حدیث (اور ایسے ہی اور دینی علوم سب) دین میں داخل ہیں۔ لہٰذا علم حاصل کرنے سے قبل یہ دیکھو کہ اس دین کو کس شخص سے حاصل کر رہے ہو۔

## علم الحدیث' دین ہے :

هٰذا الحديث دين ...... یہ دوسرا قول امام ابن سیرینؒ کا ہے جو تعبیر الرؤیا کے بہت بڑے امام تھے۔ بہت بڑے محدث' زاہد' عابد' فقیہ اور مجتہد تھے۔سید التابعین ہیں۔حضرات صحابہ کرامؓ سے تعلیم و تربیت کی سعادت حاصل کی۔ارشاد فرماتے ہیں کہ علم حدیث دین ہے اور دین کا مدار ہے۔حدیث' قرآن کی تفصیل و تشریح اور عملی تعبیر و تفسیر ہے۔لہٰذا استاذ کا انتخاب بھی اسی نسبت و معیار سے کیا جائے کہ وہ متدیّن ہو' عالم ہو' عامل ہو' اور متقی و پرہیز گار ہونے کے ساتھ ساتھ منشأ نبوت کو سمجھتا ہو۔

## تکمیل روایت :

یہ دراصل ایک مرفوع حدیث کا حصہ ہے۔علامہ علی قاریؒ نے اسے اپنی کتاب میں مکمل نقل کر دیا ہے۔اِنَّ هٰذَا الْحَدِيْثَ دِيْنٌ وَالصَّلٰوةُ دِيْنٌ فَانْظُرُوا عَمَّنْ تَاْخُذُوْنَ هٰذَا الْعِلْمَ وَ كَيْفَ تُصَلُّوْنَ هٰذَا الصَّلٰوةَ فَاِنَّكُمْ تُسْئَلُوْنَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔(جمع ج۲ص۳۰۲)

یعنی علم حدیث بھی دین ہے۔لہٰذا اچھی طرح جانچ لو، پرکھ لو کہ یہ علم تم کن لوگوں سے حاصل کر

رہے ہو، اور نماز کس طریقہ سے ادا کر رہے ہو، کیونکہ ان کے متعلق قیامت کے روز تم سے پوچھا جائے گا۔

## امامِ ترمذیؒ کی غرضِ ایرادِ اثر :

امام ترمذیؒ امام ابن سیرینؒ کے قول کی روشنی میں ادھر توجہ دلانا چاہتے ہیں کہ ہر کس و ناکس، فاسق و فاجر سے علم حدیث حاصل نہ کرو، بلکہ استاذ کو دیکھو، اس کے علم، اس کے دین، اس کے اعتقاد، مسلک، عمل اور تقویٰ و دیانت کو پرکھو، اگر علم و عمل میں کوتاہی کرتا ہے یا بے دین اور بدعمل ہے، تو وہ قابل اتباع نہیں ہے، اس کی صحبت کے برے اثرات مرتب ہوں گے۔

ادھر بھی توجہ دلائی کہ خود رائی، عجب، عقل و ذہانت پر غرور اور گھمنڈ، مضرت رساں ہے، بلکہ احادیث، صحابہؓ کے اقوال، تابعینؒ کے ارشادات اور اکابر و علماء اور صلحاء کے ہدایات کی پیروی کرنی چاہئے۔

## باب سے مناسبت :

اس حدیث کو باب سے بھی خاص مناسبت ہے کہ تعبیر الرؤیا، ایک خاص علم ہے اور نبوت کا چھیالیسواں جزء ہے۔ اس کا تعلق بھی علم سے ہے۔ گویا خواب کی تعبیر ایک علمی فیصلہ ہوتا ہے۔ اسی لئے اس میں اپنی رائے اور اپنی تعبیرات سے بچا جائے۔ اسلاف کی تعبیروں سے استفادہ کرنا چاہئے، چونکہ یہ تعبیر مہتم بالشان ہے۔ اس لئے جس پر اعتماد کر کے تعبیر لے رہے ہو، اسے بھی دیکھا کرو کہ وہ اس کا اہل بھی ہے یا نہیں۔ چنانچہ علماء فرماتے ہیں کہ تعبیر دینے والا شخص سمجھ دار ہو، علم تعبیر الرؤیا سے مناسبت رکھتا ہو۔ متقی و پرہیز گار ہو، سنت رسولؐ اور علم حدیث سے واقف ہو، محاورہ، لغت اور مروّجہ امثال کو بھی خوب جانتا ہو۔

شیخ عبدالرؤفؒ رقمطراز ہیں : **و اخرج الشافعی عن عروة انه کان یسمع الحدیث فیستحسنه ولایرویه لکونه لایثق ببعض رواته لئلا یأخذ عنه** ۔(مناوی ج۲ ص۳۰۲)

یعنی حضرت عروۃؓ غیر عامل شخص سے روایت تو لیتے تھے، لیکن اس کو آگے نہیں بیان کرتے تھے کہ کہیں لوگ غلط فہمی میں مبتلا ہو کر اس کو مقتدیٰ نہ بنا لیں۔ شیخ ابراہیم البیجوریؒ مواہب ص ۳۰۵ میں ارشاد فرماتے ہیں :

انما ختم المصنف رحمه الله تعالیٰ کتابه بهذین الأثرین اشارة الی الحث علی اتقان الحدیث و الإکثار منه و بذل الجهد فی تحصیله و ختمه بذلک نظیر الابتداء فی أکثر کتب الحدیث بحدیث انما الاعمال بالنیات احسن الله البدأ و الختام بجاه النبی علیه الصلوٰة والسلام و آله و اصحابه السادة الکرام و جمعنا و ایاهم فی دارالسلام بسلام و الحمد لله رب العالمین و هو حسبی و نعم الوکیل ولاحول ولا قوة الا بالله العلی العظیم

(اور مصنفؒ کی غرض اپنی کتاب (شمائل) کوان دوآثار پرختم کرنے سے علماء اور طلباءِ حدیث کوضبط واتقانِ حدیث اور کثرتِ روایات اوراس کے تعلیم وتعلم میں خلوصِ نیت اور پوری جد وجہد محنت اور کاوش پر برانگیختہ کرنا مقصود ہے اور اس طرز اختتام میں ان محدثین کرام کی مشابہت بھی جنہوں نے کتبِ حدیث میں ابتداءوآغاز انما الاعمال بالنیات سے کرکے طلبہ علومِ دینیہ کوان کے حصول میں خلوصِ نیت کی ترغیب دلانی مقصود ہے۔ اللہ تعالیٰ ابتداء واختتام کو بحرمت النبی الکریم علیہ الصلوٰۃ والسلام احسن اور بہتر بنادے آمین۔ وصلی الله علیه وعلی آله واصحابه السادة الکرام وجمعنا وایّاهم فی دارالسلام والحمدلله رب العالمین وهو حسبی ونعم الوکیل ولا حول ولا قوة الا باالله العلی العظیم)

==================================

آج بعداز نماز مغرب بروز جمعۃ المبارک ۱۶ ربیع الاوّل ۱۴۲۵ھ بمطابق ۷ رمئی 2004ء شرح شمائل ترمذی کی جلد ثانی بھی تکمیل پذیر ہوئی۔ یہ خالص اللہ ہی کا فضل وکرم، اسی کی توفیق و عنایت لطفِ بے غایت اور حضور اقدس ﷺ سے ایک ادنیٰ امتی ہونے کی حیثیت سے نسبت کی برکت ہے۔ والحمد لله علی ذلک حمداً کثیراً ..............

کہاں میں کہاں یہ نگہت گل
نسیم صبح تیری مہربانی

صلی الله علیٰ خیر خلقه محمد و آله و صحبه اجمعین

# مکتوباتِ افغانیؒ

بنسام !

شیخ التفسیر حضرت مولانا قاضی عبدالکریم صاحب کلاچوی



مرتب : مولانا عبدالقیوم حقانی



شمس الاولیاء حضرت العلامہ مولانا شمس الحق افغانیؒ کے مکتوباتِ قدسیہ کا وقیع مجموعہ جن میں تصوف وسلوک، طریقت وراہِ معرفت، عبدیت وانابت، اہتمامِ سنت واطاعت اصلاحِ ظاہر وباطن، شیخِ کامل سے استفادہ وافادہ، بےنفسی وفنائیت، اخلاصِ کامل وللّٰہیت، تفویض وتوکل، عشقِ رسولؐ ومحبت اور اکابر علماءِ دیوبند کے مسلک واعتدال کی اچھوتے انداز میں تشریح وتوضیح کی گئی ہے۔

صفحات : 202 قیمت : ....................

القاسم اکیڈمی، جامعہ ابوہریرہ

برانچ پوسٹ آفس خالق آباد ضلع نوشہرہ، سرحد، پاکستان